قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من احدث فی امرنا ہذا ما لیس منہ فہو رد

# تعطیر المشام

ترجمہ اردو

# بلوغ المرام

حامل متن عربی مع نظم الدرر اردو وصحبۃ نخبۃ الفکر عربی حواشی جدیدہ ومختصر حالات المؤلف علام

علامۂ دوران یکتائے زمان شیخ شہاب الدین ابو الفضل احمد بن محمد حافظ ابن حجر عسقلانی شامی مصری

از افادات جناب فاضل اجل عالم اکمل مولانا مولوی محمد حیات صاحب سنبھلی سلمہ

حسب فرمایش

صاحب الصدق والیقین شیخ الٰہی بخش محمد جلال الدین تاجران کتب بازار کشمیری لاہور

ماہ اگست سنہ ۱۹۳۰ء مطابق ماہ ربیع الاول سنہ ۱۳۴۹ ہجری

در مطبع قادری کریمی پریس لاہور زیور طبع پوشید

(باہتمام میر قدرت اللہ پرنٹر و منیجر)

قیمت فی جلد دو روپے چار آنے

تعداد طبع دو ہزار ۲۰۰۰

قال النبی صلعم من احدث فی امرنا هذا ما لیس منه فهو رد

# نفع العلام

ترجمہ اردوئے

# بلوغ المرام

حامل متن عربی مع نظم اللآلی اردو و خلاصۂ تحفۃ الفکر عربی معہ حواشی جدیدہ

و مختصر حالات مؤلف علام

علامۂ دوران یکتائے زمن شیخ شہاب الدین ابو الفضل احمد بن محمد حافظ ابن حجر عسقلانی مصری شامی

از افادات جناب فاضل اجل عالم اکمل مولانا مولوی محمد حیات صاحب سنبھلی سلمہ الولی

حسب فرمائش جناب صادق الصدق والیقین

شیخ الٰہی بخش محمد جلال الدین تاجران کتب بازار کشمیری لاہور

در مطبع کریمی لاہور زیور طبع پوشید

# حافظ ابن حجر عسقلانی مصنف کتاب بلوغ المرام کے مختصر حالات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حافظ ابن حجر کا لقب شہاب الدین کنیت ابو الفضل اور نام احمد بن علی بن محمود بن حجر الکنانی ثم المصری الشافعی ہے۔ چونکہ اون کے آبا کے سلسلہ میں ایک شخص کا نام حجر تھا۔ اسلئے غالباً حافظ کو ابن حجر کہا گیا۔ ۱۲ شعبان ۷۷۳ھ میں حافظ پیدا ہوئے۔ جب علم کا شوق دامنگیر ہوا۔ تو مصر۔ اسکندریہ۔ شام۔ قبرس۔ حلب۔ حجاز۔ یمن وغیرہ دور دراز ملک کا سفر کیا اور حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی کے حلقہ درس میں حاضر ہو کر فن حدیث میں اتنا بڑا تبحر حاصل کیا کہ حافظ حدیث کے لقب سے ممتاز کئے گئے۔ چونکہ ان کے بعد اس پایہ کا کوئی شخص دوسرا پیدا نہ ہوا۔ اس لئے اگر یہ کہا جائے کہ علم حدیث کی ریاست انپر ختم ہوئی تو بجا و درست ہے۔ حافظ کی تحریر چونکہ تحقیق تنقیح وجدت کا پہلو لئے ہوئے ہوتی ہے۔ اسلئے اون کی تصانیف نے ان کی زندگی ہی میں شرف قبولیت حاصل کر لیا تھا۔ یوں تو ان کی تصانیف ڈیڑھ سو سے بھی متجاوز ہیں۔ مگر فتح الباری۔ شرح بخاری و شرح نخبۃ الفکر و بلوغ المرام نے جو مخصوص شہرت حاصل کی۔ وہ کسی کو نصیب نہ ہوئی۔

آول الذکر کتاب جب اختتام کو پہنچی تو حافظ نے شکریہ کے لئے ایک بہت بڑا جلسہ منعقد کیا۔ نہایت فراخدلی اور عالی ہمتی سے پانسو دینار مستحقین میں تقسیم کئے۔ مؤخر کی مقبولیت پر بہت بڑی شہادت یہ ہے۔ کہ اکثر جگہ تدریس اس کی ہوتی ہے۔ اور ائمہ کرام نے اس کی شرح کی جانب توجہ مبذول کی ہے۔ مثلاً سب سے پہلے اس کی شرح قاضی امام شرف الدین محمد مغربی نے بہ نام البدر التمام بسا طت کی ساتھ لکھی پھر علامہ محمد بن اسمٰعیل نے اوس کی تلخیص کر کے ایک منقح شرح برنام سبیل السلام تحریر کی اور اس میں جو فروگذاشت ضروری مضامین کے متعلق پہلی شرح میں ہو گئی تھی۔ اون کو بھی ذکر کیا۔ اس کے علاوہ اس کتاب میں چند مضامین ہیں۔ جو قابل ذکر ہیں۔

(۱) ہر حدیث کو اوس کے مخرج کی طرف نسبت کرنا۔ اس طرح سے کہ بیان کیا اس حدیث کو فلاں مخرج نے فلاں شخص سے اور ظاہر ہے کہ حدیث میں اس کی اشد ضرورت ہے۔

(۲) اون نقادان حدیث کا نام بتا دینا جس نے اوس حدیث کو تصحیح یا تحسین یا تضعیف کی ہو۔ اور بلا شک علم حدیث کی روح جسیر سقیم کو سلیم سے امتیاز دینے اور حکم شرعی کے مرتب کرنیکا مدار ہے۔ وہ یہی ہے۔

(۳) حدیث کے تمام یا اکثر طرق کی تتبع وتفتیش مع بیان اوسکے صحیح و معلول ہونیکے۔

(۴) صحاح ستہ میں جسقدر سوق حدیث ہوا ہو اسی پر اکتفا کرنا۔ اسپر جو زیادتی ہو اسکو بھی بتا دینا اور یہ بھی کہ وہ زیادتی مجروح ہو یا معدل
(۵) ہر باب میں اصح الاحادیث کو اختیار کرنا اور ان روایات کو ترک کرنا جسپر ائمہ نے گفتگو کی ہو اگر کسی کو کسی باب میں صحیح السند حدیث کی تلاش ہو تو حافظ نے اوسکو اس کتاب کے باب میں ضرور ذکر کیا ہوگا۔ اس لئے یہاں دیکھیے۔
(۶) احادیث طویلہ کا اس خوبی سے اختصار کرنا کہ تغییر عبارت یا تقدیم متاخر کی جانب مطلقاً خیال بھی نہ جا سکے۔
(۷) اس کتاب کے مضامین کتب و ابواب کی ترتیب حسب ترتیب فقہ رکھنا تاکہ تناول و تناقل میں سہولت ہو اور اسکا تداول آسان رہے۔
(۸) بعض احادیث کو ابواب میں مکرر لانا تاکہ ایک حدیث سے چند احکام مستنبط ہونے کی طرف اشارہ ہو جائے۔
(۹) جمع احادیث صحیحہ فی الباب کا ذکر کرنا خواہ وہ کسی مذہب کی ہو۔ مذاہب اربعہ کے خلاف یا موافق منکر یا مثبت ہو اور پھر اس کی واقعی صحت و سقم سے آگاہ کر دینا اور اس بارہ میں تعصب مذہبی سے کام نہ لینا جیسا کہ علماء عارفین کی یہ ہی شان ہونی چاہیے
حافظ کی وفات ۲۰ ذی الحجہ ۸۵۲ھ قاہرہ مصر میں ہوئی جب آپ کا جنازہ اٹھایا گیا تو سب سے پہلے بادشاہ مصر نے کندھا دیا۔ پھر اور اُمراء و روسا نے ہاتھوں ہاتھ اٹھا کر مدفن تک پہنچا دیا۔ اور علم حدیث کا ایک بیش بہا خزانہ نہایت حسرت اور افسوس کے ساتھ زمین کے نیچے امانت رکھدیا۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔
علامہ سیوطی کی کتاب حسن المحاضرہ میں شہاب منصوری شاعر سے منقول ہے۔ کہ مرحوم حافظ کے جنازے میں مجھے بھی شرکت کا فخر حاصل ہوا تھا۔ جب جنازہ قریب مصلے کے لایا گیا۔ تو باوجود موسم بارش نہ ہونے کے بارش کا ترشح شروع ہو گیا۔ جس پر میں نے یہ رُباعی لکھی ؎

| | |
|---|---|
| قَدْ بَكَتِ السُّحُبُ عَلٰى[1] | قَاضِي الْقُضَاةِ بِاَغْطَرٍ |
| وَانْهَدَمَ الرُّكْنُ الَّذِي | كَانَ مُشَيَّدًا مِنْ حَجَرٍ |

یعنے بیشک قاضی القضاۃ پر ابر (بھی) بارش کے ساتھ رو دیئے۔ اور وہ ستون ڈھے گیا جو پتھر سے پختہ کیا گیا تھا۔ حق تعالےٰ ہم سب مسلمانوں کو اس کی سُنت پر چلائے۔ اور قیامت کے دن اپنے حبیب پاک کے طفیل ان ہی حضرات کے یا اون کے خدام کے زمرہ میں اُٹھائے۔ آمین۔ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

محمد حیات غفرلہ سنبھلی نزیل تہر میرٹھ

---

[1] اس میں صنعت ہے کہ اسکا یہ بھی مطلب ہوا کہ ابن حجر کا انتقال ہوگیا اور اس طرف بھی اشارہ ہوگیا کہ ابن حجر سے جو ستون علم سے پختہ کیا [illegible]

# فہرست کتاب تعطیر المشام ترجمہ بلوغ المرام

# دیباچہ خلاصہ نخبۃ الفکر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی جعل اللسان فی الانسان کاشفا لاستار الجنان والجنان جعلہ مرکز العلوم والعرفان والصلوٰۃ والسلام علٰی سید بنی عدنان صاحب الجود والاحسان محمد الذی جعل حدیثہ بعد کلام اللہ القرآن حجۃ شرعیۃ واقوی برھان وعلٰی آلہ وصحبہ الذین ھزموا جند الطغیان واخلصوا دینہم للہ العزیز الرحمن - **اما بعد** - یہ امر بلا شبہ قابل یقین ہے کہ سلسلۂ شریعت میں قرآن مجید کے رتبہ کا نمبر اول ہے - اس کے بعد حدیث کا کیونکہ جس زبان فیض سے قرآن کریم کا سمندر جاری ہوا اوسی سرچشمہ سے حدیث شریف کے دریا بہے ہیں فرق اتنا ہے کہ ایک وحی جلی ہے دوسری وحی خفی - قرآن مجید اپنے بیانات میں اس امر کی اکثر مقامات پر شہادت دیتا ہے - چنانچہ آیت وانزل اللہ الکتاب والحکمۃ منجملہ اکثر کے ایک ہے یہی وجہ ہے جو صحابہ رض کو اون کے بابرکت زمانہ میں اسی کی تبلیغ اور اسی کی توسیع میں مشغول دیکھا جاتا ہے اور جس طرح عہد نبوی میں قرآن کریم کی حفاظت کا مدار صحابہ کی یادداشت پر تھا - اسی طرح احادیث کے انضباط کا مدار بھی اونہیں کی یادداشت پر رہا - اور جب صدیق اکبر رض کو اپنے عہد خلافت میں ضیاع قرآن کریم کا خطرہ ہوا اور انہوں نے اوس کے جمع کی بنیاد قائم کی تو اوائل عہد تابعین میں خدائے قدوس نے اپنے پیارے بندے خلیفہ عمر بن عبدالعزیز کو حضرت صدیق اکبر کی سنت پر چلایا کہ انہوں نے اپنے ایام خلافت میں اکابر محدثین کو ضیاع احادیث کے خوف سے اون کی تدوین و تنظیم کا امر فرمایا ٭

اگرچہ زمانہ نبوت میں بھی بعض صحابہ رض جیسے صدیق اکبر حضرت علی و عبداللہ بن عمرو غیرہ کے پاس چند احادیث لکھی ہوئی تھیں مگر عام طور پر اون کے لکھنے کا حکم نہیں دیا گیا تھا غالباً اوس کی وجہ یہ تھی کہ کہیں آیات قرآنی کے ساتھ احادیث مخلوط نہ ہوجایں اور جب قرآن مجید یکجا جمع ہوکر اپنی امتیازی صورت بدل حاصل کرچکا تو اب تحریر احادیث کا سلسلہ جاری اور شائع ہوگیا اختلاط کا خوف قاطبۃً رفع ہوگیا چنانچہ فاروق اعظم کے عہد خلافت میں احادیث جمع کرکے عمال کی جانب بلاد و امصار میں بھیجی گئیں مگر اس عصر تک تدوین کی تعریف پوری صادق نہیں آئی - کیونکہ جمع احادیث جب بھی صرف ہو رہا تھا - اور جمع کی پوری تعریف کیونکر صادق آسکتی تھی اسلیے کہ

صحابہؓ کو کارزار اور اشاعت اسلام کے خیال سے فرصت ہی کب تھی غرضکہ تبلیغ کا کام اون کو ایسا مشغول بنائے ہوئے تھا۔ کہ تدوین کی جانب کامل توجہ نہ کر سکے جب صحابہ کا دور ختم ہوا اور حفاظ حدیث سطح زمین کے بالائی حصہ سے عمق زمین میں جا چھپے اور احادیث کے دلوں سے محو ہونیکا کامل خطرہ ہوا تو سب سے پہلا وہ شخص جس نے احادیث نبوی کے ساتھ ہمدردی کا خیال کرکے اون کے جمع کی طرف توجہ کی وہ خلیفہ عمر بن عبد العزیز اموی ہے انہوں نے جسوقت ابوبکر بن محمد بن حزم کو لکھا کہ احادیث کی جمع و ترتیب کا سلسلہ شروع کر دیا جائے۔ تو اس فرمان کے جاری ہوتے ہی اسلامی دنیا میں تدوین احادیث کا سلسلہ ایک وسیع پیمانہ پر شروع ہوگیا اور علوم حدیث کے بحار صفحات قرطاس کو اپنے اپنے روان قلمون سے سرسبز و شاداب کرنے لگے اور طرز ہائے مختلفہ پر اس علم میں تصنیفات ہونے لگیں غرضکہ ہوتے ہوتے فن حدیث میں معتدبہ ذخیرہ جمع ہوگیا اور چونکہ ان حدیث کو محدثین نے بلا واسطہ روایت نہیں کیا بلکہ بذریعہ اسانید و سلاسل رُوات روایت کیا تھا اسلئے احادیث متواترہ کے علاوہ احادیث آحاد قرآن کی طرح قطعی الثبوت نہ ہوئے لیکن تاہم ان کے واجب العمل ہونے میں کسی طرح کا شبہ نہیں کیا جا سکتا دوسرے یہ کہ احادیث آحاد میں بھی ظنی وہی ہیں جنکے یقینی ہونے پر کوئی قرینہ دلالت نہ کرتا ہو شرح نخبہ میں اس مضمون پر کامل روشنی ڈالی گئی ہے اور تفتیش کے بعد معلوم ہوسکتا ہے کہ کتب حدیث میں اس قسم کی احادیث بہت زاید ہیں ✣

صحیح احادیث کی صحت مسلمانوں کے نزدیک واجب التسلیم ہے مگر مزید اطمینان کے لئے ہم ایک واقعہ اس جگہ درج کرتے ہیں جو ہمکو ہی نہیں بلکہ ہمارے مخالفین کے لئے بھی تسلی بخشتا ہے ؁ میں نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے جو نامۂ عالی مقوقس حاکم مصر کی جانب روانہ کیا تھا اور اوسکے قاصد حاطب بن ابی بلتعہ تھے وہ نامہ بجنسہٖ اوسوقت سے ایک قبطی راہب کے پاس تھا اوسکو ایک فرانسیسی سیاح نے ؁ میں اوس سے خرید کرکے سلطان عبد المجید خلیفۃ المسلمین کی خدمت میں پیش کیا جو اب تک موجود ہے اور فوٹو کے ذریعہ اوس کی نقول دنیا میں شائع ہوئی ہیں اس نامہ نامی کی عبارت کا اوس عبارت سے مقابلہ کیا جو کتب احادیث میں منقول ہے تو دونوں کو متحد پایا۔ پھر احادیث مقبولہ کو غیر مقبولہ سے ممتاز کرنا چونکہ صعوبت سے خالی نہ تھا۔ اسلئے اسکے واسطے ایک صحیح میزان کی ضرورت محسوس ہوئی چنانچہ ائمہ احادیث نے علم اصول حدیث کی جانب اسی غرض کے لئے توجہ مبذول فرمائی اصول حدیث کی تدوین اس قدر وسیع پیمانہ پر واقع ہوئی کہ بقول سخاوی سَو سے زائد اقسام پر اس کی تقسیم کی گئی اور اکثر اقسام کے متعلق ضخیم کتابیں لکھی گئیں۔ احادیث دانی کے لئے ان تمام فنون سے واقف ہونا شرط ہے یہ نہیں کہ صحاح ستہ یا اون کے

منتخبات کو سطحی نظر سے پڑھکر محدث بن بیٹھے۔ چنانچہ اس زمانہ میں بہت لوگ اسی قسم کے محدث نظر آتے ہیں ایسا شخص
جو صحیح معنے کی اعتبار سے محدث ہو شاذ و نادر ہے میں حسب قول سابق کہتا ہوں کہ اس فن میں یعنی اصول حدیث میں
بہت سی کتابیں لکھی گئیں مگر حافظ علامہ ابن حجر کی کتاب شرح النخبۃ اس فن میں جامع مانی جاتی ہے اسلئے یہ کتاب
عرب وعجم میں مقبول و متداول ہے اور اس کا متن بھی خود شارح ہی کی تصنیفات سے ہے وہ متن ایک عجیب قابل
تفصیل و تشریح طرز پر لکھا گیا ہے جسطرح تشریح و تفصیل کے وقت شرح النخبۃ ایک نادر کتاب ہے۔ اسی طرح
اس فن کی مختصر بصیرت حاصل کرنیوالے کیلئے اس کا متن کافی نسخہ ہے ۞

جسوقت مجھ پر میرے مکرم شیخ الٰہی بخش و محمد جلال الدین صاحبان سوداگران کتب لاہور نے کتاب بلوغ المرام
من ادلۃ الاحکام کے اُردو ترجمہ کا کام سپرد کیا۔ تو اُسکے ساتھ رسالہ نخبۃ الفکر کو بھی منسلک پایا اور جسطرح حدیث کو
اصول حدیث سے مناسبت اس امر کو مقتضی ہوئی کہ دونوں کتابیں ساتھ ہوں اسی طرح ان دونوں کا ایک ہی شخص علامہ
ابن حجر عسقلانی کی تالیفات سے ہونا بھی مؤید معیت ہوا لہٰذا اُردو ترجمہ میں بھی دونوں کو ساتھ رکھا گیا مگر چونکہ
جو طرز کتاب بلوغ المرام کے ترجمہ کا اختیار کیا تھا۔ اُس طرز کو یہاں نامناسب خیال کیا اسلئے اسکی ترجمہ
میں نوعیت اور ہو گئی۔ وہ یہ کہ اس رسالہ کا خلاصہ مطلب اُردو میں اس طرح لکھ دیا کہ اختصار کا اختصار باقی رہے
اور کم علم لوگ بھی جو عربی کی قابلیت نہیں رکھتے اس سے فیض اُٹھا سکیں حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس میں حق پہلو پر قایم رکھے
اور اس کے محرک جناب مؤید دین متین محمد جلال الدین اصلح اللہ بالہ اور دیگر ہر قسم کے ممدین و معاونین کو
فلاح دارین نصیب فرماوے۔ آمین۔ یا رب العالمین ۞

انا العبد المسکین محمد حیات غفرلہ سنبھلی من مضافات مراد آباد

# نظم الدرر
# خلاصہ نخبۃ الفکر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی لم یزل عالمًا قدیرًا وصلی اللہ علی سیدنا محمد ن الذی ارسلہ الی الناس کافۃ بشیرًا ونذیرًا
وعلی آل محمد وصحبہ وسلم تسلیمًا کثیرًا۔ اما بعد اس میں شک نہیں کہ اصطلاح اہل حدیث میں بکثرت مبسوط اور مختصر تصانیف

موجود ہیں مجھ سے ہی میرے بعض برادروں نے خواہش کی کہ تم بھی اسکے اہم مطالب کا خلاصہ لکھنے کی خدمت قبول کرو
چنانچہ میں نے صرف باین خیال کہ میرا نام بھی ان خدام کی فہرست میں درج ہو اون کی درخواست کو قبول کر لیا
پس سنیئے! خبر یا حدیث چار قسم پر ہے متواتر مشہور عزیز غریب۔ متواتر وہ ہے جس کی اسنادیں
بلا تعیین کثیر ہوں۔ خبر مشہور وہ ہے کہ اوس کے راوی ہر طبقہ میں کم از کم تین ضرور ہوں۔ خبر عزیز وہ ہے کہ ہر
طبقہ میں اوس کے راوی کم از کم دو ہوں۔ خبر غریب وہ ہے جسکے اسناد میں کسی جگہ صرف ایک ہی راوی رہا ہو۔
حدیث متواتر کے وجود کی پانچ شرطیں ہیں اول اسنادیں اس قدر کثیر ہوں کہ عادۃً اون کے راویوں کا
جھوٹ پر اتفاق یا اُن سے اتفاقیہ جھوٹ صادر ہونا محال ہو دوسرے یہ کثرت ابتدا سے انتہا تک یکسان ہو کسی جگہ
کمی واقع نہ ہو تیسرے علم یقینی کو مفید ہو چوتھے خبر کا تعلق عقل سے نہیں بلکہ حس کے ہو پانچویں وہی جو تعریف میں مذکور ہے
بعض فقہائے کے نزدیک خبر مشہور و مستفیض دونوں مترادف ہیں (اور بعض نے دونوں میں فرق کیا ہے) خبر صحیح کے لئے
عزیز ہونا جمہور کے نزدیک شرط نہیں (البتہ ابو علی جبائی وغیرہ نے شرط ہونیکی تصریح کی ہے) خبر واحد کی سوا خبر
مشہور و عزیز و غریب تینوں کو اخبار آحاد کہا جاتا ہے اور اون میں سے ہر ایک خبر واحد ہے اور اخبار آحاد میں سے
بعض مقبول ہوتی ہیں اور بعض مردود کیونکہ اون سے استدلال کا کام لینا اون کے راویوں کی حالات پر مبنی ہے
بخلاف خبر متواتر کے کہ وہ ہمیشہ مقبول ہی ہوتی ہے اخبار آحاد کیساتھ جب قرائن منضم ہو جاتے ہیں تو بقول مختار مفید
علم یقینی نظری ہو جاتی ہیں (گو بعض نے اسکا انکار بھی کیا ہے) خبر غریب اور فرد دونوں مترادف ہیں۔ غریب یا فرد
دو قسم پر ہے فرد مطلق فرد نسبی مطلق وہ جس کی سند میں صحابی سے روایت کرنیوالا شخص منفرد ہو فرد نسبی وہ ہے جسکی
سند میں صحابی سے روایت کرنیوالا منفرد نہین بلکہ اوس کے بعد کا کوئی راوی منفرد ہو گیا اس اسکو مستلزم تھا کہ فرد نسبی اور
فرد مطلق دونوں پہ فرد اور غریب کا اطلاق صحیح ہوا کرتا۔ مگر استعمال میں فرد نسبی پر فرد کا لفظ نہین بولا جاتا۔
خبر واحد (مقبول) چار قسم پر ہے۔ اول صحیح لذاتہ یہ وہ حدیث ہے جسکے کل راوی عادل کامل الضبط ہوں
جس کی سند متصل ہو اور معلل و شاذ ہونے سے محفوظ ہو چونکہ صحیح لذاتہ کا مدار عدالت و ضبط وغیرہ اوصاف پر ہے
اور یہ اوصاف اعلیٰ ادنے اوسط ہونے میں متفاوت ہیں اس لحاظ سے خبر صحیح لذاتہ میں بھی تفاوت ہو گا اور
چونکہ شرائط صحت صحیح بخاری میں اقوی و اکمل ہیں اسلیئے صحیح بخاری تمام کتب حدیث سے مقدم کی جائیگی اور صحیح
مسلم نے بھی چونکہ علمی دنیا میں مقبولیت کا درجہ حاصل کر لیا ہے اسلیئے باستثنائے احادیث معللہ صحیح بخاری کے سوا اور
کتب سے مقدم کی جائیگی پھر وہ کتابیں مقدم کی جائینگی جن میں تخریج احادیث صحیحین کی شرائط کے مطابق کیگئی ہو گی
پھر جو حدیث صرف بخاری کی شرط کے مطابق تخریج کی گئی ہو وہ اُس حدیث پر مقدم کی جائیگی جو صرف حسب

شرائط صحیح مسلم تخریج کی گئی ہو پس صحیح حدیث کی کل چھ صورتیں ہوئیں جو غور سے معلوم ہوسکتی ہیں۔ اور اگر راوی میں صرف ضبط ناقص ہو (بقیہ شرائط حسن لذاتہ کے سب موجود ہوں) تو وہ حدیث حسن لذاتہ ہے (جو احتجاج میں صحیح لذاتہ کے شریک ہی) حدیث حسن لذاتہ میں جب اسناد متعدد ہوجائیں تو وہ حدیث صحیح لغیرہ ہے پھر وصحیح و حسن بوجہ باہمی منافات کے جمع نہیں ہوسکتیں تاہم اگر کوئی مجتہد کسی حدیث کو صحیح اور حسن کہدے تو اسکا سبب مجتہد کا تردد ہے کہ آیا راوی میں شرائط حسن پائی جاتی ہیں یا شرائط صحت پس مجتہد دونوں کہکر اپنے تردد کو ظاہر کردیتا ہے۔ البتہ کثرت استعمال سے تردد کے لئے حرف اَوْ ذکر نہیں کیا جاتا یہ حکم اوس جگہ ہے جہاں ناقل حدیث اوس کی روایت کیساتھ متفرد ہوا ہو اور ناقل کے متفرد نہ ہونیکی صورت میں جو ایک حدیث کو صحیح و حسن کہا جاتا ہے تو وہ دو اسناد وں کے لحاظ سے ہے کہ اسکا ایک اسناد صحیح ہے اور دوسرا حسن۔ حدیث صحیح یا حسن میں اگر ایک ثقہ راوی ایسی زیادتی بیان کرے کہ جو راوی اس سے اوثق ہے وہ اسے بیان نہیں کرتا تو یہ زیادتی اگر اوثق کی روایت کی منافی نہ ہو۔ تو مطلقاً قبول کی جائے گی اور اگر اوثق کی روایت کی منافی ہے تو بعد اسباب ترجیح سے ایک کو دوسرے پر ترجیح دیکر راجح مقبول اور مرجوح مردود قرار دی جائیگی اگر ثقہ راوی نے ایسے شخص کی مخالفت کی جو ضبط یا تعداد یا کسی اور وجہ ترجیح میں اس سے راجح ہو تو اوس کی حدیث کو شاذ اور مقابل کی حدیث کو محفوظ کہتے ہیں اور اگر ضعیف راوی نے روایت میں قوی کی مخالفت کی تو اوس کی حدیث کو منکر اور مقابل کی حدیث کو معروف کہتے ہیں۔ حدیث فرد کے جس راوی کے متعلق گمان تفرد کا تھا اگر تتبع سے اسکا کوئی موافق مل گیا تو اس موافق کو متابع بکسر باء اور موافقت کو متابعت کہتے ہیں اگر کسی دوسرے صحابی سے ایسا متن مل گیا جو کسی حدیث فرد کے ساتھ لفظ و معنی یا صرف معنی میں مشابہ ہو تو اسے شاہد کہا جاتا ہے جوامع و مسانید وغیرہ میں اس غرض سے تفتیش کرنا کہ حدیث فرد کے لئے متابعت یا شاہد ہی یا نہیں اسی اعتبار کہا جاتا ہے

## خبر مقبول کی دوسری تقسیم

نیز خبر مقبول چار قسم پر ہے محکم مختلف حدیث ناسخ و منسوخ متوقف فیہ جس خبر مقبول کے کوئی خبر معارض نہ ہو اوسی محکم کہتے ہیں۔ اور جس خبر مقبول کے معارض کوئی خبر مقبول ہی ہو تو اگر متعارضین میں تطبیق ممکن ہو تو اوسے مختلف الحدیث بولتے ہیں۔ اور اگر دونوں میں تطبیق ممکن نہ ہو مگر تاریخ یا نص وغیرہ ایک کا دوسری سے مؤخر ہونا ثابت ہو تو مقدم کو منسوخ اور مؤخر کو ناسخ کہا جاتا ہے اور اگر نہ تو دونوں میں تطبیق ممکن اور نہ ایک کو دوسرے کیلئے ناسخ ٹھیرا سکتے ہیں پس بر تقدیر اسناد یا متن میں کسی لحاظ سے ترجیح ہوسکنے کی ترجیح دی جائیگی ورنہ دونوں پر عمل کرنے سے توقف کیا جائیگا

## خبر مردود کا بیان

خبر مردود کے رد کیے جانیکی دو وجہ ہوتی ہیں اوّل اوسکے اسناد میں ایک یا زیادہ راوی ساقط ہوں دوم اسکے کسی راوی میں بلحاظ دیانت یا ضبط طعن کیا گیا ہو۔ بہ لحاظ سقوط راوی خبر مردود کی چار قسمیں ہیں معلق مرسل منفصل منقطع۔ جس کی خبر ابتدار سند سے بہ تصرف مصنف ایک یا متعدد راوی ساقط ہوں اوسے معلق کہا جاتا ہے اور جس کی اختتام سند میں تابعی کے بعد راوی ساقط ہو اوسے مرسل کہتے ہیں۔ اور جس خبر میں دو یا دو سے زائد راوی ایک ہی مقام سے ساقط ہوں تو اوسے منفصل کہا جاتا ہے اور اگر متفرق مقامات سے ساقط ہوں تو اوسے منقطع کہتے ہیں۔

راوی کا سقوط کبھی اسقدر واضح ہوتا ہے کہ اوسکو ہر شخص سمجھ لیتا ہے مثلاً راوی ایسے شخص سے روایت کرے جس سے ملاقات نہ ہوئی ہو خواہ ہم عصر ہو یا نہیں اور چونکہ یہ بات تاریخ سے تعلق رکھتی ہے اسلئے فن تاریخ کی بھی علم حدیث میں ضرورت ہوئی اور کبھی راوی کا سقوط اسقدر پوشیدہ ہوتا ہے کہ ماہرین ہی اسکا احساس کر سکتے ہیں جس خبر کے اسناد میں اس قسم کا پوشیدہ سقوط ہو اوسے مدلس کہا جاتا ہے۔ اگر مدلس کی خبر لفظ عن اور قال سے بیان کی گئی ہو تو چونکہ اس لفظ سے احتمال مروی عنہ کی ملاقات کا ہوتا ہے اسلئے مردود ہوگی اور جس طرح مدلس کی خبر مردود ہوتی ہے اسی طرح حدیث مرسل خفی جو ایسے مروی عنہ سے روایت کرنا ہوتا ہے جس سے ملاقات راوی کی نہ ہو مردود ہوتی ہے۔ وہ مطاعن جن کے لحاظ سے راوی کی خبر مردود ہو جاتی ہے دس ہیں جن میں سے پانچ عدالت کے متعلق ہیں۔ اور پانچ ضبط کے طعن اول ایسی حدیث کی روایت عمداً جھوٹ کرنا جو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہ ہو ایسی حدیث کو موضوع کہا جاتا ہے۔ طعن دوم راوی پر عمداً جھوٹی حدیث (جو قواعد فن کی خلاف ہو) روایت کرنے کی تہمت ہونا کہ راوی کی جانب سے یہ حدیث ہوئی ہو اس طعن والے راوی کی حدیث کو متروک کہا جاتا ہے طعن سوم راوی سے بکثرت غلطی صادر ہونا جس حدیث کے راوی میں یہ طعن ہو اوسے منکر کہا جاتا ہے مگر اوس پر منکر کا اطلاق ان لوگوں کے نزدیک ہوگا جو تعریف منکر میں مخالفت ثقہ کی شرط ذکر نہیں کرتے طعن چہارم راوی سے بکثرت غفلت و نسیان سرزد ہونا اس راوی کی حدیث کو بھی منکر کہتے ہیں طعن پنجم علاوہ کذب کے قولاً یا فعلاً فسق کا خدشہ پایا جاتا ہو۔ کبھی ایسی حدیث کو بھی منکر کہتے ہیں طعن ششم راوی میں وہم کا پایا جانا ایسے راوی کی حدیث کو بشرطیکہ بذریعہ قرائن و احاطہ اسناد وہم پر اطلاع ہو جائے معلل کہتے ہیں طعن ہفتم راوی کا ثقات کی مخالفت کرنا اس کی کئی صورتیں ہیں (۱) اسناد یا متن میں تغیر کر دینا۔ اگر اسناد میں تغیر کر دیا ہو تو اوسے مدرج الاسناد کہتے ہیں۔ اور اگر نفس حدیث (متن) میں تغیر کر دیا ہو تو اوسے مدرج المتن کہتے ہیں (۲) اسماء میں تقدیم و تاخیر کر دینا اسکو مقلوب کہتے ہیں (۳) اثنار سند میں کسی راوی کا بڑھا دینا۔ اوسکا نام المزید فی متصل الاسانید ہے (۴) راوی میں اس طرح کی تبدیلی کر دینا کہ ایک روایت کو دوسری پر ترجیح ممکن نہ ہو اوسے مضطرب کہتے ہیں اور کبھی محدث کی حافظہ کی آزمائش کے لئے بھی اسناد یا متن میں عمداً تبدیلی کی جاتی ہے

جسطرح امام بخاری وعقیلی وغیرہ کو آزمایا تھا) (۵) باوجود خطی صورت باقی رہنے کے ایک یا متعدد حروف میں تغیر
کردینا پھر اگر یہ تغیر نقطہ میں ہے تو اوسکو مصحف کہتے ہیں اور اگر شکل میں تغیر کردیا ہو تو اوس کو محرف کہتے ہیں متن کے الفاظ
مفردہ یا مرکبہ میں کچھ الفاظ کو گھٹا کے اختصار کرنا اور الفاظ کو اون کے مرادف سے بدل دینا بالکل ناجائز ہے ہاں اوس
شخص کے لئے جو معانی الفاظ سے واقف ہو اور معانی میں تغیر پیدا کرنیوالے الفاظ پر حاوی ہو ایسا کرنا جائز ہے اگر بوجہ
قلیل الاستعمال ہونیکے کسی لفظ کے معنے مخفی ہوں تو لغات غریبہ کی حامل جو کتابیں لکھی گئی ہیں اونکو دیکھا جائے طعن
ہشتم راوی کا مجہول ہونا اوس کی جہالت تین وجہ سے ہوتی ہے (اول) نام کے علاوہ کنیت اور لقب و نسب وغیرہ سے موصوف
ہو مگر منجملہ ان تمام کے ایک مشہور اور باقی غیر مشہور ہوں پس اس صورت میں اگر غیر مشہور کیساتھ اوس کو ذکر کیا جائیگا
تو وہ ظاہر ہے کہ مجہول رہیگا اس بارہ میں بھی کتاب الموضح الاوہام الجمع والتفریق لکھی گئی ہے (دوم) راوی سے
روایت کم کی گئی ہو اسکے متعلق بھی الوحدان کے نام سے مسلم و حسن بن سفیان وغیرہ نے کتابیں لکھی ہیں (سوم) کوئی نام
اختصار کی غرض سے نہ لکھا جائے اسکو بارہ میں بھی ائمہ فن نے المبہمات کے نام سے کتابیں لکھی ہیں مبہم راوی کا جبتک نام
نہ ذکر کیا جائے اوس کی حدیث قبول نہیں کی جاسکتی اگرچہ راوی کا ابہام ایسے لفظ سے بیان کیا ہو جو تعدیل پر دلالت
کرے قول صحیح یہی ہے اور اگر مبہم راوی کا نام ذکر کردیا ہو لیکن اوس سے روایت ایک ہی شخص کرتا ہے تو اوسکو مجہول
العین کہتے ہیں اور اگر دو شخص روایت کرتے ہیں یا اس سے زائد لیکن توثیق اوس کی کسی نے نہیں کی تو وہ بلحاظ ضبط و
عدالت مجہول ہوگا اور اوسکو مستور الحال کہتے ہیں طعن نہم راوی میں بدعت کا پایا جانا اوس کی دو قسمیں ہیں مستلزم
کفر مستلزم فسق اول بدعت والے کی حدیث جمہور کے نزدیک مردود ہے اور جس میں ثانی قسم بدعت کی پائی جاتی ہو اوسکی
حدیث میں اختلاف ہے اصح یہ ہے کہ اگر وہ اپنی بدعت کی دعوت و تبلیغ نہ کرتا ہو تو اوس کی حدیث قبول کیجائے بشرطیکہ
اس کی مروی حدیث اوسکی بدعت کے لئے مؤید نہ ہو مذہب مختار یہی ہے کہ یہ شرط ہونی چاہیئے یعنی اگر راوی اپنی
بدعت کی تبلیغ تو نہیں کرتا مگر جس حدیث کو روایت کرتا ہے اوس سے اوسکے مذہب کی تائید ہوتی ہے تو وہ مقبول نہ ہوگی
حافظ ابو اسحاق ابراہیم بن یعقوب جوزجانی نے اپنی کتاب (معرفۃ الرجال) میں اس کی تصریح کی ہے یہ امام ابوداؤد و نسائی کے استاد
ہیں طعن دہم راوی کا بد حافظہ ہونا اگر یہ وصف راوی کیساتھ ہر حال میں قائم رہے تو اوس راوی کو شاذ کہتے ہیں اور اگر یہ وصف
اوس کے ساتھ ہر حال میں قائم نہیں ہا بلکہ بوجہ کسی عارضہ مثلاً بڑھاپے یا نابینائی کی وجہ سے اوسکو عارض ہوگیا ہو تو اوسکو مختلط کہتے ہیں
راوی شاذ یا مختلط یا مستور یا مدلس یا صاحب حدیث مرسل کا اگر کوئی معتبر متابع مل گیا جو اسکا ہم پایہ یا اس سے زیادہ قابل اعتماد
ہو تو اون کی حدیث کو حسن کہا جائیگا مگر لاالذاتہ بلکہ لغیرہ کیونکہ متابع تابع کی اجتماع کیوجہ سے حسن آیا ہے۔

## اسناد کے لحاظ سے خبر کی تقسیم

حدیث کا اسناد اگر نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر ختم ہو اور اوس کا تلفظ تقاضا کرتا ہو کہ جو کچھ منقول ہوگا وہ صریحًا یا حکمًا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا قول یا فعل یا تقریر ہوگا تو اوس کو حدیث مرفوع کہتے ہیں اور اگر اسناد صحابی پر ختم ہو اور اس سے یہ سمجھا جاتا ہو کہ جو کچھ منقول ہوگا وہ قول یا فعل یا تقریر صحابی کی ہوگی تو اوسکو خبر موقوف کہتے ہیں۔ صحابی وہ ہے جس کو بحالت ایمان آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے شرف ملاقات حاصل ہوا در ایمان ہی پر فوت بھی ہوگیا ہو اور اگر کسی شخص نے بحالت ایمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی ہو پھر بعیاذاً باللہ مرتد ہوگیا ہو اور پھر خواہ آپ کی زندگی میں یا آپ کے بعد مومن ہوگیا ہو اور بحالت ایمان ہی وفات پائی ہو تو وہ بھی بقول صحیح صحابی ہے۔ اور اگر اسناد تابعی یا تبع تابعی یا اوس کے ماتحت پر ختم ہو تو اوسے مقطوع کہتے ہیں۔ اصطلاح میں مقطوع اور موقوف کو اثر بولتے ہیں۔ تابعی وہ ہے جس نے بحالت ایمان کسی صحابی سے ملاقات کی ہو اور بحالت ایمان ہی مر بھی گیا ہو اور مرفوع صحابی کو جو ایسے اسناد سے ثابت ہو جو بظاہر متصل ہو مسند کہا جاتا ہے

## اسناد کا بیان

اسناد دو قسم پر ہے علو مطلق و علو نسبی ایک حدیث کے متعدد اسنادوں میں سے جس اسناد کی رجال بہ نسبت دوسرے اسناد کے تعداد میں کم ہوں تو اوسے علو مطلق (اور اوسکے مقابل کو نزول مطلق) کہا جاتا ہے اور اگر فن حدیث کی ایسے امام تک جس میں صفات علیہ (مثلاً فقاہت و تصنیف وغیرہ) موجود ہوں جیسے شعبہ۔ مالک ثوری وغیرہ ایک ہی حدیث کی متعدد اسانید موجود ہوں اور اون میں سے ایک اسناد کی رجال بہ نسبت دوسرے اسانید کی تعداد میں کم ہوں تو اوسے علو نسبی کہا جاتا ہے (اوس کے مقابل کو نزول نسبی کہتے ہیں)۔ پھر علو نسبی میں چند امور ہوتے ہیں (اول) موافقت اسکے معنے یہ ہیں کہ کسی مصنف کے شیخ تک ایسی اسناد چلا دینا جو مصنف کے اوس اسناد کے مغائر ہو جو مصنف تک پہنچی ہے (دوم) بدل اسکے معنی یہ ہیں کہ کسی مصنف کے شیخ الشیخ تک ایسا اسناد پہنچا دینا جو مصنف کے اسناد کے مغائر ہو (سوم) مساوات اسکے یہ معنی ہیں کہ ایک حدیث ایسے اسناد سے جو دوسرے سے عالی تھا روایت کی گئی اور تعداد رجال میں کسی مصنف کے اسناد کے ساتھ جو اسی حدیث کے لئے ہے مساوی ہو (چہارم) مصافحہ اس کی تفسیر یہ ہے کہ ایک حدیث کی مصنف کے شاگرد کے ساتھ تعداد رجال میں مساوی ہو

## روایت کا بیان

اگر راوی اور اوسکا مروی عنہ عمر یا معین استادوں سے روایت کرنے یا کسی اور امر متعلق بالروایت میں باہم شریک ہوں تو راوی جو روایت ایسے مروی عنہ سے کریگا اوسکو روایۃ الاقران کہا جاتا ہے اور اگر دو شخص ہمسر ہیں اور ہر ایک دوسرے سے روایت کرے تو ہر ایک کی روایت کو مدبج کہتے ہیں اور اگر راوی ایسے شخص سے روایت کرے جو عمر یا معین استادوں سے روایت کرنے یا اسکے علاوہ امور متعلقہ بالروایۃ میں اس سے کمتر ہو تو اوسکو روایۃ الاکابر عن الاصاغر کہتے ہیں باپ کی روایت بیٹے سے اور صحابہ کی تابعین سے

اور شیخ کی شاگرد سے اسی قبیل سے ہے اور روایت الاصاغر عن الاکابر (یعنی چھوٹوں کا بڑوں سے روایت کرنا) کثرت سے پایا جاتا ہے اور روایت راوی عن ابیہ عن جدہ بھی روایت الاصاغر عن الاکابر ہی کی قبیل سے ہے اگر دو راوی ایک شخص سے روایت کرنے میں شریک ہوں اور ایک دوسرے سے پہلے مرگیا ہو تو پہلے مرنے والے کی روایت کو روایت سابق اور مقابل کی روایت کو روایت لاحق کہا جاتا ہے اگر ایک راوی دو شخصوں سے روایت کرتا ہو اور دونوں کے باپ و دادا بھی ہمنام ہوں اور دونوں کی نسبت بھی ایک ہی ہو اور دوسری کسی صفت سے بھی دونوں میں امتیاز نہ ہوتا ہو تو دونوں میں سے ایک کی تعیین اختصاص سے کیجائیگی یعنے راوی کو جسکے ساتھ ہم صحبت یا ہموطن ہونیکی خصوصیت ہوگی وہی مراد لیا جائیگا۔ اگر راوی نے ایک حدیث کسی شیخ سے روایت کی اور شیخ انکار کرتا ہے کہ میں نے یہ روایت نہیں کی تو یہ انکار اگر بطور تیقن ہے تو وہ حدیث مردود ہوگی اور اگر یہ انکار بطور شک ہے تو اصح قول یہ ہے کہ مقبول ہوگی اس قسم کی بحث میں دارقطنی نے ایک کتاب مسمی من حدث ونسی لکھی ہے اگر ایک اسناد کے تمام راویوں نے ایک ہی لفظ سے حدیث روایت کی یا سب کے سب اسکے سوا کسی فعل یا قول یا دونوں میں متفق ہوگئے ہوں تو ایسی اسناد کو مسلسل کہا جاتا ہے

## ادائے حدیث کے الفاظ

ادا کے الفاظ آٹھ ہیں (۱) سمعت وحدثنی (۲) اخبرنی وقرءت علیہ (۳) قرئ علیہ وانا اسمع (۴) انبانی (۵) ناولنی (۶) شافہنی بالاجازۃ (۷) کتب الی بالاجازۃ (۸) عن وغیرہ سمعت اور حدثنی اس راوی کیلئے موضوع ہے جسنے تنہا شیخ کی زبانی حدیث سنی ہو جب راوی حدثنا فلان یا سمعنا فلانا یقول کہے تو متکلم مع الغیر کے صیغہ کہنے سے یہ مراد ہے کہ راوی نے غیر کیساتھ ملکر حدیث سنی ہے تمام الفاظ ادا سے لفظ سمعت قائل کی سماعت ثابت کرنیکیلئے نہایت صریح ہے اور تمام الفاظ ادا میں سے اسکا رتبہ ارفع ہے جو شیخ کے تلفظ اور راوی کے سماع پر دلالت کرے کیونکہ تحفظ اور ضبط زیادہ ہوتا ہے اصطلاح میں اسکے املا کہتے ہیں اخبرنی بمنزلہ قرءت علیہ ہے یہ اس راوی کے لئے موضوع ہے جسنے تنہا شیخ کے سامنے پڑھا ہو اور لفظ اخبرنا اور قرءنا علیہ بمنزلہ قرئ علیہ وانا اسمع ہے انبا لغتاً اور اصطلاح متقدمین میں بمنزلہ اخبر سمجھا جاتا ہے ہاں متاخرین کے عرف میں عن کیطرح اجازت کیلئے بھی آتا ہے۔ جو راوی شیخ کا ہم عصر ہو اور بلفظ عن شیخ سے روایت کرے اوسکی روایت سماع پر محمول ہوگی بشرطیکہ مدلس نہ ہو ورنہ نہیں بعض کے نزدیک ہم عصر کی روایت بلفظ عن اس شرط سے سماع پر محمول ہوگی کہ دونوں کی کم از کم ایک بار ملاقات ثابت ہو (نقادان فن اور بخاری کے نزدیک) یہی مختار ہے اگر شیخ نے کسیکو مخصوص حدیث اپنے سے روایت کرنیکی زبانی اجازت دیدی تو اسے اجازت بالمشافہہ کہتے ہیں اور اگر شیخ نے کسیکو حدیث روایت کرنیکی مکتوبی اجازت دیدی تو اسے اجازت بالمکاتبہ کہتے ہیں اگر شیخ اپنا اصلی نسخہ یا اوسکی نقل طالب کو دیدے یا طالب کے پاس جو اصلی نسخہ شیخ کا ہو اوسے لیکر پھر طالب کو دیدے تو اسے مناولہ کہتے ہیں مناولہ سے روایت کرنے میں شرط ہے جو ہونی چاہیئے کہ نسخہ دیتے وقت شیخ یوں کہدے کہ فلاں شخص سے یہ میری روایت ہے تم مجھ سے اسکی روایت کرو اسیطرح وجادہ اور وصیت بالکتاب اور اعلام میں بھی یہی شرط ہے کہ اذن شیخ ہونا چاہیئے ورنہ یہ سب اجازت کی انواع غیر معتد بہا ہیں جسطرح اذن نہ ہونیکی صورت میں اجازت عامہ اور اجازت للمجہول اور اجازت للمعدوم بمذہب اصح غیر معتد بہا ہیں وجادہ اسے کہتے ہیں کہ کاتب کو کوئی ایسی کتاب ملجاوے

جسکا کاتب کوئی معلوم محدث ہو وصیت بالکتابت ہے کہ کسی محدث نے بوقت وفات یا سفر وصیت کردی ہو کہ میری یہ کتاب فلان شخص کو دیجائے اگر شیخ طالب سے کہدے کہ میں فلان کتاب فلان محدث سے روایت کرتا ہوں تو اُسے اعلام کہتے ہیں اجازت عامہ کے یہ معنے ہیں کہ شیخ یوں کہدے کہ تمام مسلمانونکو یا فلان ولایت کے لوگونکو میں نے اجازت دی اجازت مجہول یہ ہے کہ شیخ کہے میں نے ایک آدمی کو اجازت دی

## راویون کا بیان

اگر چند راویوں اور اونکے باپ دادا کا نام وغیرہ ایک ہو اور اونکی ذاتیں مختلف ہوں تو اوسے متفق و مفترق کہا جاتا ہے اور اگر متعدد راویوں کے نام متفق ہوں باعتبار خط کے لیکن تلفظ میں مختلف ہوں تو اوسے موتلف و مختلف کہا جاتا ہے اور اگر راویوں کے نام ہر اعتبار سے متفق ہوں مگر اونکے آبا کے نام مختلف ہوں یا بر عکس ہو کہ راویونکے نام مختلف اور انکے آبا کے نام متفق ہوں تو اوسے متشابہ کہتے ہیں اسی طرح اگر راویوں اور اونکے آبا کے ناموں میں اتفاق ہو مگر اونکی نسبتوں میں اختلاف ہو اُسکو بھی متشابہ ہی کہتے ہیں پھر متفق و موتلف و متشابہ اور اقسام بھی پیدا ہوتے ہیں منجملہ اونکی ایک قسم یہ ہے کہ راویوں یا اونکے آبا یا دونوں کے ناموں میں اتفاق ہوتا ہے وہ کبھی ایک حرف میں اور کبھی متعدد حرف میں ہوتا ہے پھر اسکی دو صورتیں ہیں کہ ایک تو تعداد حروف میں مساوی ہوں دوسرے وہ جو تعداد حروف میں مساوی نہ ہوں اور دوسری یہ ہے کہ دو اسموں میں اتفاق ہو مگر تقدیم و تاخیر سے دونوں میں اشتباہ پیدا ہوجاتا ہے ❊

## خاتمہ

محدثین کے نزدیک امور ذیل کا جاننا ضروریات میں سے ہے (اول) راویونکے طبقات (دوم) رُوات کی پیدائش و وفات کا زمانہ (سوم) اونکی رہنے کے مقامات کا جاننا (چہارم) راویونکے حالات کہ عادل ہیں یا مجروح یا مجہول (پنجم) مراتب جرح میں امتیاز کرنا مراتب جرح کے تین ہیں اشد ضعف اوسط جس لفظ جرح میں مبالغہ ہوتا ہے وہ اشد مرتبہ جرح کا ہوتا ہے جیسے کسی کو کہا جائے کہ وہ اکذب الناس ہے یا دجال ہے یا بہت جاہل ہے یا وضع کرنیوالا ہے یا کذاب ہے اور جس میں مبالغہ نہو وہ ضعف مرتبہ جرح کا ہوتا ہے جیسے فلان شخص نرم دست حافظہ والا ہے یا اوس میں کچھ گفتگو ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ فلان شخص ضعیف ہے، یا قوی نہیں ہے تو اوسط درجہ کی جرح ہوگی (ششم) مراتب تعدیل میں امتیاز کرنا اسکے بھی تین مرتبہ ہیں اعلیٰ ادنیٰ اوسط جس لفظ تعدیل میں مبالغہ ہو وہ اعلیٰ پر دلالت کرتا ہے جیسے اوثق الناس یا اوس میں ایک صفت بطور تاکید ذکر کیگئی ہو جیسے ثقۃ ثقۃ یا دو صفتیں ذکر کیگئی ہوں جیسے ثقۃ حافظ اور اس کے نیچے کہ شیخ یروی حدیثہ یا یعتبر حدیثہ ادنیٰ درجہ کی تعدیل ہے اور یہ کہنا کہ شیخ وسط یا صالح یا مقارب الحدیث اوسط درجہ کی تعدیل ہے اور وہ تمام الفاظ جو پہلے مراتب جرح کے قریب پر دلالت کرنیوالے ہیں اوسط درجہ کی تعدیل کیواسطے ہیں

## تکملہ

مقبول ہے تزکیہ (تعدیل) ایک شخص کی بھی معتبر ہے مگر یہ شرط ہے کہ تعدیل کرنیوالا اسباب تزکیہ سے ضرور واقف ہو جرح تعدیل پر اس شرط کیساتھ مقدم ہوتی ہے کہ جرح کرنیوالا اسباب جرح سے واقف ہو اور جرح کو اوس نے بالتفصیل بیان کیا ہو اور اگر ایسے شخص پر جرح کیگئی ہو جسکی تعدیل نہیں کیگئی تھی تو اس صورت میں حسب مذہب مختار مجمل جرح بھی مقبول ہوگی (لیکن شرط یہی ہے کہ جارح اسباب جرح سے واقف ہو) فصل ان امور کا جاننا بھی ضروری ہے اول، جو دو

نام سے مشہور ہو اگر اوسکی کنیت بھی ہو تو اوسکو جانا جائے (دوم) جو راوی کنیت سے مشہور ہو اوسکا نام بھی جاننا چاہیے (سوم) جس راوی کی کنیت میں اختلاف
ہو (چہارم) جس شخص کا نام و کنیت ایک ہوں اوسکو بھی جانا جاتا (پنجم) جسکے اوصاف والقاب و کنیتیں بکثرت ہوں وہ بھی پہچانا جائے (ششم) اوس راوی کو بھی
جانا جائے جسکی کنیت اوسکے باپکے نام کیساتھ موافق ہو اسیطرح وہ بھی جانا جائے جسکا نام اوسکے والد کی کنیت کیساتھ موافق ہو یا اوسکی کنیت اوسکی بیوی کے موافق
ہو یا اوسکے استاد کا نام اوسکے باپکے نام کے ساتھ موافق ہو (ہفتم) وہ راوی بھی جانا جائے جسکی نسبت اوسکے والد کی جانب نہیں بلکہ غیر کیجانب کیگئی
ہو جیسے **مقداد بن الاسود** کہ مقداد کے والد کا نام تو عمرو ہی مگر اسود نے چونکہ انکو متبنیٰ بنایا تھا اسلئے اونکی جانب نسبت کیجاتی ہی یا اوسکی
نسبت اوسکی والدہ کی جانب کیگئی ہو اور یا اوسکی نسبت ایسی شی کیجانب کیگئی ہو جو جلدی سمجھ میں آتی ہو (ہشتم) اوس راوی کو بھی جانا جائے
کہ اوسکا اور اوسکے والد اور دادا کا نام ایک ہی ہو یا اوسکا اور اوسکے استاد اور استاد کے استاد کا ایک ہی نام ہو (نہم) وہ راوی بھی جانا جائے جسکا
استاد و شاگرد دونوں ہمنام ہوں (دہم) جتنے راوی ہیں بلا ذکر کنیت وغیرہ سبکا نام جاننا بھی ضروری ہی (یازدہم) وہ راوی بھی جاننے
جائیں جنکا ہمنام کوئی نہ ہو (دوازدہم) تمام راویونکی کنیتیں بھی پہچانی جائیں اور القاب بھی (سیزدہم) راویونکی نسبتیں بھی پہچانی جائیں
نسبت کبھی قبیلہ کیطرف ہوتی ہے اور کبھی وطن کیجانب پھر نسبت وطنی کبھی شہر کیجانب ہوتی ہے کبھی بستی کی اور کبھی کوچہ کیطرف اور کبھی محل
مجاورت کیطرف ہوتی ہے اور کبھی نسبت ہنر کی طرف اور کبھی پیشہ کیطرف بھی ہوا کرتی ہے پھر ان نسبتوں میں اسماء کیطرح کبھی اتفاق و
اشتباہ بھی واقع ہوتا ہی اور کبھی یہ بھی ہوتا ہی کہ نسبت لقب بنجاتی ہے (چاردہم) جو نسبت یا لقب خلاف ظاہر ہو اوسکی اسباب
بھی جاننی چاہئیں (پانزدہم) جو راوی مولیٰ ہو اعلیٰ یا ادنیٰ اوسکی تحقیق بھی کیجائے کہ وہ کس وجہ سے مولیٰ کہا جاتا ہی بوجہ غلامی کے یا بوجہ امداد کے
معاہدہ کر لینے کے یا کسی کے ہاتھ پر ایمان قبول کرنیکی وجہ سے (شانزدہم) یہ بھی معلوم کرنا چاہئے کہ کون راوی کس کا بھائی ہی یا بہن ہے تو کس کی ہے
(ہفدہم) یہ بھی جاننا چاہیئے کہ شیخ و راوی کو کون کونسے آداب کی پابندی کرنی چاہئے (ہیژدہم) یہ امر بھی قابل تحقیق ہی کہ کسقدر عرصہ میں
حدیث اخذ کرنیکی اور اوسکو ادا کرنیکی قابلیت پیدا ہوتی ہی (نوزدہم) کتاب میں حرکات و سکنات ضبط کرنیکا جو طریق ہے وہ بھی معلوم کیا
جائے اسی طرح حدیث کی تحریر کا جو طریق ہے اوسکو بھی مد نظر رکھا جائے اسی طرح لکھی ہوئی حدیث کی مقابلہ کرنیکا دستور بھی جانا جائے اسیطرح
سماع حدیث کا طریقہ بھی معلوم کیا جائے اور شاگرد کو چاہئے کہ اوس نسخہ سے شیخ کو سنائے بھی اور طلب حدیث کیلئے جو سفر کا طریقہ ہی اوسکو بھی سیکھا
جائے (بستم) تصنیف احادیث کا طور بھی معلوم کیا جائے اسکے طریقے متعدد ہیں (۱) بطریق مسانید یعنی حسب ترتیب اسماء صحابہ اونکی احادیث مسند
ذکر کی جائیں (۲) بطریق ابواب (۳) بطریق علل یعنے ہر متن کیساتھ اوسکی تمام اسانید بیان کی جائیں پھر روایت میں جو اختلاف ہو اوسکو
بیان کیا جائے (۴) بطریق اطراف یعنی ہر حدیث کا ایک حصہ جو بقیہ پر دلالت کرتا ہو ذکر کر دیا جائے (بست و یکم) ہر حدیث کا سبب
بھی بیان کیا جائے اس بارہ میں **قاضی ابو یعلی بن فرا حنبلی** کے شیخ ابو حفص عکبری نے ایک کتاب لکھی ہے اور اکثر اقسام حدیث کے
متعلق ائمہ فن نے کتابیں لکھی ہیں باقی جو اقسام خاتمہ میں بیان کئے گئے ہیں ہم نے اونکا صرف نام ہی نقل کر دیا ہی اگر اونکی توضیح
مطلوب ہو تو مبسوط کتابوں کی طرف رجوع کیا جائے اوس جگہ اونکی کھلی ہوئی تعریف لکھکر امثلہ سے بے نیازی کرا دی ہے واللہ
الموفق الہادی الی الصواب وہو حسبی و الیہ المرجع والمآب وصلے اللہ علیہ سیدنا محمد و آلہ و صحبہ وسلم والحمد للہ رب العالمین وصلے اللہ
علی خیر خلقہ نبی الرحمۃ محمد و آلہ وصحبہ و ازواجہ اجمعین الی یوم الدین + کتبہ محمد حیات غفر لہ سنبھلی نزیل شہر میرٹھ






بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع ساتھ نام اللہ کے جو نہایت رحم والا مہربان ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى نِعَمِهِ الظَّاهِرَةِ وَالْبَاطِنَةِ قَدِيْمًا وَّحَدِيْثًا وَ

سب تعریف خدا کے لئے ہے اوس کی کہلی اور چھپی پرانی اور نئی نعمتوں پر اور

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى نَبِيِّهٖ وَرَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

درود اور سلام (نازل) ہو جیو اوسکے نبی اور رسول محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اون کی آل اور اصحاب پر (وہ)

الَّذِيْنَ سَارُوْا فِيْ نُصْرَةِ دِيْنِهٖ سَيْرًا حَثِيْثًا وَّعَلٰى اَتْبَاعِهِمْ

(آل اصحاب) جو خدا تعالےٰ کے دین کی مدد میں سرعت کی چال چلے اور اُن کے متبعین پر

الَّذِيْنَ وَرِثُوْا عِلْمَهُمْ وَالْعُلَمَاءُ وَرَثَةُ الْاَنْبِيَاءِ اَكْرِمْ بِهِمْ وَارِثًا

جو اُن کے علم کے وارث ہوئے اور علماء لوگ ؁۳ نبیوں کے وارث ہیں کیا اچھے [illegible]

وَّمَوْرُوْثًا اَمَّا بَعْدُ فَهٰذَا مُخْتَصَرٌ يَّشْتَمِلُ عَلٰى اُصُوْلِ الْاَدِلَّةِ

اور موروث ہیں۔ بعد حمد وصلوٰۃ پس یہ ایک مختصر ہے جو حدیث میں سے ؁ۃ اصل دلیلوں کو

الْحَدِيْثِيَّةِ لِلْاَحْكَامِ الشَّرْعِيَّةِ حَرَّرْتُهٗ تَحْرِيْرًا بَالِغًا لِيَصِيْرَ

شامل ہے شرعی احکام کے لئے میں نے اسکو خوب طرح لکھا ہے تاکہ جو اسکو یاد کرے وہ اپنے

مَنْ يَّحْفَظُهٗ مِنْ بَيْنِ اَقْرَانِهٖ نَابِغًا وَّيَسْتَعِيْنَ بِهِ الطَّالِبُ

ہمعصروں میں [illegible] ہو جائے اور مدد لیتے ہیں اس سے مبتدی

الْمُبْتَدِيْ وَلَا يَسْتَغْنِيْ عَنْهُ الرَّاغِبُ الْمُنْتَهِيْ وَقَدْ بَيَّنْتُ

طلباء اور منتہی جو خواہشمند ہیں اور لیکن بے نیاز نہیں

؁۱ بسم اللہ والحمد للہ چونکہ صحیح احادیث میں مروی ہے کہ جو نیک کام بسم اللہ والحمد للہ شریف سے نہ شروع کیا جائے وہ بے برکت وغیر مکمل ہوتا ہے چونکہ طبرانی وغیرہ وغیرہ ہما میں مروی ہے کل امر ذی بال لا یبدأ باسم اللہ و بحمد اللہ فہو اقطع وغیرہ ؁۲ آلہ وصحبہ الخ آل واصحاب پر آپ کی تابع درود وسلام بھیجنا مستحب ہے ورنہ منع ہے پھر رضی اللہ تعالیٰ کہنا چاہیئے کذا فی الشامی و بحر الرائق وغیرہ اور حضور علیہ السلام پر درود بھیجنے کے متعلق [illegible]

[illegible] احادیث [illegible]

؁۳ والعلماء ورثۃ الخ یہ بھی صحیح حدیث کا ایک ٹکڑا ہے کہ جو عالم قرآن واحادیث وغیرہ چھوٹا وفروع علم کے ماہر ہوکر اسپر عامل ہوں وہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ کے وارث ہوسکتے ہیں اور یہ [illegible]

[illegible]

عنهما أخرجه مسلم ولأصحاب السنن اغتسل بعض أزواج النبي

کی ہے مسلم نے اور اصحاب سنن کے واسطے یہ ہے کہ غسل کیا کسی زوجہ نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی بڑے پیالہ میں پھر تشریف

صلى الله تعالى عليه وسلم في جفنة فجاء النبي صلى الله تعالى عليه

لائے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم تاکہ اوس سے غسل فرمائیں پس کہا (اون بیوی نے) کہ میں ناپاک تھی تو رسول اللہ

وآله وسلم ليغتسل منها فقالت له إني كنت جنبا فقال إن الماء

صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پانی ناپاک نہیں ہوتا ہے ہوتا کسی برتن سے جنبی عورت کے غسل کر لینے سے اس حدیث کو ترمذی اور ابن خزیمہ نے صحیح

لا يجنب وصححه الترمذي وابن خزيمة وعن أبي هريرة رضي الله

ہے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم طهور إناء

فرمایا کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ پاکی تم میں سے

أحدكم إذا ولغ فيه الكلب أن يغسله سبع مرات أولاهن بالتراب

کسی کے برتن کی جب اوس میں کتا منہ ڈالدے یہ ہی کہ دھو دے اسکو سات دفعہ پہلی مرتبہ اون میں کی مٹی کے

أخرجه مسلم وفي لفظ له فليرقه وللترمذي أخراهن أو أولاهن

ساتھ ہو۔ اور مسلم نے اسکی تخریج کی ہے اور امام مسلم کی ایک عبارت میں یوں ہے کہ بس چاہیئے کہ گرادے اسکو اور ترمذی نے یوں کہا کہ

بالتراب وعن أبي قتادة رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله

اول یا اخیر دونوں بار مٹی کے ساتھ اور ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

تعالى عليه وسلم قال في الهرة إنها ليست بنجس إنما هي من الطوافين

بلی کے بارہ میں فرمایا کہ وہ ناپاک نہیں ہے سوا اسکے نہیں کہ وہ چکر لگانیوالی ہے تم پر

عليكم أخرجه الأربعة وصححه الترمذي وابن خزيمة وعن أنس بن

چاروں نے اسکی تخریج کی ہے اور ترمذی اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا ہے اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ

مالك رضي الله تعالى عنه قال جاء أعرابي فبال في طائفة المسجد

سے روایت ہے کہا انہوں نے آیا ایک گنوار پس پیشاب کرنے لگا مسجد کے ایک طرف

فزجره الناس فنهاهم رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم فلما قضى

تو لوگوں نے اوسے ڈانٹا پس منع کیا اون لوگوں کو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے پھر جب وہ اپنے پیشاب سے فارغ

بوله أمر النبي صلى الله تعالى عليه وسلم بذنوب من ماء فأهريق عليه

ہو چکا تو حکم فرمایا آپ نے چند ڈول پانی کے ڈالنے کا پانی کے پس وہ بہائے گئے اوس پر (یہ حدیث)

متفق عليه وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال رسول الله

متفق علیہ ہے اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ

صلى الله تعالى عليه وسلم أحلت لنا ميتتان ودمان فأما الميتتان

وسلم نے کہ حلال کئے گئے ہیں ہمارے لئے دو مردار اور دو خون لیکن دو مردار پس مچھلی اور ٹڈی ہے

---

ف۱ اغتسل الخ چونکہ کسی امہات المؤمنین میں سے اس بڑے برتن سے پانی لے کر غسل جنابت کیا تھا اور ان کے غسل سے بچا ہوا پانی تھا اور جیسے ذکر حدیث صفحہ ۳ عن جسل الخ انہیں خیال ہوا کہ آپ نے مرد و عورت جنبی کو ایک دوسرے کے بچے ہوئے پانی سے غسل کرنے کو منع فرمایا ہے تو [illegible] دیا کہ آپ کو تو معلوم نہ تھا اور آپ اس پانی سے غسل فرمانے کا ارادہ کر رہے ہیں) جب آپ نے جواب دیا کہ بچا ہوا پانی ناپاک تو نہیں ہو جاتا اس سے معلوم ہوا کہ پہلی منع کی حدیث خلاف اولیٰ و کراہت تنزیہی پر دلالت کرتی ہے امت کے لئے کہ انہیں وہ صفائی باطنی و ظاہری مطلق طہارت کی پوری واقفیت حاصل نہیں جو ازواج مطہرات و صحابیات وغیرہ کو ہے ۱۲

ف۲ یعنی زہد سے حنفیہ کا کہ عورت و مرد ایک ساتھ غسل کر سکتے ہیں اور ہر ایک دوسرے کے بچے ہوئے سے بھی غسل کر سکتا ہے ۱۲

ف۳ حنفیہ کے نزدیک تین بار دھونے سے پاک ہو جاتا ہے اور حدیث میں سات بار دھونا فرمایا ہے وہ کمال طہارت و خوب پاکی کیلئے ہے ۱۲

فالجراد والحوت وأما الدمان فالكبد والطحال أخرجه أحمد وابن ماجه

اور بہر حال دو خون سلہ پس جگری اور تلی ہے امام احمد اور ابن ماجہ نے اسکی تخریج کی ہے

وفيه ضعف وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول

اور اس میں ضعف ہے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

الله صلى الله تعالى عليه وسلم إذا وقع الذباب في شراب أحدكم

کہ جب تمہارے پینے کی چیز میں مکھی سلہ گر پڑے پس چاہیئے کہ ڈبو دے اسکو پھر نکال ڈالے کیونکہ اوسکے

فليغمسه ثم لينزعه فإن في أحد جناحيه داء وفي الآخر شفاء أخرجه

ایک بازو میں بیماری ہے اور دوسرے میں شفا بخاری اور ابوداود نے اسکی تخریج کی اور ابوداود نے یہ

البخاري وأبو داود وزاد وإنه يتقي بجناحه الذي فيه الداء وعن

زیادہ کیا ہے کہ وہ اپنے اوس بازو کے ساتھ بچتی ہے جس میں بیماری ہے اور ابو واقد سے

أبي واقد الليثي رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى

روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

عليه وسلم ما قطع من البهيمة وهي حية فهو ميت أخرجه أبو داود

نے جو حصہ گوشت کا کاٹ دیا جائے چوپایہ سے اس حال میں کہ وہ زندہ ہو تو وہ مردار ہے وہ حصہ گوشت کا کھایا نہ جائے ابوداود

والترمذي وحسنه واللفظ له باب الآنية عن حذيفة بن اليمان

اور ترمذی نے اسکی تخریج کی ہے اور ترمذی نے اسکو حسن کہا ہے اور لفظ اسکے ہیں باب برتنوں کے بیان میں حذیفہ بن یمان رضی اللہ

رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مت

لا تشربوا في آنية الذهب والفضة ولا تأكلوا في صحافها فإنها لهم

پیو سونے اور چاندی سلہ کے برتنوں میں اور نہ کھاؤ ان کی رکابیوں میں کیونکہ وہ (کافروں کیلئے) دنیا میں (ہیں) اور تمہارے

في الدنيا ولكم في الآخرة متفق عليه وعن أم سلمة رضي الله تعالى

لئے آخرت میں (حدیث) متفق علیہ ہے اور ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا فرمایا

عنها قالت قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم الذي يشرب في إناء الفضة

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص چاندی کے برتن میں پیتا ہے وہ سوائے اسکے نہیں

إنما يجرجر في بطنه نار جهنم متفق عليه وعن ابن عباس رضي

دوزخ کی آگ غٹ غٹ اتارتا ہے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہا

الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

إذا دبغ الإهاب فقد طهر أخرجه مسلم وعند الأربعة

[illegible]

سلہ فالجراد الخ اس حدیث کا یہ مطلب ہے کہ دو جانور بغیر ذبح بھی کھانے جائز ہیں جنکے لئے ذبح شرط حلت نہیں یعنے مچھلی و ٹڈی اور صرف دو خون منجمد بھی کھانے جائز ہیں یعنے جگری اور تلی اور امام اعظم کے نزدیک جو مچھلی مر کر الٹی تیرنے لگجائے جسکے مرنے کی وجہ نامعلوم ہو اسکا کھانا جائز نہیں جو لوگ اس حدیث کو اسکے جائز قرار دیتے ہیں وہ مغالطہ و غلط فہمی میں مبتلا ہیں کیونکہ میتتان سے مراد وہ غیر مذبوح جانور ہیں وغیرہ وغیرہ ۱۲ سلہ اذا وقع الذباب الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ یہ موذی چیز ہے جسکا قتل دفع ضرر کا باعث جائز ہے کہ متعدد احادیث میں ضرر رسان جانوروں کے قتل کی اجازت دی گئی ہے نیز معلوم ہوا کہ مکھی کے گرم طعام و پانی وغیرہ میں مکھی مر جانے سے ناپاک نہیں ہوتا چونکہ حضور علیہ السلام نے خود اسی اندر ڈبا کر نکالنے کا حکم دیا ہے کہ پر شفا بچاتی ہے اور مرض کا پر [illegible] ہے اور اکثر اطبا نے لکھا ہے کہ [illegible] مقام پر مکھی کا [illegible] بہت مفید ہے [illegible] سلہ سونے اور چاندی کے برتنوں میں کھانا پینا حرام ہے۔ [illegible]

[illegible]

أَيُّمَا إِهَابٍ دُبِغَ وَعَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْمُحَبِّقِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ

کہ جونسا چمڑا رنگا یا جاوے ۔ اور سلمہ بن محبق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دِبَاغُ جُلُودِ الْمَيْتَةِ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مردار کی کھالوں کو رنگنا اور پکانا

طُهُورُهَا وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ مَيْمُونَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا

اون کی پاکی ہے ابن حبان نے اس کو صحیح کہا ہے اور میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے

قَالَتْ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَاةٍ يَجُرُّونَهَا فَقَالَ

کہا گذرے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم ایک بکری پر جسکو لوگ گھسیٹ رہے تھے تو فرمایا

لَوْ أَخَذْتُمْ إِهَابَهَا فَقَالُوا إِنَّهَا مَيْتَةٌ فَقَالَ يُطَهِّرُهَا الْمَاءُ وَالْقَرَظُ

آپ نے کاش کہ اس کا چمڑا تم نکال لیتے تو لوگوں نے کہا کہ یہ مردار ہے تو آپ نے فرمایا کہ اسکو پانی اور کیکر کے پتے

أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْ أَبِي ثَعْلَبَةَ الْخُشَنِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

پاک کر دیتے ہیں ابوداؤد اور نسائی نے اسکی تخریج کی ہے اور ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّا بِأَرْضِ قَوْمٍ أَهْلِ كِتَابٍ أَفَنَأْكُلُ فِي آنِيَتِهِمْ

کہا عرض کیا میں نے کہ یا رسول ہم اہل کتاب کے گروہ کی زمین میں ہوتے ہیں تو کیا اونکے برتنوں میں ہم کھا لیا کریں۔

قَالَ لَا تَأْكُلُوا فِيهَا إِلَّا أَنْ لَا تَجِدُوا غَيْرَهَا فَاغْسِلُوهَا وَكُلُوا فِيهَا

تو آپ نے فرمایا کہ اون میں کھاؤ مگر یہ کہ نہ پاؤ اونکے سوا (اور برتن) تو پس دھولو اونکو اور کھاؤ اونمیں (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور عمران

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى

بن حصین سے روایت ہے کہ نبی کریم علیہ السلام اور آپ کے اصحاب ایک مشرکہ عورت کے توشہ دان سے وضو

اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَصْحَابَهُ تَوَضَّؤُوا مِنْ مَزَادَةِ امْرَأَةٍ مُشْرِكَةٍ

کیا کرتے تھے۔ (یہ حدیث) متفق علیہ ہے (مذکور ہے)

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ فِي حَدِيثٍ طَوِيلٍ وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى

بعض طویل حدیث میں۔ ۵۲ اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

عَنْهُ أَنَّ قَدَحَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْكَسَرَ فَاتَّخَذَ مَكَانَ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا پیالہ ٹوٹ گیا آپ نے شگاف کے مقام پر

الشَّعْبِ سِلْسِلَةً مِنْ فِضَّةٍ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ بَابُ إِزَالَةِ النَّجَاسَةِ وَ

چاندی کی زنجیر لگائی تھی۔ اسکی تخریج بخاری نے کی ہے باب نجاست اور اسکے دور کرنے کے بیان

بَيَانِهَا عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سُئِلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

میں انس بن مالک رض سے روایت ہے کہا انہوں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے ۵۳ شراب کے بارہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَمْرِ تُتَّخَذُ خَلًّا قَالَ لَا أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ

میں دریافت کیا گیا کہ اسکا سرکہ بنا لیا جاوے آپ نے فرمایا نہیں تخریج کی اسکی امام مسلم اور ترمذی نے اور کہا

---

ـــله اہاب الخ حلال جانور کی کچی کھال کو اہاب اور حرام کی کھال کو جلد کہتے ہیں اور احناف کے نزدیک بوجہ حدیث ہذا دباغت سے تمام کھالیں پاک ہو جاتی ہیں۔ حتے کہ کتے کی بھی سوائے آدمی و خنزیر کی کھال کے آدمی کی تعظیم و خنزیر کی نجس عین ہونیکے باعث پاک نہیں ہوتیں اور امام شافعی رحمۃ کے نزدیک کتے کا چمڑا بھی خنزیر کے چمڑے کی طرح کسی طرح پاک نہیں ہوسکتا۔ جس جانور کی کھال دباغت سے پاک ہو جاتی ہے اسکی ہر وہ چیز جو چربی چکنائی سے ملوث نہ ہو کھانے بغیر دوسرے کام کیلئے پاک ہوتی ہے جس کی خرید و فروخت سے منتفع ہونا جائز ہے جیسے سینگ بال دروانت وغیرہ جیسی شیاء

ـــ۵۱ توضؤا الخ پہلی حدیث سے معلوم ہوا کہ اہل کتاب وغیرہ مشرکوں کے برتنوں کو بلا ضرورت بلا دھوئے کھانے پینے کے استعمال میں نہ لانا چاہیئے چونکہ غالباً وہ اشیاء محرمہ سے ملوث ہوتے ہیں اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ و صحابہ رض نے ایک مشرکہ کے پانی کے برتن سے وضو کیا تو ہم احادیث میں اسطرح مطابقت ہے کہ آپکو اس کی پاکی کا علم یا غالب ظن ہوگا ۱۲ ـــ۵۳ امام صاحب کے نزدیک شراب کا سرکہ بنانا درست ہے اسوقت کی ہے جبکہ آپ نے شراب ...

حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ وَعَنْهُ قَالَ لَمَّا كَانَ يَوْمُ خَيْبَرَ أَمَرَ رَسُولُ اللهِ

کہ حدیث صحیح حسن ہے اور انہیں سے روایت ہے کہا جب خیبر کا دن ہوا تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ابو طلحہ کو

صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبَا طَلْحَةَ فَنَادَى أَنَّ اللهَ وَرَسُولَهُ يَنْهَيَانِكُمْ

کو حکم دیا پس پکارا انہوں نے کہ بیشک اللہ و رسول منع کرتے ہیں تم کو بستی کے گدہوں کے گوشت

عَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ فَإِنَّهَا رِجْسٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ

سے کیونکہ وہ ناپاک ہیں یہ حدیث متفق علیہ ہے سلہ اور عمرو بن خارجہ رضی اللہ عنہ

خَارِجَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ خَطَبَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى

سے روایت ہے کہا خطبہ سنایا ہم کو رسول خدا نے منیٰ کے مقام میں حالانکہ آپ اپنی سواری پر

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِنًى وَهُوَ عَلَى رَاحِلَتِهِ وَلُعَابُهَا يَسِيلُ عَلَى كَتِفِي أَخْرَجَهُ

تھے اور اسکا لعاب بہہ رہا تھا میرے مونڈھے پر سلہ امام احمد اور ترمذی نے اسکی تخریج کی ہے اور اسکو

أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ

صحیح بتایا ہے۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَغْسِلُ الْمَنِيَّ ثُمَّ يَخْرُجُ

علیہ وسلم کہ منی کو دھوتے تھے پھر نماز کے لئے اوسی کپڑے میں جاتے تھے حالانکہ میں

إِلَى الصَّلٰوةِ فِي ذٰلِكَ الثَّوْبِ وَأَنَا أَنْظُرُ إِلَى أَثَرِ الْغَسْلِ فِيهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

دھونے کے نشان کو اوس میں دیکھتی تھی یہ حدیث متفق علیہ ہے اور امام مسلم رح کے

وَلِمُسْلِمٍ لَقَدْ كُنْتُ أَفْرُكُهُ مِنْ ثَوْبِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

(یہ لفظ ہیں) کہ میں اوس منی کو رسول صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑے سے کھرچتی تھی۔

فَرْكًا فَيُصَلِّي فِيهِ وَفِي لَفْظٍ لَهُ لَقَدْ كُنْتُ أَحُكُّهُ يَابِسًا بِظُفُرِي مِنْ ثَوْبِهِ

(کامل) کھرچنا پھر آپ اوس میں نماز پڑھتے تھے اور ایک لفظ میں اوسکے یوں ہے کہ میں اسکو کھرچتی

وَعَنْ أَبِي السَّمْحِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُغْسَلُ مِنْ

تھی آپکے کپڑے سے سلہ اپنے ناخن سے (جبکہ) وہ خشک ہوتی تھی۔ اور ابو السمح رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

بَوْلِ الْجَارِيَةِ وَيُرَشُّ مِنْ بَوْلِ الْغُلَامِ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَ

صلے اللہ علیہ والہ وسلم نے کہ لڑکی کے پیشاب کو دھویا جائے اور لڑکے کے پیشاب کو پانی کا چھینٹا دیدیا جائے ابو داود

صَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ أَسْمَاءَ بِنْتِ أَبِي بَكْرٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ

اور نسائی نے اسکی تخریج کی ہے اور حاکم نے اسکو صحیح کہا ہے۔ اور اسماء بنت ابو بکر رضی اللہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ

صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِي دَمِ الْحَيْضِ يُصِيبُ الثَّوْبَ تَحُتُّهُ ثُمَّ

واٰلہ وسلم نے خون حیض کے بارہ میں جو کسی کپڑے کو لگ جاے فرمایا کہ رگڑدے تو اوسکو پانی سے پھر

تَقْرُصُهُ بِالْمَاءِ ثُمَّ تَنْضَحُهُ ثُمَّ تُصَلِّي فِيهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

ڈالدے پانی اوسپہ پھر اوس میں نماز پڑھ لے۔ متفق علیہ ہے۔ اور ابو ہریرہؓ سے روایت ہے

---

سلہ لحوم حمر الخ اسی حدیث کی بنا پر تقریباً کل صحابہ رضہ و تابعین رح کے نزدیک گدھے گدھی کا گوشت حرام ہے اسی بنا پر یوم خیبر کے دن گدھوں کے گوشت سے بھری ہوئی ہنڈیاں گرا دی گئیں۔ اور جو حدیث اسکی حلت پر دال ہے وہ مضطرب اور مختلف الاسناد ہے جس بنا پر قابل اعتماد نہیں اور جو چیز ناپاک ہوتی ہے وہ ضرور حرام ہوتی ہے لیکن یہ ضروری نہیں جو حرام ہو وہ ناپاک ہی ہو جیسے ریشم و سونا کا استعمال مردوں کو حرام ہے لیکن وہ اشیاء ناپاک نہیں سلہ ولعابہا یسیل الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ حلال جانوروں کا لعاب و تھوک وغیرہ ناپاک نہیں یہی حکم ان کے پسینے کا ہے۔ سلہ عن عائشۃ الخ آپ کا مکہ شریف میں چھ سال کی عمر میں حضرت سے نکاح ہوا اور مدینہ شریف سنہ ۲ ہجری میں نو سال کی عمر ہونے پر رخصتی ہوئی اور حضور علیہ السلام آپ ہی کے حجرہ میں مدفون ہیں اور عائشہ رضہ ۵۷ھ یا ۵۸ھ کو منگل کی رات رمضان شریف کی سترھویں تاریخ کو فوت ہو کر جنت البقیع میں مدفون ہوئیں اور آپ بہت عالمہ سمجھدار اور راویہ احادیث کثیرہ تھیں سلہ مذہب حنفیہ میں پلید دونوں ہیں اور حدیث میں لڑکے کے پیشاب پر چھینٹا دینے سے مراد بلا مبالغہ دہونا ہے

[illegible]

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي لَفْظٍ بَدَأَ بِمُقَدَّمِ رَأْسِهِ حَتَّى ذَهَبَ بِهِمَا إِلَى قَفَاهُ ثُمَّ

پیچھے کو لے گئے متفق علیہ ہے اور ایک عبارت میں یوں ہے کہ اپنے سر کے اگلے حصہ سے شروع کیا یہانتک کہ لے گئے ان کو

رَدَّهُمَا حَتَّى رَجَعَ إِلَى الْمَكَانِ الَّذِي بَدَأَ مِنْهُ وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو

اپنی گدی تک پھر لوٹا لائے اون کو یہانتک کہ لے آئے اوس جگہ تک جہاں سے شروع کیا تھا۔ اور عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا فِي صِفَةِ الْوُضُوءِ قَالَ ثُمَّ مَسَحَ صَلَّى اللهُ تَعَالَى

سے طریقہ وضو میں مروی ہے کہا پھر مسح کیا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے سر کا اور شہادت

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِرَأْسِهِ وَأَدْخَلَ إِصْبَعَيْهِ السَّبَّاحَتَيْنِ فِي أُذُنَيْهِ وَمَسَحَ بِإِبْهَامَيْهِ

کی دونوں انگلیاں ۵ داخل کیں اپنے دونوں کانوں میں اور اپنے دونوں انگوٹھوں سے

عَلَى ظَاهِرِ أُذُنَيْهِ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ

اپنے دونوں کانوں کے باہر کے حصہ کا مسح کیا ابوداؤد اور نسائی نے اس کی تخریج کی ہے اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا ہے

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى

اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جب جاگے کوئی تم میں کا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَيْقَظَ أَحَدُكُمْ مِنْ مَنَامِهِ فَلْيَسْتَنْثِرْ ثَلَاثًا فَإِنَّ

اپنی نیند سے پس چاہیئے کہ ناک صاف کرے ۵ تین بار کیونکہ شیطان رات گذارتا ہے اوسکے نتھنے میں متفق

الشَّيْطَانَ يَبِيتُ عَلَى خَيْشُومِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ إِذَا اسْتَيْقَظَ

علیہ ہے۔ اور انہیں سے روایت ہے کہ جب کوئی تم میں کا اپنی نیند سے جاگے تو اپنا

أَحَدُكُمْ مِنْ نَوْمِهِ فَلَا يَغْمِسْ يَدَهُ فِي الْإِنَاءِ حَتَّى يَغْسِلَهَا ثَلَاثًا فَإِنَّهُ لَا

ہاتھ برتن میں نہ ڈبووے یہانتک کہ تین بار اوسکو دھووے کیونکہ وہ نہیں جانتا کہ کہاں رات

يَدْرِي أَيْنَ بَاتَتْ يَدُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ وَعَنْ لَقِيطِ بْنِ

گذاری ہے اوسکے ہاتھ نے متفق علیہ ہے اور یہ مسلم کے الفاظ ہیں اور لقیط بن

صَبِرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

صبرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کامل کر

أَسْبِغِ الْوُضُوءَ وَخَلِّلْ بَيْنَ الْأَصَابِعِ وَبَالِغْ فِي الْاسْتِنْشَاقِ إِلَّا أَنْ

وضو کو اور خلال کر انگلیوں کا اور ناک میں پانی لینے میں مبالغہ سے کام لے مگر یہ کہ

تَكُونَ صَائِمًا أَخْرَجَهُ الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَلِأَبِي دَاوُدَ فِي

تو روزے سے ہو چاروں نے اس کی تخریج کی ہے اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا ہے۔ اور ابوداؤد کی

رِوَايَةٍ إِذَا تَوَضَّأْتَ فَمَضْمِضْ وَعَنْ عُثْمَانَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

ایک روایت میں یوں ہے کہ جب تو وضو کرے تو کلی کر۔ ۵ اور عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُخَلِّلُ لِحْيَتَهُ فِي الْوُضُوءِ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم وضو کے اندر داڑھی کا خلال کیا کرتے تھے

۵ بدأ الخ اس حدیث سے صراحۃً معلوم ہوتا ہے درجیسے علامہ شامی نے بھی اپنی مؤلفہ ردالمحتار حاشیہ درمختار میں لکھا ہے کہ بعض فقہاء نے مسح سر کے وقت ایک خاص طریقہ ذکر کیا ہے بے دلیل ہے کہ تمام انگلیوں کا آگے سے پیچھے اور پیچھے سے آگے لانا سنت مسح ہے اور اس [illegible] نہیں ہوجاتیں جیسے شامی میں مفصل بیان کیا گیا ہے ۵ ادخل الخ اس سے معلوم ہوتا ہے دونوں سبابہ کی انگلیوں کو دونوں کانوں کے سوراخ میں ڈالکر اندر کا مسح کیا جائے اور انگوٹھوں کی اندر والی طرف سے کانوں کی خارجی جانب کا ۵ فلیستنثر الخ [illegible] میں پانی چڑھانا [illegible] چونکہ احتمال ہے کہ اسکے ہاتھ کسی ناپاک جگہ ہی پہنچ گئے ہوں اپنے بدن سے لہذا اگر اس کے ناپاک ہونیکا ظن غالب ہو کہ بعد پاخانہ استنجا کئے رات کو سویا ہو تو پھر ہاتھوں کا دھونا واجب ہے اگر دھوئے بغیر پانی قلیل میں ڈالدے تو ناپاک ہو جائیگا اگر پانی کثیر یا [illegible]

۵۱ مُدّ آدھ سیر سے کچھ ... ۵ رکھ کر اکثر مسجد نبوی میں مواعظ حسنہ حضور علیہ الصلوٰۃ سے ۱۰ مستفید ہوتے رہتے تھے اور چونکہ یہ یتیموں کو بہت پیار کرتے تھے

أَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ زَيْدٍ

ترمذی نے اس کی تخریج کی ہے اور ابن خزیمہ نے اس کو صحیح بتایا ہے۔ اور عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ سے

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُتِيَ بِثُلُثَيْ مُدٍّ فَجَعَلَ

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس دو ثلث مد پانی لایا گیا پس آپ اپنے ہاتھوں کو

يَدْلُكُ ذِرَاعَيْهِ أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْهُ أَنَّهُ رَأَى النَّبِيَّ

ملنے لگے احمد نے اس کی تخریج کی ہے اور ابن خزیمہ نے صحیح بتلایا ہے۔ اور انہیں کی روایت ہے کہ انہوں نے نبی

صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْخُذُ لِأُذُنَيْهِ مَاءً خِلَافَ الْمَاءِ الَّذِي أَخَذَهُ

صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نے اپنے کانوں کے لئے اور پانی لیا سوا اوس پانی کے کہ جسے اپنے سر کے لئے لیا تھا

لِرَأْسِهِ أَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَقَالَ إِسْنَادُهُ صَحِيحٌ وَصَحَّحَ التِّرْمِذِيُّ أَيْضًا

بیہقی نے اس کی تخریج کی ہے اور کہا ہے کہ اس کا اسناد صحیح ہے اور ترمذی نے بھی اس کو صحیح کہا ہے اور مسلم کے

وَهُوَ عِنْدَ مُسْلِمٍ مِنْ هَذَا الْوَجْهِ بِلَفْظِ وَمَسَحَ بِرَأْسِهِ بِمَاءٍ غَيْرِ فَضْلِ يَدَيْهِ

نزدیک اس سند کیساتھ یہ لفظ ہیں کہ اور مسح کیا اپنے سر کا ایسے پانی سے جو اپنے ہاتھوں کا بچا ہوا نہ تھا

وَهُوَ الْمَحْفُوظُ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ

اور یہ محفوظ ہے۔ اور ابوہریرہ سے روایت ہے کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو

اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ أُمَّتِي يَأْتُونَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ غُرًّا

فرماتے ہوئے کہ میری امت کے لوگ آویں گے دن قیامت کے روشن پیشانی

مُحَجَّلِينَ مِنْ أَثَرِ الْوُضُوءِ فَمَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ أَنْ يُطِيلَ غُرَّتَهُ فَلْيَفْعَلْ

سپید کلیاں ہونگے وضو کے نشان سے پس جو تم میں سے روشنی پیشانی اپنی کو دراز کرسکے تو کرلے ۵۳

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا

(یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور لفظ امام مسلم کے ہیں۔ اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے

قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعْجِبُهُ التَّيَمُّنُ فِي تَنَعُّلِهِ وَ

کہ انہوں نے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم پسند آتا تھا آپ کو داہنی جانب سے ابتدا کرنا آپ کے جوتہ

تَرَجُّلِهِ وَطُهُورِهِ وَفِي شَأْنِهِ كُلِّهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ

پہننے میں اور کنگھی کرنے میں اور وضو کرنے میں اور اپنے تمام کاموں میں متفق علیہ ہے۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہ

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَوَضَّأْتُمْ

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جب تم وضو کرو تو اپنی داہنی جانب

فَابْدَؤُا بِمَيَامِنِكُمْ أَخْرَجَهُ الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ

سے شروع کیا کرو چاروں نے اس کی تخریج کی ہے اور ابن خزیمہ نے اس کو صحیح کہا ہے۔ اور مغیرہ بن شعبہ سے

شُعْبَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا

زائد ہوتا ہے اور وضو کے بارہ میں پانی کی کوئی مقدار معین نہیں ہے البتہ یہ ضرور ہے کہ اسراف اور کمی اعضا سے بچنا چاہیئے اور ضرورت کے وقت تھوڑے پانی سے بھی وضو جایز ہے اور یہ حدیث بیان جواز کیلئے ہے ۵۲ امام شافعی کے سوا اور اماموں کے نزدیک نیا پانی نہ لیا جائے البتہ امام شافعی کے نزدیک لیا جائے یہ حدیث اون کی دلیل ہے اور باقی اماموں کے لئے یہ حدیث دلیل ہے کہ فرمایا آپ نے دونوں کان سر ہی سے ہیں لہذا سب کا مسح ایک ہی پانی سے ہونا چاہیئے ۲ اسنہ محمد حیات غفرلہ ۵۳ فلیفعل ... اپنے اعضاء وضو ... کرنا چاہیئے تو پاؤں کو پنڈلیوں سمیت گھٹنوں تک دھوئے کہ پنڈلیاں بھی چمک دیں اسی طرح ہاتھوں کو بازوں تک دھونے میں ثواب اور چمک کا مستحق ہے یہ شافعیہ وغیرہ حضرات سے منقول ہے جسے علما ... نے بھی اختیار کیا ہے اور بعض اہلحدیث ... نے ... کہا ہے ... تو یہ دلیل ہے ۲

فمسح بناصيته وعلى العمامة والخفين أخرجه مسلم وعن جابر

اور عمامہ [۵۱] اور دونوں موزوں پر مسح کیا ۔ مسلم نے اس کی تخریج کی ہے ۔ اور جابر بن عبد اللہ

بن عبد الله رضي الله تعالى عنه في صفة حج النبي صلى الله تعالى

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے حج کے بیان میں کہ فرمایا رسول خدا صلعم نے

عليه وسلم ابدؤا بما بدأ الله به أخرجه النسائي هكذا بلفظ الأمر وهو

کہ شروع کرو اوس (عضو) کے ساتھ جسکے ساتھ خدا تعالے نے (قرآن مجید) میں ابتدا کی [۵۲] نسائی نے اس کی تخریج کی ہے

عند مسلم بلفظ الخبر وعنه قال كان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

اسی طرح امر کے صیغہ کیساتھ اور یہ (حدیث) مسلم کے نزدیک بصیغہ خبر ہے اور انہیں کی روایت ہے کہا تھے نبی صلے اللہ

إذا توضأ أدار الماء على مرفقيه أخرجه الدارقطني بإسناد ضعيف وعن

علیہ وسلم کہ جب وضو کرتے تھے تو بہاتے تھے پانی اپنی کہنیوں پر دارقطنی نے اسناد ضعیف کیساتھ اس کی تخریج کی ہے

أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ۔ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں ہے وضو اسکا جو

لا وضوء لمن لا يذكر اسم الله عليه أخرجه أحمد وأبو داود وابن ماجه

اللہ کا نام اوسپر نہ ذکر کرے [۵۳] احمد اور ابو داؤد اور ابن ماجہ نے اسناد

بإسناد ضعيف والترمذي عن سعيد بن زيد وأبي سعيد نحوه وقال

ضعیف کیساتھ اس کی تخریج کی ہے اور ترمذی نے سعید بن زید اور ابو سعید سے اسی کی مثل روایت

أحمد لا يثبت فيه شيء وعن طلحة بن مصرف عن أبيه عن جده

کی ہے اور احمد نے کہا ہے کہ اسکے اندر کسی چیز کا ثبوت نہیں ۔ اور طلحہ بن مصرف سے روایت ہے وہ اپنے باپ وہ اپنے

قال رأيت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يفصل بين المضمضة

دادا سے روایت کرتے ہیں کہا میں نے دیکھا رسول خدا صلے اللہ علیہ کو کہ فرق [۵۴] کرتے تھے کلی کرنے اور ناک میں پانی

والاستنشاق أخرجه أبو داود بإسناد ضعيف وعن علي رضي الله

دینے میں ابو داؤد نے اسناد ضعیف کیساتھ اس کی تخریج کی ہے ۔ اور علی رضی اللہ عنہما سے

تعالى عنه في صفة الوضوء ثم تمضمض صلى الله تعالى عليه وسلم واستنثر

روایت ہے وضو کے صفت میں کہ پھر کلی کی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اور پھر ناک جھاڑی تین بار

ثلاثا يمضمض وينثر من الكف الذي يأخذ منه الماء أخرجه أبو

(اسطرح) کہ کلی کرتے تھے اور ناک جھاڑتے تھے اوسی ہاتھ سے کہ جس [۵۵] سے پانی لیتے تھے ابو داؤد اور

داود والنسائي وعن عبد الله بن زيد رضي الله تعالى عنه في صفة الوضوء

نسائی نے اس کی تخریج کی ہے ۔ اور عبد اللہ بن زید سے وضو کے بیان میں مروی ہے پھر داخل کیا

ثم أدخل صلى الله تعالى عليه وسلم يده فمضمض واستنشق من كف

آپ نے اپنا ہاتھ پس کلی کی اور ناک میں پانی دیا ایک ہتھیلی سے

---

۵۱ حنفیہ کے نزدیک عمامہ پر مسح درست نہیں البتہ جبکہ پاؤں پر بھی کیا ہو تو تکمیل کے لئے درست ہے اور اس حدیث سے یہی مراد ہے ۱۲

۵۲ یعنے اس طرح کہ شروع کیا کرتے تھے آپ اوسکے ساتھ کہ شروع کیا اللہ تعالے نے ساتھ اوس کے ۱۲ منہ

۵۳ یہ حدیث امام احمد کی دلیل ہے اون کے نزدیک وضو سے پہلے بسم اللہ پڑھنا واجب ہے اور حنفی مذہب میں سنت ہے اون کی دلیل حدیث ابو ہریرہ رضی ہے جسکو دارقطنی اور بیہقی نے روایت کیا ہے کہ جس نے وضو کے وقت بسم اللہ پڑھی اوسکا تمام بدن پاک ہو گیا اور جس نے بسم اللہ نہ پڑی اوسکے صرف اعضائے وضو پاک ہوئے اور اس حدیث کے معنے حنفیہ کے نزدیک یہ ہیں کہ کامل وضو نہیں ہے کیونکہ سنت چھوٹ گئی ۱۲ منہ

۵۴ یفصل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کلی و استنشاق کیلئے جدا جدا ہی پانی لیا جائیگا ایک ہی پانی سے کلی و مضمضہ مسنون طور پر نہ ادا ہو گا ۱۲ منہ

۵۵ ینثر الخ یعنے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم اوس ہتھیلی سے ناک صاف کرتے تھے جس سے پانی لیتے تھے بظاہر یہ حدیث اس بات کی موہم ہے کہ پانی تو داہنے ہاتھ سے لیا جاتا ہے تو آپ داہنے

واحدة يفعل ذلك ثلاثا متفق عليه وعن انس رضي الله تعالى عنه

اسی طرح تین بار کیا کرتے تھے (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا دیکھا

قال رأى النبي صلى الله تعالى عليه وسلم رجلا في قدمه مثل الظفر

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو اس حال میں کہ اوس کے قدم میں ناخن برابر (جگہ) تھی کہ اوس کو

لم يصبه الماء فقال ارجع فاحسن وضوءك اخرجه ابو داود والنسائي

پانی نہیں پہنچا تھا تو فرمایا آپ نے کہ لوٹ جا اور اپنے وضو کو ٹھیک کر ابوداؤد اور نسائی نے اس کی

وعنه قال كان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يتوضأ بالمد

تخریج کی ہے۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا کہ تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ ایک مُد (وزن کے) پانی سے

ويغتسل بالصاع الى خمسة امداد متفق عليه وعن عمر رضي الله تعالى

وضو کیا کرتے تھے اور ایک صاع سے پانچ مُد وزن تک غسل کیا کرتے تھے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما منكم احد يتوضأ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تم میں سے کوئی کہ وضو کرے پس کامل کرے وضو کو

فيسبغ الوضوء ثم يقول اشهد ان لا اله الا الله وحده لا شريك له

پھر کہے کہ گواہی دیتا ہوں کہ نہیں ہے کوئی معبود مگر اللہ تنہا ہے اوسکا کوئی شریک نہیں اور گواہی دیتا ہوں

واشهد ان محمدا عبده ورسوله الا فتحت له ابواب الجنة اخرجه

کہ محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) اوسکے بندے اور رسول ہیں مگر کھول دیے جاتے ہیں اوسکے لئے دروازے جنت کے

مسلم والترمذي وزاد اللهم اجعلني من التوابين واجعلني من

مسلم اور ترمذی نے اس کی تخریج کی ہے اور یہ (کلمے) زیادہ کئے ہیں کہ اے اللہ کر تو مجھ کو توبہ کرنے والوں میں سے اور کر

المتطهرين باب المسح على الخفين عن المغيرة بن شعبة رضي الله

مجھکو پاک ہونے والوں میں سے۔ باب موزوں کے مسح کے بیان میں۔ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھا

تعالى عنه قال كنت مع النبي صلى الله تعالى عليه وسلم فتوضأ فاهويت

میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پس وضو کیا آپ نے پھر جھکا میں تاکہ نکالوں آپ کے دونوں موزوں

لانزع خفيه فقال دعهما فاني ادخلتهما طاهرتين فمسح عليهما متفق عليه

کو تو آپ نے فرمایا کہ ان کو چھوڑ دو میں نے ان کو پاک پہنا ہے چنانچہ آپ نے اون پر مسح کیا (یہ حدیث) متفق علیہ

وللاربعة عنه الا النسائي ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم مسح على

ہے اور چاروں کے لئے انہیں (مغیرہ) سے سوا نسائی کے (یہ روایت ہے) کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مسح کیا موزہ

الخف واسفله وفي اسناده ضعف وعن علي رضي الله تعالى عنه قال

کے اوپر اور نیچے اور اس کے اسناد میں ضعف ہے اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا کہ دین اگر رائے کیساتھ

لو كان الدين بالراي لكان اسفل الخف اولى بالمسح من اعلاه وقد رايت

ہوتا تو البتہ موزہ کے نیچے کی جانب مسح کیلئے زیادہ بہتر ہوتی بہ نسبت اوپر کی جانب کے اور میں نے

---

(حاشیہ)

ف انس الخ یہ مشہور صحابی آپ کے خادم تھے یہ بن مالک بن نضر بن ضمضم بن زید بن حرام انصاری ہیں جنہیں دس سال حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت کا شرف حاصل ہوا اور ان سے ایک ہزار دو سو چھیاسی احادیث مروی ہیں اور متفق علیہ حدیثوں میں آپ کا ذکر ایک سو اڑسٹھ (۱۶۸) احادیث میں ہے اور صرف بخاری میں [illegible] اور صرف مسلم میں اکہتر۔ آپ حضور کی دعا سے کثیر الاولاد ہوئے سنہ ۹۰ھ میں وفات پائی۔

ف۲ لہٰذا اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ اگر اعضاء وضو میں کچھ سوکھی جگہ رہ جائے تو وضو جائز نہیں ہوتا بلکہ تمام پاؤں کا دھونا ضروری ہوا تو تمام کا دھونا بھی فرض ہے [illegible]

ف۳ [illegible] لہٰذا اس حدیث شریف سے [illegible] ایک مد سے [illegible] وضو کیا اور چار مد سے غسل [illegible] ہے جس کا خلاف [illegible] مگر دو احادیث میں ہے کہ پانی کثیر ہونے پر بطور صفائی [illegible]

[illegible] کذا فی الشامی ۱۲

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یمسح علی ظاہر خفیہ اخرجہ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنے موزون کی پشت پر مسح کرتے دیکھا ہے ابو داؤد نے اچھے اسناد

ابو داؤد باسناد حسن وعن صفوان بن عسال رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کیساتھ اس کو روایت کیا ہے ۔ اور صفوان بن عسال رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا نبی صلے اللہ

قال کان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یامرنا اذا کنا سفرا ان لا ننزع

علیہ وسلم حکم فرمایا کرتے تھے ہم کو جب ہم مسافر ہوتے تھے اسکا کہ نہ نکالیں ہم اپنے موزوں کو تین

خفافنا ثلاثۃ ایام ولیالیھن الا من جنابۃ ولکن من غائط وبول

دن مع اون کی راتوں کے مگر نہانے کی حاجت سے لیکن پاخانہ اور پیشاب اور نیند سے (نکالیں) اسکو نسائی اور ترمذی

ونوم اخرجہ النسائی والترمذی واللفظ لہ وابن خزیمۃ وصححاہ وعن

نے تخریج کی ہے اور الفاظ ترمذی کے ہیں اور ابن خزیمہ نے تخریج کی ہے اور ان دونوں نے اسکو صحیح کہا ہے

علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال جعل النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ثلاثۃ ایام ولیالیھن

اور حضرت علی رضی سے روایت ہے کہا ٹھیرایا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تین دن مع اون کی راتوں کے مسافر کے لئے اور ایک دن

للمسافر ویوما ولیلۃ للمقیم یعنی فی المسح علی الخفین اخرجہ مسلم وعن

اور ایک رات مقیم کے لئے یعنے موزوں پر مسح کرنے میں اسکو مسلم نے تخریج کی ہے اور ثوبان رضی اللہ عنہ سے

ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال بعث رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سریۃ

روایت ہے کہا بھیجا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر پس اون کو اسکا حکم فرمایا کہ عصائب یعنے

فامرھم ان یمسحوا علی العصائب یعنی العمائم والتساخین یعنی الخفاف

عماموں پر اور تساخین یعنے موزوں پر مسح کریں احمد اور ابو داؤد

رواہ احمد وابو داود وصححہ الحاکم وعن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ موقوفا و

نے اسکو روایت کیا اور حاکم نے اسکی تصحیح کی ہے اور عمر رضی اللہ عنہ سے موقوف اور انس سے مرفوع

انس مرفوعا اذا توضأ احدکم ولبس خفیہ فلیمسح علیھما ولیصل

کہ جب تم میں کا وضو کرے اور اپنے موزوں کو پہنے تو چاہیے کہ اون پر مسح کرے اور اون میں نماز پڑھے اور نہ نکالے

فیھما ولا یخلعھما ان شاء الا من جنابۃ اخرجہ الدارقطنی والحاکم وصححہ

اون کو اگر چاہے مگر غسل کی حاجت سے دارقطنی اور حاکم نے اس کی تخریج کی ہے اور حاکم نے اسکو صحیح

وعن ابی بکرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہ رخص

بتایا ہے ۔ اور ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ نے رخصت دی

للمسافر ثلاثۃ ایام ولیالیھن وللمقیم یوما ولیلۃ اذا تطھر فلبس خفیہ ان یمسح

کے لئے تین دن اور ان کی راتیں اور مقیم کے لئے ایک دن اور ایک رات کی رخصت دی ہے جب پاک ہو اور موزے پہنے

علیھما اخرجہ الدارقطنی وصححہ ابن خزیمۃ وعن ابی بن عمارۃ رضی اللہ تعالیٰ

تو ان پر مسح کرے دارقطنی نے اسکی تخریج کی ہے اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح بتایا ہے ۔ اور ابی بن عمارہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

---

**۱؎** صفوان الخ صفوان بن عسال کوفی ہیں جنہوں نے حضور علیہ السلام کی ہمراہی میں بارہ جنگ کئے اور آپ کی بیس احادیث تک مروی ہیں **۲؎** سفرا الخ موزوں پر مسح کے جواز مسنون ہونے کے لئے اکثر احادیث اور آثار صحابہ ثابت ہیں جنکے راوی اسی صحابہ سے زائد ہیں جن میں عشرہ مبشرہ بھی ہیں اور ابن عبد البر کہتے ہیں کہ علمار سلف میں سے کسی سے مسح موزہ کا انکار کرنا مجھے معلوم نہیں ہوتا بلکہ امام کرخی کہتے ہیں کہ احادیث جواز مسح تواتر کے قریب ہیں جنکا انکار موہم کفر ہے ۔ اور مسافر کو تین دن رات مسح جائز ہے اور مقیم کو ایک دن رات اور مسح کی مدت بے وضو ہونے کے وقت سے شروع ہوگی یعنی وقت حدث سے مسافر تین دن رات اور مقیم ایک دن رات پورا کریگا جو چیزیں وضو کو توڑتی ہیں وہ مسح کو بھی اور نیز مسح کو مدت کا گذرنا اور جنابت اور کسی موزہ کا پاؤں سے نکلنا بھی توڑ دیتا ہے **۳؎** یعنے العمائم الخ یعنے پگڑیوں پر بھی مسح کرنے کا امر فرمایا اسی حدیث سے اہل حدیث وغیرہ حضرات پگڑیوں کے مسح کو جائز قرار دیتے ہیں مگر احناف کے نزدیک ناجائز ہے چونکہ آیت میں وامسحوا برؤسکم الآیۃ منصوص ہے بلکہ حضور علیہ الصلوٰۃ نے کبھی سر کا مسح کرکے بگڑی درست کیا ہوگا جسے صحابہ نا قریب سے یہ سمجھا کہ آپ نے پگڑی پر مسح کیا ہے نیز اس حدیث میں عصائب پر مسح کا لفظ ہے اور عصائب کے معنی عمائم ص

عَنْهُ أَنَّهُ قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَمْسَحُ عَلَى الْخُفَّيْنِ قَالَ نَعَمْ قَالَ يَوْمًا قَالَ

کہ انہوں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول میں دونوں موزوں پر مسح کروں آپ نے فرمایا ہاں انہوں نے کہا ایک دن آپ نے فرمایا ہاں

نَعَمْ قَالَ وَيَوْمَيْنِ قَالَ نَعَمْ قَالَ وَثَلَاثَةَ أَيَّامٍ قَالَ نَعَمْ وَمَا شِئْتَ

انہوں نے کہا اور دو دن آپ نے فرمایا ہاں انہوں نے کہا اور تین دن آپ نے فرمایا ہاں اور جب تک تو چاہے ہے[1]

أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَقَالَ لَيْسَ بِالْقَوِيِّ ۔ بَابُ نَوَاقِضِ الْوُضُوءِ

ابو داؤد نے اس کی تخریج کی ہے اور کہا ہے کہ یہ قوی نہیں ہے ۔ باب وضو کو توڑنے والی چیزوں کے بیان میں

عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كَانَ أَصْحَابُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

انس رضی اللہ سے روایت ہے کہا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب آپ کے زمانہ میں

تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى عَهْدِهِ يَنْتَظِرُونَ الْعِشَاءَ حَتَّى تَخْفِقَ رُؤُوسُهُمْ ثُمَّ

نماز عشا کے منتظر رہتے تھے یہاں تک کہ (بوجہ نیند) اون کے سر جھک جاتے تھے پھر نماز پڑھ

يُصَلُّونَ وَلَا يَتَوَضَّؤُونَ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَأَصْلُهُ

لیتے تھے اور وضو نہیں[2] کرتے تھے ابو داؤد نے اس کی تخریج کی ہے اور دارقطنی نے اسکو صحیح بتلایا ہے اور

فِي مُسْلِمٍ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ جَاءَتْ فَاطِمَةُ بِنْتُ

اسکی اصل مسلم میں ہے ۔ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا فاطمہ بنت ابو حبیش

أَبِي حُبَيْشٍ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف آئیں اور عرض کیا اے اللہ کے رسول بیشک میں ایک عورت ہوں کہ

امْرَأَةٌ أُسْتَحَاضُ فَلَا أَطْهُرُ أَفَأَدَعُ الصَّلٰوةَ قَالَ لَا إِنَّمَا ذٰلِكَ عِرْقٌ وَلَيْسَ

(ہمیشہ) استحاضہ[3] میں رہتی ہوں کیا میں چھوڑ دوں نماز کو آپ نے فرمایا نہیں اسکے سوا نہیں کہ یہ ایک رگ ہے

بِحَيْضٍ فَإِذَا أَقْبَلَتْ حَيْضَتُكِ فَدَعِي الصَّلٰوةَ وَإِذَا أَدْبَرَتْ فَاغْسِلِي

اور حیض نہیں ہے پس جب تیرے حیض کے (ایام) شروع ہو جائیں تو چھوڑ دے نماز کو اور جب ہٹ جاوے خون

عَنْكِ الدَّمَ ثُمَّ صَلِّي مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِلْبُخَارِيِّ ثُمَّ تَوَضَّئِي لِكُلِّ صَلٰوةٍ وَ

تیرے تو لیپٹے آپ سے خون کو دھو ڈال پھر نماز پڑھ لے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور بخاری کے لئے یہ لفظ ہیں کہ پھر ہر نماز کے لئے

أَشَارَ مُسْلِمٌ إِلَى أَنَّهُ حَذَفَهَا عَمْدًا وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ

وضو کر اور مسلم نے اسطرف اشارہ کیا کہ انہوں نے اس لفظ کو قصدًا حذف کیا ۔ اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا میں ایک

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ كُنْتُ رَجُلًا مَذَّاءً فَأَمَرْتُ الْمِقْدَادَ أَنْ يَسْأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى

مرد تھا بہت مذی والا تو (بوجہ) شرم میں نے مقداد سے کہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے دریافت کرے پس انہوں

اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ فَقَالَ فِيهِ الْوُضُوءُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ

نے دریافت کیا تو آپ نے فرمایا اس میں وضو ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور لفظ بخاری کے ہیں ۔

وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَبَّلَ

اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی کسی بیوی کا بوسہ لیا پھر نماز کو

---

[1] یہ حدیث امام مالک کی دلیل ہے اون کے نزدیک مسح کی کوئی مدت مقرر نہیں جبتک غسل کی حاجت نہ ہو تب تک مسح کرنا چاہیے مگر یہ حدیث صحیح نہیں کیونکہ ابو داؤد نے تو کہا کہ قوی نہیں اور بخاری نے کہا ہے کہ صحیح نہیں ہے ۱۲

[2] نوم (نیند) کے ناقض وضو ہونے میں آٹھ مذہب ہیں مگر مذہب حنفی یہ ہے کہ رکوع سجدہ و قیام کی حالت میں سو جانا وضو کو نہیں توڑتا خواہ نماز پڑھتا ہو یا نہ اور اگر گدی پر یا کروٹ سو جاتے تو وضو ٹوٹ جاتا ہے اور تورک کی طرح بیٹھکر سو جانا بھی وضو کو نہیں توڑتا دلیل اس کی بیہقی کی روایت کردہ حدیث ہے کہ بندہ جب سو جاتا ہے سجدہ میں تو اللہ تعالے فرماتا ہے اپنے فرشتوں پر کہ میرے بندہ کی روح میرے پاس ہے اور اسکا جسم سونیوالا ہے میرے سامنے اور مطلب یہ ہے کہ اس حدیث سے صحابہ کا بیٹھکر قعدہ کی طرح سونا مراد ہے ۱۲

[3] ستحاضہ الخ استحاضہ اور حیض میں یہ فرق ہے کہ خون استحاضہ ایک بیماری کے باعث ایک رگ سے بیوقت سرخ رنگ نکلتا ہے جسکا نام عاذل ہے اور حیض کا خون رحم سے نکلتا ہے جسکا رنگ سیاہ وغیرہ ہوتا ہے فقط وغیرہ ۱۲

[4] عنک الدم الخ اس حدیث میں جو ظاہر طور پر معلوم ہوتا ہے کہ جب ایک صحابیہ نے خون استحاضہ وحیض وغیرہ کے متعلق وبارہ نماز وغیرہ دریافت کیا جسپر حضرت علیہ الصلوٰۃ نے فرمایا کہ استحاضہ میں نماز کا ترک نہیں ہوتا

بعض نسائه ثم خرج إلى الصلوة ولم يتوضأ أخرجه أحمد وضعفه

تشریف لے گئے اور وضو نہ کیا ۵۱ احمد نے اوس کی تخریج کی ہے اور بخاری نے ضعیف

البخاري وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

کہا ہے۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

صلى الله تعالى عليه وسلم إذا وجد أحدكم في بطنه شيئا فأشكل عليه أخرج منه

کہ جب تم میں کا کوئی اپنے پیٹ میں کوئی شے (ریح وغیرہ کا دوڑنا) پاوے پس اوسکو شبہ ہو کہ اوس سے کچھ نکلا یا نہیں

شيء أم لا فلا يخرجن من المسجد حتى يسمع صوتا أو يجد ريحا أخرجه

تو وہ مسجد سے باہر نہ جائے (وضو دوبارہ کرنے کو) تا وقتیکہ آواز (ریح کی) سنے یا بو پائے۔ مسلم نے اس کی

مسلم وعن طلق بن علي رضي الله تعالى عنه قال قال رجل مسست ذكري

تخریج کی ہے۔ اور طلق بن علی سے روایت ہے کہا ایک شخص بولا کہ میں نے اپنے پیشاب گاہ کو چھو لیا یا یوں کہا کہ آدمی اپنی

أو قال الرجل يمس ذكره في الصلوة أعليه وضوء فقال النبي صلى الله

پیشاب گاہ کو نماز میں چھوتا ہے تو کیا اوس پر وضو لازم ہے پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں اسکے سوا کہ وہ

تعالى عليه وسلم لا إنما هو بضعة منك أخرجه الخمسة وصححه ابن حبان

تیرے گوشت کا ایک ٹکڑا ہے۔ پانچوں نے اس کی تخریج کی ہے اور ابن حبان نے اوسکو

وقال ابن المديني هو أحسن من حديث بسرة وعن بسرة بنت

صحیح کہا ہے اور ابن مدینی نے کہا کہ یہ حدیث بسرہ کی حدیث سے بہتر ہے۔ اور بسرہ بنت صفوان

صفوان رضي الله تعالى عنها أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال

رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

من مس ذكره فليتوضأ أخرجه الخمسة وصححه الترمذي وابن

کہ جو شخص اپنے پیشاب گاہ کو چھووے تو چاہیئے کہ وضو کرے اسکی پانچوں نے تخریج کی ہے اور ترمذی نے اسکو

حبان وقال البخاري هو أصح شيء في هذا الباب وعن عائشة رضي

صحیح بتلایا ہے (اور اسی طرح ابن حبان) اور بخاری نے کہا کہ یہ حدیث اس باب میں صحیح تر ہے۔ اور عائشہ رضی اللہ

الله تعالى عنها أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال من أصابه قيء أو

عنہا سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کو قے یا نکسیر یا قلس ۵۳ یا مذی پہنچے

رعاف أو قلس أو مذي فلينصرف فليتوضأ ثم ليبن على صلوته

تو چاہیئے کہ لوٹ جائے اور وضو کرے پھر اپنی نماز پر بنا کرے ۵۴ اور وہ اس حالت میں کلام نہ کرے

وهو في ذلك لا يتكلم أخرجه ابن ماجه وضعفه أحمد وغيره وعن

ابن ماجہ نے اس کی تخریج کی ہے اور احمد وغیرہ نے اسکو ضعیف کہا ہے۔ اور جابر

جابر بن سمرة رضي الله تعالى عنه أن رجلا سأل النبي صلى الله تعالى عليه

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے نبی صلعم سے دریافت کیا کہ کیا

---

۵۱ ولم یتوضأ الخ بخاری شریف کی وہ حدیث ہی اسکی مؤید ہے کہ عائشہ نے فرمایا کہ آپ صلے اللہ علیہ وسلم رات کو اندھیرے میں نماز پڑھتے کہ میرے پاؤں آپ کی سجدہ گاہ میں ہوتے تو بوقت سجدہ آپ میرے پاؤں کو ٹھونگ مار کر جبکہ میں ادھر اودھر پاؤں کر لیتی آپ سجدہ کرتے تو دونوں حدیثوں سے معلوم ہوا کہ عورت کا چھونا خواہ بہ شہوت ہو وضو کو نہیں توڑتا یہی مذہب حضرت علی و ابن عباس و امام ابوحنیفہ کا ہے ۱۲

۵۲ یہ حدیث مذہب حنفی کے لیے قوی دلیل ہے کہ پیشاب گاہ کو چھونا ناقض وضو نہیں۔ اور باقی تینوں اماموں پر جو اوسکے ناقض ہونے کے قائل ہیں حجت ہے اور ابن مدینی کا یہ قول ہے کہ حدیث بسرہ سے یہ حدیث بہتر ہے اگلی حدیث کے ضعف کی پوری دلیل ہے اور یہ بخاری کے استاد ہیں۔ فافہم ۱۲ مترجم غفرلہ

۵۳ قلس جو چیز پیٹ کے بھرے ہونے سے منہ میں آتی ہے کذا فی النہایہ ۱۲ مترجم غفرلہ

۵۴ بنا کرے الخ حدیث میں آگے جملہ ثم لیبن مذکور ہے جس سے معلوم ہوا کہ نمازی کو کسی وجہ قے یا نکسیر یا قلس یا مذی وغیرہ حدث کی نکلنے سے وضو ٹوٹ جائے تو کلام نہ کرنے کی صورت میں پھر جدید وضو

وَسَلَّمَ أَتَوَضَّأُ مِنْ لُحُومِ الْغَنَمِ قَالَ إِنْ شِئْتَ قَالَ أَتَوَضَّأُ مِنْ لُحُومِ الْإِبِلِ

بکری کے گوشت سے وضو کروں آپ نے جواب میں فرمایا کہ اگر چاہے تو اوسنے کہا میں اونٹوں کے گوشت سے

قَالَ نَعَمْ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ

کروں آپ نے فرمایا ہاں مسلم نے اس کی تخریج کی ہے۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا نبی صلے اللہ

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ غَسَّلَ مَيِّتًا فَلْيَغْتَسِلْ وَمَنْ حَمَلَهُ فَلْيَتَوَضَّأْ

علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص میت کو غسل دے چاہیئے کہ غسل کرے اور جو اوسکو اٹھاوے وہ وضو کرے اس کی احمد

أَخْرَجَهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَقَالَ أَحْمَدُ لَا يَصِحُّ شَيْءٌ

او نسائی اور ترمذی نے تخریج کی ہے اور ترمذی نے اس کو حسن کہا ہے اور احمد نے کہا کہ اس باب میں کوئی چیز صحیح

فِي هٰذَا الْبَابِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ فِي

نہیں۔ اور عبداللہ بن ابو بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اوس کتاب میں جو رسول خدا صلے اللہ

الْكِتَابِ الَّذِي كَتَبَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَمْرِو بْنِ حَزْمٍ

علیہ وسلم نے عمرو بن حزم کے لئے لکھی تھی یہ تھا کہ نہ چھووے

أَنْ لَا يَمَسَّ الْقُرْآنَ إِلَّا طَاهِرٌ رَوَاهُ مَالِكٌ مُرْسَلًا وَوَصَلَهُ النَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ

قرآن کو مگر پاک ؎ شخص اس کو مالک نے مرسل روایت کیا ہے اور نسائی نے اس کو موصول کیا ہے

وَهُوَ مَعْلُولٌ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

اسی طرح ابن حبان نے اور (یہ حدیث) معلول ہے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا

اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَذْكُرُ اللّٰهَ عَلَى كُلِّ أَحْيَانِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَلَّقَهُ الْبُخَارِيُّ

صلے اللہ علیہ وسلم یاد کرتے تھے خدا تعالے کو ؎ اپنے تمام اوقات میں اسکو مسلم نے روایت کیا ہے اور بخاری نے اسکو معلق کیا

وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ہے۔ اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پچھنے لگائے پھر نماز پڑھی اور وضو

احْتَجَمَ وَصَلَّى وَلَمْ يَتَوَضَّأْ أَخْرَجَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَلَيَّنَهُ وَعَنْ مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

نہ کیا اس کی دارقطنی نے تخریج کی ہے اور اس کو لین نرم کہا ہے۔ اور معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَيْنُ وِكَاءُ السَّهِ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ آنکھ دبر کی ڈاٹ ہے پس جب

فَإِذَا نَامَتِ الْعَيْنَانِ اسْتَطْلَقَ الْوِكَاءُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَزَادَ وَمَنْ نَامَ

آنکھیں سو جاتی ہیں تو ڈاٹ کھل جاتی ہے اسکو احمد اور طبرانی نے روایت کیا اور یہ زیادتی کی کہ جو شخص سو جاتے تو

فَلْيَتَوَضَّأْ وَهٰذِهِ الزِّيَادَةُ فِي هٰذَا الْحَدِيثِ عِنْدَ أَبِي دَاوُدَ مِنْ حَدِيثِ

چاہیئے کہ وضو کرے اور یہ زیادتی اس حدیث میں ابو داؤد کے نزدیک علی کی حدیث سے ہے نہ اوسکا یہ کہنا کہ ڈاٹ

عَلِيٍّ دُونَ قَوْلِهِ اسْتَطْلَقَ الْوِكَاءُ وَفِي كِلَا الْإِسْنَادَيْنِ ضَعْفٌ وَلِأَبِي

کھل جاتی ہے اور دونوں اسنادوں میں ضعف ہے اور ابو داؤد کے لئے بھی ابن عباس

---

؎ پہلی حدیث میں اونٹ کے گوشت کھانے پر وضو کا حکم معلوم ہوتا ہے اگر اس سے مراد اصطلاحی وضو ہے جب تو یہ حدیث دوسری احادیث سے منسوخ ہے کہ ان میں گوشت کھانے سے وضو نہ ٹوٹنا ثابت ہوتا ہے۔ اور اس دوسری حدیث میں جو میت کے غاسل کے لئے بعد میں غسل کا اور جنازہ اٹھانے والوں کو بعد میں وضو کا حکم ہے یہ از روئے استحباب پاکیزگی و نظافت کے لئے ہے نہ کہ واجب چونکہ عبداللہ بن احمد فرماتے ہیں کہ ہم میں سے بعض میت نہلانے والا غسل کر لیتا تھا اور بعض نہیں کرتا تھا ذرقی کی حدیث سے پہلے ہے جو بعد معلوم ہوتا ہے جو منسوخ ہو گیا امام احمد سے بھی یہی منقول ہے"

؎ الا طاہر الخ قرآن مجید کا بے وضو کو چھونا بھی ناجائز ہے چہ جائیکہ جنبی حائض نفسا کو چونکہ آیت شریف میں وارد ہے لا یمسہ الا المطہرون اسی وجہ وغیرہ کے باعث کفار کے ملک میں قرآن مجید کا لیجانا آنحضرت صلعم نے منع فرمایا ہے کہ لا تسافروا بالقرآن الی ارض العدو کہ قرآن مجید کی بے ادبی ہوگی کہ کفار کو اسکے ادب سے کیا غرض ۱۲

؎ یذکر اللہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے بغیر طہارت ... [illegible]

داؤد وعن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما مرفوعاً انما الوضوء علی

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے کہ سوا اسکے نہیں کہ وضو اوس شخص

من نام مضطجعا وفی اسنادہ ضعف ایضاً وعن ابن عباس رضی اللہ

پر ہے جو کروٹ[1] لے کر سو رہے اور اسکے اسناد میں ضعف ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے

تعالیٰ عنہما ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال یاتی احدکم

ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے ایک کے پاس نماز میں شیطان

الشیطان فی الصلوٰۃ فینفخ فی مقعدتہ فیخیل الیہ انہ احدث ولم

آتا ہے پس اوس کی دُبر میں پھونکتا ہے پھر اوسکو خیال دلاتا ہے کہ وہ بے وضو ہو گیا حالانکہ

یحدث فاذا وجد ذالک فلا ینصرف حتی یسمع صوتا او یجد ریحا

بے وضو نہیں ہوا ہوتا پس جب ایسی بات پاوے تو نہ لوٹے جب تک کہ آواز نہ[2] سنے یا بو نہ پالے اسکی بزار

اخرجہ البزار واصلہ فی الصحیحین من حدیث عبد اللہ بن زید و

نے تخریج کی ہے اور اس کی اصل صحیحین میں حدیث عبد اللہ بن زید سے مروی ہے اور مسلم

لمسلم عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نحوہ وللحاکم عن ابی سعید

کے لئے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اوسی کی مثل مروی ہے اور حاکم کے لئے ابو سعید سے روایت ہے بطور

مرفوعاً اذا جاء احدکم الشیطان فقال انک قد احدثت فلیقل

مرفوع کہ جب کسے تمہارے کو شیطان آوے اور کہے کہ تو بے وضو ہو گیا تو چاہیے کہ کہے کہ تو

انک کذبت واخرجہ ابن حبان بلفظ فلیقل فی نفسہ باب

جھوٹا ہے اور اس کو ابن حبان نے اس لفظ سے روایت کیا ہے کہ چاہیے کہ کہہ لے اپنے دل میں ۔ باب

اداب قضاء الحاجۃ عن انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان

قضاء حاجت کے طریقوں میں ۔ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھے رسول صلے اللہ

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اذا دخل الخلاء وضع خاتمہ اخرجہ الاربعۃ

علیہ وسلم کہ جب پاخانہ میں تشریف لے جاتے تو اپنی انگوٹھی[3] رکھ جاتے اسکی چاروں نے

وھو معلول وعنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان النبی صلی اللہ تعالیٰ

تخریج کی ہے اور یہ حدیث معلول ہے ۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا نبی صلے اللہ علیہ وسلم پاخانہ

علیہ وسلم اذا دخل الخلاء قال اللھم انی اعوذبک من الخبث و

میں تشریف لے جاتے تو یہ فرماتے کہ اے اللہ میں تیرے ساتھ پلیدی اور شیاطین سے پناہ مانگتا ہوں

الخبائث اخرجہ السبعۃ وعنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان رسول

اس کی ساتوں نے تخریج کی ہے ۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا

اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یدخل الخلاء فاحمل انا وغلام نحوی اداوۃ

صلے اللہ علیہ وسلم پاخانہ میں تشریف لیجاتے پس[4] اُٹھائے رہتا تھا میں اور میری مثل ایک

---

[1] کروٹ پر الخ اس حدیث سے جو معلوم ہوتا ہے کہ کروٹ پر لیٹے بغیر مطلق نیند وضو کو نہیں توڑتی خواہ بہاری ہی نیند ہو یہ مراد نہیں بلکہ سابق احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مطلق وہ نیند جو آدمی کے ہوش وحواس پر غالب آجائے وضو ٹوٹنے کا سبب ہو جاتی ہے خود تو نہیں توڑتی بلکہ اس کے باعث آدمی کا بدن ڈھیلا پڑکر ہوا وغیرہ سرکنے کا غالب گمان ہوتا ہے جو وضو کو توڑ دیتا ہے ۱۲

[2] آواز نہ سنے الخ اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ صرف ہوا سرکنے کے خیال سے ہی جب تک اسکا اثر آواز یا بو نہ معلوم ہو وضو نہیں ٹوٹ جاتا کیونکہ انسان پر شیطان کو بڑی عداوت نماز میں ہی مسلط کیا ہے جس میں ہر طرح کے وسواس و خیالات فاسدہ ڈالتا ہے کبھی یہ کہ تمہارا وضو ٹوٹ گیا ہے اسلئے جب تک وضو ٹوٹنے کا یقین نہ ہو محض شیطانی خیالات اور وسواس سے وضو نہیں ٹوٹتا ۱۲

[3] انگوٹھی الخ یہ انگوٹھی اس واسطے اُتاری جاتی تھی کہ اس میں کلمہ محمد رسول اللہ لکھا ہوا تھا اس سے معلوم ہوا کہ جس چیز میں اسماء الٰہی یا کوئی آیت قرآن یا درود شریف لکھا ہوا سے پاخانہ میں دیکھ باحث نہ لیجانا چاہیے الخ اور

مِنْ مَاءٍ وَعَنَزَةً فَيَسْتَنْجِيْ بِالْمَاءِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ

اور لڑکا ساتھ پانی کی ڈولچی اور بیاکھی پھر آپ پانی سے استنجا فرماتے تھے متفق علیہ ہے۔ اور مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عنہ سے روایت ہے کہا مجھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

خُذِ الْإِدَاوَةَ فَانْطَلَقَ حَتّٰى تَوَارٰى عَنِّيْ فَقَضٰى حَاجَتَهٗ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

ڈولچی لے پھر آپ تشریف لیگئے یہاں تک کہ مجھسے چھپ گئے اور قضائے حاجت کی متفق علیہ ہے

وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ لعنت کے

اِتَّقُوا اللَّاعِنَيْنِ الَّذِيْ يَتَخَلّٰى فِيْ طَرِيْقِ النَّاسِ أَوْ فِيْ ظِلِّهِمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

دو سببوں سے بچو (ایک) وہ کہ لوگوں کے راستہ میں قضائے حاجت کرے (دوسرا) یا اونکے سایہ میں

وَزَادَ أَبُوْ دَاوٗدَ عَنْ مُعَاذٍ الْمَوَارِدَ وَلَفْظُهٗ اِتَّقُوا الْمَلَاعِنَ الثَّلَاثَةَ الْبَرَازَ فِي

اسکو مسلم نے روایت کیا ہے ابوداؤد نے معاذ کی حدیث سے موارد کے لفظ کو زیادہ کیا اور ابوداؤد کا لفظ یہ ہے

الْمَوَارِدِ وَقَارِعَةِ الطَّرِيْقِ وَالظِّلِّ وَلِأَحْمَدَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَوْ نَقْعِ مَاءٍ وَ

کہ بچو لعنت کے تین سببوں سے قضائے حاجت کرنا گھاٹوں میں اور آدمیوں کی گذرگاہ میں اور سایہ میں اور احمد کے لئے

فِيْهِمَا ضَعْفٌ وَأَخْرَجَ الطَّبَرَانِيُّ النَّهْيَ عَنْ قَضَاءِ الْحَاجَةِ تَحْتَ الْأَشْجَارِ

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ یا پانی کے جمع ہونے کے مقام میں اور ان دونوں حدیثوں میں ضعف ہے اور

الْمُثْمِرَةِ وَضَفَّةِ النَّهْرِ الْجَارِيْ مِنْ حَدِيْثِ ابْنِ عُمَرَ بِسَنَدٍ ضَعِيْفٍ وَعَنْ جَابِرٍ

طبرانی نے تخریج کی ہے منع ہونے قضائے حاجت کی پھلدار درختوں کے نیچے اور نہر جاری کے کنارے حدیث ابن عمر سے سند

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَغَوَّطَ

ضعیف کیسا تھ۔ اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جب دو آدمی قضائے حاجت

الرَّجُلَانِ فَلْيَتَوَارَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا عَنْ صَاحِبِهٖ وَلَا يَتَحَدَّثَا فَإِنَّ اللّٰهَ يَمْقُتُ

کریں تو چاہیئے کہ ان دونوں میں سے ہر ایک اپنے ساتھی سے چھپے اور دونوں باتیں نہ کریں کیونکہ خدا تعالےٰ اس پر

عَلٰى ذٰلِكَ رَوَاهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ السَّكَنِ وَابْنُ الْقَطَّانِ وَهُوَ مَعْلُوْلٌ وَعَنْ أَبِيْ

غصہ فرماتا ہے ابن قطان اور ابن سکن نے اسکو صحیح کہا ہے اور روایت کیا ہے اور حدیث معلول ہے۔ اور ابوقتادہ

قَتَادَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ تم میں کا کوئی اپنے پیشاب گاہ کو

لَا يُمْسِكَنَّ أَحَدُكُمْ ذَكَرَهٗ بِيَمِيْنِهٖ وَهُوَ يَبُوْلُ وَلَا يَتَمَسَّحْ مِنَ الْخَلَاءِ بِيَمِيْنِهٖ وَلَا

اپنے داہنے ہاتھ سے نہ چھوئے اوس وقت کہ پیشاب کرے اور استنجا قضائے حاجت کا داہنے ہاتھ سے

يَتَنَفَّسْ فِي الْإِنَاءِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ سَلْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ

کرے اور پانی کے برتن میں سانس نہ لے یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کے لفظ ہیں۔ اور سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

---

سلہ کہتے ہیں کہ وہ عبداللہ بن مسعود ہیں اور لڑکا کہنا مجاز ہے بعض نے کہا جابر بن عبداللہ ہیں اس سے یہ نکلا کہ بچوں سے کام کرانا درست ہے اداوہ پانی کے چھوٹے برتن کو اور عنزہ اوس چھوٹی لکڑی کو کہتے ہیں جسکے نیچے کی جانب میں بھالا لگا ہو ڈھیلا وغیرہ توڑنے کے لئے ۱۲۔

سلہ یعنے بچو ان جگہوں میں قضائے حاجت کرنے سے جہاں آدمی آتے جاتے ہوں یا جہاں پانی کی جگہ ہو جیسے چشمہ و نہر وغیرہ ۱۲۔

سلہ باتیں نہ کریں الخ اس حدیث شریف سے صراحۃً معلوم ہوا کہ ستر عورت واجب ہے اور بدن ننگا ہونے وقت باہمی کلام کرنا حرام اور منع ہے جبھی سخت وعید اللہ تعالےٰ کے غضب کا وارد ہوا ہے اور جن لوگوں نے اسے مکروہ کہا ہے وہ قابل قبول نہیں کہ مکروہ افعال پر ایسا سخت وعید نہیں ہوتا ۱۲۔

سلہ ہاتھ سے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ داہنے ہاتھ سے عضو مخصوص کا چھونا اور استنجا پاک کرنا منع ہے چونکہ وہ ہاتھ پاکیزہ کاموں میں استعمال کیا جاتا ہے اور نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ پانی وغیرہ کے برتنوں میں پھونک بھی نہ مارے

سلہ طریقہ پھونک مارنے و مرد انے کا اختیار کیا ہوا ہے اسے ترک کرنا و کرانا چاہیئے۔ جو خلاف حدیث نبوی ہے ۱۲۔

الْقَبْرِ مِنْهُ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَلِلْحَاكِمِ أَكْثَرُ عَذَابِ الْقَبْرِ مِنَ الْبَوْلِ وَهُوَ

لنے سے ہوتا ہے اسکو دارقطنی نے روایت کیا اور حاکم کے لئے یہ (عبارت) ہے کہ اکثر عذاب قبر پیشاب سے ہے اور وہ

صَحِيحُ الْإِسْنَادِ وَعَنْ سُرَاقَةَ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ عَلَّمَنَا

صحیح الاسناد ہے۔ اور سراقہ بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا سکھایا ہم کو

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْخَلَاءِ أَنْ نَقْعُدَ عَلَى الْيُسْرٰى وَ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ ہم قضائے حاجت کے وقت بیٹھیں بائیں[1] پاؤں پر اور داہنے پاؤں

نَنْصِبَ الْيُمْنٰى رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ بِسَنَدٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ عِيسَى بْنِ يَزْدَادَ

کو کھڑا رکھیں اسکو بیہقی نے سند ضعیف کیساتھ روایت کیا۔ اور عیسیٰ بن یزداد سے روایت ہے

عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا بَالَ أَحَدُكُمْ

وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب کوئی تم میں کا پیشاب کرے تو چاہئے

فَلْيَنْتُرْ ذَكَرَهُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ بِسَنَدٍ ضَعِيفٍ وَعَنِ ابْنِ

کہ جھاڑے اپنے عضو تناسل[2] کو تین بار ابن ماجہ نے اسکو سند ضعیف سے روایت کیا۔ اور ابن عباس

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَأَلَ أَهْلَ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل قبا سے دریافت فرمایا اور فرمایا[3]

قُبَاءٍ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ يُثْنِي عَلَيْكُمْ فَقَالُوا إِنَّا نُتْبِعُ الْحِجَارَةَ الْمَاءَ رَوَاهُ الْبَزَّارُ

کہ اللہ تعالیٰ تمہاری تعریف کرتا ہے تو وہ بولے کہ ہم پتھروں کے بعد پانی کا (استنجے میں) استعمال کرتے ہیں

بِسَنَدٍ ضَعِيفٍ وَأَصْلُهُ فِي أَبِي دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيِّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ

اسکو سند ضعیف سے بزار نے روایت کیا ہے اور اس کی اصل ابو داؤد اور ترمذی میں ہے اور ابن خزیمہ نے

مِنْ حَدِيثِ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ بِدُونِ ذِكْرِ الْحِجَارَةِ بَابُ

اسکو حدیث ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے صحیح کہا ہے بلا ذکر پتھر کے۔ باب غسل اور

الْغُسْلِ وَحُكْمِ الْجُنُبِ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ

جنبی کے حکم میں ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَاءُ مِنَ الْمَاءِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَصْلُهُ فِي الْبُخَارِيِّ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ پانی (واجب ہے) پانی[4] سے اسکو مسلم نے روایت کیا اور اسکی اصل بخاری

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

میں ہے۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ

تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا جَلَسَ أَحَدُكُمْ بَيْنَ شُعَبِهَا الْأَرْبَعِ ثُمَّ جَهَدَهَا فَقَدْ

علیہ وسلم نے کہ جب تم میں کا کوئی عورت کے چاروں دست و پا کے درمیان بیٹھے پھر اسکو (جماع کی) مشقت

وَجَبَ الْغُسْلُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَزَادَ مُسْلِمٌ وَإِنْ لَمْ يُنْزِلْ وَعَنْ أُمِّ سَلَمَةَ

دے تو اس سے غسل واجب ہو گیا یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم نے یہ اور زیادہ کیا ہے کہ اگرچہ انزال نہ ہو اور ام سلمہ سے مروی

---

[1] بائیں الخ اس حدیث شریف سے اطبا کے قول کا ثبوت ملتا ہے جو کہتے ہیں کہ پاخانہ پھرتے وقت بائیں پاؤں پر زور دیا جائے اور داہنے کو اونچا کھڑا رکھا جائے کہ یہ صورت کھل کر فارغ البال کا ایک عمدہ ذریعہ ہے۔ چونکہ شریعت اسلامیہ سیاسیات دینیات و طبیات سب کا ایک بے نظیر و یکتا مجموعہ مخزن ہے۔

[2] اس میں یہ حکمت ہے کہ اس فعل سے اس بات کا وہم باقی نہ رہیگا کہ پیشاب گاہ کے اندر کچھ قطرے اٹکے تھے وہ بعد میں خارج ہو گئے اور وضو ٹوٹا اور کپڑا ناپاک ہو گیا۔

[3] قبا مدینہ سے تین میل کے فاصلہ پر ایک گاؤں ہے جہاں کے کنوئیں میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی انگوٹھی حضرت عثمان کے ہاتھ سے گر گئی تھی ۱۲

[4] مفہوم اس حدیث کا یہ ہے کہ غسل منی نکلنے سے واجب ہوتا ہے اور یہ حدیث ائمہ اربعہ کے مذہب کے مخالف ہے کیونکہ اگر ہم بستری ہو اور منی نہ نکلے تب بھی غسل واجب ہے تو جوی اور ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث شروع اسلام میں معمول بہ تھی پھر منسوخ ہو گئی اور ابن عباس کا قول ہے کہ یہ حدیث احتلام کے بارہ میں ہے کہ محتلم جب تک منی نہ دیکھے غسل واجب نہیں، مترجم سنبھلی عفی عنہ ۱۲

[5] اگرچہ الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ فقط بالعین کا دخول حشفہ موجب غسل ہے

رواه مسلم ونحوه في المتفق عليه عن ابن عباس وغيره وعن ابي

اسکو مسلم نے اور اسی کی مثل متفق علیہ میں ہے بروایت ابن عباس وغیرہ - اور ابو قتادہ رضی اللہ عنہ

قتادة رضي الله تعالى عنه في الحديث الطويل في نومهم عن الصلوة ثم

سے روایت ہے کہا لمبی حدیث میں اون کے نماز سے سو جانے میں پس بلال رضہ نے اذان

اذن بلال فصلى النبي صلى الله تعالى عليه وسلم كما كان يصنع كل يوم رواه

دی اور آپنے نماز پڑھائی جیسے ہر دن پڑھاتے تھے جیسے مسلم نے روایت کیا ہے اور پھر وہی

مسلم وله عن جابر ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم اتى المزدلفة فصلى بها

جابر سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلعم نے مزدلفہ میں مغرب وعشا کی نماز ایک اذان

المغرب والعشاء باذان واحد واقامتين وله عن ابن عمر رضي الله

دو دو اقامتوں سے پڑھی سلہ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے (اسطرح ہے) کہ جمع کیا

تعالى عنهما جمع النبي صلى الله تعالى عليه وسلم بين المغرب والعشاء باقامة

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مغرب وعشا کے درمیان ایک اقامت سے اور زیادہ کیا

واحدة وزاد ابوداود لكل صلوة وفي رواية له ولم ينادي في واحدة

ابوداؤد نے واسطے ہر نماز کے اور اون کی ایک روایت میں ہے کہ اون میں سے ایک کے لئے

منهما وعن ابن عمر وعائشة رضي الله تعالى عنهم قالا قال رسول الله

(بھی) اذان نہ دیگئی۔ اور ابن عمر اور عائشہ سے روایت ہے دونوں نے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

صلى الله تعالى عليه وسلم ان بلالا يؤذن بليل فكلوا واشربوا حتى

علیہ وسلم نے کہ بلال رات سے اذان کہتا ہے پس کھاؤ اور پیو یہاں تک کہ ابن

ينادي ابن ام مكتوم وكان رجلا اعمى لا ينادي حتى يقال له اصبحت

ام مکتوم اذان کہے اور تھے یہ ایک مرد نابینا نہیں اذان پڑھتے تھے جب تک نہ کہا جاتا اون سے کہ صبح کی

اصبحت متفق عليه وفي اخره ادراج وعن ابن عمر رضي الله تعالى

تونے صبح کی تونے متفق علیہ ہے اور اس کے آخر میں ادراج ہے۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے

عنه ان بلالا اذن قبل الفجر فامره النبي صلى الله تعالى عليه وسلم ان

روایت ہے کہ بلال نے فجر سے پہلے اذان کہی پس ان کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ

يرجع فينادي الا ان العبد نام رواه ابوداود وضعفه وعن

لوٹیں اور پکاریں (اسطرح) کہ غلام سو گیا تھا ابوداؤد نے اسکو روایت کیا اور ضعیف بتلایا۔ اور ابو سعید

ابي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله

خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

عليه وسلم اذا سمعتم النداء فقولوا مثل ما يقول المؤذن متفق عليه

جب تم اذان سنو تو کہو مثل سلہ اوس کی کہ کہتا ہے مؤذن متفق علیہ ہے

---

سلہ امام ابو حنیفہ رضہ کے نزدیک فائتہ کے لئے اذان اور اقامت دونوں مسنون ہیں ۱۲ مترجم عفی عنہ

سلہ کہا اور الخ بیان سے معلوم ہوا کہ بلال رضہ پہلے قبل صبح صادق تہجد گذار دروزہ داروں کو کسی خاص قسم کے اعلان واذان سے خبردار کرتے تھے کہ جاگ کر اپنا اپنا بندوبست کر لیں۔ اسلئے حضرت صلعم نے فرمایا کہ اسوقت میں سحری منع نہیں چونکہ یہ وقت قبل صبح صادق ہے لیکن جب عبداللہ ابن ام مکتوم اذان کہدیں تو پھر کھانا پینا بند ہوجاتا ہے کہ وہ دوسرے کے کہنے پر اذان کہتے ہیں عین صبح صادق پر ۱۲

سلہ یعنے آخر کے لفظ کلام رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے نہیں ہیں بلکہ راوی کا کلام ہے اور وہ یہ کہ تھے مرد نابینا الخ اور یہ حدیث اس کی دلیل ہے کہ اذان قبل فجر کافی نہیں جیسا کہ ثوری اور امام ابو حنیفہ اور ایک جماعت کا مذہب ہے ۱۲ مترجم

سلہ مثل الخ اس حدیث شریف کو معلوم ہوا کہ اذان کا جواب واجب یا مسنون ہے کہ اکثر فقہا نے واجب اور دوسرے باقی فقہا نے سنت قرار دیا ہے ۱۲ شامی

وَلِلْبُخَارِيِّ عَنْ مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَمِثْلُهُ لِمُسْلِمٍ عَنْ عُمَرَ رَضِيَ
اور بخاری کے لئے معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اور اوس کی مثل مسلم کے لئے عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فِي فَضْلِ الْقَوْلِ كَمَا يَقُوْلُ الْمُؤَذِّنُ كَلِمَةً كَلِمَةً سِوَى الْحَيْعَلَتَيْنِ
سے (مروی ہے) فضیلت کہنے میں مثل کہنے مؤذن کے ایک ایک کلمہ ۱؎ سواحی علی الصلوٰۃ اور علی الفلاح

فَيَقُوْلُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ وَعَنْ عُثْمَانَ ابْنِ أَبِي الْعَاصِ رَضِيَ اللّٰهُ
کے کہ (اسکی بجائے) کہے لاحول ولا قوت الا باللہ - اور عثمان ابن ابی عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّهُ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اجْعَلْنِي إِمَامَ قَوْمِي فَقَالَ أَنْتَ إِمَامُهُمْ
انہوں نے کہا اے اللہ کے رسول مجھے میری قوم کا امام بنا دیجئے تو آپ نے فرمایا کہ تو اون کا امام ہے اور

وَاقْتَدِ بِأَضْعَفِهِمْ وَاتَّخِذْ مُؤَذِّنًا لَا يَأْخُذُ عَلٰى أَذَانِهِ أَجْرًا أَخْرَجَهُ
پیروی ۲؎ کر ضعیف تر اون میں کی اور ایک مؤذن مقرر کر جو اپنی اذان پر مزدوری نہ لے اسکی پانچوں نے

الْخَمْسَةُ وَحَسَّنَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ
تخریج کی ہے اور ترمذی نے اسکو حسن کہا اور حاکم نے صحیح بتلایا۔ اور مالک بن حویرث

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ لَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا حَضَرَتِ
رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا ہم سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جب نماز (کا وقت) آجاوے تو

الصَّلٰوةُ فَلْيُؤَذِّنْ لَكُمْ أَحَدُكُمْ الْحَدِيْثَ أَخْرَجَهُ السَّبْعَةُ وَعَنْ
چاہیے کہ اذان پڑھے تمہارے ۳؎ لئے تم میں سے کوئی آخر حدیث تک اس کی ساتوں نے تخریج کی - اور جابر

جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِبِلَالٍ
رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بلال سے فرمایا کہ جب تو اذان کہے تو

إِذَا أَذَّنْتَ فَتَرَسَّلْ وَإِذَا أَقَمْتَ فَاحْدُرْ وَاجْعَلْ بَيْنَ أَذَانِكَ وَإِقَامَتِكَ
دیر لگا ۴؎ اور جب اقامت پڑھے تو جلدی کر اور کر اپنی اذان اور اقامت کے درمیان مقدار اتنی

قَدْرَ مَا يَفْرُغُ الْآكِلُ مِنْ أَكْلِهِ الْحَدِيْثَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَضَعَّفَهُ وَلَهُ
کہ فارغ ہو جاوے کھانیوالا اپنے کھانے سے آخر حدیث تک اس کو ترمذی نے روایت کیا اور ضعیف بتلایا۔ اور اسی کی

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے یہ روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہ اذان پڑھے مگر

قَالَ لَا يُؤَذِّنُ إِلَّا مُتَوَضِّئٌ وَضَعَّفَهُ أَيْضًا وَلَهُ عَنْ زِيَادِ بْنِ الْحَارِثِ رَضِيَ اللّٰهُ
باوضو ۵؎ اور اسکو بھی ضعیف کہا ہے اور ان کے لئے زیاد بن حارث رضی اللہ عنہ سے روایت

تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَنْ أَذَّنَ فَهُوَ يُقِيْمُ
ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اور جو اذان کہے وہی اقامت ۶؎ پڑھے

وَضَعَّفَهُ أَيْضًا وَلِأَبِي دَاوُدَ فِي حَدِيْثِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ أَنَّهُ قَالَ أَنَا رَأَيْتُهُ
اور اسکو بھی ضعیف کہا ہے اور ابوداؤد کے لئے حدیث عبداللہ بن زید میں یہ ہے کہ انہوں نے کہا کہ میں نے دیکھا تھا

۱؎ سواحی الخ یعنی اذان کے باقی کلمات میں سامع بھی اسی طرح کہے جس طرح مؤذن کہتا ہے مگر ہر حیعل میں لاحول ولا قوۃ الا باللہ کہے اور دوسری حدیث میں ہے کہ الصلوٰۃ خیر من النوم کے جواب میں صدقت وبررت کہو ۱۲

۲؎ یعنے جماعت میں ضعیفوں کے حال کی رعایت کر قرأت واسکان میں زیادہ طول نہ کر ۱۱ مترجم عفی عنہ

۳؎ تمہارا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اذان کے وقت کسی ایک شخص کو اذان کا کہنا واجب ہے تاکہ دوسروں کو خبر ہو جائے ۱۲

۴؎ دیر لگا الخ اس سے معلوم ہوا کہ اذان لمبی آواز سے دیر لگا کر کہی جاوے تاکہ کافی دور تک آواز پہنچے اور اقامت جلدی جلدی اس سے ہلکی آواز سے کہ یہاں حاضر نمازیوں کو اطلاع دی گئی ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اذان واقامت میں کھانا کھانے کی مقدار دیر کرنی چاہیئے تاکہ کھانیوالا یا پیشاب پاخانہ ہونے ضروریات والا شخص اپنی ضرورت سے فارغ ہو کر جماعت میں مل سکے مگر یہ حکم نماز شام میں نہیں ہے کہ اس کا جلدی ہی پڑھنا سنت ہے کہ بعد اذان وقت کروہ (؟) ہو جاتی ہے ۱۲

۵؎ باوضو الخ اس سے معلوم ہوا کہ بے وضو اذان مکروہ تنزیہی ہے اور اکثر کا یہی مذہب ہے

يعني الأذان وأنا كنت أريده قال فأقم أنت وفيه ضعف أيضا

اوسکو یعنی اذان کو۔ اور مین نے اذان دینے کا ارادہ کیا تھا۔ تو آپ نے فرمایا کہ بس تو ہی اقامت پڑھ اور اس مین

وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى

بھی ضعف ہے۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ موذن

عليه وسلم المؤذن أملك بالأذان والإمام أملك بالإقامة رواه ابن

اذان کا مالک زیادہ ہے سلہ اور امام اقامت کا مالک زیادہ ہے۔ اسکو ابن عدی نے روایت کیا

عدي وضعفه وللبيهقي نحوه عن علي رضي الله تعالى عنه من قوله

اور اسکو ضعیف بتلایا اور بیہقی کے لئے اوس کی مثل علی رضی اللہ عنہ سے اونہین کا قول مروی ہے۔ یعنی موقوف

وعن أنس بن مالك رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى

اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین سلہ رد کی جاتی

عليه وسلم لا يرد الدعاء بين الأذان والإقامة رواه النسائي و

دعا اذان اور اقامت کے درمیان اسکو نسائی نے روایت کیا اور ابن خزیمہ نے

صححه ابن خزيمة وعن جابر رض أن رسول الله صلى الله تعالى عليه

اسکو صحیح بتلایا۔ اور جابر رض سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

وسلم قال من قال حين يسمع النداء اللهم رب هذه الدعوة

فرمایا جس نے اذان سنکر یہ کہا اے اللہ اے سلہ پروردگار اس پکار کے جو کامل ہے اور نماز کے

التامة والصلوة القائمة آت محمدا الوسيلة والفضيلة وابعثه

جو قایم ہونے والی ہے۔ دے تو محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو وسیلہ اور فضیلت اور اٹھا تو اون کو

مقاما محمودا الذي وعدته حلت له شفاعتي يوم القيامة

مقام محمود دینا وہ مقام محمود جسکا تو نے اون سے وعدہ کیا تو اوس کے لئے قیامت کے دن میری شفاعت

أخرجه الأربعة باب شروط الصلوة عن علي بن طلق رض قال

حلال ہوگئی چارون نے اسکی تخریج کی ہے۔ باب نماز کی شرطون کے بیان مین۔ علی بن طلق رض سے روایت ہے

قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم إذا فسا أحدكم في الصلوة فلينصرف

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جب ریح نکلے تم مین سے کسی کی نماز مین تو چاہیئے کہ لوٹے

وليتوضأ وليعد الصلوة رواه الخمسة وصححه ابن حبان وعن عائشة

اور (پھر) وضو کرے اور چاہیئے کہ نماز کو لوٹا دے سلہ پانچون نے اسکو روایت کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتایا

رضي الله تعالى عنها عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال لا يقبل

اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے وہ روایت کرتی ہین نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا آپ نے نہین قبول سلہ فرماتا

الله صلوة حائض إلا بخمار رواه الخمسة إلا النسائي وصححه ابن خزيمة وعن

خدا تعالی نماز کسی حیض والی کی (بالغہ مراد ہے) مگر ساتھ اوڑھنی کے پانچون نے ماسوا نسائی کے اسکی روایت کی اور ابن حبان اور ابن خزیمہ نے

سلہ یعنے اوسکا وقت اوس کے سپرد ہے اور تکبیر امام کے اشارہ بغیر نہ کہی جاوے ۱۲ مترجم عفی عنہ

سلہ نہین ہوتی الخ اس سے معلوم ہوا کہ اجابت دعا کے اوقات مین سے اذان واقامت کا درمیانی وقت بھی ہے جس مین ضرور نجات دارین کے لئے دعا مانگنی چاہیئے ۱۲

سلہ اے پروردگار الخ بعد اذان اس دعا کا پڑھنا مسنون ہے کہ اس کے پڑھنے والے کے لئے شفاعت حضرت صلعم اور نہ پڑھنے والے کی محرومی از شفاعت احادیث صحیحہ مین مرقوم ہے ۱۲

سلہ شیخ نے شرح مشکوۃ مین فرمایا ہے کہ یہ حکم فضلیت اور اولویت کی بنا پر ہے۔ ورنہ جائز یہ بھی ہے کہ بقیہ نماز پڑھی ہوئی نماز پر بنا کرے ۱۲ مترجم عفی عنہ

سلہ قبول الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ جب لڑکی بالغ ہوجائے تو اسے ہر حالت مین سر کا ڈھانکنا ضروری ہے چہ جائیکہ نماز کے وقت کہ اسوقت ضروری سر ڈھانک کر نماز پڑھنا ضروری ہے جسکے بغیر نماز جائز نہ ہوگی۔ چونکہ حیض کی آمد بلوغت کی علامت ہے اسلئے آپنے فرمایا صلوۃ حائض الخ ۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ

جابر رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال له إن كان

اسکو صحیح کہا اور جابر رض سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اوس کے فرمایا کہ اگر کپڑا کشادہ ہو تو اوس کے ساتھ التحاف

الثوب واسعا فالتحف به يعني في الصلوة ولمسلم فخالف بين طرفيه

کر یعنے نماز کے اندر اور مسلم کیلئے ہے کہ پس مخالفت ۵۲ کر اوسکی دونوں جانبوں میں اور اگر تنگ ہو تو اس کا

وإن كان ضيقا فاتزر به متفق عليه ولهما من حديث أبي هريرة

تہبند باندھ لے ۔ متفق علیہ ہے ۔ اور اون دونوں کے لئے حدیث ابوہریرہؓ سے (یوں ہے)

لا يصلي أحدكم في الثوب الواحد ليس على عاتقه منه شيء وعن أم

کہ نہ نماز پڑھے کوئی تم میں کا ایک کپڑے میں کہ ہو اوسکی گردن پر اوس کپڑے سے کچھ اور ۔ اور ام سلمہ

سلمة رضي الله تعالى عنها أنها سألت النبي صلى الله تعالى عليه وسلم أتصلي

رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا انہوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ کیا عورت کرتے اور اوڑھنی

المرأة في درع وخمار بغير إزار قال إذا كان الدرع سابغا يغطي ظهور

میں نماز ۔ اور اگر سے بغیر تہبند کے آپ نے فرمایا جبکہ کرتہ لانبا ہو کہ اوس کے دونوں قدموں کو ڈھانکدے اوسکی

قدميها أخرجه أبو داود وصحح الأئمة وقفه وعن عامر بن ربيعة رضي

ابوداؤد نے تخریج کی اور ائمہ نے اسکے موقوف ہونیکو صحیح کہا ۔ اور عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے

الله تعالى عنه قال كنا مع النبي صلى الله تعالى عليه وسلم في ليلة مظلمة

روایت ہے کہا ہے ہم رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ایک اندھیری رات میں پس قبلہ ہم پر مشتبہ ہو گیا

فأشكلت علينا القبلة فصلينا فلما طلعت الشمس إذا نحن صلينا

پس ہم نے نماز پڑھ لی اور جس وقت آفتاب نکلا تو معلوم ہوا کہ ہم نے غیر قبلہ کی جانب نماز پڑھی تھی

إلى غير القبلة فنزلت الآية فأينما تولوا فثم وجه الله أخرجه الترمذي

تو یہ آیت نازل ہوئی پس جدہر منہ پھیرو اودھر ہی ذات خدا ہے ۵۳ ترمذی نے اس کی تخریج

وضعفه وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

کی اور ضعیف بتلایا ۔ اور ابوہریرہؓ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

صلى الله تعالى عليه وسلم ما بين المشرق والمغرب قبلة أخرجه الترمذي

علیہ وسلم نے کہ مشرق و مغرب کے درمیان قبلہ ۵۴ ہے ترمذی نے اس کی تخریج کی اور اسکو

وقواه البخاري وعن عامر بن ربيعة رضي الله تعالى عنه قال رأيت

قوی بتلایا بخاری نے ۔ اور عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا میں نے رسول خدا

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يصلي على راحلته حيث توجهت به متفق عليه

صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنی سواری پر نماز پڑھتے دیکھا جدہر کو وہ لے جاتی تھے متفق علیہ ہے

زاد البخاري يومي برأسه ولم يكن يصنعه في المكتوبة ولأبي داود من

بخاری نے زیادہ کیا کہ اپنے سر سے اشارہ کرتے جاتے تھے اور فرض نماز میں ایسا نہیں کرتے ۵۵ تھے

---

۵۱ التحاف یہ ہے کہ چادر کے ایک پلو کو سیدھی بغل کے نیچے سے نکالکر بائین مونڈھے پر ڈالے اور دوسرے پلو کو بائین بغل کے نیچے سے نکال کر داہنے مونڈھے پر ڈالے ۱۲ مترجم عفرلہ ۱۲

۵۲ مخالفت کے معنے یہ ہین کہ کندھی کی داہنی جانب جو داہنے کاندھے پر ہو بائین ہاتھ کے نیچے سے نکالکر بائین کاندھے پر ڈال دے یہ کپڑے کی دونوں جانبین سینہ پر باندھے ۱۲

۵۳ نازل ہوئی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب سمت قبلہ نہ معلوم ہو تو جدہر غالب ظن ٹھیرے اسی طرف منہ کر کے نماز پڑھ دینی چاہیئے بعدازان اگر معلوم ہو جائے کہ جہت قبلہ یہ نہ تھی تو پھر اس نماز کا لوٹانا ضروری نہین ۔ یہی مذہب احناف ہے ۱۲

۵۴ یہ حکم مدینہ ہی کے ساتھ مخصوص ہے کیونکہ قبلہ مدینہ کا جانب جنوب ہے ۱۲

۵۵ مسئلہ یہی ہے کہ نوافل جانور پر بلا عذر درست بھی جائز ہین اور فرائض غیر قبلہ کی جانب درست نہین ۔ مگر اوس وقت کہ خوف دشمن بخت ہو ۔ واللہ اعلم ۱۲ مترجم محمد حیات سنبہلی ۔ ۱۳-۱۲ ۔

اللہم اغفر لکاتبہ و لمن سعی فیہ و لوالدیھم اجمعین ۔

حديث انس وكان اذا سافر فاراد ان يتطوع استقبل بناقته

اور ابو داؤد کے لئے حدیث انس کی (یون ہے) اور تھے آپ جب سفر کرتے چاہتے نفل پڑھین تو اپنی اونٹنی قبلہ ۵لہ کی جانب کر لیتے پھر

القبلة فكبر ثم صلى حيث كان وجه ركابه واسناده حسن وعن

تکبیر کہتے اور نماز پڑھتے آپ کی سواری کا منہ کدھر ہی ہوتا اور اس کا اسناد حسن ہے - اور ابو سعید

ابي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

قال الارض كلها مسجد الا المقبرة والحمام رواه الترمذي وله علة

زمین تمام مسجد ہے مگر قبرستان اور حمام روایت کیا اسکو ترمذی نے اور اس لئے ایک نقص ہے -

وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنه قال نهى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سات ۵ٹ جگہ

ان يصلى في سبع مواطن المزبلة والمجزرة والمقبرة وقارعة الطريق و

نماز پڑھنے سے (۱) گھوڑے کا ۶ (۲) مذبح مین (۳) قبرستان مین (۴) درمیان رستہ مین (۵) حمام مین

الحمام ومعاطن الابل وفوق ظهر بيت الله رواه الترمذي وضعفه

(۶) اونٹون کے بندھنے و بیٹھنے کی جگہ مین (۷) خانہ کعبہ کی پشت پر اسکو ترمذی نے روایت کیا اور ضعیف بتلایا

وعن ابي مرثد الغنوي رضي الله تعالى عنه قال سمعت رسول الله صلى الله

اور ابو مرثد غنوی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا مین نے رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا

تعالى عليه وسلم يقول لا تصلوا الى القبور ولا تجلسوا عليها رواه

کہ قبرون ۵ٹ کی جانب نماز نہ پڑھو اور نہ ان پر بیٹھو اسکو مسلم نے روایت کیا -

مسلم وعن ابي سعيد رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله

اور ابو سعید خدری سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جب

تعالى عليه وسلم اذا جاء احدكم المسجد فلينظر فان راى في نعليه اذى

تم مین کا کوئی مسجد مین آوے تو چاہیئے کہ دیکھے پس اگر اپنی جوتیوں مین نجاست دیکھے

او قذرا فليمسحه وليصل فيهما اخرجه ابو داود وصححه ابن خزيمة

تو چاہیے کہ اوسکو رگڑ ڈالے اور اون مین نماز پڑھ لے اسکو ابو داؤد نے روایت کیا اور ابن خزیمہ نے صحیح بتلایا

وعن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى

اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جب تم مین کا کوئی

عليه وسلم اذا وطئ احدكم الاذى بخفيه فطهورهما التراب اخرجه ابو

نجاست کو پامال کرے اپنے موزون سے پس پاک کرنے والی اون کی مٹی ۵ٹ ہے ابو داؤد نے اسکی

داود وصححه ابن حبان وعن معاوية بن الحكم قال قال رسول الله صلى الله

تصحیح کی ہے اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا - اور معاویہ بن حکم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

۵ٹ قبلہ الخ پہلی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف نوافل مین سواری کو آپ قبلہ رخ کئے بغیر باشارہ نماز پڑھتے تھے۔ یہان سے معلوم ہوا کہ قبلہ رخ کرتے تھے۔ اس دونون حدیثون کا یہ مطلب ہے کہ نماز نفل کے شروع کے وقت قبلہ رخ کر لیتے پھر بعد ازان جدھر رستہ ہوتا اودھر کو سواری چلی جاتی اور آپ باشارہ نفل پڑھتے رہتے ۱۲ ۵ٹ گھوڑے گاہ اور مذبح مین بوجہ نجاست کی اور قبرستان مین اس وجہ سے کہ کہین علماء و صلحاء کی قبور رستہ نہ بنائی جاوین جسطرح طلوع آفتاب کے وقت حدیث مین منع وارد ہوا حمام مین اسوجہ کہ وہ ستر کھلنے اور ازدحام کی جگہ ہے لہذا خضوع قلب نہین ہوگا۔ اور اونٹوں کی جگہ مین اسلیئے کہ شاید اونٹ قوی اور عظیم الجثہ ہے جسکی وجہ سے انسان کو ایذا نہ پہنچائے اور درمیان رستہ مین اسوجہ کہ گذرنیوالون کو تکلیف ہوگی دیگر درندوں کی گذرگاہ ہے خانہ کعبہ کی پشت پر اس وجہ سے کہ خانہ کعبہ پر بلا ضرورت جانا مکروہ ہے دوسرے اوس وقت استقبال قبلہ بھی مشکوک ہے۔ کذا فی حجۃ اللہ البالغہ ۱۲ مترجم ۵ٹ قبرون کی الخ اس سے معلوم ہوا کہ جب سامنے قبرین ہون تو ان کی طرف نماز کا پڑھنا منع ہے اور نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ قبروں پر بیٹھنا بھی بے ادبی ہے ۱۲

تعالى عليه وسلم إن هذه الصلوة لا يصلح فيها شيء من كلام الناس إنما

لئے کہ بیشک یہ نماز اس مین کوئی کلام لوگون کا درست نہین اسکے سوا نہین کہ وہ تسبیح

هي التسبيح والتكبير وقرأة القرآن رواه مسلم وعن زيد بن أرقم

تکبیر[۱] اور قرآن شریف پڑھنے کا (وقت) ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور زید بن ارقم رضی اللہ

قال إن كنا نتكلم في الصلوة على عهد رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

عنہ سے روایت ہی کہ ہم کلام کیا کرتے تو نماز مین بزمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کہ بات کرتا تھا ایک ہم مین کا

يكلم أحدنا صاحبه بحاجته حتى نزلت حافظوا على الصلوات و

اپنے ساتھی سے اپنی ضرورت کی یہانتک کہ یہ آیت نازل ہوئی کہ نمازون کی نگہداشت رکھو اور درمیانی

الصلوة الوسطى وقوموا لله قانتين فأمرنا بالسكوت ونهينا عن الكلام

نماز کی (بالخصوص) اور کھڑے ہو واسطے اللہ کے چپ خاموش پھر ہم چپ رہنے کا حکم کئے گئے اور کلام کرنے سے منع کئے گئے

متفق عليه واللفظ لمسلم وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال

(یہ حدیث) متفق علیہ ہی اور الفاظ مسلم کے ہین۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہا فرمایا رسول خدا

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم التسبيح للرجال والتصفيق للنساء متفق عليه

صلے اللہ علیہ وسلم نے سبحان اللہ کہنا مردون کے لئے ہے اور تالی بجانا عورتون کے لئے[۲] یہ حدیث متفق علیہ ہے

زاد مسلم في الصلوة وعن مطرف بن عبد الله بن الشخير عن

مسلم نے زیادہ کیا نماز مین۔ اور مطرف بن عبد اللہ بن شخیر سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین اپنے

أبيه قال رأيت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يصلي وفي صدره

باپ سے کہا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ کے سینہ مین ایک آواز ہے

أزيز كأزيز المرجل من البكاء أخرجه الخمسة إلا ابن ماجة وصححه ابن حبان

مثل آواز ہانڈی کے بوجہ رونے کے[۳] اس کی پانچون نے سوا ابن ماجہ کے تخریج کی اور ابن حبان نے اسکو

وعن علي رضي الله تعالى عنه قال كان لي من رسول الله صلى الله عليه وسلم

صحیح بتلایا۔ اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا میرے لئے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی جانب سے دو (بار)

مدخلان فكنت إذا أتيته وهو يصلي تنحنح لي رواه النسائي وابن ماجة

آنا مقرر تھا) پس جب مین آپکے پاس آتا اور آپ نماز مین ہوتے تو کھنکار دیا کرتے[۴] اسکو نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا۔

وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قلت لبلال كيف رأيت النبي

اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے مین نے بلال سے کہا کسطرح دیکھا تم نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

صلى الله تعالى عليه وسلم يرد عليهم حين يسلمون عليه وهو يصلي قال يقول هكذا

کو جواب دیتے ہوئے جب لوگ اون کو سلام کرتے تھے اور آپ نماز مین ہوتے تھے کہا اسطرح کر دیتے تھے اور اپنی

وبسط كفه أخرجه أبو داود والترمذي وصححه وعن أبي قتادة قال كان

ہتھیلی[۵] پھیلا دی اسکی ابو داؤد نے تخریج کی ہے اور ترمذی نے اور انہون نے اسکو صحیح بتلایا ہے۔ اور ابو قتادہ رضے سے روایت ہے کہا

[۱] تکبیر الخ اس حدیث اور آیندہ متصل حدیث سے معلوم ہوا کہ شروع اسلام کے وقت بوجہ سہولت نماز مین بضرورت بات چیت کر لیجاتی تھی جو مفسد نماز نہ ہوتی تھی مگر بعد مین جب اسلام شایع ہوکر ہر ایک سمجھدار ہوگیا تو اس کی ممانعت ہوکر بات مفسد نماز ہوگئی ۱۲

[۲] یعنے اگر امام سے کوئی بوجہ سہو و نسیان ایسا کام پیش آئے جس مین اوسکو بتلانا ضروری ہو تو مرد کو لفظ سبحان اللہ سے بتانا چاہیئے اور عورت کو تالی بجانے سے ۱۲

[۳] یعنے نماز کی حالت مین پس ثابت ہوا کہ خوف و ڈر الہی سے رونا مفسد نماز نہین ۱۲

[۴] یہ حدیث مذہب حنفی کے خلاف ہی کیونکہ کھنکارنا نماز کے اندر جائز نہین اور اسکا جواب یہ ہے کہ اس حدیث مین اول تو اضطراب ہے دوسرے یہ حدیث سند دیگر سے یون مروی ہے کہ رسول خدا کھنکار دیا کرتے تھے۔ اسکو ابن سکن نے روایت کیا ۱۲۔

[۵] اور سلام زبان سے مفسد نماز ہے۔ لیکن اشارہ نماز کو فاسد نہین کرتا۔ ہکذا فی البحر ۱۲ مترجم غفرلہ ۱۲۔

اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين آمين يا رب العالمين

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يصلي وهو حامل أمامة بنت زينب

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے تھے اور حال یہ ہے کہ آپ اٹھائے ہوئے ۵۱ تھے امامہ بنت زینب کو پس

فاذا سجد وضعها واذا قام حملها متفق عليه ولمسلم وهو يؤم الناس في

جب سجدہ مین گئے تو اسکو رکھدیا اور جب کھڑے ہوتے اٹھالیتے (یہ حدیث متفق علیہ ہے) اور مسلم کے لئے (یون ہے)

المسجد وعن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى

کہ آپ امامت کر رہے تھے لوگون کی مسجد مین ۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

الله تعالى عليه وسلم اقتلوا الاسودين في الصلوة الحية والعقرب اخرجه

علیہ وسلم نے قتل کرو دو کالون کو نماز مین ایک سانپ اور دوسرا بچھو ۵۲ چارون نے اس کی تخریج

الاربعة وصححه ابن حبان باب سترة المصلي عن ابي جهيم

کی اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا ۔ باب نمازی کے سترہ کے بیان مین ۔ ابو جہیم بن حارث

بن الحارث رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اگر جان لے نمازی کے

لو يعلم المار بين يدي المصلي ماذا عليه من الاثم لكان ان يقف

سامنے گذرنیوالا کہ کیا کچھ گناہ ہے اوسپر تو البتہ یہ کہ وہ چالیس برس (یادن) کھڑا رہے یہ بہتر

اربعين خيرا له من ان يمر بين يديه متفق عليه واللفظ للبخاري ووقع

ہے اوسکے لئے اس سے کہ گذرے سامنے اوس کے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہین اور

في البزار من وجه اخر اربعين خريفا وعن عائشة رضي الله تعالى

حدیث بزار مین دوسری سند سے واقع ہوا چالیس سال ۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے

عنها قالت سئل رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم في غزوة تبوك عن

کہا دریافت کیا گیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے غزوہ تبوک مین نمازی کے سترہ ۵۴ کے بارہ

سترة المصلي فقال مثل مؤخرة الرحل اخرجه مسلم وعن سبرة

مین تو آپ نے فرمایا مانند پچھلے لکڑی کجاوہ کے مسلم نے اسکی تخریج کی ۔ اور سبرہ بن معبد جہنی کی

بن معبد الجهني رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے چاہئیے کہ سترہ کرے کوئی تم مین کا نماز مین

ليستتر احدكم في الصلوة ولو بسهم اخرجه الحاكم وعن ابي ذر رضي

اگرچہ تیر ہی ہو اس کی حاکم نے تخریج کی ہے ۔ اور ابو ذر رضی اللہ عنہ کی

الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يقطع صلوة المرء

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے توڑ دیتے ہے ۵۵ مرد مسلم کی نماز کو جبکہ

المسلم اذا لم يكن بين يديه مثل مؤخرة الرحل المرأة والحمار والكلب الاسود

اوسکے سامنے کجاوہ کی پچھلی لکڑی کے برابر (کچھ) نہ ہو عورت اور گدھے اور سیاہ کتے کا

---

۵۱ حنفیہ کے نزدیک ایسا کرنا نماز مین جائز نہین اور اس حدیث کا جواب یہ ہے کہ امامہ بوجہ زیادتی محبت کے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو از خود چمٹ گئی تھی ۔ واللہ اعلم ۱۲

۵۲ بچھو الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مضر جانورون کے ضرر دینے کے ڈر سے نماز مین بفعل قلیل ان کا مارنا مفسد نماز نہین ہے ۔ یہی مذہب احناف ہے ۱۲

۵۳ سال الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ نمازی کے آگے سے بلا حائل گذرنا سخت گناہ ہے کہ اگر اسے معلوم ہو کہ کتنا گناہ ہے تو چالیس برس تک کھڑا رہنا پڑے ۔ تو کھڑا رہے ۔ مگر نمازی کے آگے سے نہ گذرے ۱۲

۵۴ سترہ اس چیز کو کہتے ہین جو لکڑی وغیرہ نمازی اپنے سامنے گاڑ لیتا ہے اوس کی مقدار بقدر ایک ہاتھ ہونی چاہئیے کیونکہ کجاوہ کی پچھلی لکڑی بقدر ایک ہاتھ ہوتی ہے ۱۲

۵۵ مذہب حنفی مین ان مین سے کسی چیز کا گذرنا نماز کو نہین توڑتا کیونکہ ابو داؤد کی حدیث ہے کہ قطع نہین کرتی نماز کو کوئی چیز اور دور کرو اوسکو جہاں تک ممکن ہو ۔ دار قطنی اور طبرانی نے بھی اس کو روایت کیا ہے کذا فی عمدۃ الرحمانیہ ۱۲

مترجم عفی عنہ

الحدیث وفیہ الکلب الاسود شیطان اخرجہ مسلم ولہ عن
(سامنے گذرنا) آخر حدیث تک اور اوس میں (یوں ہے) کہ سیاہ کتا شیطان ہے مسلم نے اسکی تخریج کی اور مسلم کے لیئے

ابی ہریرۃ نحوہ دون الکلب ولابی داؤد والنسائی عن ابن عباس
ابوہریرہؓ سے اوسکی مثل (روایت ہے) بغیر (لفظ) کتے کے اور ابوداؤد اور نسائی کے لیئے ابن عباس سے اسکی مثل

نحوہ دون اٰخرہ وقید المرأۃ بالحائض وعن ابی سعید الخدری
روایت ہے بغیر اوسکے اخیر کے اور عورت کے ساتھ حائضہ ہونیکی قید لگائی ہے اور ابوسعید خدری رضی اللہ

رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اذا صلی احدکم
تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نماز پڑھتا ہو کوئی تم

الٰی شیء یسترہ من الناس واراد احد ان یجتاز بین یدیہ فلیدفعہ
میں کا کسی ایسی چیز کیطرف جو لوگوں سے اوسکو چھپاوے اور کوئی ارادہ کرے اوسکا کہ گذرے اس کے سامنے [۵۱] تو چاہیئے کہ

فان ابٰی فلیقاتلہ فانما ھو شیطان متفق علیہ وفی روایۃ فان معہ
اوسکو دفع کرے پس اگر وہ انکار کرے تو چاہیئے کہ اوسے قتل کرے کیونکہ وہ شیطان ہے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں

القرین وعن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ
ہے کہ بیشک اوسکے ساتھ (شیطان ہے) ۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب کوئی

تعالٰی علیہ وسلم قال اذا صلی احدکم فلیجعل تلقاء وجہہ شیئا فان لم
تم میں کا نماز پڑھے پس چاہیئے کہ اپنے سامنے کوئی چیز (آڑ) کرلے پس اگر نہ پاوے کچھ تو لاٹھی کھڑی کردے اور اگر وہ بھی

یجد فلینصب عصا فان لم یکن فلیخطط خطا ثم لا یضرہ من
نہ ہو تو ایک خط کھینچے [۵۲] پھر نہیں نقصان دیگا اوسکو وہ جو گذریگا اوسکے سامنے احمد اور ابن ماجہ نے

مر بین یدیہ اخرجہ احمد وابن ماجۃ وصححہ ابن حبان ولم یصب من
اسکی تخریج کی ہے اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا ہے اور حق کو نہیں پہنچا جس نے اسکے مضطرب

زعم انہ مضطرب بل ھو حسن وعن ابی سعید الخدری رضی اللہ
ہونیکا گمان کیا بلکہ یہ حسن ہے ۔ اور ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لا یقطع الصلوۃ شیء
کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نماز کو کوئی چیز نہیں [۵۳] توڑتی اور دفع کرو

وادرأوا ما استطعتم اخرجہ ابوداؤد وفی سندہ ضعف باب
جس قدر ممکن ہو اور ابوداؤد نے اس کی تخریج کی اور اس کی سند میں ضعف ہے ۔ باب

الحث علی الخشوع فی الصلوۃ عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ قال
خشوع در نماز پر آمادہ کرنا ۔ ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا

نھی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان یصلی الرجل مختصرا متفق علیہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے کہ نماز پڑھے آدمی [۵۴] مختصر ہوکر (یہ حدیث) متفق علیہ ہے ۔

[۵۱] سترۃ المراس حدیث سے ثابت ہوا کہ اگر کوئی نمازی گذرگاہ میں نماز پڑھے یا جس جگہ سے کسی کے گذرنیکا احتمال ہو تو اُسے کوئی چیز اپنے آگے حائل کر دینی چاہیئے جو کم سے کم ایک انگل موٹی اور ایک ہاتھ لمبی ہو اگر نہ کھڑا کریگا ۔ تو خود گنہگار ہوگا ۔ اگر کھڑا کرے اور کوئی شخص اسکے اندر سے گذرنے لگے تو اُسے کسی طرح تکبیر و تسبیح وغیرہ سے سمجھائے کہ یہاں سے نہ گذر ۔ میں نماز پڑھ رہا ہوں ۔ اگر پھر بھی نہ سمجھے تو بعد نماز اسے سرزنش کرے اور گذرنے والیکو سخت گناہ ہے کہ اُسے حضرت صلعم نے شیطان اور ایک روایت میں شیطان کا یار فرمایا ہے ۔

[۵۲] خط کھینچے الخ یہاں سے ثابت ہے کہ اگر کوئی چیز نہ ہو تو اُسے ہی سترہ بنا دیا جائے خواہ عصا وغیرہ لاٹھی کو آگے کھڑا کردے اگر یہ بھی نہ ہو تو لکیر کھینچ دے یہ مسئلہ شوافع اور صاحبین رح بھی ہے عمدۃ الرعایۃ ۔ لیکن امام صاحب کے نزدیک خط کھینچنا کافی نہیں ہوتا ۔

[۵۳] نہیں توڑتی الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ نمازی کے آگے سے کسی چیز کا گذرنا نماز کو نہیں توڑتا اور پہلی احادیث میں جو گدھے کتے و عورت کا آگے سے گذرنا مفسد ...

[۵۴] [illegible]

وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَمَعْنَاهُ أَنْ يَجْعَلَ يَدَهُ عَلَى خَاصِرَتِهِ وَفِي الْبُخَارِيِّ عَنْ

اور الفاظ مسلم کے ہیں اور اسکے معنے یہ ہیں کہ اپنا ہاتھ اپنی کوکھ پر رکھے اور بخاری میں عائشہ رضی اللہ عنہا سے یہ ہے

عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا أَنَّ ذٰلِكَ فِعْلُ الْيَهُودِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللهُ

کہ یہ فعل یہود کا ہے۔ اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ

تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قُدِّمَ الْعَشَاءُ فَابْدَؤُا

علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب شام کا کھانا آگے آجاوے تو اوسیکو کھاؤ نماز مغرب سے

بِهِ قَبْلَ أَنْ تُصَلُّوا الْمَغْرِبَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

پہلے ؎۱ (یہ حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ أَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جب تم میں کا کوئی نماز میں کھڑا ہو نہ ہٹاوے کنکریاں اسلئے ؎۲ کہ

فَلَا يَمْسَحِ الْحَصَى فَإِنَّ الرَّحْمَةَ تُوَاجِهُهُ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ بِإِسْنَادٍ صَحِيحٍ وَزَادَ أَحْمَدُ

رحمت اوس کے سامنے آتی ہے اسکو پانچوں نے اسناد صحیح سے روایت کیا اور احمد نے زیادہ

وَاحِدَةً أَوْ دَعْ وَفِي الصَّحِيحِ عَنْ مُعَيْقِيبٍ نَحْوُهُ بِغَيْرِ تَعْلِيلٍ وَعَنْ

کیا کہ ایک بار کر یا چھوڑ دو اور صحیح حدیث میں معیقیب سے اوسیکی مثل مروی ہے بلا علت بیان کرنے کے اور عائشہ

عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ سَأَلْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے نماز میں ادھر اودھر جھانکنے کے

عَنِ الْاِلْتِفَاتِ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ هُوَ اخْتِلَاسٌ يَخْتَلِسُهُ الشَّيْطَانُ مِنْ

بارہ میں سوال کیا تو آپ نے فرمایا کہ یہ اچکنا ہے ؎۳ وسکو شیطان بندہ کی نماز سے اسکو

صَلٰوةِ الْعَبْدِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَلِلتِّرْمِذِيِّ وَصَحَّحَهُ إِيَّاكَ وَالْاِلْتِفَاتَ فِي

بخاری نے روایت کیا اور ترمذی نے کہا بچا تو اپنے آپکو نماز میں ادھر ادھر متوجہ ہونے سے کیونکہ

الصَّلٰوةِ فَإِنَّهُ هَلَكَةٌ فَإِنْ كَانَ لَا بُدَّ فَفِي التَّطَوُّعِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللهُ

یہ ہلاکت کا سبب ہے پس اگر ضروری ہی ہو تو نفل میں اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَانَ أَحَدُكُمْ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جبکہ تم میں کا کوئی نماز میں ہوتا ہے تو وہ اپنے

فِي الصَّلٰوةِ فَإِنَّهُ يُنَاجِي رَبَّهُ فَلَا يَبْصُقَنَّ بَيْنَ يَدَيْهِ وَلَا عَنْ يَمِينِهِ

پروردگار سے سرگوشی کرتا ہے اسلئے وہ اپنے سامنے نہ تھوکے اور نہ اپنی داہنی جانب لیکن اپنی

وَلٰكِنْ عَنْ شِمَالِهِ تَحْتَ قَدَمِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ أَوْ تَحْتَ قَدَمِهِ وَعَنْهُ

بائیں جانب اپنے قدم کے نیچے (یہ حدیث) متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں ہے یا اپنے قدم کے نیچے۔ اور انہی

قَالَ كَانَ قِرَامٌ لِعَائِشَةَ فَسَتَرَتْ بِهِ جَانِبَ بَيْتِهَا فَقَالَ لَهَا النَّبِيُّ

سے روایت ہے کہا وہ عائشہ کا تھا جس سے اپنی کوٹھڑی کی جانب کو چھپا دیا تھا تو رسول خدا صلے اللہ

؎۱ پہلے الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ اگر شام کا کھانا بھی حاضر ہو اور نمازی کو بھوک ہو اور اذان مغرب بھی ہو رہی ہو تو اسے پہلے روٹی کھا کر بعد میں نماز ادا کرنی چاہیے کہ بھوک کی حالت میں اُسے نماز میں خشوع حاصل نہ ہوگا جو مطلوب ہے یہی مذہب احناف ہے ۱۲ ؎۲ اسلئے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سجدہ گاہ سے کنکریاں وغیرہ نہ ہٹانا بہتر ہے کہ نمازی کے سامنے رحمت ہی ہوتی ہے جو اسکے ہٹنے کی موہم ہوتی ہے اگر ضرورت محسوس ہو تو ایک دو دفعہ ہٹا دے یا چھوڑ دے یہی مذہب احناف ہے ۱۲ ؎۳ اچکنا ہے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز میں ادھر اُدھر جھانکنا مکروہ ہے کہ وہ شیطانی وسوسہ سے ایسا کرتا ہے جس سے اس کی نماز غیر مکمل و غیر افضل ہو جاتی ہے ۱۲ ؎۴ تھوکے الخ اس سے معلوم ہوا کہ بحالت نماز سامنے و دائیں طرف تھوکے کہ اللہ تعالیٰ سے اس کی رازدارانہ کلام ہو رہی ہے اگر زیادہ ضرورت محسوس ہو تو بائیں جانب یا بائیں پاؤں کے نیچے غیر مسجد میں ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

اللّٰھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم امیطی عنا قرامک ہذا فانہ لا تزال تصاویرہ

علیہ وسلم نے فرمایا کہ دور کرو ہم سے اپنے اس پردہ کو اسلئے کہ ہمیشہ اس کی تصویرین مجھے حالت نماز مین در پیش

تعرض لی فی صلوتی رواہ البخاری واتفقا علی حدیثہا فی قصۃ

ہونگی اس کو بخاری نے روایت کیا اور حدیث عائشہ پر دونوں نے اتفاق کیا۔ ابوجہیم کی

انبجانیۃ ابی جہم وفیہ فانہا الہتنی عن صلوتی وعن جابر بن

سادی چادر کے قصہ مین ؁۱ اور اس حدیث مین ہے پس اس نے میری نماز سے مجھکو غافل کر دیا۔ اور جابر

سمرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لینتہین

بن سمرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے البتہ باز رہین وہ قومین کہ

اقوام یرفعون ابصارہم الی السماء فی الصلوۃ او لا ترجع الیہم رواہ

اٹھاتی ہین اپنی نظرین آسمان کی طرف نماز مین یا یہ کہ نہ لوٹیں اون کی طرف (اون کی نظرین) اسکو مسلم نے

مسلم ولہ عن عائشۃ رض قالت سمعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

روایت کیا اور مسلم کے لئے عائشہ رضی اللہ عنہا سے (یون ہے) کہا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے

علیہ وسلم یقول لا صلوۃ بحضرۃ طعام ولا وہو یدافعہ الاخبثان

سنا کہ فرماتے تھے کہ نہیں ؁۲ ہے نماز سامنے کھانے کے اور نہ اس حال میں کہ دفع کر رہے ہوں اسکو دو نجاست ناپاک

وعن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

(پیشاب و پاخانہ) اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

قال التثاؤب من الشیطان فاذا تثاءب احدکم فلیکظم ما استطاع

فرمایا کہ جمائی شیطان سے ہے پس جب جمائی آئے کسی تمہارے کو تو چاہئے کہ رد کرے (اسکو جہاں تک ممکن ہو)

رواہ مسلم والترمذی وزاد فی الصلوۃ باب المساجد عن عائشۃ

اسکو مسلم اور ترمذی نے روایت کیا اور یہ لفظ زیادہ کیا کہ نماز میں باب مساجد کے احکام میں عائشہ

رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت امر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ببناء

رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہا حکم فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مسجدین بنانے کا

المساجد فی الدور وان تنظف وتطیب رواہ احمد وابوداؤد والترمذی وصحح

گھروں کے اندر اور اسکا کہ وہ پاکیزہ رکھی جاویں اور معطر کی جائیں اسکو احمد اور ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا اور اوسکے

ارسالہ وعن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ

مرسل ہونیکو صحیح کہا اور ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے قتل کرے اللہ تعالیٰ

تعالیٰ علیہ وسلم قاتل اللہ الیہود اتخذوا قبور انبیائہم مساجد متفق علیہ وزاد

یہود کو کہ انھوں نے بنا لیا اپنے نبیوں کی قبروں کو مسجدین ؁۴ (حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم نے زیادہ کیا

مسلم والنصاری ولہما من حدیث عائشۃ رض کانوا اذا مات فیہم

اور نصاریٰ کو ... دونوں کے ... [illegible]

---

؁۱ قصہ اوسکا یہ ہے کہ ابوجہیم نے ایک چادر نقشی رسولخدا کو دی جب آپ نے اوسکے نقوش کو ناپسند کیا تو فرمایا کہ یہ چادر ابوجہیم کو واپس کر دو اور اوس کی سادی چادر لیلو ۱۲ مترجم غفر لہٗ

؁۲ نہیں ہے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب نے در کی بھوک لگ رہی ہو یا زور کا پیشاب پاخانہ آرہا ہو اور جماعت بھی تیار ہو تو پہلے اُن ضروریات سے فارغ ہوکر نماز ادا کرے ورنہ اس کی نماز نہ ہوگی یعنے مکروہ تحریمہ ہوگی کیونکہ اُن حوادثات کی موجودگی مین خشوع ادائگی نماز ناممکن ہے اور خشوع ہی نماز کی جان ہے ۱۲

؁۳ گھروں الخ اس حدیث شریف کر معلوم ہوا کہ گھروں مین بھی بقدر ضرورت مساجد بنانی اسنون ہین جنھین پاکیزہ و معطر رکھا جائے اور ان مین مستورات نمازین پڑھین اور مرد بھی اپنی نفلی نمازین پڑھیں چونکہ مساجد صرف فرائض کی ادائگی کے لئے ہین جن مین بضرورت سنت و نوافل کا ادا کرنا بھی مضائقہ نہین رکھتا۔ لیکن تاہم سنن و نوافل گھرون مین مستحب ہین ۱۲

؁۴ مسجدین الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ قبر کو مساجد بنانا اور ان کی طرف رخ کرکے نماز پڑھنا ممنوع ہے کہ

الرَّجُلُ الصَّالِحُ بَنَوْا عَلٰى قَبْرِهٖ مَسْجِدًا وَفِيْهِ اُولٰئِكَ شِرَارُ الْخَلْقِ وَعَنْ

جب مرجاتا اون میں کوئی نیک مرد تو بنا لیتے اوس کی قبر پر مسجد اور اوس میں تصویریں ہیں کہ وہ لوگ مخلوق میں سے بدترین ہیں

اَبُوْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ بَعَثَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيْلًا

اور ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہا بھیجا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر پس لایا وہ لشکر ایک مرد

فَجَاءَتْ بِرَجُلٍ فَرَبَطُوْهُ بِسَارِيَةٍ مِّنْ سَوَارِي الْمَسْجِدِ اَلْحَدِيْثَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

سلہ پس باندہ دیا اوس کو مسجد کے ستون میں سے ایک ستون کیساتھ (حدیث) متفق علیہ ہے ۔ اور

وَعَنْهُ اَنَّ عُمَرَ مَرَّ بِحَسَّانَ يُنْشِدُ فِي الْمَسْجِدِ فَلَحَظَ اِلَيْهِ فَقَالَ كُنْتُ

انہیں سے روایت ہے کہ حضرت عمر حضرت حسان پر گذرے کہ وہ مسجد میں شعر گوئی کر رہے تھے پس حضرت عمر نے انکی

اُنْشِدُ وَفِيْهِ مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِّنْكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

طرف دیکھا تو حسان بولے کہ میں شعر پڑھا کرتا تھا اس حال میں کہ مسجد کے اندر وہ شخص ہوتے تھے جو تم سے بہتر ہیں حدیث متفق ہے اور

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَمِعَ رَجُلًا يَّنْشُدُ ضَالَّةً فِي الْمَسْجِدِ فَلْيَقُلْ

انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص سنے کسی کو کہ ڈھونڈتا ہے گم شدہ چیز مسجد میں تو چاہیے

لَا رَدَّهَا اللّٰهُ عَلَيْكَ فَاِنَّ الْمَسَاجِدَ لَمْ تُبْنَ لِهٰذَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ

سلہ کہ کہیں نہ لوٹاوے اللہ تعالے اوس چیز کو تجہ پر کیونکہ مسجدیں نہیں بنائی گئیں اس کے لئے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا رَاَيْتُمْ مَّنْ يَّبِيْعُ اَوْ يَبْتَاعُ

انہیں سے روایت ہے کہا جب دیکھو تم اون کو جو فروخت کرتا ہے یا خرید کرتا ہے مسجد میں تو کہو کہ نہ نفع دے اللہ تیری تجارت میں اسکو

فِي الْمَسْجِدِ فَقُوْلُوْا لَا اَرْبَحَ اللّٰهُ تِجَارَتَكَ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهٗ

نسائی اور ترمذی نے روایت کیا اور ترمذی نے اسکو حسن بتلایا۔

وَعَنْ حَكِيْمِ بْنِ حِزَامٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور حکیم بن حزام رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ مسجدوں میں حدود قائم نہ کی جائیں سلہ

لَا تُقَامُ الْحُدُوْدُ فِي الْمَسَاجِدِ وَلَا يُسْتَقَادُ فِيْهَا رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاؤُدَ

اور نہ اون میں قصاص لیا جاوے اسکو احمد اور ابو داؤد نے سند ضعیف کے ساتھ

بِسَنَدٍ ضَعِيْفٍ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ اُصِيْبَ سَعْدٌ

ذکر کیا۔ اور عائشہ رض سے روایت ہے کہ جنگ خندق کے دن سعد کو (تیر) پہنچا تو اوس کی وجہ سے

يَوْمَ الْخَنْدَقِ فَضَرَبَ عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيْمَةً

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں خیمہ نصب فرمایا سلہ تاکہ

فِي الْمَسْجِدِ لِيَعُوْدَهٗ مِنْ قَرِيْبٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهَا قَالَتْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ

نزدیک رہکر اوس کی عیادت فرماتے رہیں۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا دیکھا میں نے

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتُرُنِيْ وَاَنَا اَنْظُرُ اِلَى الْحَبَشَةِ يَلْعَبُوْنَ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہ آپ مجھے چھپا رہے تھے سلہ اور میں حبشیوں کو دیکھ رہی تھی

---

سلہ یہ مرد قبیلہ بنی حنیفہ کا تھا نام اوس کا ثمامہ بن اثال ہے اور اہل یمامہ کا سردار ہے ۱۲ مترجم عفرلہ

سلہ یہ کہنا دل سے نہ ہو بلکہ زجر کے قصد سے ورنہ اس کی بددعا جائز نہیں کہ کسی مسلمان کی گم شدہ چیز اوسکو نہ ملے ۱۲

سلہ کی جائیں الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسجد صرف ادائگی نماز کے لئے ہی ہے اور کوئی سیاسی وغیرہ کام جائز نہیں جیسے حدود کا قائم کرنا یا قصاص لینا یا کسی گم شدہ چیز کا پوچھنا اور ایسے ہی خرید و فروخت جیسے پہلی احادیث میں گذرا ہے ۱۲

سلہ اس میں دلیل ہے کہ مسجد کے اندر سونا جائز ہے اسی طرح مریض کا اوس میں رہنا اور وہاں خیمہ نصب کرنا۔ مگر وہ جو اوس میں ہمیشہ رہے بنانا جائز نہیں ۱۲ مترجم عفی عنہ

سلہ چھپا رہے الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوۃ عائشہ رض کو اون مردوں کی نظروں سے چھپا کر اون کے کرتب دکھا رہے تھے حالانکہ دوسری حدیث میں ہے کہ عورت کو بلا ضرورت جائز نہیں۔ بہرحال غیر مرد کو دیکھنا منع ہے خواہ وہ مرد نہ بھی دیکھے یا نا دیکھا جو اور اس حدیث سے دکھی معلوم ہوتا ہے۔

فِي الْمَسْجِدِ الْحَدِيثَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهَا أَنَّ وَلِيدَةً سَوْدَاءَ كَانَ لَهَا

کہ وہ مسجد میں کھیل رہے تھے آخر حدیث تک (حدیث متفق علیہ ہے) ۔ اور انہیں سے روایت ہے کہ ایک سیاہ لونڈی

خِبَاءٌ فِي الْمَسْجِدِ فَكَانَتْ تَأْتِينِي فَتَحَدَّثُ عِنْدِي الْحَدِيثَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

کے لئے مسجد میں خیمہ تھا پس وہ میرے پاس آکر باتیں کیا کرتی تھی آخر حدیث تک (حدیث) متفق علیہ ہے۔

وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى

اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تھوکنا ۵۲

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْبُصَاقُ فِي الْمَسْجِدِ خَطِيئَةٌ وَكَفَّارَتُهَا دَفْنُهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَ

مسجد میں گناہ ہے اور اس کا کفارہ اس کو زمین میں چھپا دینا ہے (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور انہیں

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہیں قائم ہوگی قیامت یہاں تک کہ فخر کریں گے

حَتَّى يَتَبَاهَى النَّاسُ فِي الْمَسَاجِدِ أَخْرَجَهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا التِّرْمِذِيَّ

لوگ مساجد کے بارہ میں اس کی پانچوں نے سوا ترمذی کے تخریج کی اور ابن خزیمہ نے اس کو

وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ

صحیح بتلایا۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ مَا أُمِرْتُ بِتَشْيِيدِ الْمَسَاجِدِ أَخْرَجَهُ

صلے اللہ علیہ وسلم نے میں نے حکم نہیں کیا ۵۳ مساجد میں نقش و نگار کرنے کا اس کی ابوداؤد نے

أَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ

تخریج کی اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُرِضَتْ عَلَيَّ أُجُورُ أُمَّتِي حَتَّى الْقَذَاةُ يُخْرِجُهَا

صلے اللہ علیہ وسلم نے میری امت کے ثواب مجھ پر پیش کئے گئے یہاں تک کہ تنکے کا جسکو آدمی مسجد سے

الرَّجُلُ مِنَ الْمَسْجِدِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَاسْتَغْرَبَهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ

نکالے اسکو ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا اور ترمذی نے اسکو غریب بتلایا اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا۔

وَعَنْ أَبِي قَتَادَةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى

اور ابو قتادہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جب تم میں کا کوئی

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلَا يَجْلِسْ حَتَّى يُصَلِّيَ رَكْعَتَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

مسجد میں داخل ہو تو نہ بیٹھے جب تک دو رکعت ۵۴ نہ پڑھ لے متفق علیہ ہے۔

## بَابُ صِفَةِ الصَّلَاةِ

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ

باب نماز کی صفت کے بیان میں۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے

صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قُمْتَ إِلَى الصَّلَاةِ فَأَسْبِغِ الْوُضُوءَ ثُمَّ اسْتَقْبِلِ

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تو نماز کا ارادہ کرے تو (پہلے) وضو کو کامل کر پھر استقبال

---

۵۱ اس کے متعلق بعض نے کہا کہ وہ جہاد کے لئے لڑائی کی مشق کرتے تھے اور یہ مسجد میں جائز ہے اور بعض نے کہا کہ یہ منسوخ ہے ۱۲

۵۲ تھوکنا الخ اس سے معلوم ہوا کہ مسجد میں تھوکنا گناہ ہے اور پہلے ایک حدیث میں بحالت نماز تھوکنے کی بضرورت بطرف بائیں یا نیچے بائیں پاؤں کے اجازت تھی۔ وہ غیر مسجد پر محمول ہوگی جیسے پہلے ظاہر کر دیا تھا۔ اور مسجد میں تھوکنا گناہ ہے جس سے سبکدوشی تب ہوتی ہے کہ اُسے دور کر دیا جائے یا چھپا دیا جائے مٹی وغیرہ سے ۱۲

۵۳ شیخ نے ترجمہ مشکوٰۃ میں فرمایا کہ بعض متاخرین نے اس کی اجازت دی ہے اور بیان کیا ہے کہ لوگ گھروں کو مزین اور منقش اور مشید بنا لیتے ہیں پس اگر ہم مسجد کو مٹی گارے سے سادہ بنا دیں تو شاید عوام کی نظر میں یہ حقیر معلوم ہو ۱۲ مترجم عفی عنہ

۵۴ نہ پڑھے الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ تحیۃ المسجد پڑھنا چاہیے کہ موجب زیادتی ثواب و اجر ہے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ۔

الْقِبْلَةَ فَكَبِّرْ ثُمَّ اقْرَأْ مَا تَيَسَّرَ مَعَكَ مِنَ الْقُرْآنِ ثُمَّ ارْكَعْ حَتَّى تَطْمَئِنَّ رَاكِعًا ثُمَّ

کو متوجہ ہو اور اللہ اکبر کہہ پھر جو کچھ تجھسے ہو سکے قرآن سے پڑھ پھر رکوع کر یہانتک کہ قرار پکڑے تو بحالت[1] رکوع پھر

ارْفَعْ حَتَّى تَعْتَدِلَ قَائِمًا ثُمَّ اسْجُدْ حَتَّى تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتَّى تَطْمَئِنَّ جَالِسًا

اٹھ یہانتک کہ ہموار ہو جائے تو کھڑے ہوئے ہیں پھر سجدہ کر یہانتک کہ قرار پکڑے تو بحالت سجدہ پھر اٹھ یہانتک کہ قرار پکڑے

ثُمَّ اسْجُدْ حَتَّى تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا ثُمَّ افْعَلْ ذَلِكَ فِي صَلَاتِكَ كُلِّهَا أَخْرَجَهُ السَّبْعَةُ وَاللَّفْظُ

تو بیٹھے ہیں پھر سجدہ کر یہانتک کہ قرار پکڑے تو سجدہ میں پھر کر اسیطرح اپنی تمام نماز میں ساتوں نے اسکی تخریج

لِلْبُخَارِيِّ وَلِابْنِ مَاجَهْ بِإِسْنَادِ مُسْلِمٍ حَتَّى تَطْمَئِنَّ قَائِمًا وَمِثْلُهُ فِي حَدِيثِ

کی الفاظ بخاری کے ہیں اور ابن ماجہ کے لئے مسلم کی اسناد سے (یوں ہے) یہانتک کہ قرار پکڑے تو قیام میں اور اوسکی مثل ہے

رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعِ بْنِ مَالِكٍ عِنْدَ أَحْمَدَ وَابْنِ حِبَّانَ وَفِي لَفْظِ أَحْمَدَ فَأَقِمْ

حدیث رفاعہ بن رافع بن مالک احمد اور ابن حبان کے نزدیک اور احمد کے الفاظ میں (یوں ہے) پس سیدھا کر

صُلْبَكَ حَتَّى تَرْجِعَ الْعِظَامُ وَلِلنَّسَائِيِّ وَأَبِي دَاوُدَ مِنْ حَدِيثِ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ

اپنی پشت کو یہانتک کہ لوٹ آویں ہڈیاں اور نسائی اور ابوداؤد کے لئے حدیث رفاعہ بن رافع میں (یوں ہے)

إِنَّهَا لَنْ تَتِمَّ صَلَاةُ أَحَدِكُمْ حَتَّى يُسْبِغَ الْوُضُوءَ كَمَا أَمَرَهُ اللَّهُ تَعَالَى ثُمَّ

کہ بیشک قصہ یہ ہے کہ ہرگز نہ پوری ہوگی نماز کسی تمہارے کی یہانتک کہ کامل کرے وضو کو جیسا کہ اسکو خدا تعالے نے حکم دیا پھر

يُكَبِّرُ اللَّهَ تَعَالَى وَيَحْمَدُهُ وَيُثْنِي عَلَيْهِ وَفِيهَا فَإِنْ كَانَ مَعَكَ قُرْآنٌ فَاقْرَأْ

بڑائی بیان کرے اللہ تعالے کی اور تعریف کرے اوسکی اور ثنا کرے اوسکی اور بیچ اسکے (یوں ہے) پس اگر تیرے ساتھ قرآن ہو تو پڑھ

وَإِلَّا فَاحْمَدِ اللَّهَ وَكَبِّرْهُ وَهَلِّلْهُ وَلِأَبِي دَاوُدَ ثُمَّ اقْرَأْ بِأُمِّ الْقُرْآنِ وَبِمَا شَاءَ

ورنہ حمد کر اللہ کی اور تکبیر کہہ اور لا الہ الا اللہ کہہ اور ابوداؤد کے لئے اسیطرح ہے کہ پھر پڑھ سورہ فاتحہ اور جو خدا چاہے

اللَّهُ وَلِابْنِ حِبَّانَ ثُمَّ بِمَا شِئْتَ وَعَنْ أَبِي حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ

اور ابن حبان کے لئے (یوں ہے) کہ پھر جو تو چاہے اور ابوحمید ساعدی رضہ سے روایت ہے کہا

قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَبَّرَ جَعَلَ يَدَيْهِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ

دیکھا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہ جب آپ تکبیر کہتے تو کر لیتے اپنے دونوں ہاتھ مقابل اپنے

وَإِذَا رَكَعَ أَمْكَنَ يَدَيْهِ مِنْ رُكْبَتَيْهِ ثُمَّ هَصَرَ ظَهْرَهُ فَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ اسْتَوَى

دونوں [2]مونڈھوں کے اور جب رکوع کرتے تو مضبوط کر لیتے اپنے دونوں ہاتھوں کو اپنے دونوں گھٹنوں سے پھر جھکاتے تھے اپنی

حَتَّى يَعُودَ كُلُّ فَقَارٍ مَكَانَهُ فَإِذَا سَجَدَ وَضَعَ يَدَيْهِ غَيْرَ مُفْتَرِشٍ وَلَا قَابِضِهِمَا

پشت کو پھر جب سر کو اٹھاتے تو سیدھے ہو جاتے یہانتک کہ لوٹ جاتا ہر جوڑ اپنی جگہ پر پھر جب سجدہ کو جاتے تو رکھتے اپنے دونوں

وَاسْتَقْبَلَ بِأَطْرَافِ أَصَابِعِ رِجْلَيْهِ الْقِبْلَةَ وَإِذَا جَلَسَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ جَلَسَ

ہاتھ در انحالیکہ نہ بچھانیوالے ہوتے اور نہ سمیٹنے والے اور قبلہ رخ کرتے اپنی دونوں پاؤں کی انگلیوں کو اور جب دو رکعتوں میں بیٹھتے تو

عَلَى رِجْلِهِ الْيُسْرَى وَنَصَبَ الْيُمْنَى وَإِذَا جَلَسَ فِي الرَّكْعَةِ الْأَخِيرَةِ قَدَّمَ رِجْلَهُ

اپنے بائیں پاؤں پر بیٹھ جاتے اور کھڑا کر لیتے داہنے کو اور جب بیٹھتے دوسری رکعت میں تو لے آتے بائیں پاؤں کو آگے

---

[1] قرار پکڑے الخ اسی حدیث شریف کی بنا پر فقہا محققین نے تعدیل ارکان کو واجب قرار دیا ہے کہ اگر تعدیل ترک کر دی جائے تو نماز بکراہت تحریمہ ادا ہوگی جسکا لوٹانا واجب ہے اول حدیث مین ذکر ہے کہ فراغت وضو کے بعد نہایت آداب و خشوع سے نماز ادا کی جاتے۔ اور سجدہ مین جاوے جب بھی اچھی طرح سے خوب ٹھیر کر تسبیح پڑھے اسی طرح رکوع مین اور قومہ مین بھی بخوبی پیچھے ہٹکر کھڑا ہو جائے تاکہ سیدھا ہو جائے اور دو سجدون کے درمیان مین بھی تعدیل کرے۔ نیز اس حدیث مین یہ بھی مذکور ہے کہ جسکو قرارت قرآن نہ یاد ہو تو یاد کرنے تک تسبیح و تہلیل سے ہی نماز ادا کرے جیسے کوئی کافر مسلم ہوگیا ہو تو سورتین یاد کرنے تک اس طرح نماز پڑھے اور یہ بھی ذکر ہے کہ فاتحہ شریف اور اسکے ہمراہ کوئی سی سورت پڑھ لیا کرے تو معلوم ہوا کہ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے ۱۲

[2] مونڈھوں کے الخ یہ حدیث مستدل شوافع واہلحدیث ہے اور احناف کے نزدیک دوسری حدیث معتبر ہے جس مین وارد ہے کہ کانون کے برابر انگلیاں کی جایئں اور یہ حدیث عورتوں کی تعلیم کے لئے ہے

الیسریٰ ونصب اخریٰ وقعد علیٰ مقعدتہٖ اخرجہ البخاری وعن

لاتے اور دوسرے کو کھڑا کر لیتے اور اپنی نشستگاہ پر بیٹھ جاتے ۱ اس کی بخاری نے تخریج کی ہے ۔ اور علی

علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ جب کھڑے

انہ کان اذا قام الی الصلوٰۃ قال وجہت وجہی للذی فطر السمٰوٰت

ہوتے نماز کو تو فرماتے متوجہ کرتا ہون اپنے چہرہ کو اوس خدا کی طرف جسنے پیدا فرمایا آسمانون اور زمین کو

والارض الی قولہٖ من المسلمین اللّٰھم انت الملک لا الٰہ الا انت انت ربی

مسلمین کے لفظ تک اے خدا تو بادشاہ ہے نہین ہے کوئی معبود بجز تیرے تو میرا پروردگار ہے اور مین

وانا عبدک الیٰ اخرہٖ رواہ مسلم وفی روایۃ لہٗ ان ذلک فی صلوٰۃ

تیرا بندہ ہون اسکے آخر تک مسلم نے اسکو روایت کیا اور انکی ایک روایت (یون ہے) کہ یہ رات کی نماز میں ہے

اللیل وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ

اور ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تکبیر کہتے نماز کے لئے

تعالیٰ علیہ وسلم اذا کبّر للصلوٰۃ سکت ھنیۃ قبل ان یقرأ فسألتہ فقال

تو چپ رہتے ۲ تھوڑی دیر قرأت پڑھنے سے پہلے پس میں نے آپ سے دریافت کیا تو آپنے جواب دیا کہ

اقول اللّٰھم باعد بینی وبین خطایای کما باعدت بین المشرق والمغرب

میں کہا کرتا ہوں اے اللہ دوری کر میرے اور میرے خطاؤں کے درمیان جسطرح دوری کی ہے تونے مشرق اور مغرب میں

اللّٰھم نقّنی من خطایای کما ینقّی الثوب الابیض من الدنس اللّٰھم اغسلنی

اے اللہ پاک صاف کردے تو مجھ کو میری خطاؤں سے جسطرح پاک کیا جاتا ہے سفید کپڑا میل سے اے اللہ دھو دے مجھ سے

من خطایای بالماء والثلج والبرد متفق علیہ وعن عمر رضی اللہ تعالیٰ

میری خطاؤں کو پانی اور برف سے حدیث متفق علیہ ہے اور عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

عنہ انہ کان یقول سبحانک اللّٰھم وبحمدک وتبارک اسمک وتعالیٰ جدّک

کہ آپ کہا کرتے تھے پاک ۳ ہے تو اے خدا مین تیری حمد کرتا ہوں اور برکت والا ہے نام تیرا اور برتر ہے عظمت

ولا الٰہ غیرک رواہ مسلم بسند منقطع وللدارقطنی موصولا وھو

تیری اور نہیں ہے کوئی معبود سوا تیرے مسلم نے اسکو سند منقطع کے ساتھ روایت کیا اور دارقطنی نے موصولا

موقوف ونحوہ عن ابی سعید الخدری مرفوعا عند الخمسۃ وفیہ وکان

حالانکہ وہ موقوف ہے اور اسکی مثل ابوسعید خدری سے مرفوعا مروی ہے پانچوں کے نزدیک اور اوس میں (یوں ہے)

یقول بعد التکبیر اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم من

اور کہا کرتے تھے بعد تکبیر کے پناہ مانگتا ہوں اللہ کے ساتھ جو سننے جاننے والا ہے شیطان رانے ہوئے سے اور اوسکے

ھمزہٖ ونفخہٖ ونفثہٖ وعن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت کان رسول اللہ

وسوسہ اور اوسکے پھونکنے اور دم کرنے سے اور عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا

---

۱ حنفیہ کے نزدیک نماز تعدد مثل پہلے کی ہے اور اس کے لئے پہلی حدیث اور دیگر احادیث صحیحہ مروی ہیں ۱۲ مترجم

۲ تھوڑی دیر الخ اس حدیث شریف سے جو معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلعم تکبیر تحریمہ کے بعد قبل شروع قرءت کچھ قدر چپ رہتے تھے ۔ ابوہریرہ رض نے عرض کی کہ آپ چپ رہ کر کیا پڑھتے ہین تو آپنے فرمایا کہ پڑھتا ہون اللّٰھم باعد بینی الخ تو احناف کے نزدیک یہ دعائین نوافل نماز پر محمول ہین ۔ کیونکہ فرائض کے متعلق آپ نے رعایت مقتدیون کی خاطر مسنون طور پر ہی نماز کی ادائگی کو مشروع رکھا ہے اس سے زیادہ مقتدیون کی تکلیف کا باعث ہوتی ہے جو غیر مشروع ہے یا یہ دعا آپنے بجائے سبحانک اللہ پڑھی ہوگی ۱۲

۳ پاک ہے الخ اس حدیث شریف سے سبحانک اللہ حسب معمول فی زماننا کا پڑھنا ثابت ہوا کہ یہ پڑھی جائے اور نیز آگے اسی حدیث سے معلوم ہوا کہ تکبیر کے بعد اعوذ باللہ بھی قبل قرءت پڑھنی چاہیئے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

اللّٰھم اغفر لکاتبہٖ ولمن سعیٰ فیہ ولوالدیھم اجمعین ۔

عبد الله بن جعفر مرفوعًا من شك في صلوته فليسجد سجدتين
عبد اللہ بن جعفر سے مرفوعًا (روایت ہے) جو شک کرے اپنی نماز مین تو چاہیے کہ سجدہ کرے دو سجدے بعد

بعد ما يسلم وصححه ابن خزيمة وعن المغيرة بن شعبة رضي الله
سلام لہ پھیرنے کے اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا ہے۔ اور مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تعالى عنه ان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال اذا شك احدكم فقام
کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم مین کا کوئی شک کرے پس دو رکعتیں پڑھکر کھڑا ہو جاوے

في الركعتين فاستتم قائمًا فليمض ولا يعود وليسجد سجدتين
تو چاہیے کہ گذر جاوے سلہ اور نہ لوٹے (تشہد کی طرف) اور چاہیے کہ سجدے کرے دو اور اگر

فان لم يستتم قائمًا فليجلس ولا سهو عليه رواه ابو داود وابن
قریب پورا تمام نہیں تو چاہیے کہ بیٹھ جاوے اور اوسپر سجدہ سہو نہیں اوسکو ابو داؤد اور ابن ماجہ اور

ماجة والدارقطني واللفظ له بسند ضعيف وعن عمر رضي الله
دارقطنی نے روایت کیا اور الفاظ اوسی کے ہین سند ضعیف کے ساتھ۔ اور عمر رضی اللہ عنہ سے

تعالى عنه عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال ليس على من خلف
روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہین ہے اوسپر جو امام کے پیچھے ہو سہو کا سجدہ پس اگر

الامام سهو فان سها الامام فعليه وعلى من خلفه رواه البزار
امام بھول سلہ جاوے تو اوسپر لازم ہے اور اونپر بھی جو اوس کے پیچھے ہین اسکو بزار اور

والبيهقي بسند ضعيف وعن ثوبان رضي الله تعالى عنه عن النبي
بیہقی نے سند ضعیف سے روایت کیا۔ اور ثوبان رضی اللہ عنہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا

صلى الله تعالى عليه وسلم قال لكل سهو سجدتان بعد ما يسلم رواه ابو
فرمایا سلہ آپ نے ہر سہو کے لئے دو سجدے ہین سلام پھیرنے کے بعد اسکو ابو داؤد اور

داود وابن ماجة بسند ضعيف وعن ابي هريرة رضي الله تعالى
ابن ماجہ نے سند ضعیف کے ساتھ روایت کیا۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

عنه قال سجدنا مع رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم في اذا السماء
ہم نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سجدہ کیا سلہ سورۂ اذا السماء انشقت مین

انشقت واقرأ باسم ربك رواه مسلم وعن ابن عباس رضي الله
اور اقرأ باسم ربک مین اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تعالى عنه قال ص ليست من عزائم السجود وقد رأيت رسول الله
فرمایا نہین ہے سورۂ ص آن سجدون مین سے جن کا حکم کیا گیا اور مین نے دیکھا ہے رسول خدا صلے اللہ علیہ

صلى الله تعالى عليه وسلم يسجد فيها رواه البخاري وعنه ان النبي صلى الله
وسلم کو اوس مین سجدہ کرتے تھے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور انہین سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم

---

سلہ بعد سلام الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بعد سلام کے سجدہ سہو ادا کرے جو یہی احناف کا قول ہے بخلاف شافعی رح کے وہ قبل سلام کے قائل ہین ۱۲

سلہ گذر جائے الخ یہان سے معلوم ہوا کہ جو نمازی دو رکعت پڑھکر قعدہ کئے بغیر سیدھا اُٹھ جائے تو پھر لوٹ کر نہ بیٹھے۔ بلکہ دو سجدہ سہو کر دے اگر تھوڑا سا اتنی مقدار اوپر ہو کہ قعدہ کے قریب ہے تو پھر بیٹھکر قعدہ مین تشہد پڑھ لے اور سجدہ سہو نہ کرے یہی مذہب احناف ہے ۱۲

سلہ بھول جائے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کا سہو امام اور مقتدیون پر واقع ہو جاتا ہے لیکن مقتدی کا سہو مقتدی کو بھی مُضر نہین یعنے مقتدی پر بھی سجدہ سہو نہین۔ چہ جائیکہ امام پر بخلاف سہو امام کے کہ اس سے امام و مقتدیون ہر ایک پر سجدے سہو واجب ہو جاتے ہین ۱۲۔

سلہ فرمایا الخ یہ حدیث بھی مستدل احناف ہے کہ بعد سلام دو سجدے سہو ادا کئے جائین ۱۲

سلہ سجدہ کیا الخ اس سے معلوم ہوا کہ سجدہ تلاوت واجب ہے نیز سورہ انشقت میں بخلاف [illegible]

تعالیٰ علیہ وسلم سجد بالنجم رواہ البخاری وعن زید بن ثابت رضی اللہ

سورۂ نجم میں سجدہ کیا اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تعالیٰ عنہ قال قرأت علی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم النجم رواہ البخاری

کہا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر سورۂ نجم پڑھی اسکو بخاری نے روایت کیا۔

وعن زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قرأت علی النبی صلی اللہ

اور زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے سورۂ نجم پڑھی

تعالیٰ علیہ وسلم النجم فلم یسجد فیہا متفق علیہ وعن خالد بن معدان رضی

پھر اوس میں آپ نے سجدہ نہ کیا (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور خالد بن معدان رضی اللہ عنہ سے

اللہ تعالیٰ عنہ قال فضلت سورۃ الحج بسجدتین رواہ ابوداود فی

روایت ہے کہا فضیلت دی گئی ہے سورۂ حج کو دو سجدوں کی وجہ سے ۵۲ اسکو ابوداؤد نے مراسیل

المراسیل ورواہ احمد والترمذی موصولا من حدیث عقبۃ بن

میں روایت کیا اور اسکو احمد اور ترمذی نے متصلاً حدیث عقبہ بن عامر سے روایت کیا۔ اور یہ زیادہ

عامر وزاد فمن لم یسجدہما فلا یقرأہا وسندہ ضعیف وعن عمر رضی

کیا کہ پس جو اون دونوں کا سجدہ نہ کرے وہ ان کو نہ پڑھے اور اس کی سند ضعیف ہے۔ اور عمر رضی اللہ

اللہ تعالیٰ عنہ قال یا ایہا الناس انا نمر بالسجود فمن سجد فقد اصاب

عنہ سے روایت ہے کہا اے لوگو بیشک ہم گذرتے ہیں آیت سجدہ ۵۳ پر پس جس نے سجدہ کیا وہ حق

ومن لم یسجد فلا اثم علیہ رواہ البخاری وفیہ ان اللہ تعالیٰ لم یفرض

یا سنت کو پہنچا اور جس نے سجدہ نہ کیا اوسپر کچھ گناہ نہیں اسکو بخاری نے روایت کیا اور اوس میں یہ ہے

السجود الا ان نشاء وہو فی الموطا وعن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کہ اللہ تعالیٰ نے سجدہ فرض نہیں کیا ۵۳ مگر یہ کہ ہم چاہیں اور یہ روایت موطا میں ہے۔ اور ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ

قال کان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یقرأ علینا القرآن فاذا مر بالسجدۃ کبر

عنہ سے روایت ہے کہتا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم ہم پر قرآن پڑھتے تھے پس جب سجدہ ۵۴ پر گذرتے تو تکبیر

وسجد وسجدنا معہ رواہ ابوداود بسند فیہ لین وعن ابی بکرۃ

کہتے اور سجدہ کرتے اور ہم بھی آپ کے ساتھ سجدہ کرتے اسکو ابوداؤد نے ایسی سند سے روایت کیا جس میں نرمی ہے۔

ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان اذا جاءہ امر یسرہ خر ساجدا للہ

اور ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم تھے کہ جب آپ کے پاس کوئی ایسا حکم آتا جو آپکو خوش کرتا

رواہ الخمسۃ الا النسائی وعن عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ

تو سجدہ ۵۵ میں گر پڑتے اللہ کیواسطے اسکو پانچوں نے نسائی کے سوا روایت کیا۔ اور عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ سے

قال سجد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فاطال السجود ثم رفع رأسہ وقال ان

روایت ہے کہا سجدہ کیا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پس دراز کیا سجدہ پھر آپ نے اسر کو اٹھایا اور فرمایا کہ بیشک

۵۱ حنفیہ کے نزدیک اون دونوں میں سے پہلا سجدہ تلاوت کا ہے اور دوسرا نماز کا ۱۲ مترجم عفرلہٗ۔

۵۲ واقعہ حدیث سورۂ نحل کا ہے جیسا کہ مفصل حدیث سے معلوم ہوتا ہے جو ربیعہ بن عبداللہ سے روایت کی گئی ہے ۱۲

۵۳ یہ امام شافعی رح وغیرہ کی دلیل ہے کہ سجدہ تلاوت سنت ہے اور امام صاحب کی دلیل وہ حدیث ہے جسکو امام مسلم نے روایت کیا کہ حکم کئے گئے آدم سجدہ کا پس انہوں نے سجدہ کیا اور جنت میں داخل ہوئے اور مجھے سجدہ کا حکم کیا گیا ہے پس اگر نہ سجدہ کروں میں تو میرے لئے دوزخ ہے اور اس حدیث کا جواب یہ ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ جس نے اسوقت سجدہ نہ کیا کیونکہ اسکا وجوب فی الحال نہیں ہے بلکہ عام ہے اور دیر میں سجدہ کرنا جایز مع الکراہۃ تنزیہ ہے ۱۲ مترجم عفرلہٗ۔

۵۴ سجدہ پر الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قراءت قرآن کے وقت جو سجدہ تلاوت تھے اُن پر آپ ضرور سجدہ کرتے اور سب سامعین بھی۔ یہی مذہب احناف ہے اور امام شافعی وغیرہ جو سجدہ تلاوت کے قائل نہیں اس سے رد ہوتا ہے ۱۲

۵۵ سجدہ الخ اس سے اور آئندہ حدیث سے معلوم ہوا کہ سجدہ شکر مشروع ہے جو یہی قول صاحبین ہے۔ اگرچہ امام صاحب قائل نہیں۔ مگر علامہ شامی نے قول صاحبین راجح قرار دیا ہے ۱۲

جبرئيل اتاني فبشرني فسجدت لله شكرا رواه احمد وصححه الحاكم

جبرائیل علیہ السلام آئے میرے پاس پس مجھکو خوش کیا تو مین نے اللہ کے لئے سجدہ کیا شکر کا اسکو احمد نے روایت کیا

وعن البراء بن عازب رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله تعالى عليه

اور براء ابن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو یمن روانہ کیا

وسلم لما قرأ الكتاب خر ساجدا شكرا لله على ذلك رواه

جن کی واپسی پر کسی نے اسلام لانے کی خوشخبری دی تو حضرت نے سجدہ شکر ادا کیا۔ اسکو

البيهقي واصله في البخاري باب صلوة التطوع عن ربيعة

بیہقی نے روایت کیا اور اصل اوس کی بخاری مین ہے۔ باب نفل نماز کے بیان مین۔ ربیعہ بن کعب اسلمی

بن كعب الاسلمي رضي الله تعالى عنه قال قال لي النبي صلى الله تعالى

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مانگ تو مین نے

عليه وسلم سل فقلت اسألك مرافقتك في الجنة فقال او غير ذلك

کہا مین آپ کے ساتھ جنت مین رہنا چاہتا ہون آپ نے فرمایا اسکے سوا کچھ اور مین نے عرض

فقلت هو ذاك قال فاعني على نفسك بكثرة السجود رواه مسلم

کیا یہی آپ نے فرمایا کہ اپنی خواہش پر میری امداد سجدے ٢ زیادہ کرنے سے کر اسکو مسلم نے روایت کیا۔

وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنه قال حفظت من النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے دس ٣ رکعتین یاد کی ہین

عشر ركعات ركعتين قبل الظهر وركعتين بعدها وركعتين بعد

دو رکعتین ظہر سے پہلے اور دو اوسکے بعد اور دو مغرب کے بعد

المغرب في بيته وركعتين بعد العشاء في بيته وركعتين قبل

اپنے گھر مین اور دو رکعتین عشاء کے بعد اپنے گھر مین اور دو رکعتین صبح سے پہلے

الصبح متفق عليه وفي رواية لهما وركعتين بعد الجمعة في بيته ولمسلم

(حدیث) متفق علیہ ہے اور ان دونون کی ایک روایت مین ہے اور دو رکعتین بعد جمعہ کے اپنے گھر مین

كان اذا طلع الفجر لا يصلي الا ركعتين خفيفتين وعن عائشة

اور مسلم کے لئے یون ہے کہ جب فجر طلوع کرے تو نہ نماز پڑھے مگر دو رکعتین ہلکی۔ اور عائشہ رضی اللہ

رضي الله تعالى عنها ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم كان لا يدع اربعا

عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم ظہر سے پہلے کی چار رکعتین اور صبح سے پہلے کی دو

قبل الظهر وركعتين قبل الغداة رواه البخاري وعنها رضي الله

رکعتین ٤ نہین چھوڑتے تھے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور انہین سے روایت

تعالى عنها قالت لم يكن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم على شيء من

ہے کہا نہین تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کسی چیز پر

---

١ کا شکر الخ یہ حدیث بھی مشروعیت سجدہ شکر پر دلالت کرتی ہے ١٢

٢ سجدے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زیادتی نوافل موجب اجر عظیم ہے کہ انسان کو مرافقت رسول علیہ الصلوۃ نصیب ہوگی۔ اور کثرت سجود سے مراد نماز نفل ہے نہ صرف سجود چونکہ صرف سجود کی ترغیب کہین مذکور نہین نیز مصنف نے اسی وجہ سے نماز نوافل مین بیان کی ہے

٣ دس الخ یہان سے تمام سنت موکدہ ہر پانچون نماز کی ثابت ہوگئین جو کتب فقہ مین مسطور ہین۔ ایسے ہی بعد جمعہ دو رکعات بھی سنت موکدہ ہین اور صبح صادق کے بعد دو رکعت سنت موکدہ ہلکی پڑھنی حضور علیہ الصلوۃ سے ثابت ہین ١٢

٤ رکعتین الخ اس سے ظہر سے پہلے چار رکعت اور نماز فجر سے اول دو رکعت پڑھنی موکد و مسنون ثابت ہوتی ہین ١٢-١٢-١٢-١٢

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیہم اجمعین

النوافل اشد تعاهدا منه على ركعتي الفجر متفق عليه و[لمسلم ركعتا]

نوافل سے زیادہ سخت از روئے ۵۱ خبرگیری کے اوس سے فجر کی دونوں رکعتین پر (حدیث) متفق علیہ ہے اور مسلم کے

الفجر خير من الدنيا وما فيها وعن ام حبيبة ام المؤمنين رضي الله

لئے یون ہے) فجر کی دونوں رکعتین دنیا اور جو کچھ اوس مین ہے اوس سب سے بہتر ہین۔ اور ام حبیبہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہی کہا

تعالى عنها قالت سمعت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يقول من صلى

سُنا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے جس نے نماز پڑھی

اثنتي عشرة ركعة في يوم وليلة بني له بهن بيت في الجنة رواه

بارہ رکعتین ایک دن اور ایک رات مین تو بنایا جائے گا اوس کے لئے اون کے بدلے ایک گھر جنت مین اوسکو مسلم نے

مسلم وفي رواية تطوعا وللترمذي نحوه وزاد اربعا قبل الظهر وركعتين

روایت کیا اور ایک روایت مین (یون ہے) کہ پڑھے نفل اور ترمذی کے لئے اوس کی مثل ہے اور زیادہ کیا یہ لفظ کہ چار ظہر سے

بعدها وركعتين بعد المغرب وركعتين بعد العشاء وركعتين قبل

پہلے اور دو رکعتین اوس کے بعد اور دو رکعتین بعد مغرب اور دو رکعتین بعد عشاء اور دو رکعتین نماز فجر پڑھنے سے پہلے اور

صلوة الفجر وللخمسة عنها من حافظ على اربع قبل الظهر واربع بعدها

پانچون کے لئے ام حبیبہ سے (یون ہے) جو محافظت کرے چار رکعت پر قبل ظہر کے اور چار رکعت پر بعد ظہر کے تو حرام

حرمه الله تعالى على النار وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنه قال قال رسول

کردیگا اللہ تعالے اوس کے اوپر دوزخ۔ اور ابن عمر رضہ سے روایت ہی کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے رحم کرے

الله صلى الله تعالى عليه وسلم رحم الله امرأ صلى اربعا قبل العصر رواه

اللہ تعالے اوس مرد پر جس نے پڑھین چار رکعتین عصر ۵۲ سے پہلے اوسکو احمد اور ابو داؤد

احمد وابو داود والترمذي وحسنه وابن خزيمة وصححه وعن

اور ترمذی نے روایت کیا اور ترمذی نے اوسکو حسن کہا اور روایت کیا اوسکو ابن خزیمہ نے اور صحیح بتلایا اوسکو۔ اور عبد اللہ

عبد الله بن مغفل المزني رضي الله تعالى عنه عن النبي صلى الله تعالى

بن مغفل مزنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

عليه وسلم قال صلوا قبل المغرب صلوا قبل المغرب ثم قال في الثالثة

کہا نماز پڑھو مغرب سے پہلے نماز پڑھو مغرب کے پہلے پھر فرمایا تیسری بار (یعنی) واسطے اوسکے

لمن شاء كراهية ان يتخذها الناس سنة رواه البخاري وفي رواية

جو چاہے بوجہ بُرا جاننے آپ کے اسکو کہ بنالین لوگ سنت اسکو بخاری نے روایت کیا اور ابن حبان کی

لابن حبان ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم صلى قبل المغرب ركعتين

ایک روایت مین یون ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مغرب سے قبل دو رکعتین پڑھین اور مسلم کے لئے

ولمسلم عن انس رضي الله تعالى عنه قال كنا نصلي ركعتين بعد

انس رضہ سے (یون ہے) کہ تھے ہم نماز پڑھتے دو رکعتین بعد غروب آفتاب کے

---

۵۱ اور روئے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سنت صبح ظہر سے سنن فجر زیادہ موکد ہین۔ ایسے ہی فقہ مین مصرح ہے ۱۲

۵۲ عصر الخ اس حدیث سے چار رکعت نماز عصر سے پہلے پڑھنی بطور استحباب ثابت ہوتی ہے جو موجب اجر عظیم ہے ۱۲

۵۳ الحدیث کے نزدیک یہ نماز فرض مغرب سے پہلے مستحب ہے مگر امام ابو حنیفہ رحمہ کے نزدیک مستحب نہین۔ فقہاء نے اس کی علت تاخیر ہوجانا نماز مغرب مین لکھا ہے اہل حدیث اپنی دلیل مین یہ حدیث پیش کرتے اور امام صاحب کی دلیل ابو داؤد کی طاوس سے روائیت ہے کہ ابن عمر سے دریافت کیا گیا دو رکعتون سے قبل مغرب کے فرمایا نہین دیکھا مین نے کسیکو زمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم مین کہ پڑھتا ہو ان کو اور جواب اس حدیث کا اول تو یہ ہے کہ یہ حدیث مذکور کے معارض ہے لہذا امر حج کوئی ثالث ہونا چاہیئے اور حدیث ابن حبان جو ذکر کیجاتی ہے ... اس کی نہین کہ آپ نے نفل ہی پڑھے تھے بلکہ برخلاف اس کے یہ امر ثابت ہے کہ آپنے قضا۔

غُرُوْبُ الشَّمْسِ وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرَانَا فَلَمْ يَأْمُرْنَا

اور تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم ہم کو دیکھتے پس نہ حکم کرتے اور نہ منع

وَلَمْ يَنْهَنَا وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ

فرماتے۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم ہلکا پڑھتے تھے

تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُخَفِّفُ الرَّكْعَتَيْنِ اللَّتَيْنِ قَبْلَ صَلٰوةِ الصُّبْحِ حَتّٰى اِنِّيْ

ان دو رکعتوں کو جو نماز صبح سے پہلے ہیں۔ یہاں تک کہ میں کہا کرتی تھی کہ سورہ فاتحہ بھی آپ نے

اَقُوْلُ اَقَرَأَ بِاُمِّ الْكِتَابِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ

پڑھی یا نہیں (حدیث) متفق علیہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم

اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَأَ فِيْ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ

نے پڑھا دونوں رکعتوں فجر میں قل یا ایہا الکافرون اور قل ہو اللہ احد اسکو ٥٣

وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ

مسلم نے روایت کیا۔ اور عائشہ رض سے روایت ہے کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم

كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰى رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ اضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ

جب فجر کی دو رکعتیں پڑھ لیتے تو داہنی کروٹ پر لیٹ ٥٣ جاتے اسکو

الْاَيْمَنِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

بخاری نے روایت کیا۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمُ الرَّكْعَتَيْنِ قَبْلَ صَلٰوةِ الصُّبْحِ

علیہ وسلم نے جب پڑھ چکے کوئی تم میں کا دو رکعتیں نماز صبح سے پہلے تو لیٹ جائے

فَلْيَضْطَجِعْ عَلٰى جَنْبِهِ الْاَيْمَنِ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ

اپنی داہنی کروٹ پر اسکو احمد اور ابو داؤد اور ترمذی نے روایت کیا اور اوس نے اسکو صحیح بتلایا

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

اور ابن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةُ اللَّيْلِ مَثْنٰى مَثْنٰى فَاِذَا خَشِيَ اَحَدُكُمُ الصُّبْحَ صَلّٰى رَكْعَةً

رات کی نماز دو دو رکعت ہے پس جب ڈرے کوئی تم میں کا صبح ہو جانے سے تو پڑھے ایک رکعت کہ

وَاحِدَةً تُوْتِرُ لَهٗ مَا قَدْ صَلّٰى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِلْخَمْسَةِ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ بِلَفْظِ

کہ وتر بنا دیگی اوس کے لئے اوس نماز کو جو پڑھ چکی متفق علیہ ہے۔ اور پانچوں کے لئے (یعنی کے) اور اسکو

صَلٰوةُ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ مَثْنٰى مَثْنٰى وَقَالَ النَّسَائِيُّ هٰذَا خَطَأٌ وَعَنْ

ابن حبان نے صحیح بتایا کہ نماز رات اور دن کی دو دو رکعت ہیں اور نسائی نے کہا کہ یہ غلط ہے۔ اور ابو ہریرہ رضی

اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ

اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

---

٥١ صبح سے الخ اس حدیث سے بھی پہلے گذری ہوئی حدیثوں کی طرح معلوم ہوتا ہے کہ آپ سنت فجر بہت ہلکی پڑھتے تھے یعنے اُن میں چھوٹی قررت پڑھتے ۱۲

٥٢ اسکو الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پہلی رکعت سنت فجر میں سورت الکافرون اور دوسری میں قل ہو اللہ پڑھتے تھے اور یہ بھی قررت قلیل ہی ہے ۱۲۔

٥٣ یہ فعل و قول آپ کا بطور عبادت نہیں۔ بلکہ آرام کے قصد سے تھا جیسا کہ امام مالک بھی اسی طرف گئے ہیں۔ کذا فی شرح السعادت ورد المختار ۱۲ محمد حیات عفرلہ

٥٤ ایک رکعت الخ بظاہر اہل حدیث یہاں سے وتر کی ایک رکعت ہونے کا استدلال کرتے ہیں جو نہیں ثابت ہوتا بلکہ مراد یہ ہے کہ آپ نے فرمایا کہ دن و رات میں نوافل دو دو رکعت پڑھنے زیادہ افضل ہیں اور جس نے نماز وتر ابھی نہ پڑھی ہو (اپنی بیداری پر اعتماد کے باعث کہ ایسے آدمی کو وتر آخر رات میں پڑھنے زیادہ ثواب ہیں) کہ نوافل دو دو رکعات پڑھ رہا تھا کہ اسے طلوع فجر کا ڈر ہوا کہ

وسلم افضل الصلوة بعد الفريضة صلوة الليل اخرجه مسلم وعن

بہتر نماز بعد فرض کے رات کی نماز ہے اس کی مسلم نے تخریج کی ہے - اور ابو ایوب

ابی ایوب رضی اللہ تعالی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم قال الوتر

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وتر

حق علی کل مسلم من احب ان یوتر بخمس فلیفعل ومن احب ان یوتر

حق ہے اوپر ہر مسلمان کے جو شخص کہ پسند کرے اسکو کہ وتر کرے ساتھ پانچ رکعتوں کے تو چاہیئے کہ کرے اور جو

بثلاث فلیفعل ومن احب ان یوتر بواحدة فلیفعل رواہ الاربعة

پسند کرے کہ وتر کرے ساتھ تین کے تو چاہیئے کہ کرے اور جو پسند کرے کہ وتر کرے ساتھ ایک کے تو چاہیئے کہ کرے اسکو

الا الترمذی وصححہ ابن حبان ورجح النسائی وقفہ وعن علی بن

چاروں نے سوا ترمذی کے روایت کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح کہا اور نسائی نے اسکے موقوف ہونیکو ترجیح دی - اور علی بن

ابی طالب رضی اللہ تعالی عنہ قال لیس الوتر بحتم کالمکتوبة ولکن

ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا نہیں ہے وتر ضروری [۵۲] مثل فرض کے لیکن وہ

سنة سنها رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم رواہ النسائی والترمذی

سنت ہی کہ سنت کیا اوسکو رسول صلے اللہ علیہ وسلم نے روایت کیا اوسکو نسائی نے اور ترمذی نے

وحسنہ والحاکم وصححہ وعن جابر رضی اللہ تعالی عنہ ان رسول

اور حسن بتلایا اوسکو ترمذی نے اور حاکم نے صحیح کہا - اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ رسول خدا

اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم قام فی شهر رمضان ثم انتظروہ من

صلے اللہ علیہ وسلم نے قیام فرمایا (نماز پڑھی ماہ رمضان میں) پھر لوگوں نے انتظار کیا آپ کا دوسرے

القابلة فلم یخرج وقال انی خشیت ان یکتب علیکم الوتر رواہ

سال تو آپ تشریف نہ لائے اور فرمایا کہ میں ڈرتا ہوں اس سے کہ فرض کر دیا جائے تم پر وتر اسکو

ابن حبان وعن خارجة بن حذافة رض قال قال رسول اللہ صلی

ابن حبان نے روایت کیا - اور خارجہ بن حذافہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

اللہ تعالی علیہ وسلم ان اللہ امدکم بصلوة هی خیر لکم من حمر النعم

نے کہ اللہ تعالے نے زیادتی کی [۵۳] تمہارے لئے ایک نماز کی جو بہتر ہے تمہارے واسطے سرخ اونٹوں سے ہم نے

قلنا وما هی یا رسول اللہ قال الوتر ما بین صلوة العشاء الی طلوع

عرض کیا اور کیا ہے وہ یا رسول خدا آپ نے فرمایا نماز وتر نماز عشا کے بعد سے طلوع فجر تک

الفجر رواہ الخمسة الا النسائی وصححہ الحاکم وروی احمد عن عمرو بن

پانچوں نے سوا نسائی کے روایت کیا اور حاکم نے صحیح بتلایا اور احمد نے روایت کی عمرو بن

شعیب عن ابیہ عن جدہ نحوہ وعن [illegible]

شعیب سے انہوں نے اپنے باپ سے انہوں نے اپنے دادا سے اسی کی مثل اور عبد اللہ بن بریدہ سے روایت ہے وہ

[۵۱] حق ہے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وتر واجب ہیں جو یہی قول امام ابو حنیفہ رح کا ہے بخلاف صاحبین رح کے کہ وہ سنت قرار دیتے ہیں - رکعات میں تین قول ہیں پانچ اور تین - ایک کا جن میں سے بروئے عقل و نقل احناف کے نزدیک تین کا قول معتبر ہے کہ خیر الامور اوسطہا - اور پہلی حدیث کہ دو رکعت کو ایک کی زیادتی سے وتر کر دیا کرو -

[۵۲] کیونکہ واجب فرض سے کم ہوتا ہے اور سنت سے مراد طریقہ مسلوکہ ہے جو واجب و فرض سب کو شامل ہے اور اوس کے وجوب کی دلیل ایک وہ حدیث ہے جسکو ابو داؤد اور ترمذی اور ابن ماجہ وغیرہ نے روایت کیا کہ اللہ تعالے نے زیادتی کی تمہارے لئے ایک اور نماز کی جو حمر نعم سے بہتر ہے الخ اور دوسری حدیث وہ جو ابو داؤد نے مرفوعاً روایت کی کہ وتر حق ہے پس جو وتر نہ پڑھے وہ ہم میں سے نہیں اور اوس کی تعداد رکعات میں صحابہ کا ایسا اجماع ہو گیا ہے کہ تین ہیں نہ اس سے زائد نہ کم چنانچہ امام طحاوی نے روایت کیا کہ ابو العالیہ سے وتر کو پوچھا گیا انہوں نے کہا کہ سکھلایا [illegible]

رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الوتر حق

روایت کرتے ہیں اپنے باپ کی کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے وتر حق ہے

فمن لم یوتر فلیس منا اخرجہ ابوداود بسند لین وصححہ الحاکم

پس جو نہ ادا کرے اسکو پس نہیں ہے ہم سے اس کی ابوداود نے ایسی سند کی تخریج کی جو نرم ہے اور حاکم نے اسکو

ولہ شاہد ضعیف عن ابی ہریرۃ رضہ عند احمد وعن عائشۃ رضی

صحیح کہا اور اسکے لئے شاہد ضعیف ہی ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے احمد کے نزدیک ۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت

اللہ تعالیٰ عنہا قالت ما کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یزید فی

ہے کہا نہیں تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم زیادہ کرتے رمضان مین اور نہ غیر رمضان مین گیارہ

رمضان ولا فی غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ یصلی اربعا فلا تسأل عن

رکعت پر کہ پڑھتے تھے چار رکعتین پس نہ پوچھ ان کی خوبی اور

حسنہن وطولہن ثم یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن

درازی کو پھر پڑھتے تھے چار پس نہ دریافت کر ان کی خوبی اور ان کی درازی

ثم یصلی ثلثا قالت عائشۃ فقلت یا رسول اللہ اتنام قبل ان توتر

پھر پڑھتے تھے تین رکعتین [1] حضرت عائشہ رضہ نے کہا پس مین نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ وتر پڑھنے سے

قال یا عائشۃ ان عینی تنامان ولا ینام قلبی متفق علیہ وفی روایۃ لہما

پیشتر سو رہتے ہیں تو آپ نے فرمایا یا عائشہ آنکھیں سوتی ہیں اور دل نہیں سوتا (حدیث متفق علیہ ہی) اور ان کی ایک

عنہا کان یصلی من اللیل عشر رکعات ویوتر بسجدۃ ویرکع رکعتی الفجر

روایت مین عائشہ رضہ سے (یون ہی) نماز پڑھا کرتے تھے رات سے دس رکعتین اور وتر بنا لیتے تھے ایک رکعت کو اور

فتلک ثلث عشرۃ وعنہا رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت کان رسول اللہ صلی

پڑھتے تھے دو رکعتین فجر کی پس یہ تیرہ ہوئیں ۔ اور انہین سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یصلی من اللیل ثلث عشرۃ رکعۃ یوتر من ذلک بخمس

نماز پڑھتے تھے رات کو تیرہ رکعتین وتر بنا لیتے تھے ان مین سے پانچ کے ساتھ کہ نہین بیٹھتے تھے

لا یجلس فی شیء الا فی اخرہا وعنہا قالت من کل اللیل قد اوتر

کسی رکعت مین مگر ان کے آخر مین اور انہین سے روایت ہی کہ تمام رات کو وتر کیا کرتے تھے رسول خدا

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فانتہی وترہ الی السحر متفق علیہما وعن عبد

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پس آخر ہوئے ہی وتر آپ کے سحر تک (حدیث) متفق علیہ ہے ۔ اور عبد اللہ

اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ

بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہا فرمایا مجھ کو رسول خدا صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے

تعالیٰ علیہ وسلم یا عبد اللہ لا تکن مثل فلان کان یقوم من اللیل فترک متفق علیہ

اے عبد اللہ مت ہو مثل فلان شخص کی کہ یہ رات کو جاگا کرتا تھا پھر اوسنے رات کا جاگنا چھوڑ دیا متفق علیہ ہے ۔

---

[1] رکعتین الخ اس حدیث سے بھی وترون کا تین رکعت ہونا ثابت ہوتا ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ رات کو گھر ہے آپ چار چار رکعات بھی نوافل ادا کرتے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حضور علیہ الصلاۃ کی نیند وضو کو نہین توڑتی ۱۲

[2] پس ختم الخ اس سے معلوم ہوا کہ آپ نے تمام رات مین وتر پڑھے یعنی اول اور درمیانہ اور آخر رات طلوع فجر تک گویا وتر عشاء کے بعد طلوع فجر تک جائز ہین خواہ کسی وقت پڑھ لے مگر دوسری احادیث سے معلوم ہوتا ہے جو سحری کو نہ جاگ سکے وہ پہلی ہی رات مین پڑھکر سوئے کہ قضا نہ ہو جائین اگر ایسا شخص ہو جو ضرور آخری رات مین بیدار ہو جاتا ہو اسکے لئے آخر رات مین وترون کا پڑھنا مستحب ہے ۱۲

[3] مت ہو الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قیام رات مستحب ہے، نہ واجب ورنہ ایسے آپ زجر فرماتے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ جس عبادت کو مقرر کر لیا ہو اس مین غفلت نہ کرے اور اوسپر دوام غنیمت خیال کرے جو موجب اجر عظیم ہے اور یہ بھی معلوم

وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی

اور علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے وتر پڑھو اے قرآن والو

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَوْتِرُوْا یَا اَهْلَ الْقُرْاٰنِ فَاِنَّ اللّٰهَ وِتْرٌ یُّحِبُّ الْوِتْرَ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَیْمَةَ

کیونکہ اللہ تعالے وتر ہے دوست[1] رکھتا ہے وتر کو اسکو پانچوں نے روایت کیا اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اجْعَلُوْا اٰخِرَ صَلٰوتِكُمْ بِاللَّیْلِ وِتْرًا

اور ابن عمر رضہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین نبی صلعم سے فرمایا کرو اپنی اخیر کی نماز رات کو وقت وتر (حدیث)

مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ وَعَنْ طَلْقِ بْنِ عَلِیٍّ رض قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ لَا وِتْرَانِ فِیْ

متفق علیہ ہے۔ اور طلق بن علی رضہ سے روایت ہے کہا سنا مین نے رسول خدا کو فرماتے ہوئے کہ ایک رات مین دو

لَیْلَةٍ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالثَّلٰثَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ اُبَیِّ بْنِ كَعْبٍ رض قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم

وتر نہین ہین[2] اسکو احمد اور تینون نے روایت کیا اور ابن حبان نے اس کی تصحیح کی۔ اور ابی بن کعب سے روایت ہے کہا

یُوْتِرُ بِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰی وَقُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ رَوَاهُ

تھے رسول خدا صلعم وتر[3] پڑھتے ہی ساتھ سبح اسم ربک الاعلی اور قل یا ایہا الکافرون کے اور قل ہو اللہ احد کی روایت کیا

اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَزَادَ وَلَا یُسَلِّمُ اِلَّا فِیْ اٰخِرِهِنَّ وَلِاَبِیْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیِّ

اسکو احمد اور ابو داؤد اور نسائی نے زیادہ کیا نسائی نے اور سلام نہین پھیرتے تھے مگر آخر مین ابو داؤد اور ترمذی

نَحْوُهٗ عَنْ عَائِشَةَ وَفِیْهِ كُلُّ سُوْرَةٍ فِیْ رَكْعَةٍ وَفِی الْاَخِیْرَةِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ

کے لئے اوسکی مثل ہے عائشہ رضی اللہ عنہا سے اور اوس حدیث مین (یون ہے) کہ ہر سورت ہر رکعت مین اور اخیر رکعت

وَالْمُعَوِّذَتَیْنِ وَعَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ الْخُدْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی

مین قل ہو اللہ احد اور معوذتین۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَوْتِرُوْا قَبْلَ اَنْ تُصْبِحُوْا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلِابْنِ حِبَّانَ مَنْ اَدْرَكَ

وتر پڑھو صبح کرنے سے پیشتر روایت کیا اسکو مسلم نے اور ابن حبان کے لئے (یون ہے) جو شخص پاوے

الصُّبْحَ وَلَمْ یُوْتِرْ فَلَا وِتْرَ لَهٗ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَامَ عَنِ الْوِتْرِ

صبح کو اور نہ وتر پڑھے ہون اوس نے[4] تو اوس کے لئے وتر نہین۔ اور انہین کی روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

اَوْ نَسِیَهٗ فَلْیُصَلِّ اِذَا اَصْبَحَ اَوْ ذَكَرَ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ اِلَّا النَّسَائِیَّ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ

نے جو شخص سو جائے وتر سے یا بھول جاوے اوسکو چاہئیے کہ پڑھے[5] جب صبح کرے یا یاد کرے اسکو پانچون نے سوا نسائی کے

اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ خَافَ اَنْ لَّا یَقُوْمَ مِنْ اٰخِرِ اللَّیْلِ فَلْیُوْتِرْ

روایت کیا۔ اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ڈرے اس بات سے کہ نہ اٹھیگا

اَوَّلَهٗ وَمَنْ طَمِعَ اَنْ یَّقُوْمَ اٰخِرَهٗ فَلْیُوْتِرْ اٰخِرَ اللَّیْلِ فَاِنَّ صَلٰوةَ اٰخِرِ اللَّیْلِ مَشْهُوْدَةٌ

اخیر رات کو تو چاہئیے کہ وتر پڑھ لے اول رات مین اور جو امید رکھے اخیر شب اٹھنے کی تو چاہئیے کہ وتر پڑھے آخر رات مین کیونکہ نماز

وَذٰلِكَ اَفْضَلُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی

آخر رات کی مشہود ہے[6] اور یہ زیادہ بہتر ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین نبی صلی اللہ

---

[1] دوست الخ اس حدیث سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ وتر سنت مستحب جو قول صاحبین و بعض آئمہ کا ہے مگر واجب اور فرض تو اس سے بھی زیادہ محبوب ہوتے ہین اور یہ بھی معلوم ہوا کہ آخری نماز رات مین کی وتر ہو ۱۲

[2] دو وتر الخ یعنی ایک رات مین دو دفعہ وتر نہین بلکہ ایک ہی دفعہ پڑھے جاتے ہین یہ نہین کہ پہلے پہلی رات مین پڑھکر پھر آخری رات مین بھی پڑھے یہ نہین ہو سکتا ۱۲

[3] وتر الخ اس سے بھی معلوم ہوا کہ وتر تین رکعات ایک سلام سے ہین جو یہی قول احناف ہے ۱۲

[4] تو اسکے الخ اس سے معلوم ہوا کہ وترون کا آخر وقت تا طلوع فجر ہے اگر قبل صبح صادق نہ پڑھ سکو تو پھر وتر قضا ہو گئے ۱۲

[5] پڑھے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وتر واجب ہین چونکہ اُن کے فوت ہو جانے پر ان کے قضا کرنیکا حکم ہے ۱۲

[6] یہ زیادہ الخ اس حدیث سے صریح وہی تفصیل ثابت ہوتی ہے جو صفحہ ۹۹ کے حاشیہ ۲ مین مذکور ہوئی کہ آخر رات مین یقینی جاگنے والے کو آخر شب وتر پڑھنے افضل

عليه وسلم قال اذا طلع الفجر فقد ذهب كل صلوة الليل والوتر

علیہ وسلم سے فرمایا جب طلوع ہو جائے تو ہر نماز رات کی اور وتر بھی چلے گئے لہذا وتر پڑھ لیا کرو

فاوتروا قبل طلوع الفجر رواه الترمذي وعن عائشة رضي الله تعالى عنها

طلوع صبح سے پہلے اسکو ترمذی نے روایت کیا۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا کہتے

قالت كان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يصلي الضحى اربعا ويزيد ما

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے تھے چاشت کی چار رکعتیں لہ اور زیادہ کرتے جو چاہتا

شاء الله رواه مسلم وله عنها انها سئلت هل كان رسول الله صلى الله

اللہ تو اسکو مسلم نے روایت کیا اور اوسکے لئے اون سے دریافت کیا گیا کہ کیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

تعالى عليه وسلم يصلي الضحى قالت لا الا ان يجيء من مغيبه وله عنها ما رأيت

چاشت کی نماز پڑھتے تھے اونہوں نے کہا نہیں مگر جب آتے اپنے سفر سے اور مسلم کے لئے عائشہ رض سے (روایت

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يصلي سبحة الضحى قط واني لاسبحها وعن

بھی ہے) کہ نہیں دیکھا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہ نماز پڑھتے ہوں چاشت کی نفل کبھی اور میں اسکو پڑھتی ہوں

زيد بن ارقم رضي الله تعالى عنه ان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال

اور زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز اون لوگوں کی

صلوة الاوابين حين ترمض الفصال رواه الترمذي وعن انس رضي

جو حق کیطرف رجوع کرنے والے ہیں اوسوقت ہوتی ہے کہ جب اونٹ کے بچے گرمی سے بیٹھ جائیں اسکو ترمذی نے روایت کیا۔ اور انس

الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من صلى الضحى ثنتي

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو نماز پڑھے چاشت کی بارہ سلہ رکعتیں تو

عشرة ركعة بنى الله له قصرا في الجنة رواه الترمذي واستغربه وعن

بنا دیگا اللہ تعالے اوس کے لئے ایک محل جنت میں اسکو ترمذی نے روایت کیا اور غریب بتلایا۔ اور

عائشة رضي الله تعالى عنها قالت دخل رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم بيتي

عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا داخل ہوئے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم میرے گھر میں پس چاشت

فصلى الضحى ثماني ركعات رواه ابن حبان في صحيحه باب صلوة

کی نماز پڑھی آٹھ سکہ رکعتیں اسکو ابن حبان نے اپنی صحیح میں روایت کیا۔ باب نماز جماعت اور

الجماعة والامامة عن عبد الله بن عمر رضي الله تعالى عنهما ان رسول

امامت کے بیان میں۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال صلوة الجماعة افضل من صلوة الفذ بسبع

فرمایا جماعت کی نماز بہتر ہے تنہا نماز پڑھنے سے ستائیس

وعشرين درجة [illegible] وعن ابي هريرة رضي الله [illegible]

[illegible]

لہ وتر الخ یعنے طلوع فجر سے رات کے نوافل اور وتر فوت ہو جاتے ہیں جن میں کہ صرف وتروں کا لوٹانا واجب ہے باقی کا مستحب نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ ایسے تنگ وقت جاگ سکتی کہ جس میں صرف وتر پڑھ سکتا ہے نہ باقی نوافل تو صرف وتروں کو پڑھے ۱۲۔

لہ زیادہ الخ بعض نسخہ اس روایت حضرت عائشہ رض سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام چاشت کے نوافل چار رکعت بھی اور جسقدر اللہ تعالے چاہتا زیادہ بھی پڑھتے تھے جیسے آیندہ متصلہ حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ نے آٹھ و بارہ رکعت بھی پڑھی ہیں۔ اور درمیان حدیثہ سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر سے واپسی کے علاوہ آپ نوافل چاشت نہ پڑھتے تھے اور آخر حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو بینے چاشت کی نماز پڑھتے کبھی نہیں دیکھا گر میں پڑھتی تھی۔ یہ حدیث باقی روایتوں کے خلاف ہے لہ اسے اسپر محمول کیا جائے کہ پہلے انہیں اس بات کا علم نہ تھا تو جب ان کو معلوم ہوا۔ تو پھر انہوں نے چاشت حضور علیہ الصلوٰۃ روایت کیں یا آپ نے عائشہ رض کے سامنے جن ایام میں نماز چاشت نہ ادا کی ہوگی ۱۲

سلہ بارہ الخ اس روایت سے بارہ رکعت نماز چاشت ثابت ہوتی ہے یعنی کبھی چار اور کبھی بارہ اور کبھی آٹھ پڑھتے تھے ۱۲

سکہ آٹھ الخ اس روایت حضرت عائشہ رض سے آٹھ رکعت چاشت ثابت ہوتی ہیں چونکہ روایت اول حضرت عائشہ رض میں یہ جملہ بھی تھا کہ چار رکعت پڑھتے اور کبھی زیادہ بھی جسقدر اللہ تعالے کو منظور [illegible]

وعشرين جزءً وكذا للبخاري عن أبي سعيد وقال درجة وعن

کہ پچیس جز اور اسی طرح بخاری کے لئے ابو سعید سے روایت ہے اور کہا درجہ کا لفظ (بجائے جز کے ہی) - اور ابوہریرہ

أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اوس ذات کی جس کے

والذي نفسي بيده لقد هممت أن آمر بحطب فيحطب ثم آمر

قبضہ میں میری جان ہے البتہ ارادہ کیا میں نے اسکا کہ حکم کروں جمع کرنے لکڑیوں کا تاکہ وہ جمع کی جاویں پھر

بالصلوة فيؤذن لها ثم آمر رجلا فيؤم الناس ثم أخالف إلى رجال

حکم کروں نماز کا پس کہی اذان اوسکی پھر حکم کروں کسی کو کہ وہ نماز پڑھاوے پھر جاؤں ایسے لوگوں کی طرف جو نہ حاضر

لا يشهدون الصلوة فأحرق عليهم بيوتهم والذي نفسي بيده لو

ہوں نماز میں تو اون کے گھروں کو جلا دوں قسم ہے اوس ذات کی جسکے قبضہ میں میری جان ہے

يعلم أحدهم أنه يجد عرقا سمينا أو مرماتين حسنتين لشهد العشاء

اگر جانتا کوئی اون میں کا یہ کہ وہ پاویگا موٹی ہڈی یا دو کھر اچھے تو البتہ آموجود ہوتا عشا کی نماز میں (حدیث)

متفق عليه واللفظ للبخاري وعنه رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ

صلى الله تعالى عليه وسلم أثقل الصلوة على المنافقين صلوة العشاء وصلوة

وسلم نے زیادہ گراں گذرنے والی نماز منافقوں پر نماز عشا اور نماز فجر ہے لہ

الفجر ولو يعلمون ما فيهما لأتوهما ولو حبوا متفق عليه وعنه قال أتى

اور اگر جان لیتے کہ کیا کچھ ہے ان نمازوں میں تو البتہ آتے وہ اون میں اگرچہ سینہ یا سرین کے بل (کیوں نہ آنا پڑے) متفق علیہ

النبي صلى الله تعالى عليه وسلم رجل أعمى فقال يا رسول الله إنه ليس لي قائد

اور انہیں سے روایت ہے کہا آیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک آدمی نابینا لہ اور عرض کیا یا رسول اللہ نہیں ہے

يقودني إلى المسجد فرخص له فلما ولى دعاه فقال هل تسمع النداء

میرے لئے کوئی لانیوالا کہ لاوے مجھ کو مسجد میں تو رسول خدا صلعم نے اسکو رخصت دی پس جب وہ واپس ہو گیا تو بلایا اوسکو اور فرمایا

بالصلوة قال نعم قال فأجب رواه مسلم وعن ابن عباس رضي الله

کیا تو اذان کی آواز سنتا ہے اس نے کہا ہاں ہیں آپ نے فرمایا کہ قبول کر (اور آ مسجد میں) اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابن عباس

تعالى عنهما عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال من سمع النداء فلم يأت فلا

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص سنے اذان پھر نہ آوے تو اوسکی نماز

صلوة له إلا من عذر رواه ابن ماجة والدارقطني وابن حبان والحاكم

نہیں مگر کسی عذر سے لہ اس کو ابن ماجہ اور دارقطنی اور ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا

وإسناده على شرط مسلم لكن رجح بعضهم وقفه وعن يزيد

اور اسکا اسناد مسلم کی شرط کے موافق ہے لیکن بعضوں نے اسکے موقوف ہونے کو ترجیح دی ہے اور یزید سے

---

لہ لکڑیوں الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جماعت کی نماز پڑھنا واجب ہے جو یہی راجح قول فقہا ہے جسے علامہ شامی نے مصرح بیان کیا ہے اگرچہ کبھی فقہا اسے سنت موکدہ قرار دیتے ہیں ۱۲ لہ فجر ہے الخ اس سے فجر و عشا کی جماعت سے نماز کا ادا کرنا جو بافضیلت زائد ثابت ہوا کہ یہ تکلیف کا وقت ہوتا ہے ۱۲۔ لہ نابینا الخ یہ اندھے عبداللہ ابن ام مکتوم ہیں۔ جنہوں نے آپ سے دریافت کیا کہ مجھے مسجد میں لانے والا نہیں مگر آپ نے فرمایا کہ تمہیں جب آذان سنائی دیتی ہے تو مسجد میں ہی آکر باجماعت نماز پڑھو یعنے جب تک اشد تکلیف نہ ہو فضیلت جماعت سے کیوں محروم رہو ۱۲ لہ عذر سے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بلا عذر ترک جماعت سے تنہا نماز نہیں ہوتی یعنے کامل نہیں ہوتی کہ خالی از فضیلت ہوگئی ہے لیکن عذر کے باعث کامل ہوجاتی ہے لیکن فضیلت جماعت کما حقہ حاصل نہیں ہوتی ۱۲۔

اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين آمين - ثم آمين -

بن الاسود رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ صلی مع رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

بن اسود رضؓ سے روایت ہے کہ انہون نے نماز پڑھی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ

علیہ وسلم صلوۃ الصبح فلما صلی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اذا

صبح کی پس جب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم پڑھ چکے تو اچانک آپ دو آدمیون کے ساتھ

ھو برجلین لم یصلیا قد عا بہما ترعد فرائصہما فقال لہما ما منعکما

تھے جنھون نے نماز نہین پڑھی پس آپ نے اون کو پکارا پس وہ لائے گئے اس حال مین کہ اون کی

ان تصلیا معنا قالا قد صلینا فی رحالنا قال فلا تفعلا اذا صلیتما

شانہ کا گوشت کانپ رہا تھا پس آپ نے اون سے فرمایا کہ کس چیز نے منع کیا تمکو اس سے کہ نماز پڑھو ہمارے ساتھ تو انہون نے

فی رحالکم ثم ادرکتم الامام ولم یصل فصلیا معہ فانہا لکم نافلۃ رواہ

جب تم نماز پڑھ چکا کرو اپنے مکانون پر پھر پاؤ تم امام کو اور نہ پڑھی ہو اوسنے نماز تو پڑھو تم اوس کے ساتھ کیونکہ (دوسری) نماز

احمد واللفظ لہ والثلثۃ وصححہ الترمذی وابن حبان وعن ابی ھریرۃ

تمہارے لئے نفل ہو جائے گی اوسکو احمد نے روایت کیا اور الفاظ اوسی کے ہین اور تینون نے روایت کیا اور ترمذی اور ابن حبان نے اسکو صحیح کہا

رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انما جعل

اور ابو ہریرہ رضؓ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اسکے سوا نہین کہ امام اسلئے ہے کہ اوس کی پیروی[۲]

الامام لیؤتم بہ فاذا کبر فکبروا ولا تکبروا حتی یکبر واذا رکع فارکعوا

کی جائے پس جب وہ تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو اور نہ تکبیر کہو جب تک وہ تکبیر نہ کہہ لے اور جب رکوع کرے تو رکوع

ولا ترکعوا حتی یرکع واذا قال سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا اللہم ربنا لک الحمد

کرو اور نہ رکوع کرو جب تک وہ نہ کرے اور جب کہے سمع اللہ لمن حمدہ تو کہو اللہم ربنا لک الحمد

واذا سجد فاسجدوا ولا تسجدوا حتی یسجد واذا صلی قائما فصلوا

اور جب سجدہ کرے تو سجدہ کرو اور نہ سجدہ کرو جبتک وہ نہ کرے پھر جب وہ کھڑا ہو کر نماز پڑھے تو کھڑے ہو کر پڑھو

قیاما واذا صلی قاعدا فصلوا قعودا اجمعین رواہ ابو داود وھذا لفظہ

اور جب بیٹھکر نماز پڑھے[۵] تو تم سب بھی بیٹھکر ادا کرو اسکو ابو داؤد نے روایت کیا

واصلہ فی الصحیحین وعن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول

اور اس کی اصل صحیحین مین ہے۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ

اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رای فی اصحابہ تاخرا فقال تقدموا فائتموا

وسلم نے اپنے صحابہ کو (جماعت کے اندر) پیچھے کھڑا ہوتا دیکھا تو فرمایا کہ آگے آیا کرو اور میرا اقتدا کیا کرو اور

بی ولیاتم بکم من بعدکم رواہ مسلم وعن زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ

تمہارا اقتدا تمہارے[۳] پیچھے کے لوگ کیا کرین اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور زید بن ثابت رضؓ سے روایت ہے کہا کہ احتیار

عنہ قال احتجر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حجرۃ مخصفۃ فصلی فیہا فتتبع

کیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک چھپر سا حجرہ پس اوس مین نماز پڑھی پس لوگ آپکی تلاش مین ہوتے

[۱] پڑھو الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کوئی تنہا نماز پڑھکر جماعت کے پاس حاضر ہو جاین اور وہ وقت ایسے ہون جن مین نوافل مکروہ نہین تو امام کے ساتھ بہ نیت نفل شروع کر دینے اس کے نفل ہو جاتے ہین ۱۲

[۲] پیروی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کی پیروی مقتدی کو ہر حال کرنی چاہیئے کہ امام کی تکبیر و رکوع و سجود وغیرہ کے بعد خود یہ کام کرے۔ لیکن آخر مین جو مروی ہے کہ امام بعذر بیٹھکر نماز پڑھائے تو مقتدی بھی بیٹھکر پڑھین۔ یہ منسوخ ہے ۱۲

[۳] تمہارے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کے متصل وہی مقتدی کھڑے ہون جو ذی علم سمجھدار عاقل بالغ ہون تاکہ دوسرے کمتر درجہ کے پیچھے کھڑے ہون کہ اگر امام کو لقمہ یا خلیفہ بنانے وغیرہ کی ضرورت پڑے۔ تو پیچھے والون سے یہ کام لے ۱۲-۱۲-۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیھم اجمعین

[۵] بیٹھکر امام کی متابعت مین نماز پڑھنا دوسری احادیث سے منسوخ پایا جاتا ہے ۱۲

إِلَيْهِ رِجَالٌ فَجَاءُوا يُصَلُّونَ بِصَلٰوتِهِ الْحَدِيْث وَفِيْهِ أَفْضَلُ صَلٰوةِ

اور آگئی آپکی نماز پڑھنے لگے آخر حدیث تک اور اسی حدیث میں (یوں) ہے . بہتر نماز آدمی کی اپنے گھر میں ہے

الْمَرْءِ فِي بَيْتِهِ إِلَّا الْمَكْتُوبَة مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ

ماسوا فرض ف۱ کے (حدیث) متفق علیہ ہے اور جابر رضؓ سے روایت ہے کہا معاذ نے اپنے ساتھیوں کو

صَلّٰى مُعَاذٌ بِأَصْحَابِهِ الْعِشَاءَ فَطَوَّلَ عَلَيْهِمْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

عشاء کی نماز پڑھائی ف۲ پس دراز کی انپر تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتُرِيْدُ أَنْ تَكُوْنَ يَا مُعَاذُ فَتَّانًا إِذَا أَمَمْتَ النَّاسَ فَاقْرَءْ بِالشَّمْسِ

کیا ارادہ کرتا ہے تو اسے معاذ کہ ہو فتنہ میں ڈالنے والا لوگونکو جب امام بنے تو لوگوں کا تو پڑھا کر سورہ والشمس

وَضُحٰهَا وَسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلٰى وَاقْرَءْ بِاسْمِ رَبِّكَ وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشٰى

وضحہا اور سبح اسم ربک الاعلےٰ اور اقراء باسم ربک اور واللیل اذا یغشےٰ (حدیث)

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا فِي قِصَّةِ صَلٰوةِ رَسُوْلِ

متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں اور عائشہ رضؓ سے روایت ہے رسول خدا صلے اللہ علیہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالنَّاسِ وَهُوَ مَرِيْضٌ قَالَتْ فَجَاءَ حَتّٰى جَلَسَ

وسلم کے لوگوں کو نماز پڑھانیکے قصہ میں جبکہ آپ بیمار تھے کہا پس تشریف لائے آپ یہانتک کہ

عَنْ يَسَارِ أَبِيْ بَكْرٍ فَكَانَ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ جَالِسًا وَأَبُوْ بَكْرٍ قَائِمًا يَقْتَدِيْ

بیٹھ گئے ابا بکرؓ کی بائیں جانب پس لوگونکو بیٹھکر نماز پڑھاتے رہے ابوبکر رضؓ کھڑے ہوکر (پڑھتے رہے) کہ اقتدا کرتے

أَبُوْ بَكْرٍ بِصَلٰوةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَقْتَدِيْ النَّاسُ بِصَلٰوةِ أَبِيْ بَكْرٍ

ابوبکر رضؓ نماز نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا اور اقتدا کرتے تھے لوگ نماز ابوبکر رضی اللہ عنہ کا (حدیث)

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

متفق علیہ ہے۔ ف۳ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا أَمَّ أَحَدُكُمُ النَّاسَ فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِيْهِمُ الصَّغِيْرَ وَالْكَبِيْرَ

جب امام بنے کوئی تم میں کا لوگوں کا تو چاہیئے کہ ہلکا کرے ف۴ (نماز کو) کیونکہ اسمیں چھوٹے (بھی) ہیں اور

وَالضَّعِيْفَ وَذَا الْحَاجَةِ فَإِذَا صَلّٰى وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَاءَ مُتَّفَقٌ

بوڑھے اور ضعیف اور ضرورتمند (بھی) اور جب تنہا پڑھے تو پڑھے جسطرح چاہے (حدیث) متفق علیہ

عَلَيْهِ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ سَلِمَةَ قَالَ قَالَ أَبِيْ جِئْتُكُمْ مِنْ عِنْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

ہے اور عمرو بن سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا میرے باپ نے کہ میں آیا ہوں تمہارے

تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقًّا قَالَ فَإِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَلْيُؤَذِّنْ أَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ

پاس نبی برحق صلے اللہ علیہ وسلم کے نزدیک سے فرمایا آپنے جب آجائے وقت نماز کا تو چاہیئے کہ اذان پڑھے کوئی

أَكْثَرُكُمْ قُرْاٰنًا قَالَ فَنَظَرُوْا فَلَمْ يَكُنْ أَحَدٌ أَكْثَرَ قُرْاٰنًا مِنِّيْ

تم میں کا اور چاہیئے کہ امام بنے تمہارا زیادہ تم میں کا از روے قرآن کے کہا پس غور کیا انہوں نے پس نہ تھا کوئی زیادہ

ف۱ فرض الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فرائض کے علاوہ باقی سنت و نفل نمازیں گھروں میں پڑھنی افضل ہیں ۱۲ ف۲ دراز الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز فرض میں اتنی مقدار قرءت مسنونہ پڑھی جائے جو مقتدیوں پر شاق ومشکل نہ گذرے کیونکہ زیادہ لمبائی پر آپ نے معاذ رضؓ پر سخت زجر کیا ۱۲ ف۳ یعنے لوگ حضرت ابوبکر رضؓ کی حرکات دیکھ کر امام کی پیروی کرتے تھے اور مرض موت میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کبھی خود امام ہوئے اور کبھی ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ۱۲ مترجم غفرلہ ف۴ ہلکا الخ اس حدیث سے حدیث حاشیہ ف۲ کی تفصیل معلوم ہوتی ہے کہ باجماعت نماز میں مقتدیوں کے حال کا ضرور خیال کیا جائے اور اگر تنہا نماز پڑھے۔ تو جس طرح اس کی مرضی ہو ۱۲-۱۲-

اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين آمين ثم آمين يا رب العٰلمين

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

فَقَدَّمُوْنِیْ وَاَنَا ابْنُ سِتٍّ اَوْ سَبْعِ سِنِیْنَ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ

قرآن میں مجھ سے لہٰذا مجھ کو آگے کر دیا انہوں نے حالانکہ میں چھ یا سات سال کا تھا اسکو بخاری نے اور ابوداؤد

وَالنَّسَائِیُّ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ

اور نسائی نے روایت کیا۔ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَؤُمُّ الْقَوْمَ اَقْرَأُھُمْ لِکِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَاِنْ کَانُوْا

نے امام بنے قوم کا اچھا ۵۲ پڑھنے والا اونمیں کا قرآن شریف کو پس اگر اچھا پڑھنے میں

فِی الْقِرَاءَۃِ سَوَاءً فَاَعْلَمُھُمْ بِالسُّنَّۃِ فَاِنْ کَانُوْا فِی السُّنَّۃِ سَوَاءً فَاَقْدَمُھُمْ

سب برابر ہوں تو زیادہ جاننے والا اونمیں کا سنت رسول کو پھر اگر اس میں بھی برابر ہوں تو وہ جو ہجرت میں مقدم

ھِجْرَۃً فَاِنْ کَانُوْا فِی الْھِجْرَۃِ سَوَاءً فَاَقْدَمُھُمْ سِلْمًا وَفِیْ رِوَایَۃٍ سِنًّا وَلَا

ہو اور اگر ہجرت میں بھی برابر ہوں تو وہ جو اسلام میں پرانا ہو اور ایک روایت میں ہے کہ عمر میں جو پرانا ہو اور ہرگز نہ

یَؤُمَّنَّ الرَّجُلُ الرَّجُلَ فِیْ سُلْطَانِہٖ وَلَا یَقْعُدْ فِیْ بَیْتِہٖ عَلٰی تَکْرِمَتِہٖ اِلَّا

امام بنے کوئی شخص دوسرے شخص کا اوسکی سرداری کی جگہ اور نہ بیٹھے آدمی دوسرے شخص کے گھر میں اوسکی مخصوص جگہ

بِاِذْنِہٖ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَلِابْنِ مَاجَۃَ مِنْ حَدِیْثِ جَابِرٍ رض وَلَا تَؤُمَّنَّ امْرَاَۃٌ

مگر اوسکی اجازت سے اسکو مسلم نے روایت کیا اور ابن ماجہ کیلئے حدیث جابر سے (یوں ہے) اور نہ امام بنے عورت مرد کی اور نہ

رَجُلًا وَلَا اَعْرَابِیٌّ مُھَاجِرًا وَلَا فَاجِرٌ مُؤْمِنًا وَاِسْنَادُہٗ وَاہٍ وَعَنْ اَنَسٍ

دیہاتی مہاجر کا اور نہ بدکار ایماندار کا اور اس کی اسناد ردی ہے اور انس

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ رُصُّوْا صُفُوْفَکُمْ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ٹھیک ۵۳ کرو اپنی صفوں کو اور نزدیکی

وَقَارِبُوْا بَیْنَھَا وَحَاذُوْا بِالْاَعْنَاقِ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَصَحَّحَہُ ابْنُ

کرو ان کے درمیان اور برابر رکھو گردنوں کو اسکو ابوداؤد اور نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان

حِبَّانَ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی

نے اسکو صحیح بتایا اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خَیْرُ صُفُوْفِ الرِّجَالِ اَوَّلُھَا وَشَرُّھَا اٰخِرُھَا وَخَیْرُ

علیہ وسلم نے بہتر صف ۵۴ مردوں کی پہلی اونمیں کی ہے اور شر اون میں کی آخر اونمیں کی ہے اور

صُفُوْفِ النِّسَاءِ اٰخِرُھَا وَشَرُّھَا اَوَّلُھَا رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

عورتوں کی بہتر صف پچھلی اونمیں کی ہے اور بدتر اونمیں کی پہلی اونمیں کی ہے اور ابن عباس رضی اللہ

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا قَالَ صَلَّیْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَاتَ

عنہ سے روایت ہے کہا نماز پڑھی میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک رات

لَیْلَۃٍ فَقُمْتُ عَنْ یَسَارِہٖ فَاَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِرَاْسِیْ مِنْ

تو میں آپ کی بائیں جانب کھڑا ہوا پس پکڑا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے میرا سر

---

۵۱ اس حدیث سے صبی یعنے نابالغ کی امامت جائز ہونے پر استدلال نہیں ہوسکتا اسلئے کہ اس واقعہ کی خبر رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو نہیں ہوئی ورنہ آپ ایسی نماز کے اعادہ کا ضرور حکم فرماتے جس میں امام کی دُبر سجدہ کی حالت میں کھل جائے جیسا ابوداؤد کی مفصل روایت میں ہے اور اعادہ کا کہیں ذکر نہیں معلوم ہوا کہ آپ کو اس کی اطلاع نہیں پہنچی ۱۲ مترجم

۵۲ امام صاحب کے نزدیک ایک سنت کا جاننے والا مقدم ہے قاری پر اور کی دلیل رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا حضرت ابوبکر رض کو امام بننے کا حکم فرمانا ہے حالانکہ اوس میں ابی بن کعب بھی موجود تھے جو قاری زیادہ تھے اور اس حدیث کا جواب یہ ہے کہ ابوبکر رض کو امام بنانے کا واقعہ اخیر کا ہے لہٰذا اسی پر عمل کرنا بہتر ہے ۱۲

۵۳ ٹھیک الخ اس حدیث سے صفوں کا سیدھا ملا کر بنانا ثابت ہوتا ہے کہ گردنوں کو برابر رکھو اور مونڈھے اس طرح برابر ہوں کہ صف سیدھی ہوجاتی ہے یہی مذہب احناف ہے نہ یہ کہ ٹخنہ ٹخنہ سے ملا کر

وَرَائِي فَجَعَلَنِي عَنْ يَمِينِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ قَالَ

میرے پیچھے سے پھر مجھے اپنی داہنی جانب کر لیا (حدیث متفق علیہ ہے) اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

صَلَّى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُمْتُ أَنَا وَيَتِيمٌ خَلْفَهُ وَأُمُّ سُلَيْمٍ

کہا نماز پڑھی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے پس کھڑا ہوا میں اور ایک یتیم پیچھے آپ کے اور ام سلیم

خَلْفَنَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ أَبِي بَكْرَةَ رض أَنَّهُ انْتَهَىٰ إِلَى النَّبِيِّ

ہمارے پیچھے ۵۱ (حدیث متفق علیہ ہے) اور الفاظ بخاری کے ہیں اور ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ رَاكِعٌ فَرَكَعَ قَبْلَ أَنْ يَصِلَ إِلَى الصَّفِّ ثُمَّ مَشَىٰ

پہنچے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کیطرف اور آپ رکوع میں تھے پس رکوع ۵۲ کیا انہوں نے پہلے اس سے کہ ملیں

إِلَى الصَّفِّ وَذَكَرَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى

صف سے پھر چلے صف کیطرف اور ذکر کی (یہ بات) نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے تو نبی صلے اللہ علیہ

اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَادَكَ اللّٰهُ حِرْصًا وَلَا تَعُدْ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَزَادَ

وسلم نے اون سے فرمایا زیادہ دے تجھے خدا تعالے حرص اور آئیندہ ایسا نہ کرنا اسکو بخاری نے روایت کیا اور ابو داؤد

أَبُو دَاوُدَ فِيهِ فَرَكَعَ دُونَ الصَّفِّ ثُمَّ مَشَىٰ إِلَى الصَّفِّ وَعَنْ وَابِصَةَ

نے اوسمیں زیادہ کیا پس رکوع کیا ورے صف سے پھر چلے طرف صف کی اور وابصہ بن معبد

بْنِ مَعْبَدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأَىٰ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اوسکو ۵۳ نماز پڑھانیکا

رَجُلًا يُصَلِّي خَلْفَ الصَّفِّ وَحْدَهُ فَأَمَرَهُ أَنْ يُعِيدَ الصَّلٰوةَ رَوَاهُ أَحْمَدُ

حکم فرمایا اسکو احمد اور ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا اور ترمذی

وَأَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَلَهُ عَنْ طَلْقٍ لَا صَلٰوةَ

نے اسکو حسن کہا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتایا اور انہیں کے لئے طلق سے روایت ہے کہ نہیں ہے

لِمُنْفَرِدٍ خَلْفَ الصَّفِّ وَزَادَ الطَّبَرَانِيُّ فِي حَدِيثِ وَابِصَةَ أَلَا دَخَلْتَ

نماز تنہا کھڑے ہونے والے کی پیچھے صف کے اور طبرانی نے حدیث وابصہ میں زیادہ کہا کیوں نہ داخل

مَعَهُمْ أَوِ اجْتَرَرْتَ رَجُلًا وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ عَنِ

ہوا تو اونکے ساتھ اور یا کھینچ لیتا کسی شخص کو اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا سَمِعْتُمُ الْإِقَامَةَ فَامْشُوا إِلَى الصَّلٰوةِ

کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا جب تکبیر سنو تو چلو طرف نماز کی اور لازم کر لو اپنے اوپر

وَعَلَيْكُمُ السَّكِينَةَ وَالْوَقَارَ وَلَا تُسْرِعُوا فَمَا أَدْرَكْتُمْ فَصَلُّوا وَمَا فَاتَكُمْ

سکون اور اطمینان کو اور جلدی نہ کرو پس جو کچھ پالو اوسکو پڑھ لو اور جو تم سے رہ جائے اوسے

فَأَتِمُّوا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ

(بعد میں) پورا کر لو (حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں) اور ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے [illegible]

---

۵۱ پیچھے الخ اس حدیث سے ثابت ہو گیا کہ مردوں کی صف کے بعد عورت کھڑی ہو اور عورتوں کی صف پیچھے ہونی چاہیئے خواہ اُن مردوں کی محرم عورت ہی کیوں نہ ہو چونکہ یہاں پر اور دوسری حدیثوں سے متعلق عورتوں کی صف وغیرہ کا پیچھے ہونا ثابت ہوتا ہے ایسے ہی شامی میں ہے

۵۲ رکوع الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب امام رکوع میں ہو اور پیچھے سے آنے والا آدمی صف میں پہنچنے سے پہلے ہی رکوع کر کے صف میں پہنچے بلکہ صف میں پہنچکر رکوع کرے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر کوئی صف کے پیچھے اکیلا کھڑا ہو جائے تو اس کی نماز باطل نہیں ہوتی جیسے حضرت ابو بکرہ رض تنہا ہی نماز کی نیت باندھ کر صف تک آئے اور حضرت علیہ الصلوٰۃ نے اعادہ نماز کا حکم نہیں کیا اور جو آئندہ حدیث سے کچھ معلوم ہوتا ہے وہ قابل استدلال نہیں چونکہ اس حدیث کو عبد اللہ نے مضطرب اور بیہقی نے ضعیف قرار دیا ہے ۱۲

۵۳ نماز نے کا الخ یہاں سے کچھ معلوم ہوتا ہے کہ صف کے پیچھے نماز پڑھنے سے نماز خراب ہوتی

پیچھے اگر اس سے مراد [illegible]

عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم صلوۃ الرجل مع الرجل

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز مرد کی مرد کے ساتھ زیادہ بہتر ہے

ازکی من صلوتہ وحدہ وصلوتہ مع الرجلین ازکی من صلوتہ مع

اوسکی تنہا نماز سے اور مرد کا دو مردوں کے ساتھ نماز پڑھنا بہتر ہے اوسکے ایک مرد کے ساتھ نماز

الرجل وما کان اکثر فھو احب الی اللہ عز وجل رواہ ابوداود

پڑھنے سے اور جسقدر زیادہ ہوں وہی زیادہ پسند ہیں حق تعالے کو اسکو ابوداود

والنسائی وصححہ ابن حبان وعن ام ورقۃ رضی اللہ تعالی عنہا ان النبی

اور نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا اور ام ورقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

صلی اللہ تعالی علیہ وسلم امرھا ان تؤم اھل دارھا رواہ ابوداود وصححہ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اونکو حکم دیا کہ امام بنیں ۵۲ وہ اپنے گھروالیوں کی اسکو ابوداود نے روایت کیا اور صحیح

ابن خزیمۃ وعن انس رضی اللہ تعالی عنہ ان النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم

بتایا اوسکو ابن خزیمہ نے اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

استخلف ابن ام مکتوم یؤم الناس وھو اعمی رواہ احمد وابوداود

خلیفہ بنایا ابن ام مکتوم کو کہ امام بنیں لوگوں کے حالانکہ وہ نابینا تھے ۵۳ اسکو احمد اور ابوداود

ونحوہ لابن حبان عن عائشۃ وعن ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما قال

نے روایت کیا اور اسکی مثل ابن حبان کے لیئے ہے عائشہ رضسے اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

قال رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم صلوا علی من قال لا الہ الا اللہ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھو اوس شخص پر جس نے کہا ہے کہ لا الہ الا اللہ

وصلوا خلف من قال لا الہ الا اللہ رواہ الدارقطنی باسناد ضعیف

اور نماز پڑھو پیچھے اوسکے جس نے کہا لا الہ الا اللہ اسکو دارقطنی نے اسناد ضعیف سے روایت کیا

وعن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلی

اور علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ

اللہ تعالی علیہ وسلم اذا اتی احدکم الصلوۃ والامام علی حال فلیصنع

وسلم نے جب آوے کوئی تم میں سے نماز کو اور امام کسی حالت میں ہو تو چاہیے کہ کرے جو کرتا ہو امام

کما یصنع الامام رواہ الترمذی باسناد ضعیف باب صلوۃ المسافر

اسکو ترمذی نے اسناد ضعیف سے روایت کیا باب مسافر اور مریض

والمریض عن عائشۃ رضی اللہ تعالی عنہا قالت اول ما فرضت الصلوۃ

کی نماز کے بیان میں عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا پہلی بار جو نماز فرض ہوئی وہ دو

رکعتان فاقرت صلوۃ السفر واتمت صلوۃ الحضر متفق علیہ وللبخاری

رکعتیں ہیں پس برقرار رکھی گئی نماز سفر کی اور پوری کر دی گئی نماز حضر کی (حدیث) متفق علیہ ہے اور بخاری

---

۵۱ پسند الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جسقدر جماعت زیادہ ہوگی زیادہ ثواب ہوگا ۱۲

۵۲ معلوم ہوا کہ امامت عورت کی عورتوں کے لئے درست ہے جیسا کہ مولینا عبدالحی رح نے مسلک محقق کے اندر لکھا ہے اور اسکے لئے اون کا رسالہ تحفۃ النبلاء فی جماعۃ النساء کافی ہے ۱۲ مترجم غفرلہٗ

۵۳ اس سے معلوم ہوا کہ نابینا اگر محتاط ہو تو اوسکا امام بنانا بلا تامل صحیح ہے ۱۲

۵۴ جسنے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا جو شخص بحالت ایمان فوت ہوا اوسکا جنازہ پڑھا جائے اور جو شخص ایمان رکھتا ہو اسکے پیچھے نماز جائز ہے خواہ فاسق و ظالم ہی کیوں نہ ہو لیکن اس کے علاوہ متقی عادل امام ملنے پر متقی کے پیچھے افضل ہے۔ فاسق وغیرہ کے پیچھے غیر افضل ۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیھم اجمعین۔ آمین۔

۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲

ثُمَّ هَاجَرَ فَفُرِضَتْ أَرْبَعًا وَأُقِرَّتْ صَلٰوةُ السَّفَرِ عَلَى الْأَوَّلِ وَزَادَ أَحْمَدُ

(یوں ہے) کہ پھر ہجرت کی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تو چار رکعتیں [1] فرض ہو گئیں اور سفر کی نماز برقرار رکھی

إِلَّا الْمَغْرِبَ فَإِنَّهَا وِتْرُ النَّهَارِ وَإِلَّا الصُّبْحَ فَإِنَّهَا تَطُوْلُ فِيْهَا الْقِرَاءَةُ وَعَنْ عَائِشَةَ

گئی اول پر اور احمد نے زیادہ کیا ماسوا مغرب کے کیونکہ وہ دن کے وتر ہیں اور ماسوا صبح کے کیونکہ اوس میں قرات طویل ہوتی ہے

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْصُرُ فِي السَّفَرِ

اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سفر میں قصر کیا کرتے تھے اور پوری [2] پڑھا کرتے تھے اور روزہ

وَيُتِمُّ وَيَصُوْمُ وَيُفْطِرُ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَرُوَاتُهُ ثِقَاتٌ إِلَّا أَنَّهُ مَعْلُوْلٌ

(بھی) رکھتے تھے اور افطار بھی کرتے تھے اسکو دارقطنی نے روایت کیا اور اسکے راوی ثقہ ہیں مگر یہ کہ حدیث معلول ہے اور

وَالْمَحْفُوْظُ عَنْ عَائِشَةَ مِنْ فِعْلِهَا وَقَالَتْ إِنَّهُ لَا يَشُقُّ عَلَيَّ أَخْرَجَهُ الْبَيْهَقِيُّ

محفوظ حضرت عائشہ رض سے کرنا اونکا ہے اور فرمایا انہوں نے کہ قصر کرنا مجھ پر بار نہیں ہے اسکی بیہقی نے تخریج کی

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بیشک اللہ تعالے

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ أَنْ تُؤْتٰى رُخَصُهُ كَمَا يَكْرَهُ أَنْ تُؤْتٰى مَعْصِيَتُهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ

دوست رکھتا ہے اسکو کہ بجا لائے جائیں رخصتیں اوسکی جسطرح برا جانتا ہے اسکو کہ بجا لائی جائیں گناہ کی باتیں اوسکی اسکو

وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ حِبَّانَ وَفِيْ رِوَايَةٍ كَمَا يُحِبُّ أَنْ تُؤْتٰى عَزَائِمُهُ وَعَنْ

اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا اور ایک روایت میں ہے جیسا کہ دوست رکھتا ہے اسکو کہ بجا لائی جائیں عزیمتیں اوسکی اور انس رض

أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا خَرَجَ

سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جب تشریف لے جاتے

مَسِيْرَةَ ثَلٰثَةِ أَمْيَالٍ أَوْ ثَلٰثَةِ فَرَاسِخَ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ

تین میل [3] یا تین فرسخ دو [4] رکعتیں پڑھتے اسکو مسلم نے روایت کیا اور انہیں سے

خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْمَدِيْنَةِ إِلٰى مَكَّةَ فَكَانَ يُصَلِّيْ

کہا نکلے ہم رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ مدینہ سے طرف مکہ کی پس تھے آپ پڑھتے دو رکعتیں

رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى رَجَعْنَا إِلَى الْمَدِيْنَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

یہانتک کہ لوٹے ہم مدینہ کیطرف (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں اور ابن

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ أَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِسْعَةَ عَشَرَ

عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مقیم رہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم انیس دن قصر کرتے

يَوْمًا يَقْصُرُ وَفِيْ لَفْظٍ بِمَكَّةَ تِسْعَةَ عَشَرَ يَوْمًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَفِيْ رِوَايَةٍ

رہے اور ایک لفظ میں (یوں ہے) کہ مکہ میں انیس دن رہتے۔ اسکو بخاری نے روایت کیا اور

لِأَبِيْ دَاوُدَ سَبْعَ عَشْرَةَ وَفِيْ أُخْرٰى خَمْسَ عَشْرَةَ وَلَهُ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ

ابوداؤد کی ایک روایت میں ہے کہ سترہ دن اور ایک اور روایت میں ہے پندرہ [5] دن اور اسکے لئے عمران ابن حصین

---

[1] فرض الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پہلے پہل نماز دو رکعت ہی فرض ہوئی تھی کہ بعد ازاں حضر مین چار رکعت ہوگئی اور مغرب مین تین ہی رہیں کہ یہ دن کے وتر ہین اور صبح مین بھی بہرحال دو رہین اور بحالت سفر چار رکعت والی مین دو پڑھنی ضروری ہین ۱۲

[2] پوری الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر مین چار پڑھنی بھی جائز ہین مگر ..... اہل حدیث ..... بھی قابل قبول نہین ٹھیراتے اور ابن قیم رحمہ نے ابن تیمیہ سے سُنا کہ یہ حدیث سخت ضعیف ہے ۱۲

[3] مقدار سفر اس مسافر کی جس مین قصر ہوتا ہے مختلف فیہ ہے حنفیہ کے نزدیک تین دن رات کی مسافت ہے اور یہ قول احتیاط کے قریب ہے دلیل اس کی مسح علی الخف کی حدیث اور وہ حدیث ہے جس میں عورت کو تین دن کا سفر بلا معیت محرم کے ناجائز فرمایا ہے ۱۲ محمد

[4] دو الخ اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ سفر مین دو ہی رکعت پڑھی جائیں ۱۲

[5] پندرہ الخ یہ تفاوت بظاہر خلاف احناف ہے کہ احناف کے نزدیک ۱۵ دن اقامت کی ہو

ثَمَانِیَ عَشْرَةَ وَلَہٗ عَنْ جَابِرٍ اَقَامَ بِتَبُوْكَ عِشْرِیْنَ یَوْمًا یَقْصُرُ الصَّلٰوةَ
سے روایت ہے کہ اٹھارہ روز اور اسی کیلئے جابر رضہ سے (یوں ہے) کہ مقیم رہے تبوک میں بیس دن قصر کرتے رہے نماز کو

وَرُوَاتُہٗ ثِقَاتٌ اِلَّا اَنَّہٗ اخْتُلِفَ فِیْ وَصْلِہٖ وَعَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ
اور راوی اسکے ثقہ ہیں مگر یہ کہ اس حدیث کے موصول ہونے میں اختلاف ہے اور انس رضہ سے روایت ہے

قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا ارْتَحَلَ قَبْلَ اَنْ تَزِیْغَ
کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جب کوچ کرتے آفتاب ڈھلنے سے پہلے تو

الشَّمْسُ اَخَّرَ الظُّهْرَ اِلٰی وَقْتِ الْعَصْرِ ثُمَّ نَزَلَ فَجَمَعَ بَیْنَهُمَا فَاِنْ زَاغَتِ
موخر کرتے ظہر کو وقت عصر تک پھر اترتے اور ان دونوں کو جمع [1] کرتے پس اگر ڈھل جاتا آفتاب

الشَّمْسُ قَبْلَ اَنْ یَّرْتَحِلَ صَلَّی الظُّهْرَ ثُمَّ رَكِبَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَفِیْ رِوَایَةِ
قبل سفر کرنیکے تو پہلے نماز پڑھ لیتے ظہر کی پھر سوار ہوتے متفق علیہ ہے اور حاکم کی

الْحَاكِمِ فِی الْاَرْبَعِیْنَ بِالْاِسْنَادِ الصَّحِیْحِ صَلَّی الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ ثُمَّ رَكِبَ
ایک روایت میں اربعین کے اندر بسناد صحیح کے ساتھ (یوں ہے) کہ نماز پڑھ لیتے پھر سوار ہوتے

وَلِاَبِیْ نُعَیْمٍ فِیْ مُسْتَخْرَجِ مُسْلِمٍ كَانَ اِذَا كَانَ فِیْ سَفَرٍ فَزَالَتِ الشَّمْسُ
اور ابو نعیم کے لئے کتاب مستخرج میں جو انہوں نے مسلم پر لکھی ہے (یوں ہے) کہ تھے آپ جب سفر کرتے اور آفتاب

صَلَّی الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِیْعًا ثُمَّ ارْتَحَلَ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رَضِیَ اللّٰہُ
ڈھل چکا ہوتا تو ظہر اور عصر دونوں کی نماز پڑھ لیتے پھر سفر کرتے اور معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ غَزْوَةِ
کہا نکلے ہم ساتھ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے غزوہ تبوک میں پس آپ

تَبُوْكَ فَكَانَ یُصَلِّی الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِیْعًا وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ جَمِیْعًا رَوَاهُ
نماز پڑھا کرتے تھے ظہر اور عصر کی اکٹھی اور مغرب اور عشاء کی اکٹھی [2] اسکو مسلم

مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ
نے روایت کیا۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَا تَقْصُرُوا الصَّلٰوةَ فِیْ اَقَلَّ مِنْ اَرْبَعَةِ بُرُدٍ
صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ نہ قصر کرو نماز کو کم بیچ چار برد سے

مِنْ مَكَّةَ اِلٰی عُسْفَانَ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِیُّ بِاِسْنَادٍ ضَعِیْفٍ وَالصَّحِیْحُ
مکہ سے عسفان تک اسکو دارقطنی نے بسناد ضعیف سے روایت کیا اور صحیح ہے

اَنَّہٗ مَوْقُوْفٌ كَذَا اَخْرَجَہُ ابْنُ خُزَیْمَةَ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ
کہ وہ موقوف ہے اسی طرح تخریج کی اوسکی ابن خزیمہ نے اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خَیْرُ اُمَّتِی الَّذِیْنَ اِذَا اَسَاءُوْا
فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بہترین امت میری کے وہ لوگ ہیں کہ جب برا کرتا

[1] جمع الخ یہ حدیث جو بظاہر جمع کرنے ہر دو نماز پر دلالت کرتی ہے اس سے حقیقی جمع کرنا مراد نہیں بوجہ اس آیت شریف کے کہ اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا۔ کہ مومنوں پر ہر نماز اپنے اپنے وقت میں فرض ہے اور یہاں مجازی وصوری جمع مراد ہے کہ یہ وقت سفر یا جنگ کا تھا کہ بوجہ ضرورت ایک نماز کو مؤخر کرکے پڑھتے تھے کہ اسکے ادا کرتے دوسری نماز کا وقت داخل ہوجاتا تو اسے بھی ساتھ پڑھ لیتے تاکہ فراغت سے سفر یا جنگ کا انتظام کریں ۱۲۔

[2] اکٹھی الخ یہ حدیث بھی حدیث اول کی طرح وارد ہے جس سے تصریح غزوہ معلوم ہوتی ہے کہ بوقت جنگ ضرورت کی لئے جمع از روئے صورت کرتے تھے۔ ورنہ حضور رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم سے خلاف آیت شریف کیسے ممکن تھا حالانکہ کتاب اللہ میں وارد ہے کہ اِنَّكَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ کہ آپ کما حقہٗ عامل فرقان حمید ہیں۔ گویا وہ آپ کی خصائل مبارک ہی ہوگئی ہیں ۱۲۔ اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعی فیه۔

استغفروا واذا سافروا قصروا وافطروا اخرجه الطبرانی فی

کریں تو بخشش طلب کریں اور جب سفر کریں تو قصر کریں سلہ اور افطار کریں اسکو طبرانی نے

الاوسط باسناد ضعیف وھو فی مراسیل سعید بن المسیب عند

اوسط میں اسناد ضعیف سے روایت کیا اور مراسیل سعید بن مسیب میں سے بیہقی

البیھقی مختصرا وعن عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کانت

کے نزدیک بطور اختصار اور عمران بن حصین سلہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھی

لی بواسیر فسالت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عن الصلوٰۃ فقال صل

مجھکو بواسیر تو میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے نماز کے بارہ میں دریافت کیا تو آپ نے فرمایا

قائما فان لم تستطع فقاعدا فان لم تستطع فعلی جنب رواہ البخاری

کہ نماز پڑھ کھڑا ہوکر پس اگر نہ پڑھ سکے تو بیٹھکر اور نہ پڑھ سکے تو کروٹ پر اسکو بخاری نے روایت کیا

وعن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال عاد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے عیادت کی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

مریضا فراٰہ یصلی علی وسادۃ فرمی بھا وقال صل علی الارض ان

ایک بیمار کی پس دیکھا آپ نے اسکو کہ نماز پڑھ رہا ہے تکیہ پر پس آپ نے تکیہ کو پھینک دیا اور فرمایا کہ نماز پڑھ

استطعت والا فاوم ایماء واجعل سجودک اخفض من رکوعک رواہ

زمین پر اگر طاقت رکھے تو ورنہ پس اشارہ کر اشارہ کرنا اور کر اپنے سجدہ کو زیادہ پست رکوع اپنے سے اسکو بیہقی نے روایت

البیھقی وصحح ابو حاتم وقفہ وعن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنھا قالت

کیا اور ابو حاتم نے اوسکے موقوف ہونیکو صحیح کہا ہے۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا

رایت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یصلی متربعا رواہ النسائی وصححہ الحاکم

دیکھا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو کہ نماز پڑھتے تھے سلہ چار زانو بیٹھکر اسکو نسائی نے روایت کیا اور حاکم نے

باب صلوٰۃ الجمعۃ عن عبد اللہ بن عمر وابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ

صحیح بتلایا۔ باب نماز جمعہ کے بیان میں عبد اللہ بن عمر اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے

عنھما سمعا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یقول علی اعواد منبرہ لینتھین

سنا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے اوپر لکڑیوں سلہ منبر اپنے کے جاہیئے کہ

اقوام عن ودعھم الجمعات او لیختمن اللہ علی قلوبھم ثم لیکونن من

باز رہیں لوگ چھوڑنے اونکے سے جمعونکو یا ضرور مہر کردیگا اللہ تعالیٰ اونکے دلوں پر پھر ضرور ہوجاوینگے

الغافلین رواہ مسلم وعن سلمۃ بن الاکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ

وہ غافلوں میں سے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھے ہم کہ

قال کنا نصلی مع رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الجمعۃ ثم ننصرف ولیس

نماز پڑھتے ساتھ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے نماز جمعہ کی پھر ہم لوٹتے اور حال یہ تھا کہ نہیں ہوتا

---

سلہ قصر الخ اس حدیث سے بھی قصر نماز معلوم ہوا کہ سفر میں قصر کرکے دو رکعت پڑھی جائیں اور روزوں کا افطار بھی جائز ہے اگر تکلیف نہ ہو تو رکھ لینے بھی بلا کراہت جائز ہیں بلکہ امام اعظم رح فرماتے ہیں۔ کہ اگر فرض قضا روزے ہوں تو ان کا ادا کرنا وقتی روزوں سے افضل ہے کہ قضائی اسکے ذمہ لازم ہو گئے ہیں۔ اور اس سفر کے رمضان کے روزے ابھی اسپر لازم نہیں ہوئے۔ یہ بعد انقطاع سفر لازم ہونگے ۱۲

سلہ یہ تینوں حدیثیں پہلے گذر چکی ہیں ۱۲ مترجم

سلہ چار زانو الخ اس سے معلوم ہوا کہ بیماری کی حالت میں جسطرح بیٹھکر نماز ادا ہو سکے ادا کیجائے خواہ چار زانو وغیرہ طور سے ۱۲

سلہ لکڑیوں الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ منبر پر خطبہ پڑھنا اور وعظ کرنا مسنون ہے خصوصًا لکڑی کے منبر پر اور یہ بھی معلوم ہوا کہ جمعہ فرض عین ہے جسکے ترک پر بڑا وعید ہے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ۔

للحيطان ظل نستظل به متفق عليه واللفظ للبخاري وفي لفظ لمسلم كنا

دیواروں کا سایہ کہ اونکے سایوں میں چلیں ہم (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں اور مسلم کے ایک لفظ

نجمع معه إذا زالت الشمس ثم نرجع ثم نتتبع الفيء وعن سهل بن

میں یوں ہے کہ ہم جمعہ پڑھا کرتے تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جب آفتاب ڈھل جاتا پھر لوٹتے ہم اور پیروی کرتے

سعد رضي الله تعالى عنه قال ما كنا نقيل ولا نتغدى إلا بعد الجمعة

سایہ کی اور سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا نہ تھے قیلولہ کرتے تھے ہم اور نہ کھانا کھاتے تھے مگر بعد جمعہ کے (حدیث

متفق عليه واللفظ لمسلم وفي رواية في عهد رسول الله صلى الله تعالى

متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں اور ایک روایت میں یوں ہے کہ زمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم میں

عليه وسلم وعن جابر رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم كان

اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو کر خطبہ پڑھتے

يخطب قائما فجاءت عير من الشام فانفتل الناس إليها حتى لم يبق

تھے پس آیا ایک قافلہ شام سے پس چلے گئے لوگ اوسکی جانب یہانتک کہ نہ باقی رہے

إلا اثنا عشر رجلا رواه مسلم وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنه قال

مگر بارہ آدمی اسکو مسلم نے روایت کیا اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من أدرك ركعة من صلوة الجمعة

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جس نے پایا ایک رکعت کو نماز جمعہ کے سے اور اس کے

وغيرها فليضف إليها أخرى وقد تمت صلوته رواه النسائي وابن

سوا سے تو چاہیئے کہ ملا دے اوسکے ساتھ دوسری اور اوسکی نماز پوری ہوگئی اسکو نسائی اور ابن ماجہ اور دار قطنی

ماجه والدارقطني واللفظ له وإسناده صحيح لكن قوى أبو حاتم إرساله

نے روایت کیا اور لفظ اوسکے ہیں اور سند اوسکی صحیح ہے لیکن ابو حاتم نے اوسکے مرسل ہونیکو قوی کہا

وعن جابر بن سمرة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

اور جابر بن سمرہ رض سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

كان يخطب قائما ثم يجلس ثم يقوم فيخطب قائما فمن أنبأك أنه

تھے خطبہ پڑھتے کھڑے ہو کر پھر بیٹھ جاتے تھے پھر کھڑے ہو کر خطبہ پڑھتے تھے پس جو تجھ کو

كان يخطب جالسا فقد كذب أخرجه مسلم وعن جابر بن عبد الله

خبر دے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم بیٹھکر خطبہ پڑھا کرتے تھے وہ جھوٹا ہے اسکو مسلم نے روایت کیا اور جابر بن عبد اللہ

رضي الله تعالى عنه قال كان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم إذا

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جب خطبہ پڑھتے تو

خطب احمرت عيناه وعلا صوته واشتد غضبه حتى كأنه منذر

سرخ ہو جاتیں آنکھیں آپکی اور بلند ہوتی آواز آپ کی اور سخت ہوتا غصہ آپ کا یہانتک کہ

---

له ڈھل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز جمعہ کا وقت زوال سے شروع ہو جاتا ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز جمعہ سویرے پڑھی جائے تاکہ دور سے آنے والے لوگ وقت پر اپنے گھروں کو واپس ہو جائیں ۱۲

له۲ قیلولہ الخ یہ حدیث پہلی کی طرح جلدی نماز جمعہ ادا کرنے پر دلیل ہے کہ راوی کہتے ہیں کہ ہم جمعہ کے دن قبل ادائے نماز جمعہ قیلولہ نہ کرتے تھے اور نہ ہی کھانا کھاتے بلکہ بعد ادائگی جمعہ بزمانہ رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم ۱۲

له۳ جمعہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ کوئی جمعہ وعید کی ایک رکعت پڑھی جانے کے بعد جاکر ملے تو دوسری رکعت بعد سلام امام پڑھکر نماز جمعہ وعید ختم کرے اور اسکا جمعہ وعید ادا ہوگئی ۱۲

له۴ خطبہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خطبہ کھڑا ہو کر پڑھنا ہی مشروع ہے جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے بیٹھکر پڑھنے کی روایت کرے وہ جھوٹا ہے مگر خطبہ کے درمیان بیٹھنا مسنون ہے کہ پہلا خطبہ ختم کرکے قدرے

جيشٍ يقول صبّحكم ومسّاكم ويقول امّا بعد فانّ خير الحديث

کہ گویا کہ آپ کسی لشکر سے ڈرا رہے ہیں یہ کہکر کہ وہ صبح کو تم پر آیا اور شام کو تم پر آیا اور کہا کرتے تھے بہر حال بعد حمد و

كتاب الله وخير الهدى هدى محمّد وشرّ الامور محدثاتها وكلّ بدعة

صلوٰۃ پس بیشک بہتر کلام اللہ کی کتاب ہے اور اچھا طریقہ محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) ہے اور بدترین امور اونمیں سے نئی باتیں ہیں

ضلالة رواه مسلم وفي رواية له كانت خطبة النبي صلّى الله تعالى عليه وسلّم

اور ہر بدعت گمراہی ہے اسکو مسلم نے روایت کیا اور اسکی ایک روایت میں (یوں ہے) کہ تھا خطبہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم

يوم الجمعة يحمد الله ويثني عليه ثم يقول على اثر ذلك وقد علا

کا جمعہ ۵۱ کے دن یہ کہ تعریف کرتے تھے آپ اللہ کی اور ثنا کرتے اوسکی پھر اوسکے بعد فرماتے حالانکہ آواز

صوته وفي رواية له من يهده الله فلا مضلّ له ومن يضلله فلا هادي

آپکی بلند ہوتی اور اوسکی ایک روایت میں (یوں ہے) جسکو اللہ تعالے ہدایت کرے پس نہیں ہے گمراہ کرنیوالا اسکے لیے

له وللنسائي وكلّ ضلالة في النار وعن عمار بن ياسر رضي الله تعالى

اور جسکو وہ گمراہ کرے پس نہیں ہے ہدایت کرنیوالا اوس کیواسطے اور نسائی کے لیے یوں ہے کہ ہر گمراہ دوزخ میں ہے اور عمار بن یاسر رضی اللہ

عنه قال سمعت رسول الله صلّى الله تعالى عليه وآله وسلّم يقول انّ طول

سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے کہ طویل ہونا آدمی کی نماز کا

صلوٰة الرجل وقصر خطبته مئنّة من فقهه رواه مسلم وعن

اور اسکے خطبہ کا مختصر ہونا ۵۲ علامت اوسکی دانائی کی ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ام ہشام

امّ هشام بنت حارثة رضي الله تعالى عنها قالت ما اخذت ق والقرآن

بنت حارثہ رضہ سے روایت ہے کہا نہیں حاصل کیا میں نے سورہ ۵۳ ق والقرآن المجید

المجيد الّا عن لسان رسول الله صلّى الله تعالى عليه وسلّم يقرأها كلّ

کو مگر زبان رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ پڑھتے تھے آپ اوسکو ہر جمعہ میں منبر پر جب خطبہ پڑھتے

جمعة على المنبر اذا خطب الناس رواه مسلم وعن ابن عباس رضي

تھے لوگوں کے لیے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے

الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلّى الله تعالى عليه وآله وسلّم من تكلّم يوم

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو کلام کرے جمعہ کے

الجمعة والامام يخطب فهو كمثل الحمار يحمل اسفارا والذي يقول

روز اس حال میں کہ امام خطبہ پڑھتا ہو تو وہ مثل گدھے کی ہے جو لادتا ہے کتابیں اور جو اوس سے کہے

له انصت ليست له جمعة رواه احمد باسناد لا باس به وهو تفسير

چپ رہ نہیں ہے اوسکے لیے جمعہ۔ اسکو احمد نے ۵۴ ایسے اسناد سے روایت کیا کہ جس میں کوئی مضائقہ نہیں

حديث ابي هريرة رض في الصحيحين مرفوعا اذا قلت لصاحبك

اور یہ تفسیر کرتی ہے حدیث ابو ہریرہ رضہ کی جو صحیحین میں مرفوع ہے مروی ہے جب کہا تونے اپنے ساتھی سے

۵۱ جمعہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خطبہ میں پہلے خدا تعالے کی حمد و ثنا کر لینے کے بعد یہ کلمات پڑھے جو پہلی حدیث میں بھی ہیں اما بعد فان خیر الحدیث کتاب اللہ الخ اور اس میں یہ بھی من یہدہ اللہ الخ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ خطبہ پڑھتے وقت جوش اور زور سے پڑھا جائے جسکا سامعین پر اثر ہو ۱۲ ۵۲ مختصر الخ اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ تنہا نماز پڑھنے والے کو نماز کا لمبا کرنا اسکی فقاہت کی نشانی ہے اور اسیطرح خطبہ کا اختصار بھی مع خطبہ کے جامع ہونیکے ۱۲ ۵۳ ق الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ آپ خطبہ میں بسا اوقات سورہ ق کی آیات تلاوت فرماکر وعظ فرماتے چونکہ یہ اخروی و دنیوی مصالح و مواعظ و پند پر حاوی ہے ۱۲ ۵۴ احمد نے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خطبہ کے وقت بات کرنی سخت منع ہے بلکہ دوسرے کو یہ کہنا بھی کہ چپ کر اور یہی مذہب احناف ہے لیکن یہ جو حدیث میں وارد ہے کہ بات کرنے والے کی نماز جمعہ ہی نہیں ہوتی زجر پر محمول ہے کہ کافی ... جیسے حدیث ہے ۱۲

اَنْصِتْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ فَقَدْ لَغَوْتَ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ
کہ چپ ہو جا جمعہ کے روز اور امام خطبہ پڑھ رہا ہو تو تو نے لغو وبیہودہ کام کیا اور جابر رضی
اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ دَخَلَ رَجُلٌ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
سے روایت ہے کہا داخل ہوا ایک شخص جمعہ کے روز اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم
يَخْطُبُ فَقَالَ صَلَّيْتَ قَالَ لَا قَالَ قُمْ فَصَلِّ رَكْعَتَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ
خطبہ پڑھ رہے تھے تو آپ نے فرمایا کہ تحیۃ المسجد پڑھ چکا ہے اوسنے کہا نہیں تو آپنے فرمایا اٹھ اور دو رکعتیں ۵۱ (تحیۃ المسجد پڑھ)
ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ
اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پڑھا کرتے تھے
يَقْرَأُ فِي صَلٰوةِ الْجُمُعَةِ سُوْرَةَ الْجُمُعَةِ وَالْمُنَافِقِيْنَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلَهُ عَنْ
نماز جمعہ میں سورہ ۵۲ جمعہ اور منافقون اسکو مسلم نے روایت کیا اور مسلم کے لیے نعمان بن
النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ كَانَ يَقْرَأُ فِي الْعِيْدَيْنِ وَفِي الْجُمُعَةِ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى
بشیر رض سے روایت ہے کہ پڑھا کرتے تھے دو عیدین ۵۳ اور جمعہ میں سبح اسم ربک الاعلی
وَهَلْ اَتٰكَ حَدِيْثُ الْغَاشِيَةِ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ
اور ہل اتاک حدیث الغاشیہ اور زید ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے
قَالَ صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِيْدَ ثُمَّ رَخَّصَ فِي الْجُمُعَةِ فَقَالَ
کہا نماز پڑھی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے عید کی پھر رخصت دی جمعہ میں اور فرمایا
مَنْ شَاءَ اَنْ يُّصَلِّيَ فَلْيُصَلِّ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ اِلَّا التِّرْمِذِيَّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ
جو چاہے کہ پڑھے پس چاہیئے کہ پڑھے اسکو پانچوں نے سوا ترمذی کے روایت کیا اور صحیح کہا اسکو ابن خزیمہ نے
وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
اور ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے
تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمُ الْجُمُعَةَ فَلْيُصَلِّ بَعْدَهَا اَرْبَعًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ
جب نماز پڑھے جمعہ کی تم میں کا کوئی تو چاہیئے کہ پڑھے اسکے بعد چار اس کو مسلم نے روایت کیا
وَعَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ اَنَّ مُعَاوِيَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ لَهُ
اور سائب بن یزید سے روایت ہے کہ معاویہ رضی اللہ عنہ نے اوس سے کہا جب
اِذَا صَلَّيْتَ الْجُمُعَةَ فَلَا تَصِلْهَا بِصَلٰوةٍ حَتّٰى تَتَكَلَّمَ اَوْ تَخْرُجَ فَاِنَّ رَسُوْلَ
تو جمعہ کی نماز پڑھ چکے پس مت ملا تو اوسکے ساتھ کوئی نماز یہانتک کہ کلام کرے تو یا نکل جاوے تو کیونکہ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَمَرَنَا بِذٰلِكَ اَنْ لَّا تُوْصَلَ صَلٰوةٌ بِصَلٰوةٍ
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا ہمکو اسکا کہ نہ ملادیں ہم ایک نماز دوسری نماز سے
حَتّٰى نَتَكَلَّمَ اَوْ نَخْرُجَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ
یہانتک کہ کلام کریں یا نکل کر چلے جاویں ہم اسکو مسلم نے روایت کیا اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

۵۱ یہ فرمانا آپکا کلام کی بابت سے پہلے تھا اور یا اسی شخص کی خصوصیت ہے یا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے خطبہ بند کردیا تھا اتنی دیر کے لئے ۱۲ مترجم۔

۵۲ جمعہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ گاہے آپ رکعات جمعہ میں سے ایک میں سورہ جمعہ اور دوسری میں سورہ منافقون پڑھتے تھے اور گاہے ان کی غیر جیسے آگے آئیگا ۱۲

۵۳ اور جمعہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ گاہے نماز جمعہ وعیدین میں کی ایک رکعت میں سورہ الاعلے اور دوسری میں سورہ الغاشیہ پڑھتے تھے ۱۲

۵۴ کرے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پہلی نماز کے خاتمہ پر کلام کرلے یا مسجد سے نکل جانے کے بعد دوسری نماز شروع کی جائے تاکہ یہ نہ معلوم ہو کہ پہلی ہی نماز سے ہے تاکہ فرض نفلوں سے مخلوط ہو جائیں ۱۲-۱۲

اللّٰهم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیہم اجمعین۔ آمین

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من اغتسل ثم اتى الجمعة

سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص غسل کرے پھر آوے جمعہ میں

فصلى ما قدر له ثم انصت حتى يفرغ الامام من خطبته ثم يصلي معه

پس نماز پڑھے جسقدر اوسکی تقدیر میں ہو پھر چپ ہو جاوے یہانتک کہ فارغ ہو جاوے امام اپنے خطبہ سے

غفر له ما بينه وبين الجمعة الاخرى وفضل ثلثة ايام رواه مسلم

پھر اوسکے ساتھ نماز ادا کرے تو بخشدیے جاتے ہیں اوسکے وہ گناہ جو اوسکے اور جمعہ دوسرے کے درمیان میں

وعنه ان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ذكر يوم الجمعة فقال فيه

ہونگے اور تین روز کی زیادتی ہے اسکو مسلم نے روایت کیا اور انہیں سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جمعہ

ساعة لا يوافقها عبد مسلم وهو قائم يصلي يسال الله عز وجل

کے دن کا ذکر فرمایا پس فرمایا اسکے دن میں ایک گھڑی ہے کہ نہیں موافق ہوتا اوسکو کوئی بندہ مسلم اس حال میں کہ وہ کھڑا ہوا

شيئا الا اعطاه اياه واشار بيده يقللها متفق عليه وفي رواية لمسلم

نماز ادا کرتا ہو کہ دعا کرے خدای عز وجل سے کسی چیز کی مگر دیتا ہے اوسکو وہ چیز اور اشارہ فرمایا آپ نے اپنے ہاتھ سے کہ بیان کرتے تھے اوسکو

وهي ساعة خفيفة وعن ابي بردة رضي الله تعالى عنه عن ابيه قال

گھڑی کی حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کی ایک اور روایت میں ہے وہ گھڑی نازک ہے اور ابو بردہ رضہ سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے کہا

سمعت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يقول هي ما بين ان يجلس الامام

سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے کہ وہ گھڑی امام کے خطبہ کیلئے بیٹھنے اور نماز ادا کرنے

الى ان تقضى الصلوة رواه مسلم ورجح الدارقطني انه من قول ابي

کے درمیان میں ہے۔ اس کو مسلم نے روایت کیا ہے اور دارقطنی نے اسکو ترجیح دی کہ وہ ابو بردہ کا قول ہے۔

بردة وفي حديث عبد الله بن سلام عند ابن ماجة وجابر عند

اور حدیث عبد اللہ بن سلام میں ابن ماجہ کے نزدیک اور حدیث جابر میں ابوداؤد اور

ابي داود والنسائي انها ما بين صلوة العصر الى غروب الشمس وقد اختلف

نسائی کے نزدیک یہ ہے کہ وہ گھڑی مابین نماز عصر سے ہے غروب آفتاب تک اور بیشک اختلاف کیا گیا

فيها على اكثر من اربعين قولا امليتها في شرح البخاري وعن جابر

ہے اوس گھڑی کی تعیین میں چالیس ۵۲ قول سے زیادہ جنکو میں نے شرح بخاری میں لکھا ہے اور جابر

رضي الله تعالى عنه قال مضت السنة ان في كل اربعين فصاعدا

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا گذر گئی سنت یہ کہ چالیس ۵۳ یا زیادہ میں جمعہ ہے اسکو

جمعة رواه الدارقطني باسناد ضعيف وعن سمرة بن جندب رضي

دارقطنی نے روایت کیا اسناد ضعیف کے ساتھ اور سمرہ بن جندب رضی اللہ

الله تعالى عنه ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم كان يستغفر للمؤمنين

عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم بخشش چاہا کرتے تھے مومنین

---

۵۱ نماز الخ اس سے یہ مراد ہے کہ ہر شخص کو جمعہ کے دن غسل کرکے مسجد میں آکر سنت پڑھکر وقت خطبہ امام چپکا بیٹھکر امام سے نماز جمعہ بطریق مشروعہ ادا کرنے پر بڑا ثواب ہے اور یہ مراد نہیں جیسے اہل ظواہر سمجھتے ہیں کہ اگر خطبہ بھی ہوتا ہو جب بھی سنت پڑھکر خاتمہ خطبہ تک چپکا بیٹھا رہے"

۵۲ وہ یہ ہیں ایک یہ جو حدیث کتاب میں ہے دو طلوع فجر سے طلوع آفتاب تک (۳) زوال کے وقت (۴) وقت اذان جمعہ (۵) وقت نماز جمعہ (۶) زوال آفتاب اور نماز جمعہ کے درمیان (۷) زوال سے ایک مثل ہٹ جانے کے وقت (۸) (۹) کی آخری گھڑی (۱۰) جمعہ کے دن کی تیسری گھڑی (۱۱) دو خطبوں کے درمیان (۱۲) جمعہ کے روز صبح کی اذان کے وقت (۱۳) طلوع آفتاب کے بعد پہلی ساعت (۱۴) طلوع آفتاب کے وقت (۱۵) زوال کے بعد جب تک سایہ نصف ہاتھ ہو (۱۶) زوال کے بعد سے جب تک سایہ نصف ہاتھ ہو [illegible] (۱۷) زوال سے لیکر امام کے خطبہ کو جانے تک (۱۸) زوال سے غروب آفتاب تک (۱۹) امام کو خطبہ کو جانے اور نماز کے تکبیر ہونیکے مابین (۲۰) امام کے خطبہ کو جانے کے وقت (۲۱) جمعہ کی اول اذان سے اور امام کے باہر نماز تک (۲۲) تکبیر کے وقت (۲۳) اذان اور امام کے باہر آنے اور تکبیر کے وقت (۲۴) خطبہ کرنے منبر پر پہنچنے خطبہ شروع ہونے تک (۲۵) خطبہ شروع ہونے سے ختم خطبہ تک (۲۶) جب امام دونوں میں بیٹھے (۲۷) جب امام منبر سے اترے (۲۸) جب امام اور لوگ اپنی اپنی جگہ کھڑے ہو جائیں (۲۹) جو وقت رسول خدا [illegible] (۳۰)

والمؤمنات في كل جمعة رواه البزار باسناد لين وعن جابر بن سمرة
اور عورتوں کے لئے ہر جمعہ میں اسکو بزار نے نرم اسناد سے روایت کیا اور جابر بن سمرہ رضی اللہ

رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله تعالى عليه وآله وسلم كان في خطبته
عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم خطبہ میں آیات قرآنیہ ۵۱ پڑھا کرتے تھے

يقرأ آيات من القرآن يذكر الناس رواه ابو داود واصله في مسلم
کر نصیحت فرماتے تھے لوگوں کو اسکو ابو داؤد نے روایت کیا اور اسکی اصل مسلم میں ہے۔

وعن طارق بن شهاب رضي الله تعالى عنه ان رسول الله صلى الله تعالى
اور طارق بن شہاب رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

عليه وسلم قال الجمعة حق واجب على كل مسلم في جماعة الا على اربعة مملوك
فرمایا جمعہ ایک حق ہے جو واجب ہے ہر مسلمان پر جماعت کے ۵۲ مگر چار پر ایک غلام

وامرأة وصبي ومريض رواه ابو داود وقال لم يسمع طارق من النبي صلى
دو عورت سوم نابالغ چہارم بیمار اسکو ابو داؤد نے روایت کیا اور کہا کہ نہیں سنا طارق بن شہاب نے رسول خدا

الله تعالى عليه وسلم واخرجه الحاكم من رواية طارق بن المذكور عن ابي
صلے اللہ علیہ وسلم سے اور حاکم نے اسکی یہ روایت طارق مذکور ابو موسے سے تخریج

موسى وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله
کی ہے۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالے

تعالى عليه وسلم ليس على مسافر جمعة رواه الطبراني باسناد ضعيف وعن
علیہ وسلم نے مسافر پر جمعہ نہیں ۵۳ روایت کیا اسکو طبرانی نے اسناد ضعیف کے ساتھ اور

عبد الله بن مسعود رضي الله تعالى عنه قال كان رسول الله صلى الله
عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جب

تعالى عليه وسلم اذا استوى على المنبر استقبلناه بوجوهنا رواه الترمذي
جب منبر پر سیدھے کھڑے ہوتے تو ہم اپنے چہروں سے آپ کی طرف متوجہ ہوتے اسکو ترمذی نے

باسناد ضعيف وله شاهد من حديث البراء عند ابن خزيمة وعن
اسناد ضعیف سے روایت کیا اور اسکے لئے شاہد ہے حدیث براء سے ابن خزیمہ کے نزدیک۔ اور

الحكم بن حزن رضي الله تعالى عنه قال شهدنا الجمعة مع النبي صلى الله
حکم بن حزن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا حاضر ہوئے ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے

تعالى عليه وسلم فقام متوكئا على عصا او قوس رواه ابو داود باب
ساتھ جمعہ میں پس کھڑے ہوئے آپ لاٹھی ۵۴ یا کمان پر ٹیک لگا کر اسکو ابو داؤد نے روایت کیا

صلوة الخوف عن صالح بن خوات عمن صلى مع النبي صلى الله تعالى
باب خوف کی نماز کے بیان میں صالح بن خوات سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اوس سے جس نے نماز

---

۵۱ قرآنیہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ خطبہ میں آیات قرآنیہ کا پڑھنا مسنون ہے کہ انہیں سے وعظ و نصیحت کی جاتی تھی نہ یہ کہ اِدھر اُدھر کی غیر متعلقہ باتوں و قصوں سے ۱۲

۵۲ واجب ہے الخ اس سے بھی معلوم ہوا کہ نماز جمعہ ذیل کے چار اشخاص کے علاوہ سب پر واجب فرض ہے یعنی غلام اور عورت اور بیمار اور نابالغ لڑکے پر فرض نہیں ۱۲

۵۳ جمعہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ حاشیہ ۵۲ کے چار کے علاوہ ایک مسافر شخص پر بھی جمعہ فرض نہیں جسکے ترک پر اسے گناہ ہو لیکن اگر یہ اشخاص جنپر فرض نہیں اگر ادا کریں تو جمعہ ادا ہو جائے گا عدم فرضیت دفع حرج کے باعث ہے ۱۲

۵۴ لاٹھی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بوقت خطبہ کسی لاٹھی یا کمان وغیرہ جیسی اشیاء پر ٹیک لگا کر خطبہ پڑھنا مسنون ہے جیسے بعض فقیہ خطیبوں کا تعامل ہے اور جو خطیب ایسا نہیں کرتے وہ غلطی پر ہیں ہاتھ میں عصا وغیرہ لیا کریں ۱۲

عَلَيْهِ وَالِهٖ وَسَلَّمَ يَوْمَ ذَاتِ الرِّقَاعِ صَلٰوةَ الْخَوْفِ اَنَّ طَائِفَةً صَفَّتْ مَعَهٗ

پڑھی ہے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ذات رقاع کے دن نماز[1] خوف کہ ایک گروہ نے نماز

وَطَائِفَةٌ وِجَاهَ الْعَدُوِّ فَصَلّٰى بِالَّذِيْنَ مَعَهٗ رَكْعَةً ثُمَّ ثَبَتَ قَائِمًا وَاَتَمُّوْا

پڑھی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اور ایک گروہ دشمن کے سامنے رہا پس آپنے ساتھ والیلو ایک

لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ انْصَرَفُوْا فَصَفُّوْا وِجَاهَ الْعَدُوِّ وَجَاءَتِ الطَّائِفَةُ الْاُخْرٰى

رکعت پڑھائی پھر کھڑے رہے آپ اور اپنی نماز اوس گروہ نے پوری کی اور چلے گئے پھر صف بستہ ہو گئے سامنے

فَصَلّٰى بِهِمُ الرَّكْعَةَ الَّتِيْ بَقِيَتْ ثُمَّ ثَبَتَ جَالِسًا وَاَتَمُّوْا لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ

دشمن کے اور دوسرا گروہ آیا پس اوسکو وہ پڑھائی جو باقی رہی تھی پھر آپ بیٹھے رہے اور انہوں نے اپنی نماز پوری

سَلَّمَ بِهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهٰذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ وَوَقَعَ فِي الْمَعْرِفَةِ لِابْنِ مَنْدَهْ

کرلی پھر آپ نے اونکے ساتھ سلام پھیر دیا حدیث متفق علیہ ہے اور یہ الفاظ مسلم کے ہیں اور ابن مندہ کی تصنیف

عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ عَنْ اَبِيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ

کردہ کتاب معرفہ میں واقع ہوا صالح بن خوات سے وہ اپنے باپ سے اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا جہاد کیا

غَزَوْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِبَلَ نَجْدٍ فَوَازَيْنَا الْعَدُوَّ

میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نجد کی جانب پس مڈبھیڑ کی ہم نے دشمن سے اور

فَصَافَفْنَاهُمْ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلّٰى بِنَا فَقَامَتْ طَائِفَةٌ

صف بستہ کھڑے ہوئے اونکے بالمقابل تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے اور نماز پڑھائی اور ایک گروہ

مَعَهٗ وَاَقْبَلَتْ طَائِفَةٌ عَلَى الْعَدُوِّ وَرَكَعَ بِمَنْ مَعَهٗ وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ

آپکے ساتھ کھڑا ہوا اور ایک گروہ دشمن پر متوجہ ہوا اور رکوع کیا آپ نے اپنے ساتھ کے گروہ کیساتھ اور سجدے کئے دو

انْصَرَفُوْا مَكَانَ الطَّائِفَةِ الَّتِيْ لَمْ تُصَلِّ فَجَاءُوْا فَرَكَعَ بِهِمْ رَكْعَةً وَسَجَدَ

سجدے پھر وہ چلے گئے اوس گروہ کی جگہ جس نے نماز نہیں پڑھی تھی اور آیا دوسرا گروہ پس آپنے اونکے ساتھ رکوع کیا اور سجدے

سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ فَقَامَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمْ فَرَكَعَ لِنَفْسِهٖ رَكْعَةً وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ

کئے دو سجدے پھر سلام پھیر دیا پھر کھڑا رہا ہر ایک اون میں سے اور رکوع کیا اپنے لئے اور کئے دو سجدے (حدیث)

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ شَهِدْتُّ

متفق علیہ اور الفاظ بخاری کے ہیں اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا حاضر ہوا میں رسول

مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الْخَوْفِ فَصَفَفْنَا صَفَّيْنِ صَفٌّ خَلْفَ

خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز خوف میں پس ہم نے دو صفیں بنائیں ایک صف پیچھے

رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْعَدُوُّ بَيْنَنَا وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ فَكَبَّرَ النَّبِيُّ صَلَّى

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے اور حال یہ ہے کہ دشمن ہمارے اور قبلہ کے مابین تھا پس نبی

اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَبَّرْنَا جَمِيْعًا ثُمَّ رَكَعَ فَرَكَعْنَا جَمِيْعًا ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهٗ مِنَ

صلے اللہ علیہ وسلم نے تکبیر کہی اور ہم سب نے تکبیر کہی پس آپنے رکوع کیا تو ہم سب نے رکوع کیا پھر آپنے اپنے سر کو اٹھایا

---

[1] خوف الخ اس حدیث سے طریق ادائے نماز خوف بدیں طور معلوم ہوا کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے لشکر کی دو جماعت بنا کر ایک جماعت سے صرف ایک رکعت پڑھا دی جب پھر وہ جماعت دشمن کے سامنے چلی گئی اور دوسری جماعت جو پہلے دشمن کے مقابل کھڑی تھی وہ آئی اور باقی دوسری رکعت آپنے اس کو پڑھائی جب پھر یہ صف مقابلہ دشمن چلی گئی اور آپ نے سلام پھیر دیا کہ سفر تھا اور پہلی جماعت آکر بلا قرارت اپنی نماز ادا کریگی کہ گویا امام کے پیچھے ہے اور جب یہ جماعت اپنی نماز ختم کر کے برمقابلہ دشمن چلی جائے گی تو پھر دوسری جماعت اپنی دوسری فوت شدہ رکعت قرارت سے ادا کر کے سلام پھیریگی کیونکہ یہ مسبوق ہیں - نیز کتب فقہ میں مسطور ہے کہ آپنے اس طرح اسلئے کیا ہوگا کہ آپکے علاوہ کسی دوسرے کے پیچھے دوسری جماعت نماز نہ پڑھتی ہوگی - وغیرہ وغیرہ کہ آپکے پیچھے نماز کا ادا کرنا بڑی فضیلت کا باعث ہے اگر آنحضرت کے علاوہ اور کسی وقت ایسی صورت واقعہ ہو جائے تو جداگانہ امام سے دو جماعت کر کے نماز پڑھنی چاہیئے اگر اس حدیث کی طرح کیا جائے جب بھی نماز جائز

الرُّكُوعِ وَرَفَعْنَا جَمِيعًا ثُمَّ انْحَدَرَ بِالسُّجُودِ وَالصَّفُّ الَّذِي يَلِيهِ وَقَامَ

رکوع سے اور ہم سب نے اٹھایا سر پھر جھکے آپ سجدہ کیواسطے اور وہ صف جو آپکے متصل تھی اور کھڑی رہی وہ

الصَّفُّ الْمُؤَخَّرُ فِي نَحْرِ الْعَدُوِّ فَلَمَّا قَضَى السُّجُودَ قَامَ الصَّفُّ الَّذِي

صف جو پیچھے تھی دشمن کی جانب ٥١ پس جبکہ ادا کر چکے سجدہ کو تو کھڑی ہوگئی وہ صف جو متصل تھی آپکے

يَلِيهِ فَذَكَرَ الْحَدِيثَ وَفِي رِوَايَةٍ ثُمَّ سَجَدَ وَسَجَدَ مَعَهُ الصَّفُّ الْأَوَّلُ

پس ذکر کیا حدیث کو اور ایک روایت میں ہے کہ پھر سجدہ کیا آپنے اور سجدہ کیا آپ کے ساتھ صف اول نے پھر جب

فَلَمَّا قَامُوا سَجَدَ الصَّفُّ الثَّانِي ثُمَّ تَأَخَّرَ الصَّفُّ الْأَوَّلُ وَتَقَدَّمَ الصَّفُّ

وہ کھڑے ہوگئے تو سجدہ کیا صف ثانی نے پھر صف اول پیچھے کو ہوگئی اور صف ثانی آگے کو

الثَّانِي وَذَكَرَ مِثْلَهُ وَفِي آخِرِهِ ثُمَّ سَلَّمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور ذکر کیا اسی کی مثل آخر میں (یوں ہے) کہ پھر سلام پھیرا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

وَسَلَّمْنَا جَمِيعًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلِأَبِي دَاوُدَ عَنْ أَبِي عَيَّاشٍ الزُّرَقِيِّ

سب نے اسکو مسلم نے روایت کیا اور ابوداؤد کے لیئے ابو عیاش زرقی سے اسکی

مِثْلُهُ وَزَادَ أَنَّهَا كَانَتْ بِعُسْفَانَ وَلِلنَّسَائِيِّ مِنْ وَجْهٍ آخَرَ عَنْ جَابِرٍ

مثل ہے اور زیادہ کیا یہ کہ یہ نماز مقام عسفان میں تھی اور نسائی کیلئے دوسری سند سے جابر سے روایت ہے

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ صَلَّى بِطَائِفَةٍ مِنْ أَصْحَابِهِ رَكْعَتَيْنِ

کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی ایک گروہ کو اپنے صحابہ میں سے دو رکعتیں۔

ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ صَلَّى بِآخَرِينَ أَيْضًا رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ وَمِثْلُهُ لِأَبِي دَاوُدَ

پھر سلام پھیرا پھیر نماز پڑھائی دوسرے کو بھی دو رکعتیں ٥٢ پھر سلام پھیرا اور اسکی مثل ابوداؤد کے لیئے

عَنْ أَبِي بَكْرَةَ وَعَنْ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ

ابو بکرہ سے روایت ہے اور حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ

تَعَالَى عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ صَلَّى صَلَاةَ الْخَوْفِ بِهَؤُلَاءِ رَكْعَةً وَهَؤُلَاءِ رَكْعَةً

علیہ وسلم نے نماز پڑھائی خوف کی ان لوگوں کو ایک رکعت ٥٣ اور دوسروں کو ایک رکعت

وَلَمْ يَقْضُوا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَ

اور نہیں قضا کی انہوں نے دوسری رکعت اسکو احمد اور ابوداؤد اور نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان نے

مِثْلُهُ عِنْدَ ابْنِ خُزَيْمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ

اسکو صحیح بتایا اور اسی کی مثل ابن خزیمہ کے نزدیک ابن عباس سے مروی ہے اور ابن عمر نے روایت کی ہے

تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَاةُ الْخَوْفِ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز خوف ایک

رَكْعَةٌ عَلَى أَيِّ وَجْهٍ كَانَ رَوَاهُ الْبَزَّارُ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَعَنْهُ مَرْفُوعًا

رکعت ہے جس طریقہ سے ہو سکے بزار نے اسناد ضعیف کے ساتھ روایت کیا اور

---

٥١ مذہب حنفی میں جو طریق نماز خوف کتب فقہ کے اندر لکھا ہے اوس کی دلیل وہ روایت ہے جو نزد ابی داؤد میں ابن مسعود اور تمام صحاح ستہ میں ابن عمر سے مروی ہے ١٢ مترجم

٥٢ دوالخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپنے ایک جماعت کو بھی دو رکعات پڑھائیں اور دوسری کو بھی اتنی ہی اور ہر ایک کو بعد سلام پھیرا لیکن صحیح مسلم وغیرہ کی احادیث کے مخالف ہے لہذا یہ مستند نہ ہوگی ١٢

٥٣ رکعت الخ یہاں سے بھی معلوم ہوا کہ آپ نے نماز خوف بحالت سفر ہر ایک طائفہ و گروہ کو ایک ایک رکعت پڑھائی جب آپ کی دو ہوگئیں تو سلام پھیر کر اپنی نماز تمام کرلی ١٢

٥٤ رکعت الخ اس سے جو معلوم ہوتا ہے وہ ظاہر پر محمول نہیں بلکہ مطلب یہ ہے کہ بحالت جماعت ایک امام کی صورت میں ہر طائفہ ایک رکعت پڑھے کہ دوسرا مقابل دشمن ہو اور یہ بھی معلوم ہوا کہ بحالت جنگ جس طرف رخ کرنا ممکن ہو۔ اسی طرف کرکے نماز ادا کی جائے ١٢-١٢-١٢

لَيْسَ فِي صَلٰوةِ الْخَوْفِ سَهْوٌ أَخْرَجَهُ الدَّارَقُطْنِيُّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ

اور انہیں سے مرفوعاً روایت ہے کہ نماز خوف میں سہو نہیں اسکو دارقطنی نے اسناد ضعیف کیساتھ روایت کیا۔

## بَابُ صَلٰوةِ الْعِيدَيْنِ

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ

باب عیدین کی نماز کے بیان میں حضرت عائشہ رضہ سے روایت ہے کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ الْفِطْرُ يَوْمَ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ فطر کا دن وہ ہے

يُفْطِرُ النَّاسُ وَالْأَضْحٰى يَوْمَ يُضَحِّي النَّاسُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

جسدن لوگ افطار کریں سلہ اور اضحے کا دن وہ ہے جس دن لوگ قربانی کریں اسکو ترمذی نے روایت

وَعَنْ أَبِي عُمَيْرِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ عُمُومَةٍ لَهُ مِنَ الصَّحَابَةِ أَنَّ رَكْبًا جَاؤُوا

کیا۔ اور ابو عمیر بن انس رضہ سے روایت ہے وہ اپنی پھوپھی سے روایت کرتے ہیں جو صحابیہ ہیں کہ کچھ سوار لوگ آئے آپ کے

فَشَهِدُوا أَنَّهُمْ رَأَوُا الْهِلَالَ بِالْأَمْسِ فَأَمَرَهُمُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

پاس پس گواہی دی کہ چاند کل گذشتہ دیکھا ہے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اون کو حکم دیا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُفْطِرُوا وَإِذَا أَصْبَحُوا يَغْدُوا إِلٰى مُصَلَّاهُمْ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو

کہ افطار کریں اور جب صبح کریں تو اپنی عید گاہ میں جائیں اسکو احمد اور ابو داؤد نے روایت

دَاوُدَ وَهٰذَا لَفْظُهُ وَإِسْنَادُهُ صَحِيحٌ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ

کیا اور یہ اسکے الفاظ ہیں اور اسناد اسکا صحیح ہے اور انس رضہ سے روایت ہے کہا تھے رسول

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَغْدُو يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَأْكُلَ تَمَرَاتٍ

خدا صلے اللہ علیہ وسلم نہیں صبح کرتے تھے عید الفطر کے روز یہانتک کہ کھا لیتے تھے چند چھوہارے

يَأْكُلُهُنَّ وِتْرًا أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَفِي رِوَايَةٍ مُعَلَّقَةٍ وَوَصَلَهَا أَحْمَدُ وَ

کھاتے آپ انکو شمار میں طاق اسکی بخاری نے تخریج کی اور ایک روایت میں جو معلق ہے اور احمد نے اسکو موصول کیا ہے۔

يَأْكُلُهُنَّ أَفْرَادًا وَعَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

(یوں ہے) کہ کھاتے تھے آپ انکو طاق کا عدد اور ابن بریدہ [illegible]

اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَطْعَمَ وَلَا يَطْعَمُ يَوْمَ الْأَضْحٰى

صلے اللہ علیہ وسلم نہیں نکلتے تھے عید الفطر کے روز یہانتک کہ کھا لیتے تھے اور نہیں کھاتے تھے عید الضحے

حَتّٰى يُصَلِّيَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ

کے دن یہانتک کہ نماز پڑھ لیتے اسکو احمد اور ترمذی نے روایت کیا اور ابن حبان نے صحیح کہا اور ام عطیہ رضہ سے روایت

قَالَتْ أُمِرْنَا أَنْ نُخْرِجَ الْعَوَاتِقَ وَالْحُيَّضَ فِي الْعِيدَيْنِ يَشْهَدْنَ الْخَيْرَ وَدَعْوَةَ

ہے کہا حکم کئے گئے ہم اسکا کہ نکالیں بالغ اور جوان لڑکیوں کو اور حیض والیوں کو [illegible]

الْمُسْلِمِينَ وَيَعْتَزِلُ الْحُيَّضُ الْمُصَلّٰى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ

اور مسلمانوں کی دعا میں [illegible]

---

سلہ کریں الخ اس حدیث سے عید الفطر و عید الضحی کی وجہ تسمیہ معلوم ہوگئی کہ اُسے اسلئے کہتے ہیں کہ اس دن لوگ افطار کر دیتے ہیں اور عید الضحی کو اضحی اسلئے کہتے ہیں کہ اسدن قربانی کی جاتی ہے چونکہ ضحو قربانی وغیرہ کے معنی میں مستعمل ہے ۱۲۔

سلہ عید الفطر الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید الفطر کے دن کچھ میٹھی چیز کھا کر عید گاہ کو جانا مسنون ہے اور عید الضحے کو بلا کھائے کہ واپس آکر قربانی کے گوشت سے افطار کرے جو موجب ثواب کثیرہ ہے ۱۲۔

سلہ حنفیہ کے نزدیک عورتوں کا عید گاہ میں جانا درست نہیں اسلئے کہ رسول خدا صلعم کے زمانہ میں انکا جانا صرف مباح تھا۔ اور اوس کی اباحت ان قیود کیساتھ تھی کہ کپڑے عمدہ نہ ہوں خوشبو نہ لگی ہو زیور بجتا ہوا نہ پہنتی ہوں جیسا کہ ابو داؤد اور مسلم کے روایات سے معلوم ہوتا ہے اور چونکہ اس زمانہ میں وہ شرائط مفقود ہیں اسلئے کہ مشاہدہ خود شاہد ہے اور خود حضرت عائشہ رضہ کا ارشاد ہے کہ آنحضرت صلعم اگر عورتوں کی یہ حرکات دیکھتے جو انہوں نے اب ایجاد کی ہیں تو اون کو مساجد سے روکدیتے جیسے کہ بنی اسرائیل کی عورتیں روکدی گئیں اب اباحت بھی نہ رہی اور حدیث سے اہل حدیث خود [illegible]

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

وَاَبُوْبَكْرٍ وَّعُمَرُ يُصَلُّوْنَ الْعِيْدَيْنِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ

اور ابوبکر اور عمر نماز پڑہتے تھے دونوں عیدوں کی خطبہ سے پہلے ٥١ (حدیث) متفق علیہ ہے اور

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى يَوْمَ

ابن عباس رضہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے عید کے دن نماز پڑہی

الْعِيْدِ رَكْعَتَيْنِ لَمْ يُصَلِّ قَبْلَهُمَا وَلَا بَعْدَهُمَا اَخْرَجَهُ السَّبْعَةُ وَعَنْهُ اَنَّ

دو رکعتیں نہ نماز پڑہی پہلے اُن سے نہ ٥٢ بعد میں اون سے اسکی ساتوں نے تخریج کی اور انہیں سے روایت ہے

النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الْعِيْدَ بِلَا اَذَانٍ وَّلَا اِقَامَةٍ اَخْرَجَهُ اَبُوْ

کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا کی عید کی بلا اذان ٥٣ اور بلا تکبیر اس کی ابوداؤد نے تخریج کی۔

دَاوُدَ وَاَصْلُهُ فِي الْبُخَارِيِّ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كَانَ

اور اسکی اصل بخاری میں ہے اور ابوسعید خدری رضہ سے روایت ہے کہا تھے

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُصَلِّيْ قَبْلَ الْعِيْدِ شَيْئًا فَاِذَا رَجَعَ اِلٰى

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نہیں نماز پڑہتے تھے عید سے پہلے کچھ پھر جب لوٹتے اپنے مکان کی

مَنْزِلِهٖ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ وَعَنْهُ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى

طرف تو نماز پڑہتے دو رکعتیں اسکو ابن ماجہ نے اسناد حسن سے روایت کیا اور انہیں سے روایت ہے کہ تھے نبی صلے

اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ وَالْاَضْحٰى اِلَى الْمُصَلّٰى وَاَوَّلُ شَيْءٍ يَّبْدَاُ

اللہ علیہ وسلم نکلتے عید الفطر اور عید الضحٰے کے روز عیدگاہ کیجانب اور سب سے پہلی چیز جسکو شروع میں کرتے

بِهِ الصَّلٰوةُ ثُمَّ يَنْصَرِفُ فَيَقُوْمُ مُقَابِلَ النَّاسِ وَالنَّاسُ عَلٰى صُفُوْفِهِمْ فَيَعِظُهُمْ

وہ نماز ہوتی پھر اوس سے فارغ ہوکر لوگوں کے مقابل کھڑے ہوتے اور لوگ اپنی صفوں پر قائم ہوتے پس انکو نصیحت

وَيَاْمُرُهُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ

فرماتے اور حکم کرتے متفق علیہ ہے اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں باپ اپنے سے وہ اپنے دادا سے

قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلتَّكْبِيْرُ فِي الْفِطْرِ سَبْعٌ فِي الْاُوْلٰى وَ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ عید الفطر میں ٥٤ سات تکبیریں ہیں پہلی رکعت میں اور

خَمْسٌ فِي الْاٰخِرَةِ وَالْقِرَاءَةُ بَعْدَهُمَا كِلْتَيْهِمَا اَخْرَجَهُ اَبُوْدَاوُدَ وَنَقَلَ

پانچ دوسری میں ہیں اور قرأت دونوں میں تکبیروں کے بعد ہے اسکی ابوداؤد نے تخریج کی اور

التِّرْمِذِيُّ عَنِ الْبُخَارِيِّ تَصْحِيْحَهٗ وَعَنْ اَبِيْ وَاقِدٍ اللَّيْثِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

ترمذی نے بخاری سے اسکا صحیح ہونا نقل کیا اور ابوواقد لیثی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

عَنْهُ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَاُ فِي الْاَضْحٰى وَالْفِطْرِ

کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پڑہتے ٥٥ تھے عید الضحٰے میں اور عید الفطر میں

٥١ پہلے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر دو عیدین ادا کرنے کے بعد خطبہ پڑھنا مسنون ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہی معمول تھا ١٢

٥٢ نہ بعد الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز عید سے پہلے اور بعد عیدگاہ میں آپ کوئی نفل نہین پڑھتے تھے اور عیدگاہ سے واپسی پر گھر آکر نوافل پڑہتے تو جیسے آیندہ حدیث سے ثابت ہوتا ہے ١٢

٥٣ بلا اذان الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید کی نمازوں کے لئے اذان و اقامت نہین ١٢

٥٤ حنفیہ کے نزدیک رکعت اولیٰ مین قررت سے پہلے چار تکبیرین اور رکعت ثانیہ مین قرارت کے بعد اور دلیل اسی باب مین ابو موسےٰ اور حذیفہ اور ابن مسعود کی احادیث ہین جو آگے آرہی ہین ١٢ مترجم

٥٥ پڑھتے الخ اس سے معلوم ہوا کہ آپ گاہے نماز عیدین کی ایک رکعت مین سورہ قٓ اور دوسری مین سورہ اِقْتَرَبَت پڑھتے ١٢-١٢

بق وَاقْتَرَبَتْ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جَابِرٍ رضـ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى
سورہ ق اور اقتربت اسکی مسلم نے تخریج کی اور جابر رضـ سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ

اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَانَ يَوْمُ الْعِيدِ خَالَفَ الطَّرِيقَ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ
علیہ وسلم جب عید کا دن ہوتا تو رستہ بدل سلہ لیتے اسکی بخاری نے تخریج کی

وَلِأَبِي دَاوُدَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ نَحْوُهُ وَعَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَدِمَ
اور ابو داؤد کے لیئے ابن عمر سے اسکی مثل ہے اور انس رضـ سے روایت ہے کہا تشریف لائے

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةَ وَلَهُمْ يَوْمَانِ يَلْعَبُونَ
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم مدینہ میں اور انکے لیئے دو دن تھے جن میں وہ کھیل کیا کرتے

فِيهِمَا فَقَالَ قَدْ أَبْدَلَكُمُ اللهُ بِهِمَا خَيْرًا مِنْهُمَا يَوْمَ الْأَضْحَى وَيَوْمَ الْفِطْرِ أَخْرَجَهُ
تھے تو آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالے نے انسے بہتر سلہ بدل دیا عید الضحے اور (۲) عید الفطر کے دن ابو داؤد

أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ بِإِسْنَادٍ صَحِيحٍ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ
اور نسائی نے صحیح اسناد کے ساتھ اسکی تخریج کی اور صحیح بتایا اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

مِنَ السُّنَّةِ أَنْ تَخْرُجَ إِلَى الْعِيدِ مَاشِيًا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَعَنْ
سنت یہ ہے کہ جاوے عید کو پیدل سلہ اسکو ترمذی نے روایت کیا اور اسکو حسن بتلایا اور ابو

أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّهُمْ أَصَابَهُمْ مَطَرٌ فِي يَوْمِ عِيدٍ فَصَلَّى
ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان لوگوں کو عید کے دن بارش پہنچی پس ان کو

بِهِمُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَاةَ الْعِيدِ فِي الْمَسْجِدِ رَوَاهُ أَبُو
نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی عید کی مسجد میں سلہ اسکو ابو داؤد نے نرم

دَاوُدَ بِإِسْنَادٍ لَيِّنٍ بَابُ صَلَاةِ الْكُسُوفِ عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ
اسناد کے ساتھ بیان کیا باب گہن کی نماز کے بیان میں مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ انْكَسَفَتِ الشَّمْسُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى
سے روایت ہے کہا گرہن لگا آفتاب کو زمانہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم میں جس دن

اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ مَاتَ إِبْرَاهِيمُ فَقَالَ النَّاسُ انْكَسَفَتِ الشَّمْسُ
انتقال ہوا صاحبزادہ ابراہیم کا تو لوگ کہنے لگے گرہن لگا آفتاب ابراہیم کے انتقال

لِمَوْتِ إِبْرَاهِيمَ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ
کے باعث تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیشک آفتاب اور چاند

آيَتَانِ مِنْ آيَاتِ اللهِ لَا يَنْكَسِفَانِ لِمَوْتِ أَحَدٍ وَلَا لِحَيَاتِهِ فَإِذَا
دو نشان ہیں خدا تعالے کی نشانیوں میں سے نہیں گہنتے کسی کی موت سلہ اور نہ کسی کی زندگی کی

رَأَيْتُمُوهَا فَادْعُوا اللهَ وَصَلُّوا حَتَّى تَنْكَشِفَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ
وجہ سے پس جب تم ایسا دیکھو تو دعا کرو خدا تعالے سے اور نماز پڑھو یہاں تک کہ کھل جاوے حدیث متفق علیہ ہے اور

---

سلہ بدل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید کے دن جس راستہ سے انسان جائے اسکے علاوہ دوسرے راستہ سے واپس ہو تاکہ کفار پر شعائر اسلام کی ہیبت ہو اور بہت مواضع نماز کے لئے شہادت عبادت دین ۱۲

سلہ بدل الخ کتب تواریخ اسلام میں ہے کہ سب سے پہلے عید الفطر اسلام سلہ ھ میں واقع ہوئی - کہ جیسے یہود کے لئے دو دن خوشی کے تھے ان سے تمکو اللہ تعالی نے فطر اور ضحیٰ کا دن بخشا ۱۲

سلہ پیدل الخ معلوم ہوا کہ عیدگاہ میں پیادہ چلکر آنا جانا مسنون ہے ۱۲

سلہ مسجد الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ ضرورت بارش وغیرہ کے باعث مساجد میں عید کا پڑھنا جائز ہے ۱۲

سلہ موت الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ سورج و چاند گرہن کسی ولی نبی بزرگ وغیرہ کی موت و حیات کے باعث نہیں ہوتا ہے بلکہ یہ حکم الہی ہے - جب یہ دیکھو تو اللہ تعالے سے دعا مانگو اور نماز خسوف و کسوف پڑھو - حتی کہ ان سے یہ تکلیف دور ہو جائے ۱۲

اسْتَغْفِرُوا لِأَخِيكُمْ وَسَلُوا لَهُ التَّثْبِيتَ فَإِنَّهُ الْآنَ يُسْأَلُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ

مغفرت طلب کرو اپنے بھائی کے لئے اور تثبیت لے کی اوسکے لئے دعا مانگو کیونکہ وہ اب سوال کیا جائیگا اسکو ابو

وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ ضَمْرَةَ بْنِ حَبِيبٍ أَحَدِ التَّابِعِينَ قَالَ كَانُوا

داؤد نے روایت کیا اور حاکم نے اسکی تصحیح کی اور ضمرہ بن حبیب تابعی سے روایت ہے کہا کہ لوگ مستحب جانتے تھے جب

يَسْتَحِبُّونَ إِذَا سُوِّيَ عَلَى الْمَيِّتِ قَبْرُهُ وَانْصَرَفَ النَّاسُ عَنْهُ أَنْ يُقَالَ

میت کی قبر کو ہموار کر دیا جائے اور لوگ وہاں سے لوٹ آئیں اس بات کو کہ کہا جائے اوس کی قبر کے پاس

عِنْدَ قَبْرِهِ يَا فُلَانُ قُلْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ يَا فُلَانُ قُلْ رَبِّيَ اللهُ

اے فلان کہہ لا الہ الا اللہ تین بار اے فلان کہہ کہہ میرا رب خدا ہے

وَدِينِيَ الْإِسْلَامُ وَنَبِيِّي مُحَمَّدٌ رَوَاهُ سَعِيدُ بْنُ مَنْصُورٍ مَوْقُوفًا وَلِلطَّبَرَانِيِّ

اور میرا دین اسلام اور میرے نبی محمد صلے اللہ علیہ وسلم اسکو سعید بن منصور نے موقوفا روایت کیا اور طبرانی

نَحْوُهُ مِنْ حَدِيثِ أَبِي أُمَامَةَ مَرْفُوعًا مُطَوَّلًا وَعَنْ بُرَيْدَةَ بْنِ الْحُصَيْبِ

کے لئے مثل اوسکے ہے حدیث ابو امامہ سے مرفوعا طویل حدیث۔ اور بریدہ بن حصیب

الْأَسْلَمِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اسلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے میں نے تمکو منع کیا

كُنْتُ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُورِ فَزُورُوهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ زَادَ التِّرْمِذِيُّ

کیا تھا قبروں کی زیارت سے پس زیارت کرو ان کی اسکو مسلم نے روایت کیا ترمذی نے زیادہ کیا

فَإِنَّهَا تُذَكِّرُ الْآخِرَةَ زَادَ ابْنُ مَاجَهْ مِنْ حَدِيثِ ابْنِ مَسْعُودٍ وَتُزَهِّدُ فِي

کیونکہ وہ یاد دلاتی ہے آخرت کو زیادہ کیا ابن ماجہ نے حدیث ابن مسعود سے اور دنیا سے رغبت

الدُّنْيَا وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى

ہٹاتی ہے۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ زَائِرَاتِ الْقُبُورِ أَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ

نے قبروں کی زیارت کرنے والی عورتوں پر لعنت کی فرمائی ترمذی نے اسکی تخریج کی اور ابن حبان

أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ لَعَنَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ

نے اسکو صحیح کہا اور ابو سعید خدری رض سے روایت ہے لعنت فرمائی رسول خدا صلے اللہ

تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّائِحَةَ وَالْمُسْتَمِعَةَ أَخْرَجَهُ أَبُو دَاوُدَ وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ

علیہ وسلم نے نوحہ کرنے والی اور اوسکے سننی والی پر ابوداؤد نے اسکی تخریج کی اور ام عطیہ

رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ أَخَذَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا عہد لیا ہم پر رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کا کہ نہ نوحہ کریں ہم

أَنْ لَا نَنُوحَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے

---

لہ تثبیت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دفن میت کے بعد میت کو لئے بخشش اور سوال وجواب منکر نکیر مین ثابت قدم رہنے کی دعا کی جائے ۱۲

کہ الخ یہ کلمات بھی اس اثر مین وارد ہین کہ لوگون کے واپس آجانے کے بعد کہے جاوین ۱۲

سے منع الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پہلے آپنے مردوں کو بھی زیارت قبور سے منع فرمایا تھا تاکہ ممنوعات شرعیہ کے مرتکب نہ ہوں۔ رونے چلانے نہ لگیں یا قبروں سے مدد نہ خاص کیا کریں یا پوجا پاٹ نہ کرنے لگ جاوین چونکہ شروع اسلام تھا جس مین شعائر اسلامیہ شائع نہ ہوئے تھے جب شائع ہو گئے تو آپنے زیارت قبور کی اجازت دیدی کہ وہان سے جاکر عبرت حاصل کرو اور مردوں کو قرآن مجید سے پڑھکر ثواب بخشو ۱۲

سہ لعنت الخ اس سے معلوم ہوا کہ عورتوں کے لئے زیارت قبور منع ہے کہ جاہل طائفہ ہے جو ممنوعات شرعیہ سے باز آنے والا نہیں ہے الا ماشاء اللہ اور نیز غیر محرمون سے خلط وملط وفتنہ کا خوف ہے

ہ نوحہ الخ اس حدیث سے

تعالیٰ علیہ وسلم قال المیت یعذب فی قبرہ بما نیح علیہ متفق

فرمایا میت کو عذاب دیا جاتا ہے اس کی قبر میں بوجہ اوس کے کہ نوحہ کیا جاوے اوس پر

علیہ ولہما نحوہ عن المغیرۃ بن شعبۃ وعن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(حدیث) متفق علیہ ہے اور اون دونوں کے لئے اوسی کی مثل ہے مغیرہ بن شعبہ رض سے۔ اور انس رضی اللہ

قال شہدت بنتاً للنبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تدفن ورسول اللہ

عنہ سے روایت ہے کہا حاضر ہوا میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی کے دفن پر اور رسول

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جالس عند القبر فرأیت عینیہ تدمعان

خدا صلے اللہ علیہ وسلم قبر کے پاس بیٹھے تھے پس دیکھا میں نے آپ کی آنکھوں کو بہا رہی تھیں اسکو بخاری نے

رواہ البخاری وعن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی صلی

روایت کیا۔ اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال لا تدفنوا موتاکم باللیل الا ان تضطروا

مت دفن کرو اپنے مردوں کو رات میں مگر یہ کہ مجبور ہو جاؤ اس کی طرف

الیہ اخرجہ ابن ماجۃ واصلہ فی مسلم لکن قال زجر ان یقبر

اسکی ابن ماجہ نے تخریج کی اور اس کی اصل مسلم میں ہے لیکن کہا کہ سخت منع کیا اس سے کہ دفن

الرجل فی اللیل حتی یصلی علیہ وعن عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ

کیا جائے آدمی رات میں [2] یہانتک کہ نماز پڑھی جائے اوسپر۔ اور عبد اللہ بن جعفر سے روایت ہے کہا جب

تعالیٰ عنہ قال لما جاء نعی جعفر حین قتل قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

جعفر کی موت کی خبر آئی جبکہ وہ مقتول ہوئے تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

علیہ وسلم اصنعوا لآل جعفر طعاماً فقد اتاہم ما یشغلہم اخرجہ

تیار کرو اولاد جعفر کے لئے کھانا [3] کیونکہ اون کے پاس یہی خبر آئی ہے جو اون کو مشغول کردے گی

الخمسۃ الا النسائی وعن سلیمان بن بریدۃ عن ابیہ قال کان رسول

(غم و ہم میں) اس کی پانچوں نے سوا نسائی کے تخریج کی۔ اور سلیمان بن بریدہ کہ روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں

اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یعلمہم اذا خرجوا الی المقابر ان یقولوا

اپنے باپ سے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم تعلیم دیتے تھے اون کو جب جاتے وہ قبرستان [4] میں اس کی کہ

السلام علی اہل الدیار من المؤمنین والمسلمین وانا ان شاء اللہ

کہیں سلامتی ہو جیو تم پر اے گھر والو ایماندارو اور مسلمانو اور بیشک ہم اگر چاہے گا

تعالیٰ بکم لاحقون نسأل اللہ لنا ولکم العافیۃ رواہ مسلم وعن

خدا تعالیٰ تو تمہارے ساتھ ملنے والے ہیں سوال کرتے ہیں ہم اللہ سے اپنے اور تمہارے لیے عافیت کا اسکو مسلم

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال مر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

روایت کیا۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا گذرے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم مدینہ کی قبروں پر پس آپ

---

[1] اس حدیث میں جمہور کا یہ قول ہے کہ میت کو اوس وقت عذاب دیا جائے گا۔ کہ اپنے اوپر رونے کی وصیت کر گیا ہو یا اپنی زندگی میں نوحہ کے طور پر اوس کو پسند کرتا ہو واللہ اعلم ۱۲ مترجم

[2] یہ ممانعت اوس وقت ہے کہ جب رات کو دفن کرنے میں کسی بات میں نقص کا خوف ہو ورنہ نہیں جیسا کہ اگلی حدیث اسپر دال ہے ۱۲

[3] کھانا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اہل مصیبت کی دعوت کی جاتے لیکن اہل مصیبت کو طعام طلب کرنا ہرگز نہیں جیسے بعض ملکوں میں منحوس بری اور بدعت سے شرعی رواج ہے اور یہ بات ایک حدیث میں مروی ہے کہ ایک میت والوں نے دعوت آپکی مع صحابہ کی تو آپ نے قبول فرمائی نہی جب ہے کہ اس مال کا کوئی نابالغ نہ ہو اور خیرات کرنے والا صاحب استطاعت ہو ۱۲

[4] قبرستان الخ اس حدیث میں قبرستان میں جاکر مذکورہ دعا پڑھنے کی ہدایت کی گئی ہے ۱۲

[5] آنکھوں الخ یہاں سے معلوم ہوا کہ بلا نوحہ صرف درد و غم کے باعث رونا موجب عذاب نہیں جس میں آواز نہ ہو۔ اگر بےقصدا آواز نکلی ہے تو معذور ہے ۱۲

وسلم بقبور المدينة فاقبل عليهم بوجهه فقال السلام عليكم
اون پر متوجہ ہوئے ۔ اور فرمایا سلامتی ہو تم پر اے قبروں

يا اهل القبور يغفر الله لنا ولكم انتم سلفنا ونحن بالاثر رواه
والو بخشدے اللہ ہمکو اور تم کو تم پہلے ہو اور ہم پیچھے روایت کیا اسکو

الترمذي وقال حسن وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت قال
ترمذی نے اور کہا حسن ہے ۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لا تسبوا الاموات فانهم قد
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مت برا کہو مردوں کو کیونکہ وہ پہنچ گئے اوسکو جو

افضوا الى ما قدموا رواه البخاري وروى الترمذي عن المغيرة
انہوں نے پہلے کیا اوسکو بخاری نے روایت کیا اور روایت کیا اسکو ترمذی نے مغیرہ سے

نحوه لكن قال فتؤذوا الاحياء كتاب الزكوة عن ابن عباس
اوسکی مثل لیکن کہا کہ دو تکلیف دو زندوں کو ۔ کتاب زکوۃ کے احکام میں ۔ ابن عباس

رضي الله تعالى عنهما ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم بعث معاذ
رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بھیجا معاذ رضی اللہ عنہ کو

رضي الله تعالى عنه الى اليمن فذكر الحديث وفيه ان الله قد افترض
یمن کی طرف پس ذکر کیا حدیث کو اور اوس میں یہ ہے کہ اللہ تعالے نے فرض کیا اوپر

عليهم صدقة في اموالهم تؤخذ من اغنيائهم فترد على فقرائهم متفق
صدقہ اون کے مالوں میں لیا جائے اون کے مالداروں سے اور دیدیا جاوے اون کے فقیروں کو (حدیث)

عليه واللفظ للبخاري وعن انس رضي الله تعالى عنه ان ابا بكر الصديق
متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں ۔ اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے

رضي الله تعالى عنه كتب له هذه فريضة الصدقة التي فرضها
اون کو لکھا یہ فرض صدقہ ہے کہ فرض کیا ہے اوس کو

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم على المسلمين والتي امر الله بها رسوله
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام مسلمانوں پر اور وہ زکوۃ کہ حکم کیا ہے اللہ نے

في كل اربع وعشرين من الابل فما دونها الغنم في كل خمس شاة
اوس کا اپنے رسول کو ہر چوبیس اونٹوں میں یا اوس سے سوا میں بکری ہر پانچ میں ایک بکری

فاذا بلغت خمسا وعشرين الى خمس وثلاثين ففيها بنت مخاض انثى فان لم
پس جب پچیس کو پہنچ جاوے پینتیس تک تو اوس میں بنت مخاض ہے مادہ پس اگر وہ

تكن فابن لبون ذكر فاذا بلغت ستا وثلاثين الى خمس واربعين ففيها بنت
نہ ہو تو ابن لبون نر پس جب پہنچ جاوے چھتیس کو پینتالیس تک تو اوس میں بنت

---

ا۔ متوجہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ قبور کی زیارت ان کی طرف متوجہ ہوکر کی جائے اور یہاں دوسری دعا مذکور ہے گویا آپ کبھی کوئی بھی دعا پڑھتے

۲۔ مت الخ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ میت کے دفن ہوجانے کے بعد اسے برا نہ کہا جائے ۔ کہ جو اس کے اعمال تھے ان کی پاداش اسے مل گئی ہے تمہاری بدگوئی ناکام وبے فائدہ ہے ۱۲

۳۔ فرض الخ اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ زکوۃ فرض ہے ۔ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اغنیا پر فرض ہے اور اس کے مستحق فقراء ہیں ۱۲

۴۔ اونٹ کا وہ بچہ جس پر ایک سال گذر کر دوسرے میں قدم رکھا ہو ۱۲-۱۲

۵۔ لبون الخ یعنے اونٹنی کا ایسا بچہ لازم ہوتا ہے جسکے دو سال گذر کر تیسرے میں پاؤں ہو ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ

لبون فاذا بلغت ستا واربعين الى ستين ففيها حقة طروقة الجمل

لبون ہے پس جب پہنچ جائے چھیالیس کو ساٹھ تک تو اوس میں سلہ حقہ ہے نر کی جفتی کے

فاذا بلغت واحدة وستين الى خمس وسبعين ففيها جذعة فاذا

قابل پھر جب پہنچ جاویں اکسٹھ کو پچھتر تک تو اون میں جذعہ ہے سلہ پھر جب چھہتر کو پہنچ

بلغت ستا وسبعين الى تسعين ففيها بنتا لبون فاذا بلغت احدى

جاویں نوے تک تو اون میں دو بنت لبون ہیں اور جب پہنچ جاویں اکیانویں کو ایک سو بیس

وتسعين الى عشرين ومائة ففيها حقتان طروقتا الجمل فاذا زادت

تک تو اون میں دو حقہ ہیں قابل جفتی نر پھر جب زیادہ ہو جائیں ایکسو بیس پر تو ہر

على عشرين ومائة ففي كل اربعين بنت لبون وفي كل خمسين

چالیس میں بنت لبون ہے اور ہر پچاس میں ایک حقہ اور وہ شخص کہ نہ

حقة ومن لم يكن معه الا اربع من الابل فليس فيها صدقة الا

ہوں اوس کے پاس مگر چار اونٹ تو اون میں صدقہ نہیں ہے مگر یہ

ان يشاء ربها وفي صدقة الغنم في سائمتها اذا كانت اربعين

کہ چاہے مالک چرنے والی بکریوں کی زکوٰۃ میں جب چالیس ہوں ایکسو بیس تک

الى عشرين ومائة شاة فاذا زادت على عشرين ومائة الى مائتين

ایک بکری ہے پھر جب ایکسو بیس پر زیادہ ہو جائیں دو سو تک تو اون

ففيها شاتان فاذا زادت على مائتين الى ثلاث مائة ففيها ثلاث

میں دو بکریاں ہیں پھر جب زیادہ ہو جائیں دو سو پر تین سو تک تو اون میں تین بکریاں

شياه فاذا زادت على ثلاث مائة ففي كل مائة شاة فاذا كانت

ہیں اور جب تین سو پر زیادہ ہو جائیں تو ہر سیکڑہ میں ایک بکری ہے اور جب کہ

سائمة الرجل ناقصة من اربعين شاة شاة واحدة فليس فيها

چرنے والی آدمی کی چالیس بکریوں کو ایک بکری کم ہو تو اون میں زکوٰۃ نہیں ہے

صدقة الا ان يشاء ربها ولا يجمع بين متفرق ولا يفرق بين

مگر یہ کہ چاہے مالک اوس کا اور نہ جمع کیا جائے درمیان سلہ متفرق کے اور نہ تفریق کی

مجتمع خشية الصدقة وما كان من خليطين فانهما يتراجعان بينهما

جائے درمیان مجتمع کے زکوٰۃ کے خوف سے اور جو نصاب کہ دو شریکوں میں ہو تو دونوں ایک

بالسوية ولا يخرج في الصدقة هرمة ولا ذات عوار ولا تيس الا ان يشاء

دوسرے سے لوٹا لیں برابر اور نہ نکالا جائے زکوٰۃ میں زیادہ عمر سلہ والا جانور اور نہ نقص والا اور نہ بکرا مگر یہ کہ چاہے

المصدق وفي الرقة ربع العشر فان لم تكن الا تسعين

زکوٰۃ لینے والا اور چاندی میں چالیسواں حصہ ہے پس اگر نہ ہو مگر ایک سو نوے

سلہ جس میں تین سال گذر کر چوتھا لگ گیا ہو ۱۲ سلہ جو پانچویں سال میں لگ گیا ہو ۱۲ مترجم سلہ یہ دو نو حکم ساعی اور مالک دونوں کو شامل ہیں ساعی کے لئے مطلب یہ ہوا کہ اگر کسی کے پاس ایک سو بیس بکریاں ہوں جن میں ایک بکری آتی ہے تو ساعی اون کو چالیس چالیس تین فکر نہ کردے تاکہ اوس میں تین بکریاں لازم ہو جائیں یا دو شخصوں کی چالیس بکریاں ہوں الگ الگ جن میں کسی پر زکوٰۃ نہیں تو ساعی اون کو جمع نہ کرے تاکہ ایک بکری لازم ہو جائے اور مالک کے لئے یہ مطلب کہ مثلاً اگر کسی کی چالیس بکریاں ہوں جن میں ایک پوری بکری آتی ہے تو اون کے ساتھ کسی دوسرے آدمی کی چالیس بکریاں ملائے تاکہ اپنے آپ کو نصف بکری دینی پڑے یا مثلاً کسی کی بیس بکریاں دوسرے کی بیس بکریوں کے ساتھ مشترک نہیں جن میں بکری آتی تو وہ اب جمع نہ کرے

فليس فيها صدقة الا ان يشاء ربها ومن بلغت عنده من الابل

ہوں مگر ایک سو نوے تو اون میں زکوٰۃ نہیں مگر یہ کہ چاہے مالک اون کا اور وہ شخص کہ اوس کے پاس

صدقة الجذعة وليست عنده جذعة وعنده حقة فانها

کے اونٹ جذعہ کی زکوٰۃ کو پہنچ گئے ہوں اور اوس کے پاس جذعہ ہو نہیں اور اوسکے پاس حقہ ہو

تقبل منه الحقة ويجعل معها شاتين ان استيسرتا له او عشرين

تو اس سے حقہ لے لیا جاوے اور اوسکے ساتھ دو بکریاں اور لے اگر میسر آجا ئیں یا بیس

درهما ومن بلغت عنده صدقة الحقة وليست عنده الحقة

درہم اور جس کے پاس کے اونٹ حقہ کے صدقہ کو پہنچ گئے ہوں اور اوسکے پاس حقہ نہ ہو البتہ اوسکے

وعنده الجذعة فانها تقبل منه الجذعة ويعطيه المصدق عشرين

پاس جذعہ ہو تو اوس سے جذعہ لے لیا جاوے اور زکوٰۃ دینے والا اوسکو بیس درہم یا دو بکریاں

درهما او شاتين رواه البخاري وعن معاذ بن جبل رضي الله تعالى عنه

واپس دیدے اوسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی

ان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم بعثه الى اليمن فامره ان ياخذ من كل

صلے اللہ علیہ وسلم نے اون کو یمن کی طرف روانہ کیا پس اون کو حکم دیا یہ کہ لیوے ہر تیس گایوں میں

ثلاثين بقرة تبيعا او تبيعة ومن كل اربعين مسنة ومن كل حالم

سے ایک سالہ بچھڑ نر یا مادہ اور ہر چالیس سے ایک مسنہ اور ہر بالغ سے ایک دینار

دينارا او عدله معافر يا رواه الخمسة واللفظ لاحمد وحسنه الترمذي

یا اوس کے برابر معافری اسکو پانچوں نے روایت کیا اور الفاظ احمد کے ہیں اور ترمذی نے

واشار الى اختلاف في وصله وصححه ابن حبان والحاكم وعن عمرو بن

اسکو حسن کہا ہے اور اس کے موصول ہونے میں اختلاف کی طرف اشارہ کیا ہے اور ابن حبان نے اسکو صحیح کہا اور حاکم نے

شعيب عن ابيه عن جده قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ کو وہ اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

توخذ صدقات المسلمين على مياههم رواه احمد ولابي داود

کہ لئے جاویں صدقے مسلمانوں سے اون کے پانیوں کے اوپر اسکو احمد نے روایت کیا اور ابو داؤد کے لئے

ولا توخذ صدقاتهم الا في دورهم وعن ابي هريرة رضي الله

(پانیوں سے) ورنہ لئے جاویں اون کے صدقے مگر اون کے گھروں میں۔ اور ابو ہریرہ سے روایت ہے کہا

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ليس على المسلم

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہیں ہے مسلمان پر اوس کے

في عبده ولا فرسه صدقة رواه البخاري ولمسلم ليس في العبد صدقة

غلام اور اوسکے گھوڑے پر صدقہ اسکو بخاری نے روایت کیا اور مسلم کے لئے (یوں ہے) نہیں ہے غلام میں صدقہ

---

سلہ حقۃ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر زکوٰۃ کی وصولی میں جو جانور لازم ہوتا ہے وہ نہ ملے۔ تو اس سے چھوٹا یا بڑا لیکر حسب ذکر حدیث کمی بیشی روپوں میں کرلے کہ اگر چھوٹا حیوان ملا ہے تو بیشی کے روپے مال والے سے لے لے اگر مقدار مفروضہ سے بڑا حیوان ملا ہے تو اس میں کی بیشی عامل مالک کو واپس کردیوے

سلہ تبیع گائے کا یکسالہ بچہ اور ہر بالغ سے دینار جزیہ کا کیا جائے اور معافری منسوب ہے معافر کی طرف یہ ایک قبیلہ ہے یمن میں جہاں کے کپڑے مشہور ہیں

سلہ مترجم سلہ پانیوں الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عامل کو چاہیئے کہ جہاں کسی کے جانور ہوں خواہ پانیوں گھاٹیوں یا گھروں میں وہاں جاکر ان سے زکوٰۃ وصول کرے نہ یہ کہ ان کو چراگاہوں سے بلاکر تکلیف دے کہ وہ تمام ریوڑ ہمراہ لاکر اسے زکوٰۃ ادا کریں۔ کہ عامل کو جیسے ان کو تکلیف نہیں جیسے مالدار کو ہے

سلہ گھوڑے اس حدیث سے معلوم ہوا ... ت کے غلام ...

اَلصَّدَقَةُ الْفِطْرِ وَعَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قَالَ

کہ صدقہ لہ فطر۔ اور بہز بن حکیم سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے کہا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ كُلِّ سَائِمَةِ اِبِلٍ فِيْ اَرْبَعِيْنَ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ہر باہر چرنیوالے لہ اونٹوں چالیس میں بنت

بِنْتُ لَبُوْنٍ لَا يُفَرَّقُ اِبِلٌ عَنْ حِسَابِهَا مَنْ اَعْطَاهَا مُؤْتَجِرًا

لبون ہے نہ جدا کئے جاویں اونٹ اپنی گنتی سے جو دیوے اون کو دراں حال کہ اجر کی نیت

بِهَا فَلَهٗ اَجْرُهَا وَمَنْ مَّنَعَهَا فَاِنَّا اٰخِذُوْهَا وَشَطْرَ مَالِهٖ عَزْمَةً مِّنْ

کرنے والا ہو اون سے تو اوسکے لئے اجر ہے اور جو نہ دیوے اوسکو پس بیشک ہم اوسکو لینے والے ہیں اور نصف مال

عَزَائِمِ رَبِّنَا لَا يَحِلُّ لِاٰلِ مُحَمَّدٍ مِّنْهَا شَيْءٌ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِيُّ

اوسکا تاوان ہے اپنے پروردگار کے تاوانوں میں سے کہ آل محمد کے لئے اوس میں سے کچھ حلال نہیں اوسکو احمد ابو داؤد

وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَلَّقَ الشَّافِعِيُّ الْقَوْلَ بِهٖ عَلٰى ثُبُوْتِهٖ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ

اور نسائی نے روایت کیا اور حاکم نے اوسکو صحیح کہا اور شافعی نے اسکے ساتھ قول کرنے کو اس کے ثبوت پر معلق کیا

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ

اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب ہوں تیرے لئے

لَكَ مِائَتَا دِرْهَمٍ وَحَالَ عَلَيْهَا الْحَوْلُ فَفِيْهَا خَمْسَةُ دَرَاهِمَ وَلَيْسَ

سو درہم اور اون پر ایک سال لہ گذر جائے تو اون میں پانچ درہم ہیں اور نہیں ہے

عَلَيْكَ شَيْءٌ حَتّٰى يَكُوْنَ لَكَ عِشْرُوْنَ دِيْنَارًا وَحَالَ عَلَيْهَا الْحَوْلُ فَفِيْهَا

تجھ پر کوئی چیز یہانتک کہ ہو جاویں تیرے لئے بیس دینار اور گذر جائے اوسپر ایک سال تو

نِصْفُ دِيْنَارٍ فَمَا زَادَ فَبِحِسَابِ ذٰلِكَ وَلَيْسَ فِيْ مَالٍ زَكٰوةٌ حَتّٰى يَحُوْلَ عَلَيْهِ

آدھا دینار اون میں ہے اور جو کچھ زیادہ ہو تو وہ اس کے حساب سے ہے اور نہیں ہے کسی مال میں زکوٰۃ یہانتک

الْحَوْلُ رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَهُوَ حَسَنٌ وَقَدِ اخْتَلَفُوْا فِيْ رَفْعِهٖ وَلِلتِّرْمِذِيِّ

کہ گذر (نہ) جائے اوسپر سال اسکو ابو داؤد نے روایت کیا اور یہ حسن ہے اور اس کے مرفوع ہونے میں اختلاف ہوا

عَنِ ابْنِ عُمَرَ مَنِ اسْتَفَادَ مَالًا فَلَا زَكٰوةَ عَلَيْهِ حَتّٰى يَحُوْلَ عَلَيْهِ الْحَوْلُ

اور ترمذی کے لئے (ابن عمر سے یوں ہے) جو شخص حاصل کرے مال کو تو اوسپر زکوٰۃ لازم نہیں یہاں تک کہ اوسپر

وَالرَّاجِحُ وَقْفُهٗ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ لَيْسَ فِي الْبَقَرِ

ایکسال گذر جائے اور اسکے موقوف ہونیکو ترجیح ہے۔ اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا نہیں ہے کام کرنے

الْعَوَامِلِ صَدَقَةٌ رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالرَّاجِحُ وَقْفُهٗ اَيْضًا

والی گایوں میں زکوٰۃ اسکو ابو داؤد اور دارقطنی نے روایت کیا اور اسکے بھی موقوف ہونے کو ترجیح دی۔

وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ وَعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو

اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں جو عبد اللہ بن عمرو

---

لہ صدقہ فطر الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خدمت کے غلاموں سے صدقہ فطر مالک پر واجب ہے نہ زکوٰۃ ۱۲-۱۲۔

لہ باہر الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ انہیں جانوروں پر زکوٰۃ ہے۔ جو اکثر سال باہر مفت چراگاہ میں چرتے پھرتے ہیں۔ اگر اکثر سال گھر میں قیمتًا چارہ کھلایا جائے تو پھر ان پر زکوٰۃ نہیں ۱۲

لہ ایکسال الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ چاندی کے دوسو دراہم پر جبکہ اُن پر ایکسال گذر جائے تو پانچ درہم زکوٰۃ میں لازم ہوتے ہیں۔ اسیطرح سال گذرنے پر بیس دینار سونے سے نصف دینار لازم ہوتا ہے ۱۲

لہ کام کرنے والے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو جانور کام کاج کے لئے رکھے ہوں۔ اُن پر زکوٰۃ فرض نہیں ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲۔

اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين آمين۔

أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ وَلِيَ يَتِيمًا لَهُ مَالٌ

ہیں کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کسی یتیم کا ولی ہو جس کے پاس اوس کا مال ہے

فَلْيَتَّجِرْ لَهُ وَلَا يَتْرُكْهُ حَتَّى تَأْكُلَهُ الصَّدَقَةُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالدَّارَ

تو چاہیے کہ اوس کے لئے تجارت کرے اور نہ چھوڑ رکھے اوسکو یہانتک کہ زکوٰۃ اسکو کھا جائے روایت کیا

قُطْنِيُّ وَإِسْنَادُهُ ضَعِيفٌ وَلَهُ شَاهِدٌ مُرْسَلٌ عِنْدَ الشَّافِعِيِّ وَعَنْ

اسکو ترمذی اور دار قطنی نے اور اسکا اسناد ضعیف ہے اور اسی کے لئے شاہد مرسل ہے شافعی کے نزدیک ہے اور

عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عبد اللہ بن ابی اوفی سے روایت ہے کہا کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب آپ کے پاس

إِذَا أَتَاهُ قَوْمٌ بِصَدَقَتِهِمْ قَالَ اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ

کوئی قوم اپنی زکوٰۃ لاتی تو آپ یہ فرماتے کہ الٰہی خدا رحمت فرما ۵۲ انپر متفق علیہ (حدیث) ہے۔ اور

عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ الْعَبَّاسَ رض سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ

علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عباس رضی نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے وقت سے پہلے ۵۳

فِي تَعْجِيلِ صَدَقَتِهِ قَبْلَ أَنْ تَحِلَّ فَرَخَّصَ لَهُ فِي ذٰلِكَ رَوَاهُ

اپنی زکوٰۃ دینے کے بارے میں دریافت کیا تو آپ نے اوس کی رخصت دی اسکو ترمذی اور

التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ

حاکم نے روایت کیا۔ اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ فِيمَا دُونَ خَمْسِ أَوَاقٍ مِنَ الْوَرِقِ

صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا آپ نے نہیں ہے کم ہیں پانچ ۵۴ اوقیوں سے چاندی کے صدقہ اور نہ

صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيمَا دُونَ خَمْسِ ذَوْدٍ مِنَ الْإِبِلِ صَدَقَةٌ وَلَيْسَ فِيمَا

کم ہیں پانچ اونٹوں سے زکوٰۃ اور نہ کم میں پانچ وسق ۵۵ پھلوں سے زکوٰۃ

دُونَ خَمْسَةِ أَوْسُقٍ مِنَ التَّمْرِ صَدَقَةٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلَهُ مِنْ

پانچ وسق اسکو مسلم نے روایت کیا اور اوس کے لئے حدیث ابو

حَدِيثِ أَبِي سَعِيدٍ لَيْسَ فِيمَا دُونَ خَمْسَةِ أَوْسَاقٍ مِنْ تَمْرٍ وَلَا

سعید سے یوں ہے نہیں ہے کم میں پانچ وسق چھوہرے اور نہ غلہ سے

حَبٍّ صَدَقَةٌ وَأَصْلُ حَدِيثِ أَبِي سَعِيدٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ سَالِمِ

زکوٰۃ اور اصل حدیث ابو سعید کی متفق علیہ ہے۔ اور سالم بن عبد اللہ سے

بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِيمَا سَقَتِ

روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا آپ نے اوس چیز میں کہ

السَّمَاءُ وَالْعُيُونُ أَوْ كَانَ عَثَرِيًّا الْعُشْرُ وَفِيمَا سُقِيَ بِالنَّضْحِ نِصْفُ الْعُشْرِ

سیراب کیا ہو اوسکو آسمان اور چشموں نے یا ہو عشری دسوان حصہ ہے اور جو سیراب کی گئی ہو

پانی کنوین سے کھینچکر اوس میں بیسوان حصہ ہے

۵۱ مال الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس کے پاس کوئی مالدار یتیم ہو تو نگران کو چاہیئے کہ یتیم کے مال میں تجارت کرے تاکہ یتیم کا مال زکوٰۃ دیتے دیتے . . . ختم نہ ہو جائے۔ چونکہ چاندی و سونے میں نماء باطنی ہی شرط ہے۔ جو اس میں متحقق ہوتی ہے جب تک چاندی دو صد دراہم تک اور سونا بیس دینار تک رہے اسکے بعد اس مقدار سے کم ہونے پر زکوٰۃ نہین لازم ہوتی ۱۲

۵۲ فرمایا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کسی عامل یا حاکم کے پاس زکوٰۃ وغیرہ صدقات لائے جائیں تو وہ لانے والوں کے لئے دعاء خیر و برکت کرے ۱۲-۱۲-

۵۳ پہلے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وقت زکوٰۃ پورا ہونے سے قبل بھی زکوٰۃ کا ادا کر دینا جائز ہے ۱۲

۵۴ چاندی کا ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے پس پانچ اوقیوں کے دوسو درہم ہوئے ۱۲

۵۵ وسق ساٹھ صاع کا ہوتا ہے اور صاع چار مد کا اور مد آدھ سیر سے کچھ زائد کا ہوتا ہے ۔ مجمع بحار ۱۲

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَلِأَبِي دَاوُدَ وَكَانَ بَعْلًا الْعُشْرُ وَفِيمَا سُقِيَ

اسکو بخاری نے روایت کیا اور ابو داؤد کے لئے یوں ہے کہ یا ہو (زمین) بعل لہ تو اوس میں دسواں حصہ

بِالسَّوَانِي وَالنَّضْحِ نِصْفُ الْعُشْرِ وَعَنْ أَبِي مُوسَى الْأَشْعَرِيِّ وَمُعَاذٍ

ہے اور وہ زمین جو اونٹ لگا نے یا کنویں سے پانی کھینچکر سیراب کیگئی ہو اون میں چالیسواں حصہ ہے۔ اور ابو موسیٰ اشعری

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهُمَا لَا

اور معاذ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اون کو فرمایا کہ مت لو صدقے میں

تَأْخُذَا فِي الصَّدَقَةِ إِلَّا مِنْ هٰذِهِ الْأَصْنَافِ الْأَرْبَعَةِ الشَّعِيرِ وَالْحِنْطَةِ

مگر ان سے ۳ چار قسموں سے یعنی جو گیہوں

وَالزَّبِيبِ وَالتَّمْرِ رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْحَاكِمُ وَلِلدَّارَقُطْنِيِّ عَنْ مُعَاذٍ قَالَ

منقے اور چھوہارے سے اسکو طبرانی اور حاکم نے روایت کیا اور دارقطنی کے لئے معاذ سے یوں

فَأَمَّا الْقِثَّاءُ وَالْبِطِّيخُ وَالرُّمَّانُ وَالْقَصَبُ فَقَدْ عَفَا عَنْهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

ہے کہا پس بہرحال کھیرا خربوز اور انار اور گنا پس بیشک معاف فرمایا اوس سے رسول خدا

اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَإِسْنَادُهُ ضَعِيفٌ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ أَبِي حَثْمَةَ

صلے اللہ علیہ وسلم نے اور اسکا اسناد ضعیف ہے۔ اور سہل بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ أَمَرَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

سے روایت ہے کہا فرمایا ہمکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جب

إِذَا خَرَصْتُمْ فَخُذُوا وَدَعُوا الثُّلُثَ فَإِنْ لَمْ تَدَعُوا الثُّلُثَ فَدَعُوا

اندازہ کرو تم پس لیلو (مقدار زکوٰۃ) اور چھوڑ دو ۳ ایک تہائی پس اگر نہ چھوڑو ایک تہائی تو

الرُّبُعَ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا ابْنَ مَاجَهْ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ

چھوڑ دو چوتھائی اسکو پانچوں نے روایت کیا سوا ابن ماجہ کے اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا۔ اور

عَتَّابِ بْنِ أَسِيدٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ أَمَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى

عتاب بن اسید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا حکم دیا ہمکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُخْرَصَ الْعِنَبُ كَمَا يُخْرَصُ النَّخْلُ وَتُؤْخَذُ زَكَاتُهُ زَبِيبًا

کہ اندازہ کیا جائے انگور کا جسطرح اندازہ کیا جاتا ہے کھجور کا اور لی جائے اوس کی زکوٰۃ منقے

رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَفِيهِ انْقِطَاعٌ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ

بناکر اسکو پانچوں نے روایت کیا اور اسمیں انقطاع ہے۔ اور عمرو بن شعیب روایت کرتا ہے اپنے باپ سے وہ اپنے

أَنَّ امْرَأَةً أَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعَهَا ابْنَةٌ لَهَا وَفِي يَدِ ابْنَتِهَا مَسَكَتَانِ

باپ سے وہ اپنے دادا سے کہ ایک عورت آئی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اور اوس کے ساتھ اوسکی ایک بیٹی تھی

مِنْ ذَهَبٍ فَقَالَ لَهَا أَتُعْطِينَ زَكَاةَ هٰذَا قَالَتْ لَا قَالَ أَيَسُرُّكِ أَنْ

اور اوسکی بیٹی کے ہاتھ میں دو کنگن [illegible] سونے کے تو آپ نے فرمایا کیا دیتی ہو زکوٰۃ اسکی [illegible]

---

لہ بعل وہ پھل یا کھیتی جس کو اوس چیز سے پانی نہ دیا گیا ہو جس میں بارش کا پانی ہوتا ہے۔ نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ جس کھیتی میں بارش یا چشموں وادیوں سے بلا اُجرت پانی دیا جائے اُن میں پورا عُشر ہے اگر زمین عُشری ہو اگر رہٹ وغیرہ چیزوں سے بتکلیف سیراب کیا جائے تو پھر اُن میں نصف عُشر ہے ۱۲۔

۲ چار الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صرف گندم و جو و منقے و کھجور میں زکوٰۃ ہے ترکاریوں وغیرہ ککڑی اور خربوز و تربوز و انار میں نہیں ہے لیکن احناف کے نزدیک سب میں زکوٰۃ ہے چونکہ یہ حدیث ضعیف ہے ۱۲۔

۳ چھوڑ دو الخ اس حدیث سے معلوم ہوا۔ کہ میوہ و غلہ وغیرہ کی زکوٰۃ بطور اندازہ لینی جائز ہے۔ اور نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ جب دو تہائی کی زکوٰۃ لیجائے تو ایک تہائی عامل مالک کو چھوڑ دے اگر یہ نہ چھوڑ سکے تو چوتھائی ہی چھوڑ دے ۱۲

۴ فرمایا الخ اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ عورتوں کے زیور میں بھی زکوٰۃ ہے جو یہی مذہب احناف ہے اگرچہ بنا بر دوسری

[illegible]

يُسَوِّرَكِ اللّٰهُ بِهِمَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ سِوَارَيْنِ مِنْ نَارٍ فَأَلْقَتْهُمَا رَوَاهُ

یہ پسند ہے کہ کنگن پہنا دے تجھ کو خدا تعالیٰ ان کے بدلہ میں آگ کے قیامت کے روز پس ۵۱ اس نے

الثَّلٰثَةُ وَاِسْنَادُهٗ قَوِیٌّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ مِنْ حَدِیْثِ عَائِشَةَ وَعَنْ

اون کو پھینک دیا اسکو تینوں نے روایت کیا اور اسنا اسکا قوی ہے اور حاکم نے اسکو بروایت عائشہؓ صحیح کہا ہے اور

اُمِّ سَلَمَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا اَنَّهَا كَانَتْ تَلْبَسُ اَوْضَاحًا مِنْ ذَهَبٍ

ام سلمہؓ سے روایت ہے کہ وہ دو کڑے سونے کے پہنے ہوئے تھیں پس عرض کیا

فَقَالَتْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَكَنْزٌ هُوَ قَالَ اِذَا اَدَّیْتِ زَكٰوتَهٗ فَلَیْسَ بِكَنْزٍ رَوَاهُ

انہوں نے اے خدا کے رسول کیا یہ کنز (خزانہ) ہے تو آپ نے فرمایا کہ جب اس کی زکوۃ ادا کر دے تو کنز نہیں ہے ۵۲

اَبُوْ دَاوٗدَ وَالدَّارَقُطْنِیُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ رَضِیَ اللّٰهُ

اسکو ابو داؤد اور دارقطنی نے روایت کیا اور حاکم نے اس کو صحیح کہا۔ اور سمرہ بن جندبؓ سے روایت ہے

تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَاْمُرُنَا اَنْ نُخْرِجَ

کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم ہمکو حکم فرماتے اسکا کہ نکالیں ہم

الصَّدَقَةَ مِنَ الَّذِیْ نُعِدُّهٗ لِلْبَیْعِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَاِسْنَادُهٗ لَیِّنٌ وَ

زکوۃ اوس چیز سے کہ رکھتے ہیں ہم اوسکو فروخت ۵۳ کے لئے اس کو ابو داؤد نے روایت کیا اور اسکا اسناد نرم ہے

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی

اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَفِی الرِّكَازِ الْخُمُسُ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَیْبٍ

کہ دفینہ میں پانچواں حصہ ہے (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور عمرو بن شعیب سے

عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے کہا کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

قَالَ فِیْ كَنْزٍ وَجَدَهٗ رَجُلٌ فِیْ خَرِبَةٍ اِنْ وَجَدْتَهٗ فِیْ قَرْیَةٍ

اوس خزانہ ۵۵ کے بارے میں جسکو کسی نے ویرانہ میں پایا ہو کہ اگر پایا ہو تو نے اوسکو کسی آباد

مَسْكُوْنَةٍ فَعَرِّفْهُ وَاِنْ وَجَدْتَهٗ فِیْ قَرْیَةٍ غَیْرِ مَسْكُوْنَةٍ فَفِیْهِ وَ

گاؤں میں تو اسکو پہچانو اور اگر پائے تو اوسکو غیر آباد گاؤں میں تو اوس میں اور دفینہ

فِی الرِّكَازِ الْخُمُسُ اَخْرَجَهُ ابْنُ مَاجَةَ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ وَعَنْ بِلَالِ

میں پانچواں حصہ ہے ابن ماجہ نے اچھے اسناد سے اس کی تخریج کی ہے۔ اور بلال

بْنِ الْحَارِثِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ

بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وَسَلَّمَ اَخَذَ مِنَ الْمَعَادِنِ الْقَبَلِیَّةِ الصَّدَقَةَ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ

قبلیہ کی کانوں ۵۴ سے صدقہ لیا اسکو ابو داؤد نے روایت کیا۔

---

۵۱ یہ حدیث زیورات میں زکوۃ واجب ہونے کی دلیل ہے جیسا کہ حنفیہ اس کے قائل ہیں ۱۲ مترجم

۵۲ جسکے متعلق قرآن مجید میں وعید آئی ہے کہ جو لوگ کنز جمع کرتے ہیں الخ ۱۲ مترجم

۵۳ فروخت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ان ہی اشیاء میں زکوۃ لازم ہے کہ جو بغرض تجارت رکھی ہوں ۱۲۔

۵۴ یہ ایک مقام ہے سمندر کے کنارے کہ اس کے اور مدینہ طیبہ کے درمیان پانچ روز کا راستہ ہے اور صدقہ سے مراد اس حدیث میں پانچواں حصہ ہے جیسا کہ امام اعظم رح کا مذہب ہے بوجہ اس حدیث کے کہ فی الرکاز الخمس الخ ۱۲ مترجم

۵۵ خزانہ الخ یعنے اگر کسی کو ویران جگہ سے خزانہ ملے تو اس میں سے اُسے پانچواں حصہ حاکم وقت کو دینا ہوگا۔ رکاز کے مال کی طرح۔ اگر مملوکہ زمین سے ملے تو پھر [illegible] ہوگا کہ مالک اگر آکے وصول کر لے ۱۲-۱۲-۱۲

## بَابُ صَدَقَةِ الْفِطْرِ

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ فَرَضَ

باب صدقہ فطر کے بیان میں۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا مقرر کیا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَكٰوةَ الْفِطْرِ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صدقہ فطر ایک صاع سلہ چھوہاروں کو یا ایک صاع

مِّنْ شَعِيْرٍ عَلَى الْعَبْدِ وَالْحُرِّ وَالذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى وَالصَّغِيْرِ وَالْكَبِيْرِ مِنَ

جووں سے غلام اور آزاد سلہ مرد اور عورت چھوٹے اور بڑے پر مسلمانوں میں

الْمُسْلِمِيْنَ وَاَمَرَ بِهَا اَنْ تُؤَدّٰى قَبْلَ خُرُوْجِ النَّاسِ اِلَى الصَّلٰوةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

سے اور حکم فرمایا اوس کے بارے میں کہ وہ لوگوں کے نماز عید کو جانے سے پیشتر ادا کیا جاے (حدیث)

وَلِابْنِ عَدِيٍّ وَالدَّارَقُطْنِيِّ بِاِسْنَادٍ ضَعِيْفٍ اَغْنُوْهُمْ عَنِ الطَّوَافِ فِيْ

متفق علیہ ہے اور ابن عدی اور دارقطنی کے لئے اسناد ضعیف سے (یوں ہے) کہ ان سے نیاز کرو اون کو اس

هٰذَا الْيَوْمِ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنَّا

دن (خوراک کی تلاش کر ہیں) پھرنے سے۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

نُعْطِيْهَا فِيْ زَمَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفِيْ رِوَايَةٍ اَوْ صَاعًا

تھے ہم دیا کرتے تھے صدقہ فطر زمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم میں ایک صاع گیہوں سے

مِّنْ طَعَامٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ شَعِيْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ زَبِيْبٍ

یا ایک صاع چھوہاروں سے یا ایک صاع جو سے یا ایک صاع کشمش سے

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ اَقِطٍ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ اَمَّا اَنَا فَلَا

(حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور ایک روایت میں یوں ہے یا ایک صاع پنیر سے کہا ابو سعید نے بہر حال

اَزَالُ اُخْرِجُهٗ كَمَا كُنْتُ اُخْرِجُهٗ فِيْ زَمَنِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ

میں پس ہمیشہ نکالتا ہوں اس کو جسطرح میں نکالا کرتا تھا زمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم میں اور

وَسَلَّمَ وَلِاَبِيْ دَاوٗدَ لَا اُخْرِجُ اَبَدًا اِلَّا صَاعًا وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ

ابو داؤد کے لئے (یوں ہے) کہ نہیں نکالتا ہوں میں ہمیشہ مگر ایک صاع۔ اور ابن عباس رضی اللہ

تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ فَرَضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ زَكٰوةَ الْفِطْرِ طُهْرَةً

عنہ سے روایت ہے کہا فرض کیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے صدقہ فطر کو پاک سلہ کرنے والا

لِّلصِّيَامِ مِنَ اللَّغْوِ وَالرَّفَثِ وَطُعْمَةً لِّلْمَسَاكِيْنِ فَمَنْ اَدَّاهَا قَبْلَ

واسطے روزوں کے بیہودہ اور فحش باتوں سے اور کھانا واسطے مسکینوں کے پس جو ادا کرے اوسکو نماز سے

الصَّلٰوةِ فَهِيَ زَكٰوةٌ مَّقْبُوْلَةٌ وَمَنْ اَدَّاهَا بَعْدَ الصَّلٰوةِ فَهِيَ صَدَقَةٌ مِّنَ

پہلے تو وہ صدقہ مقبول سلہ ہے اور جو ادا کرے اوسکو بعد نماز کے تو وہ ایک صدقہ ہے منجملہ اور صدقات کے

الصَّدَقَاتِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

اسکو ابو داؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور حاکم نے اوس کی تصحیح کی۔

## بَابُ صَدَقَةِ التَّطَوُّعِ عَنْ

باب نفلی صدقہ کے بیان میں

---

سلہ صاع کا وزن ساڑھے تین سیر ہوتا ہے انگریزی روپیہ سے چالیس روپیہ کے وزن کا سیر مراد ہے ۱۲ مترجم

سلہ آزاد الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو اور کھجوروں سے ایک صاع صدقہ فطر واجب ہے ہر شخص پر خواہ غلام ہو یا حر مرد ہو یا عورت چھوٹا ہو یا بڑا ہر ایک نگران پر واجب ہے۔ کہ غلام اور چھوٹوں سے صدقہ فطر ادا کرے عیدگاہ جانے سے قبل ۱۲

سلہ پاک الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صدقہ فطر روزوں کے لیے بیہودہ اور فحش باتوں کی طہارت کے لئے واجب ہوا ہے۔ نیز مساکین کے پرورش ... ودلجمعی و عید مساکین کے لئے قبل خروج بطرف عیدگاہ ادا کیا جائے ۱۲

سلہ یعنے ادا ہوجاتا ہے۔ اگرچہ وہ فضیلت حاصل نہیں ہوتی۔ جو بالخصوص صدقہ فطر میں قبل نماز ادا کرنے کے اندر ہے ۱۲ مترجم

أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ابوہریرہ رضؓ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا

قَالَ سَبْعَةٌ يُظِلُّهُمُ اللّٰهُ فِي ظِلِّهِ يَوْمَ لَا ظِلَّ إِلَّا ظِلُّهُ فَذَكَرَ الْحَدِيثَ

آپنے سات آدمی ہیں کہ رکھیگا اون کو خدا تعالےٰ اپنے سایہ[1] میں جسدن نہ ہوگا سایہ سوا اوس کے

وَفِيهِ وَرَجُلٌ تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ فَأَخْفَاهَا حَتَّىٰ لَا تَعْلَمَ شِمَالُهُ مَا

سایہ کے پس ذکر کیا حدیث کو اور اودن میں یون ہی کہ ایک شخص وہ ہی جسنے صدقہ کیا پھر چھپایا اوسکو یہانتک کہ

يُنْفِقُ يَمِينُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ قَالَ

نہ جانے بایان اوسکا اوسکو جو خرچ کرے داہنا اوسکا (حدیث) متفق علیہ ہی - اور عقبہ بن عامر رضؓ سے روایت ہی کہا

سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ كُلُّ امْرِئٍ فِي ظِلِّ صَدَقَتِهِ

سُنا مینے رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے کہ ہر آدمی اپنے صدقہ کے سایہ[2] میں ہوگا یہانتک کہ درمیان

حَتَّىٰ يُفْصَلَ بَيْنَ النَّاسِ رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ

لوگوں کے فیصلہ ہو جائے اسکو ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا - اور ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ

الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَيُّمَا

سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا جونسا مسلمان

مُسْلِمٍ كَسَا مُسْلِمًا ثَوْبًا عَلَىٰ عُرْيٍ كَسَاهُ اللّٰهُ مِنْ خُضْرِ الْجَنَّةِ

پہنائے کسی مسلمان کو کپڑا (اوس کی) برہنگی پر تو پہنا دے گا اوس کو خدا تعالےٰ بہشت کے سبز جوڑے

وَأَيُّمَا مُسْلِمٍ أَطْعَمَ مُسْلِمًا عَلَىٰ جُوعٍ أَطْعَمَهُ اللّٰهُ مِنْ ثِمَارِ الْجَنَّةِ وَأَيُّمَا

اور جونسا مسلمان کھلائے دوسرے مسلمان کو بھوک پر کھلا دیگا اوسکو خدا تعالےٰ جنت کے پھلوں سے اور جونسا

مُسْلِمٍ سَقَىٰ مُسْلِمًا عَلَىٰ ظَمَإٍ سَقَاهُ اللّٰهُ مِنَ الرَّحِيقِ الْمَخْتُومِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَفِي

مسلمان پلائے کسی مسلمان کو[3] پیاس پر تو سیراب کریگا اوسکو خدا تعالےٰ شراب پاک صاف سی اوسکو ابوداود نے روایت

إِسْنَادِهِ لِينٌ وَعَنْ حَكِيمِ بْنِ حِزَامٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

کیا اور اسکے اسناد میں نرمی ہے - اور حکیم بن حزام سے روایت ہی وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ

تَعَالَىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْيَدُ الْعُلْيَا خَيْرٌ مِنَ الْيَدِ السُّفْلَىٰ وَابْدَأْ بِمَنْ تَعُولُ

وسلم سے فرمایا آپ نے اوپر کا ہاتھ بہتر ہے نیچے کے ہاتھ سے اور شروع کر اوس سے جس کی تو پرورش کرتا

وَخَيْرُ الصَّدَقَةِ مَا كَانَ عَنْ ظَهْرِ غِنًى وَمَنْ يَسْتَعْفِفْ يُعِفَّهُ اللّٰهُ وَمَنْ

ہے اور بہتر صدقہ وہ ہی جو بے نیازی کے بعد[4] ہو اور جو پاکدامن (سوال سے) بنیگا پاکدامن کریگا اوسکو خدا تعالےٰ

يَسْتَغْنِ يُغْنِهِ اللّٰهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

اور جو غنی بنیگا غنی کریگا - اوسکو خدا تعالےٰ (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں اور ابوہریرہ

اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَيُّ الصَّدَقَةِ أَفْضَلُ قَالَ جُهْدُ الْمُقِلِّ وَابْدَأْ بِمَنْ تَعُولُ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا عرض کیا گیا اے رسول خدا کونسا صدقہ بہتر ہے آپنے فرمایا مشقت تھوڑے[5] مال والے کی اور شروع کر اوس

---

[1] سایہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نفلی صدقہ بھی موجب اجر عظیم ہے جبکہ اسی طرح دیا جائے کہ داہنے ہاتھ سے دیتے وقت بائیں کو بھی اطلاع نہ ہو یعنی پوشیدہ دیا جائے تاکہ ریا کا شبہ تک نہ ہو ۱۲

[2] سایہ الخ اس حدیث میں نفلی صدقہ کی فضیلت مسطور ہے کہ صدقہ کے سایہ میں ہوگا جیسے پہلی حدیث میں مندرج ہے ۱۲

[3] پیاس الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر چیز کے صدقہ و خیرات سے ثواب ہوتا ہے. خواہ کپڑا کھانا یا پانی ہی کیوں نہ ہو کہ سب موجب ثواب عظیم ہیں

[4] یعنی پہلے اوس سے اپنی حاجت رفع کر لے بعد میں بچے ہوئے کا صدقہ کرے ۱۲ - ۱۲ مترجم عفرلہ

[5] یعنی ایسے شخص کا صدقہ جو قلیل المال ہو اور محنت و مشقت کے بعد حاصل ہوا ہو ۱۲ مترجم عفی لہ - اللہم اغفر لہ ... سعی ...

أخرجه أحمد وأبو داود وصححه ابن خزيمة وابن حبان والحاكم

سے جس کی پرورش کرتا ہے اسکی احمد اور ابوداؤد نے تخریج کی اور ابن خزیمہ اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح کہا۔

وعنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم تصدقوا فقال رجل

اور انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صدقہ[1] کرو تو ایک شخص بولا

يا رسول الله عندي دينار فقال تصدق به على نفسك قال عندي

اے رسول خدا میرے پاس ایک دینار ہے تو آپ نے فرمایا کہ اسکو اپنے اوپر صدقہ کرلے اوس نے کہا میرے پاس

آخر قال تصدق به على ولدك قال عندي آخر قال تصدق به

اور ہے آپنے فرمایا اسکو اپنے بچہ پر صدقہ کردے اوس نے کہا میرے پاس اور ہے آپ نے فرمایا اسکو اپنی بیوی

على زوجتك قال عندي آخر قال تصدق به على خادمك قال عندي

پر صدقہ کردے اوس نے کہا میرے پاس اور ہے آپ نے فرمایا اوسکو اپنے خادم پر صدقہ کردے اوس نے کہا میرے

آخر قال أنت أبصر به رواه أبو داود والنسائي وصححه ابن حبان والحاكم

پاس اور ہے آپ نے فرمایا تو اوسکو زیادہ جاننے والا ہے اسکو ابوداؤد اور نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا

وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت قال النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جب

إذا أنفقت المرأة من طعام بيتها غير مفسدة كان لها أجرها ولزوجها

خرچ[3] کرے عورت اپنے گھر سے کھانے کی کوئی چیز درانحالیکہ اسراف کرنیوالی نہ ہو تو اوس کیلئے خرچ کرنے کا اجر ہے اور

أجره بما كسب وللخازن مثل ذلك لا ينقص بعضهم من أجر بعض شيئا

اس کے خاوند کے لئے اوس کے کمانیکا اجر ہے اور خزانچی کیلئے اوسی کی مثل نہیں کم کریگا بعض اون کا بعض کے ثواب سے کچھ

متفق عليه وعن أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه قال جاءت زينب امرأة

(حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا آئی زینب ابن مسعود کی بیوی

ابن مسعود فقالت يا رسول الله إنك أمرت اليوم بالصدقة وكان

پس عرض کرنے لگی کہ اے رسول خدا آپ نے حکم دیا تھا آج صدقہ کا اور میرے پاس

عندي حلي لي فأردت أن أتصدق به فزعم ابن مسعود أنه وولده

میرا زیور تھا تو میں نے اوسکے صدقہ کرنیکا ارادہ کیا پس ابن مسعود نے کہا کہ میں اور میرا بیٹا زیادہ

أحق من تصدقت به عليهم فقال النبي صلى الله تعالى عليه وسلم صدق ابن مسعود

مستحق[2] ہیں بہ نسبت اون کے کہ صدقہ کرے تو اونپر پس نبی صلعم نے فرمایا کہ ابن مسعود نے سچ کہا تیرا خاوند

زوجك وولدك أحق من تصدقت به عليهم رواه البخاري وعن ابن

اور تیرا بیٹا زیادہ مستحق ہے بہ نسبت غیر کے کہ صدقہ کرے تو اون پر اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور ابن عمر

عمر رضي الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ما يزال الرجل

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ سوال کرتا رہتا ہے آدمی

---

[1] صدقہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نفلی صدقہ جب ہی باہر فقرا و مساکین کو دیا جائے جب اپنی ضروریات اور بچوں اور بیوی و خادم کی ضرورتوں سے زائد ہو ۱۲

[2] مستحق الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیوی کو نفلی صدقہ مسکین شوہر اور مسکین اولاد کو دینا بہ نسبت بیگانوں مسلم کے زیادہ افضل ہے کہ مثل مشہور ہے کہ پہلے خویش بعدہٗ درویش اسی جیسی احادیث کا ماحصل ہے ۱۲

[3] خرچ الخ اس سے معلوم ہوا کہ جب شوہر بیوی کو جسقدر صدقہ و خیرات کی اجازت دیدے تو بیوی کو اتنی مقدار صدقہ دینا موجب ثواب ہے۔ بیوی اور خادم اور خازن کے لئے برابر کا ثواب ہوگا۔ کہ ایک دوسرے سے کمی نہ پوری کی جائیگی ۱۲-۱۲-۱۲

يَسْأَلُ النَّاسَ حَتّٰى يَأْتِيَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَيْسَ فِي وَجْهِهٖ مُزْعَةُ لَحْمٍ مُتَّفَقٌ

لوگوں سے یہانتک کہ آئیگا قیامت کے دن اس حال میں کہ نہ ہوگا اوس کے چہرہ پر ٹکڑا ؁۵۱ گوشت کا

عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

(حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور ابوہریرہ رضہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَأَلَ النَّاسَ اَمْوَالَهُمْ تَكَثُّرًا فَاِنَّمَا يَسْأَلُ

نے جو شخص کہ سوال کرے لوگوں سے اون کی اموال کا بہ قصد زیادہ کرنے ؁۵۲ مال کے تو سوا اسکے نہیں

جَمْرًا فَلْيَسْتَقِلَّ اَوْ لِيَسْتَكْثِرْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ الزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ

کہ سوال کرتا ہے چنگاری کا پس چاہیئے کہ کم کرے (سوال کو) یا زیادہ کرے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور زبیر بن عوام

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَاَنْ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا البتہ یہ کہ لیوے کوئی

يَأْخُذَ اَحَدُكُمْ حَبْلَهٗ فَيَأْتِيَ بِحُزْمَةِ الْحَطَبِ عَلٰى ظَهْرِهٖ فَيَبِيْعَهَا

تم میں کا اپنی رسی کو پس لاوے بوجھ لکڑیوں کا ؁۵۳ اپنی پشت پر پھر فروخت کرے اوسکو

فَيَكُفَّ اللّٰهُ بِهَا وَجْهَهٗ خَيْرٌ لَّهٗ مِنْ اَنْ يَّسْأَلَ النَّاسَ اَعْطَوْهُ اَوْ

اور خدا تعالیٰ اوسکی قیمت کے سبب باقی رکھے اوس کی وجاہت کو بہتر ہے اوس کے لئے لوگوں سے سوال کرنے سے دیویں اوسکو یا

مَنَعُوْهُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ

منع کر دیں اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْمَسْئَلَةُ كُدُوْحٌ يَكْدَحُ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سوال کرنا کھرو چین ہونگی کہ کھسوٹے گا آدمی وجہ

بِهَا الرَّجُلُ وَجْهَهٗ اِلَّا اَنْ يَّسْأَلَ الرَّجُلُ سُلْطَانًا اَوْ فِيْ اَمْرٍ لَا بُدَّ

اوس کے اپنے چہرہ کو مگر یہ کہ سوال کرے آدمی کسی بادشاہ ؁۵۴ سے یا کسی ایسے معاملہ میں سوال کرے جس سے چارہ نہ

مِنْهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهٗ بَابُ قِسْمِ الصَّدَقَاتِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ

ہو اسکو ترمذی نے روایت کیا اور صحیح کہا اسکو۔ باب صدقات کی تقسیم کے بیان میں۔ ابوسعید خدری

الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں حلال ہے

تَحِلُّ الصَّدَقَةُ لِغَنِيٍّ اِلَّا لِخَمْسَةٍ لِعَامِلٍ عَلَيْهَا اَوْ رَجُلٍ اشْتَرَاهَا بِمَالِهٖ

صدقہ مالدار کے لئے مگر پانچ آدمیوں کے واسطے اوس کے وصول کرنے والے اور اوس شخص کے لئے جس نے

اَوْ غَارِمٍ اَوْ غَازٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ مِسْكِيْنٍ تُصُدِّقَ عَلَيْهِ مِنْهَا فَاَهْدٰى

اسکو اپنے مال سے خرید لیا ہو اور مقروض کے لئے اور اللہ کے رستہ میں جہاد کرنے والے کے واسطے یا اوس مسکین کے لئے جسپر اوس

مِنْهَا لِغَنِيٍّ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَاَعَلَّ

میں سے صدقہ کیا گیا ہو پھر اوس نے مالدار کو ہدیہ دیا اسکو احمد اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا

---

؁۵۱ ٹکڑا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیجا طور پر سوال سوال کرنے والے کے چہرہ پر قیامت کے دن ہڈیوں کے بغیر ذرہ بھر گوشت کا ٹکڑا نہ ہوگا۔ یعنی بلا ضرورت اسقدر سوال کرنا سخت گناہ ہے ۱۲

؁۵۲ زیادہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ناجائز طور سے جو کوئی سوال کرے جیسے مال جمع کرنے وغیرہ کے لئے تو اسے وہ سوال کرنا گویا دوزخ کی چنگاریوں کا جمع کرنا ہے خواہ کوئی زیادہ جمع کرے یا کم ۱۲

؁۵۳ لکڑیوں الخ اس حدیث سے محنت مزدوری کی بامانگنے کے بہ نسبت زیادہ فضیلت معلوم ہوتی ہے کہ جو کوئی سوال کرنیکا مستحق ہوا ہو بھی سوال کرکے کھانے سے اپنی محنت سے کما کر کھانا بہرحال اچھا ہے ۱۲

؁۵۴ بادشاہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مجبوری کی ضرورت کے باعث سوال کرنا جائز ہے وہ بھی بادشاہ وغیرہ ایسے اشخاص سے جو سوال کو حل کر دیں۔ اگر مجبوری کے علاوہ سوال کیا جائے تو برا ہے جو چہرہ چھپے ہوئے

؁۵۵ [illegible]

بالارسال وعن عبد الله بن عدي بن الخيار أن رجلين

اور مرسل ہونے کی علت بتائی ۔ اور عبداللہ بن عدی بن خیار سے روایت ہے کہ دو شخصوں نے حدیث بیان

حدثاه أنهما أتيا رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يسألانه من

کی اون سے کہ وہ دونوں حاضر ہوئے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس سوال کرتے تھے آپ سے صدقہ کے

الصدقة فقلب فيهما البصر فرآهما جلدين فقال إن شئتما

بارے میں پس پھیرا آپ نے اون دونوں میں نظر کو تو پایا آپنے اون کو قوی و چست اور فرمایا کہ اگر چاہو تو میں تم کو

أعطيتكما ولا حظ فيها لغني ولا لقوي مكتسب رواه أحمد وأبو

دیدوں اور نہیں ہے حصہ (سلہ) اس میں غنی اور قوی کا جو کما سکے اسکو احمد نے روایت کیا اور ابو داؤد اور نسائی نے

داود والنسائي وعن قبيصة بن مخارق الهلالي رضي الله

اس کی تقویت کی ۔ اور قبیصہ بن مخارق ہلالی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم إن المسألة لا تحل

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ سوال حلال نہیں

إلا لأحد ثلاثة رجل تحمل حمالة فحلت له المسألة حتى يصيبها

مگر تین آدمیوں کے لیے ایک وہ جو اٹھائے ہوئے ہو کوئی بوجھ (ضمانت وغیرہ) کا تو حلال ہے اوس کے لیے

ثم يمسك ورجل أصابته جائحة اجتاحت ماله فحلت له

سوال تاکہ حاصل کرے اوسکو پھر باز رہے سوال سے اور ایک وہ شخص ہے کہ پہنچا ہو اوسکو حادثہ جسنے ہلاک کر دیا

المسألة حتى يصيب قواما من عيش ورجل أصابته فاقة حتى

ہو اوس کے مال کو تو حلال ہے اوسکے واسطے سوال یہانتک کہ پہنچے اوس شے کو کہ قائم رکھے اوس کو گذران

يقوم ثلاثة من ذوي الحجى من قومه لقد أصابت فلانا فاقة فحلت

تیسرے جس شخص پر افلاس طاری ہو جائے اور اس کی قوم کے تین نیکو کار شخص کھڑے ہو کر اس کی تصدیق کریں تو اس کے لیے

له المسألة حتى يصيب قواما من عيش فما سواهن من المسألة يا

بقدر ضرورت سوال حلال ہے پس وہ سوال جو ان صورتوں کے ماسوا ہے

قبيصة سحت يأكلها صاحبها سحتا رواه مسلم وأبو داود وابن

قبیصہ حرام ہے کہ کھاتا ہے اوسکو صاحب اوسکا حرام کیا اوسکو مسلم نے اور ابو داؤد اور ابن

خزيمة وابن حبان وعن عبد المطلب بن ربيعة بن الحارث رضي الله

خزیمہ نے اور ابن حبان نے روایت کیا ۔ اور عبد المطلب بن ربیعہ بن حارث رضی اللہ عنہ سے روایت

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم إن الصدقة لا

ہے کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ صدقہ جائز نہیں واسطے

تنبغي لآل محمد إنما هي أوساخ الناس وفي رواية وإنها لا تحل

آل (سلہ) محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے ایسے ہوا ہے کہ وہ میل ہے لوگوں کا اور ایک روایت

---

سلہ حصہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قوی تندرست شخص کو سوال نہ کرنا چاہیے۔ چونکہ صدقات و خیرات میں اُن کا اور غنیاء کا حق نہیں ۱۲

سلہ وغیرہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مذکورہ ذیل دو حدیث صورت کے واسطے سوال حلال ہے جیسے وہ پوری ہو جائیں تو پھر بس ناجائز ہے ۱۲

سلہ آل محمد الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی آل کے لئے صدقات خیرات وغیرہ میل ہونے کے باعث ناجائز ہیں کہ یہ لوگوں کی میل ہوتی ہے جو ان کے گناہوں و مصائب و بلیات وغیرہ کے دفعیہ کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ جو آپ کی آل طاہر کے شایان شان نہیں اگرچہ غریب و مسکین ہی کیوں نہ ہوں۔ آپ کی شرافت کے باعث ان کو ہدیہ و تحفہ دیا جاوے ۱۲

لِمُحَمَّدٍ وَلَا لِاٰلِ مُحَمَّدٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رَضِيَ اللّٰهُ
یں ہے کہ صدقہ حلال نہین واسطے محمد اور آل محمد (صلعم) کے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور جبیر بن مطعم رضی اللہ

تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ مَشَيْتُ اَنَا وَعُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ
عنہ سے روایت ہی کہا گیا مین اور عثمان بن عفان نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس

تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَعْطَيْتَ بَنِي الْمُطَّلِبِ مِنْ خُمُسِ
پس عرض کیا ہمین نے اے رسول خدا آپ نے بنی مطلب کو خیبر کے خمس (پانچویں حصہ) سے

خَيْبَرَ وَتَرَكْتَنَا وَنَحْنُ وَهُمْ بِمَنْزِلَةٍ وَاحِدَةٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى
دیدیا اور ہم کو چھوڑ دیا حالانکہ ہم اور وہ ایک رتبہ میں ہیں تو آپ نے فرمایا اس کے سوا

اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا بَنُو الْمُطَّلِبِ وَبَنُو هَاشِمٍ شَيْءٌ وَاحِدٌ رَوَاهُ
نہین کہ بنی مطلب اور بنی ہاشم ایک چیز ہیں سلہ اسکو بخاری نے روایت

الْبُخَارِيُّ وَعَنْ اَبِي رَافِعٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى
کیا۔ اور ابو رافع رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھیجا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ رَجُلًا عَلَى الصَّدَقَةِ مِنْ بَنِي مَخْزُوْمٍ فَقَالَ لِاَبِي رَافِعٍ
ایک شخص کو صدقہ پر (مقرر کرکے) قبیلہ بنی مخزوم سے تو اوس شخص نے ابو رافع سے کہا کہ

اِصْحَبْنِي فَاِنَّكَ تُصِيْبُ مِنْهَا فَقَالَ لَا حَتّٰى اٰتِيَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ
تو میرے ساتھ ہولے کیونکہ تو پہنچ سکتا ہے اوسکو اوس نے کہا نہین یہانتک کہ حاضر ہوں میں رسولخدا

تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَسْاَلَهٗ فَاَتَاهُ فَسَاَلَهٗ فَقَالَ مَوْلَى الْقَوْمِ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَ
صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اور دریافت کرون آپ سے پس آیا وہ اور دریافت کیا آپ سے تو آپ نے فرمایا قوم کا

اِنَّا لَا تَحِلُّ لَنَا الصَّدَقَةُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالثَّلٰثَةُ وَابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ
غلام سلہ اونہین کے حکم میں ہی اور بیشک حلال نہین ہمارے لئے صدقہ اوسکو احمد اور تینون اور ابن خزیمہ اور ابن

حِبَّانَ وَعَنْ سَالِمِ ابْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى
حبان نے روایت کیا۔ اور سالم بن عبد اللہ بن عمر سے روایت ہی وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہ رسولخدا

اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُعْطِيْ عُمَرَ الْعَطَاءَ فَيَقُوْلُ اَعْطِهِ اَفْقَرَ مِنِّيْ فَيَقُوْلُ
صلے اللہ علیہ وسلم دیتے تھے حضرت عمر رضہ کو عطائین تو وہ عرض کرتے کہ دیدیجئے مجھسے زیادہ حاجتمند کو

خُذْهُ فَتَمَوَّلْهُ اَوْ تَصَدَّقْ بِهٖ وَمَا جَاءَكَ مِنْ هٰذَا الْمَالِ وَاَنْتَ غَيْرُ
پس آپ فرماتے کہ لیلو اور مال بنالو اسکو یا اوس کا صدقہ کردو اور جو مال تمہارے پاس اس قسم کا آئے حالانکہ تم اوسکے

مُشْرِفٍ وَلَا سَائِلٍ فَخُذْهُ وَمَا لَا فَلَا تُتْبِعْهُ نَفْسَكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ كِتَابُ
منتظر اور لالچی اور سائل نہ ہو تو اوسکو لیلو اور جو ایسا نہ ہو تو اپنے نفس کو اسکا لالچ مت دو اسکو مسلم نے روایت کیا۔

الصِّيَامِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
کتاب روزون کے بیان میں۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ

---

سلہ یعنے دونون کو صدقات لینا حرام ہے لیکن بنی مطلب کو بطور تفضیل کے دیدیا گیا تھا ۱۲ مترجم عفی عنہ۔

سلہ یعنے تجھے اوس میں سے حصہ مل سکتا ہے اور تو بوجہ غلام ہونے کے اوس کا مستحق ہے ۱۲ مترجم

سلہ ابن عبد اللہ نے تمہید میں بتایا کہ اسپر اجماع ہے۔ کہ صدقہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اور بنی ہاشم اور اون کے غلامون کے لیئے حلال نہین ۱۲ مترجم عفی عنہ۔

سلہ عمر الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کوئی بزرگ قوم کسی کو کوئی عطیہ اسکے مانگے بغیر اوسے دیدے اسکا لینا اور جمع کرنا جائز و مشروع ہے اگر اوسے نہ ضرورت ہو تو جب بھی لیکر کسی پر صدقہ کر دینا چاہیئے ۱۲

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

صلى الله تعالى عليه وسلم لا تقدموا رمضان بصوم يوم ولا يومين

علیہ وسلم نے کہ رمضان سے ایک دن پہلے روزہ رکھو اور نہ دو دن پہلے مگر وہ شخص

الا رجل كان يصوم صوما فليصمه متفق عليه وعن عمار بن

جو روزہ سلہ رکھا کرتا ہو وہ اس دن روزہ رکھے متفق علیہ ہے۔ اور عمار بن یاسر

ياسر رضي الله تعالى عنه قال من صام اليوم الذي يشك فيه

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا جو شخص روزہ رکھے اس دن جسکے رمضان ہونے نہ ہونے (میں)

فقد عصى ابا القاسم ذكره البخاري تعليقا ووصله الخمسة وصححه

شک سلہ کیا جاتا ہو پس نافرمانی کی اوس نے ابوالقاسم کی اسکو بخاری نے معلق طور پر ذکر کیا اور پانچوں نے

ابن خزيمة وابن حبان وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال

اسکو موصول ٹھہرایا اور ابن خزیمہ اور ابن حبان نے اسکی تصحیح کی۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

سمعت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يقول اذا رأيتموه فافطروا

کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے کہ جب دیکھو تم (رمضان کے) چاند کو تو

فان غم عليكم فاقدروا له متفق عليه ولمسلم فان اغمي عليكم

افطار کرو پس اگر (ابر وغبار وغیرہ کی وجہ سے) پوشیدہ ہو جائے چاند تم پر تو اندازہ کر لو سلہ اوسکا اور حدیث

فاقدروا له ثلاثين وللبخاري فاكملوا العدة ثلاثين وله في

متفق علیہ ہے اور مسلم کے لئے یوں ہے کہ پس اگر پوشیدہ ہو جائے تم پر تو شمار کر لو تیس دن اور بخاری کیلئے (یوں ہے) پس پورا

حديث ابي هريرة فاكملوا عدة شعبان ثلاثين وعن ابن عمر

شمار کرو تیس دن اور اس کے لئے حدیث ابوہریرہ میں (یوں ہے) پس پوری کرو گنتی شعبان کی تیس دن۔ اور ابن عمر

رضي الله تعالى عنهما قال تراءى الناس الهلال فاخبرت النبي صلى

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا لوگوں نے مل کر چاند دیکھا پس میں نے خبر دی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو

الله تعالى عليه وسلم اني رأيته وصام وامر الناس بصيامه رواه

کہ میں نے دیکھ لیا چاند تو آپ نے بھی روزہ رکھا اور لوگوں کو روزے رکھنے کا حکم

ابو داود وصححه الحاكم وابن حبان وعن ابن عباس رضي الله تعالى

دیا سلہ اسکو ابوداود نے روایت کیا اور حاکم اور ابن حبان نے اسکو صحیح کہا۔ اور ابن عباس رضی

عنهما ان اعرابيا جاء الى النبي صلى الله تعالى عليه وسلم فقال اني

اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک گنوار آیا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اور عرض کی کہ بیشک میں نے

رأيت الهلال فقال اتشهد ان لا اله الا الله قال نعم قال اتشهد

چاند دیکھا تو آپ نے فرمایا کیا تو گواہی دیتا ہے کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ کہا ہاں آپ نے فرمایا کیا

ان محمدا رسول الله قال نعم قال فاذن في الناس يا بلال ان يصوموا

تو گواہی دیتا ہے کہ محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) خدا کے رسول ہیں اوس نے کہا ہاں تو آپ نے فرمایا سلہ اعلان کر دے

---

سلہ روزہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رمضان شریف سے پہلے ایک یا دو دن روزہ رکھنا منع ہے مگر کہ جس کی ان دنوں روزہ رکھنے کی عادت ہو ۱۲

سلہ شک الخ اس حدیث سے معلوم ہوا۔ کہ یوم شک کا روزہ منع ہے۔ اگر کوئی عالم رکھے تو جائز ہے کہ وہ شک کی طور پر نہ رکھیگا بلکہ یقینا نفلی نیت کر کے رکھے گا ۱۲

سلہ یعنے مہینہ کے دن شمار کر لو جو تیس ہوتے ہیں ۱۲ مترجم غفرلہٗ

سلہ یہ دلیل ہے کہ ایک مرد عادل کی گواہی رمضان کے لئے کافی ہے۔ جبکہ آسمان میں علت ہو ۱۲ مترجم

سلہ اس سے معلوم ہوا کہ خبر مستور الحال کی معتبر ہے جیسا کہ طحاوی نے بیان کیا ۱۲۔ مترجم غفرلہٗ۔

غدا رواه الخمسة وصححه ابن خزيمة وابن حبان ورجح النسائي

کہ بلال لوگوں کو منادی کرے کہ کل کو روزہ رکھیں ۔ اس کو پانچوں نے روایت کیا اور ابن خزیمہ اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتایا

إرساله وعن حفصة أم المؤمنين رضي الله تعالى عنها أن النبي

اور نسائی نے اس کو مرسل ہونیکو ترجیح دی ۔ اور مومنوں کی ماں حفصہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

صلى الله تعالى عليه وسلم قال من لم يبيت الصيام قبل الفجر فلا صيام

جو رات سے نہ ارادہ کرے روزہ دن کا قبل فجر کے تو اوس کے لئے روزہ نہیں ہے اسکو پانچوں نے

له رواه الخمسة ومال الترمذي والنسائي إلى ترجيح وقفه وصححه

روایت کیا اور مایل ہوئے ترمذی اور نسائی اس کے موقوف ہونے کے رجحان کی جانب اور ابن خزیمہ اور ابن

مرفوعا ابن خزيمة وابن حبان وللدارقطني لا صيام لمن لم يفرضه

حبان نے اس کے مرفوع ہونے کو صحیح کہا اور دارقطنی کے لئے (یوں ہے) کہ نہیں روزہ اوس کو جس نے

من الليل وعن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت دخل علي النبي

فرض کیا ہو اوس کو رات کو ۔ اور عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہا داخل ہوئے مجھپر نبی صلے اللہ

صلى الله تعالى عليه وسلم ذات يوم فقال هل عندكم شيء قلنا

علیہ وسلم ایک دن پس فرمایا کیا تمہارے پاس کوئی چیز ہے ہم نے عرض کیا نہیں تو فرمایا آپ نے کہ

لا قال فإني إذا صائم ثم أتانا يوما آخر فقلنا أهدي لنا حيس

اب میں روزہ سے ہوں پھر تشریف لائے ہمارے پاس دوسرے دن پس ہم نے عرض کیا ہمارے واسطے

فقال أرينيه فلقد أصبحت صائما فأكل رواه مسلم وعن سهل

حیس کا ہدیہ آیا ہے تو آپ نے کہا مجھے تو دکھلاؤ میں نے صبح تو روزہ کی نیت کی تھی پس آپ نے اسکو کھالیا مسلم نے اسکو

بن سعد رضي الله تعالى عنه أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

روایت کیا ۔ اور سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمیشہ رہینگے لوگ

قال لا يزال الناس بخير ما عجلوا الفطر متفق عليه وللترمذي من

ساتھ بہتری کے جب تک جلدی کرینگے افطار میں متفق علیہ ہے اور ترمذی کے لئے حدیث ابو ہریرہ

حديث أبي هريرة عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال قال الله عز

سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے

وجل أحب عبادي إلي أعجلهم فطرا وعن أنس بن مالك رضي الله

اللہ عز وجل نے محبوب تر بندے میرے میری طرف جلدی کرنیوالے ان میں سے ہیں افطار کو ۔ اور انس بن مالک سے

تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم تسحروا فإن في

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ سحر کا کھانا کھایا کرو کیونکہ سحری میں

السحور بركة متفق عليه وعن سلمان بن عامر الضبي رضي الله تعالى عنه

برکت ہے متفق علیہ ہے ۔ اور سلیمان بن عامر ضبی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں

امام اعظم رہ کے نزدیک رمضان کے روزے کے لیے رات سے نیت ضروری نہیں ہے اس کی دلیلیں بہت سی ہیں منجملہ اور کے ایک وہ حدیث ہے جو صاحب فتح القدیر نے بخاری اور مسلم کی حدیث لکھی ہے کہ سلمہ بن اکوع سے روایت ہے کہ رسول صلعم نے ایک اسلمی مرد کو حکم دیا کہ جس نے کھالیا ہے پس باقی دن ٹھیرا رہے اور جس نے نہیں کھایا پس چاہیے کہ روزہ رکھے الخ دوسری دلیل وہ حدیث ہے جو آگے اسی کتاب میں آرہی ہے اور یہ جو حدیث ہے کہ رات کو نیت نہ کرے تو اوس کا روزہ نہیں سو اس میں تصریح رمضان کے روزے کی نہیں ہوسکتا ہے کہ قضا یا کفارہ یا نذر غیر معین کا روزہ ہو جس میں امام اعظم صاحب کے نزدیک بھی رات سے نیت کرنا ضرورت ہے دوسرے یہ کہ بیت کے یہ معنی بھی ہوسکتے ہیں کہ اون میں بھی نیت ہوسکی رات سے روزہ کی ہو یا یہ مراد ہے کہ اوس شخص کا کامل روزہ نہیں مگر رات سے نیت کا شرط ہونا اس سے جب ہی ثابت ہو سکتا ہے کہ ان احتمالات کو باطل کر دیا جاوے اور اگر اس سے قطع نظر کیجیے تو قرآن مجید سے خود رات سے ضروری نہ ہونا ثابت ہوتا ہے کما بین فی موضعہ ۱۲ مترجم

عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَفْطَرَ اَحَدُکُمْ فَلْیُفْطِرْ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کہا جب افطار کرے کوئی تم میں کا تو چاہیے کہ افطار کرے کھجور[۱] پر پس

عَلٰی تَمْرٍ فَاِنْ لَّمْ یَجِدْ فَلْیُفْطِرْ عَلٰی مَاءٍ فَاِنَّہٗ طَهُوْرٌ رَوَاہُ الْخَمْسَۃُ

اگر نہ پائے تو چاہیے کہ افطار کرے پانی پر کیونکہ وہ پاک کرنیوالا ہے اسکو پانچوں نے روایت کیا اور ابن

وَصَحَّحَہُ ابْنُ خُزَیْمَۃَ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاکِمُ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ رَضِیَ

خزیمہ اور ابن حبان اور حاکم نے اس کو صحیح کہا ہے ۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنِ الْوِصَالِ

کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے وصال[۲] سے پس ایک

فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِیْنَ فَاِنَّکَ تُوَاصِلُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ وَاَیُّکُمْ

شخص بولا مسلمانوں میں سے پس بیشک آپ تو وصال کرتے ہیں اے رسول خدا آپ نے فرمایا اور کونسا تم میں

مِثْلِیْ اِنِّیْ اَبِیْتُ یُطْعِمُنِیْ رَبِّیْ وَیَسْقِیْنِیْ فَلَمَّا اَبَوْا اَنْ یَّنْتَهُوْا عَنِ الْوِصَالِ

کا میری مثل ہے بیشک میں شب گذارتا ہوں اس حال میں کہ کھلاتا ہے مجھکو میرا رب اور پلاتا ہے مجھکو پس جب

وَاصَلَ بِهِمْ یَوْمًا ثُمَّ یَوْمًا ثُمَّ رَاَوُا الْهِلَالَ فَقَالَ لَوْ تَاَخَّرَ الْهِلَالُ لَزِدْتُّکُمْ

انکار کیا انہوں نے اس سے کہ باز رہیں وصال سے تو وصال کرایا آپ نے اون کو ایک روز پھر ایک روز پھر انہوں نے چاند دیکھ

کَالْمُنَکِّلِ لَهُمْ حِیْنَ اَبَوْا اَنْ یَّنْتَهُوْا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی

لیا (شوال کا) تو آپ نے فرمایا کہ اگر چاند موخر ہوجاتا تو اور زائد وصال[۳] کرتا تم سے اور یہ ارشاد آپکا مثل عذاب دینے والے کے تھا

اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ لَّمْ یَدَعْ قَوْلَ الزُّوْرِ وَالْعَمَلَ بِہٖ وَالْجَهْلَ فَلَیْسَ لِلّٰہِ حَاجَۃٌ

(حدیث) متفق علیہ ہے ۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو روزہ دار نہ چھوڑے جھوٹ کلام اور

فِیْ اَنْ یَّدَعَ طَعَامَہٗ وَشَرَابَہٗ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَاللَّفْظُ

عمل ساتھ اوس جھوٹ کے اور جہالت تو نہیں ہے خدا تعالے کے لئے کوئی حاجت کہ چھوڑ دے کھانا اپنا اور پینا اپنا اسکو بخاری نے اور

لَہٗ وَعَنْ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهَا قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ

اور ابو داؤد نے روایت کیا اور الفاظ انہی کے ہیں ۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ

تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُقَبِّلُ وَهُوَ صَائِمٌ وَیُبَاشِرُ وَهُوَ صَائِمٌ وَلٰکِنَّہٗ کَانَ

علیہ وسلم بوسہ لیتے تھے حالانکہ آپ روزہ دار ہوتے تھے لیکن یہ بات تھی کہ آپ اپنے نفس پر[۴] قادر زیادہ تھے

اَمْلَکَکُمْ لِاِرْبِہٖ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَزَادَ فِیْ رِوَایَۃٍ فِیْ

بہ نسبت تمہارے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں اور زیادہ کیا ایک روایت میں رمضان

رَمَضَانَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ

کے اندر ۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پچھنے

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ احْتَجَمَ وَهُوَ مُحْرِمٌ وَاحْتَجَمَ وَهُوَ صَائِمٌ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَعَنْ

لگوائے حالانکہ آپ محرم تھے اور پچھنے[۵] لگوائے آپ نے اس حال میں کہ آپ روزہ دار تھے اسکو بخاری نے روایت کیا

---

[۱] کھجور الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کھجور سے روزہ کا افطار مستحب ہے۔ اگر کھجور نہ ہو تو پانی سے ہی کرے۔

[۲] وصال یک لخت دو یا تین روزے اس طرح رکھنا کہ درمیان میں کھایا پیا کچھ نہ جاوے ۱۲ مترجم

[۳] آپ نے یہ ارشاد غصہ میں اون کو تہدید کی غرض سے فرمایا اور مذہب یہ ہے کہ اسطرح روزہ رکھنا مکروہ ہے تحریمًا ۱۲ مترجم۔

[۴] پس جسکو اپنے نفس پر اطمینان ہو اور جماع کا خوف نہ ہو اوسے بوسہ لینا وغیرہ افعال درست ہیں ۱۲ مترجم

[۵] امام صاحب اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہما کے نزدیک روزہ میں پچھنے لگوانے میں کوئی مضائقہ نہیں البتہ بخوف نقاہت وضعف مکروہ تنزیہی ہے ۱۲ مترجم غفرلہ

اللّٰہم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیہم اجمعین ۔ آمین ۔ یا رب العالمین ۔ ۱۲

۱۲ — ۱۱ — ۱۲ — ۱۲ — ۱۱ — ۱۲

شداد بن اوس رضی الله تعالٰی عنه ان النبی صلی الله تعالٰی
اور شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ایک شخص پر

علیه وسلم اتٰی علی رجل بالبقیع وهو یحتجم فی رمضان فقال افطر
(مقام) بقیع میں حالانکہ وہ پچھنے لگا رہا تھا رمضان کے اندر تو آپ نے فرمایا افطار کر لیا پچھنے لگانے

الحاجم والمحجوم رواه الخمسة الا الترمذی وصححه احمد وابن خزیمة
والے اور لگوانے والے نے اسکو پانچوں نے سوا ترمذی کے روایت کیا اور احمد اور ابن خزیمہ اور ابن حبان

وابن حبان وعن انس بن مالک رضی الله تعالٰی عنه قال اول
نے اسکو صحیح کہا اور انس بن مالک رضہ سے روایت ہے کہ اوّل وہ امر کہ مکروہ کیا گیا

ما کرهت الحجامة للصائم ان جعفر بن ابی طالب احتجم وهو صائم
پچھنے لگوانا روزہ دار کے لیئے (اوس کی وجہ سے) یہ ہے کہ جعفر بن ابو طالب نے پچھنے لگوائے حالانکہ وہ روزہ

فمر به النبی صلی الله تعالٰی علیه وسلم فقال افطر هذان ثم رخص النبی
دار تھے پس اون پر رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا گذر ہوا تو آپ نے فرمایا کہ ان دونوں نے افطار کر لیا پھر

صلی الله تعالٰی علیه وسلم بعد فی الحجامة للصائم فکان انس یحتجم وهو
رخصت دی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بعد میں پچھنے لگوانے کے اندر روزہ دار کے لیئے اور انس تو کہ پچھنے

صائم رواه الدارقطنی وقواه وعن عائشة رضی الله تعالٰی عنها ان النبی
لگواتے تھے حالانکہ روزہ دار ہوتے تھے اسکو دارقطنی نے روایت کیا اور اسکو قوی بتایا اور عائشہ رض سے روایت ہے کہ

صلی الله علیه وسلم اکتحل فی رمضان وهو صائم رواه ابن ماجة باسناد
نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سرمہ لگایا رمضان میں حالانکہ آپ روزہ دار تھے اسکو ابن ماجہ نے اسناد ضعیف کیساتھ

ضعیف وقال الترمذی لا یصح فیه شیء وعن ابی هریرة رضی الله تعالٰی
روایت کیا اور ترمذی نے کہا کہ اس بارے میں کوئی چیز صحیح نہیں اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت ہے کہا

عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من نسی وهو صائم فاکل او شرب
فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو بھول جاوے حالانکہ وہ روزہ دار ہو پس کھا لیا

فلیتم صومه فانما اطعمه الله وسقاه متفق علیه وللحاکم من افطر
یا پی لیا تو چاہیے کہ پورا کرے اپنے روزہ کو اسلیئے کہ کھلایا ہے اسکو خدا نے اور پلایا ہے اسکو (حدیث)

فی رمضان ناسیا فلا قضاء علیه ولا کفارة وهو صحیح وعن ابی هریرة
متفق علیہ ہے اور حاکم کے لیئے (یوں ہے) جو افطار کرے رمضان میں بھول کر تو اوسپر قضا لازم نہیں ہے اور نہ کفارہ (اور یہ حدیث صحیح ہے)

رضی الله تعالٰی عنه قال قال رسول الله صلی الله تعالٰی علیه وسلم من ذرعه
اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جسکو خود قے آجاوے

القیء فلا قضاء علیه ومن استقاء فعلیه القضاء رواه الخمسة
تو اوسپر قضا لازم نہیں اور جو قصداً قے لاوے تو اوسپر قضا لازم ہے اسکو پانچوں نے روایت کیا اور

---

ک۵۱ یعنے افطار کا خوف ہوگیا لگوانے والے کے لیئے اس وجہ سے کہ اوسکو کمزوری بہت ہوگئی اور لگانے والے کے لیئے اسوجہ سے کہ شاید کچھ خون منہ میں چلا گیا ہو۔ واللہ اعلم ۱۲ مترجم۔

ک۵۲ اکتحل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رمضان شریف کو دن میں سرمہ لگانا مضائقہ نہیں رکھتا چونکہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے خود لگایا ہے جو اس سے احتراز کرتے ہیں وہ جہلا ہیں ۱۲

ک۵۳ بھول الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص رمضان میں بھول کر کھا پی لے تو اسکا روزہ نہیں ٹوٹتا نہ ہی اسپر قضا و کفارہ لازم ہوتا ہے۔ چونکہ بھول امت محمدیہ معاف ہے۔ اگر دوسرا آدمی دیکھ رہا ہو تو کھانے پینے والا کمزور ہو تو اسے نہ اطلاع کرے۔ ورنہ اطلاع کردے تاکہ باز آجائے۔ ایسے ہی کتب فقہ وغیرہ میں ہے ۱۲

ک۵۴ قصداً الخ اس سے معلوم ہوا کہ خودبخود قے آجانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا اگر خود قے کرے تو

وَاَعَلَّهُ اَحْمَدُ وَقَوَّاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ

احمد نے اسکو معلل کہا اور دارقطنی نے اسکی تقویت کی ۔ اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت

تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ عَامَ الْفَتْحِ اِلٰى مَكَّةَ

ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نکلے فتح مکہ کے سال مین مکہ کی طرف رمضان کے اندر

فِيْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى بَلَغَ كُرَاعَ الْغَمِيْمِ فَصَامَ النَّاسُ ثُمَّ دَعَا بِقَدَحٍ

پس آپ نے روزہ رکھا یہانتک کہ پہنچے آپ مقام کراع غمیم سلہ مین پس لوگون نے بھی روزے

مِنْ مَاءٍ فَرَفَعَهُ حَتّٰى نَظَرَ النَّاسُ اِلَيْهِ ثُمَّ شَرِبَ فَقِيْلَ لَهُ بَعْدَ ذٰلِكَ اِنَّ

رکھے پھر آپ نے ایک پیالہ پانی منگایا اور اوسکو اٹھایا یہانتک کہ سب لوگون نے اسکو دیکھ لیا پھر آپ

بَعْضَ النَّاسِ قَدْ صَامَ فَقَالَ اُولٰٓئِكَ الْعُصَاةُ وَفِيْ لَفْظٍ فَقِيْلَ لَهُ اِنَّ

پی گئے بعد مین عرض کیا گیا کہ بعض لوگون نے تو روزہ باقی رکھا آپ نے فرمایا وہی نافرمان ہین اور ایک

النَّاسَ قَدْ شَقَّ عَلَيْهِمُ الصِّيَامُ وَاِنَّمَا يَنْتَظِرُوْنَ فِيْمَا فَعَلْتَ فَدَعَا بِقَدَحٍ

لفظ (یون ہے) کہ عرض کیا گیا آپ سے بعض لوگون پر روزے شاق ہین اور اسکے سوا نہین کہ وہ آپ کے

مِنْ مَاءٍ بَعْدَ الْعَصْرِ فَشَرِبَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ حَمْزَةَ ابْنِ عَمْرٍو الْاَسْلَمِيِّ

فعل کو دیکھتے ہین (یعنی اتباع کرتے ہین) تو آپ نے ایک پیالہ پانی بعد عصر منگایا پس آپ نے اوسکو پی لیا

اَنَّهُ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ اَجِدُ بِيْ قُوَّةً عَلَى الصِّيَامِ فِي السَّفَرِ فَهَلْ عَلَيَّ

سلہ اسکو مسلم نے روایت کیا ۔ اور حمزہ بن عمرو اسلمی رضی اللہ عنہ کو روایت ہے کہ انہون نے کہا اے رسول خدا بیشک

جُنَاحٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هِيَ رُخْصَةٌ مِّنَ اللّٰهِ فَمَنْ اَخَذَ

مین اپنے اندر سفر مین روزہ رکھنے کی قوت پاتا ہون تو مجھپر روزہ رکھنے مین کوئی مضایقہ ہے تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

بِهَا فَحَسَنٌ وَمَنْ اَحَبَّ اَنْ يَّصُوْمَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَاَصْلُهُ

نے فرمایا یہ رخصت سلہ ہے اللہ تعالےٰ کی جانب سے پس جو پکڑے اسکو تو اچھا ہے اور جو روزہ رکھنا چاہے تو اوسپر بھی

فِي الْمُتَّفَقِ عَلَيْهِ مِنْ حَدِيْثِ عَائِشَةَ اَنَّ حَمْزَةَ بْنَ عَمْرٍو سَاَلَ وَعَنِ ابْنِ

کچھ مضایقہ نہین اسکو مسلم نے روایت کیا اور اس کی اصل متفق علیہ مین ہے حدیث عائشہؓ سے کہ حمزہ بن عمرو نے

عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ رُخِّصَ لِلشَّيْخِ الْكَبِيْرِ اَنْ يُّفْطِرَ وَيُطْعِمَ

سوال کیا ۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رخصت دی گئی بہت بوڑھے کے لئے سلہ یہ کہ وہ افطار کرے

عَنْ كُلِّ يَوْمٍ مِّسْكِيْنًا وَّلَا قَضَاءَ عَلَيْهِ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَالْحَاكِمُ وَصَحَّحَاهُ

اور ہر دن کے عوض ایک مسکین کو کھلاوے اور اوسپر قضا لازم نہین اسکو دارقطنی نے روایت کیا اور حاکم نے اور دونون

وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

دونون نے صحیح کہا ۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا آیا ایک شخص نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ هَلَكْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ وَمَا اَهْلَكَكَ قَالَ

پس عرض کیا اوس نے کہ ہلاک ہوگیا مین اے رسول خدا فرمایا آپ نے کس چیز نے ہلاک کیا تجھکو اوس نے

---

سلہ ایک موضع ہے مکہ مدینہ کے مابین عسفان کے نزدیک تین میل کے فاصلہ پر ۱۲ مترجم غفرلہ۔

سلہ مسافر کے لئے فطار وصوم دونون جایز ہین - اگر قوت رکھتا ہو۔ تو روزہ رکھنا بہتر ہے اور حدیث دلیل ہے کہ عزیمت شدید کیوقت افطار صوم جایز ہے - اور آپکا اون کو نافرمان کہنا اس وجہ سے تھا کہ انھون نے اوسوقت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی پیروی نہ کی ۱۲ مترجم غفرلہ۔

سلہ رخصت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سفر مین افطار بہتر اور روزہ رکھنا بھی جایز ہے۔ اگر تکلیف نہ محسوس ہو ورنہ روزہ مکروہ ہوگا جیسے حدیث حاشیہ سے معلوم ہوتا ہے سلہ بوڑھے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بہت بوڑھے یا بوڑھی کو روزہ کے بدلہ فدیہ طعام مشروعہ فقرا کو دیدینا روزہ سے کافی ہوجاتا ہے جس کی قضا بھی لازم نہین بشرطیکہ وہ اشخاص بعد مین روزہ رکھنے کے قابل نہ ہون ۱۲ -۱۲-

وَقَعَتُ عَلٰى امْرَأَتِي فِي رَمَضَانَ فَقَالَ هَلْ تَجِدُ مَا تُعْتِقُ رَقَبَةً قَالَ

اپنی عورت سے ہم بستری کرلی رمضان کے اندر آپ نے فرمایا کیا پاتا ہے تو وہ شی کہ اوس کے بدلہ آزاد کرلے

لَا قَالَ فَهَلْ تَسْتَطِيعُ أَنْ تَصُومَ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ قَالَ لَا قَالَ فَهَلْ تَجِدُ

تو ایک غلام اوس نے کہا نہین آپ نے فرمایا کیا دو ماہ کے متواتر روزے رکھ سکتا ہے اوسنے کہا نہین فرمایا

مَا تُطْعِمُ سِتِّينَ مِسْكِينًا قَالَ لَا ثُمَّ جَلَسَ فَأُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ

آپ نے ساٹھ مسکینون کو کھانا کھلا سکتا ہے اوس نے کہا نہین پھر وہ بیٹھ رہا کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے

وَسَلَّمَ بِعَرَقٍ فِيهِ تَمْرٌ فَقَالَ تَصَدَّقْ بِهٰذَا فَقَالَ أَعَلٰى أَفْقَرَ مِنَّا فَمَا

پاس ایک زنبیل لائی گئی جس مین کھجورین تھین پس آپ نے فرمایا کہ اسکو صدقہ کردے اوسنے کہا کیا اپنے آپ سے

بَيْنَ لَابَتَيْهَا أَهْلُ بَيْتٍ أَحْوَجُ إِلَيْهِ مِنَّا فَضَحِكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ

زیادہ حاجتمند پر پس نہین ہے دونون جانبوں مدینہ کے کوئی اہل خانہ کہ زیادہ حاجتمند ہو اوسکا ہمسے تو نبی صلے اللہ

تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى بَدَتْ أَنْيَابُهُ ثُمَّ قَالَ اذْهَبْ فَأَطْعِمْهُ أَهْلَكَ

علیہ وسلم ہنسے یہانتک کہ ظاہر ہوگئیں داڑھیں آپ کی پھر فرمایا جا لے اپنے گھر والون کو کھلا دے اسکو

رَوَاهُ السَّبْعَةُ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ عَائِشَةَ وَأُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

ساتون نے روایت کیا اور الفاظ مسلم کے ہیں۔ اور عائشہ رض اور ام سلمہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے

تَعَالٰى عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ

کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم صبح کرتے تھے حالت جنابت میں بوجہ ہم بستری کے پھر

جِمَاعٍ ثُمَّ يَغْتَسِلُ وَيَصُومُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَزَادَ مُسْلِمٌ فِي حَدِيثِ أُمِّ سَلَمَةَ

غسل کرتے تھے ۵۲ متفق علیہ ہے اور مسلم نے حدیث ام سلمہ مین زیادہ کیا کہ اوس کی

وَلَا يَقْضِي وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

قضا نہین رکھتے تھے۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ مَاتَ وَعَلَيْهِ صِيَامٌ صَامَ عَنْهُ وَلِيُّهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

جو مر جاوے حالانکہ اوسپر روزے لازم ہوں تو اوس کی طرف سے اوسکا ولی رکھے (حدیث) متفق علیہ ہے

## بَابُ صَوْمِ التَّطَوُّعِ وَمَا نُهِيَ عَنْ صَوْمِهَا عَنْ أَبِي قَتَادَةَ الْأَنْصَارِيِّ

باب نفلی روزہ اور ان دنون کے بیان مین جن مین روزہ منع ہے۔ ابو قتادہ انصاری رضی اللہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ

عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا عرفہ کے

عَنْ صَوْمِ يَوْمِ عَرَفَةَ قَالَ يُكَفِّرُ السَّنَةَ الْمَاضِيَةَ وَالْبَاقِيَةَ وَسُئِلَ

دن روزہ رکھنے کے بارے مین تو آپ نے فرمایا کہ کفارہ بنا دیتا ہے سال گذشتہ (کے گناہون) کا اور سال

عَنْ صَوْمِ يَوْمِ عَاشُورَاءَ فَقَالَ يُكَفِّرُ السَّنَةَ الْمَاضِيَةَ وَسُئِلَ

آئندہ کا اور سوال کیے گئے آپ عاشورہ کے روزے سے تو فرمایا کہ یہ سال گذشتہ (کے گناہون) کا کفارہ بنا دیتا ہے

---

۵۱ شیخ نے ترجمہ مین بیان کیا اہل خانہ کا کھا لینا کفارہ کے لیئے کافی نہین اکثر علما اسی پر ہیں۔ لیکن اوس کے حاجتمند ہونیکے سبب اوس کی حاجت کے دور کرنے کو آپ نے وہ کھجورین دیدیں اور کفارہ کو مؤخر کردیا کہ جب مالدار ہوگا دے دیگا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ یہ اوسی شخص کیساتھ مخصوص ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ پہلے یہ ہی حکم تھا بعد میں منسوخ ہوگیا۔ لیکن قول اول قدیم قول ہے انتہے ۱۲ مترجم

۵۲ حدیث دلیل ہے کہ ناپاک رہنے سے روزہ نہین ٹوٹتا ۱۲ مترجم

۵۳ لمعات شرح مشکوۃ میں ہے کہ جمہور اسطرف گئے ہین کہ میت کی طرف سے روزہ نہ رکھا جائے اور یہ قول مالک کا ہے اور صحیح قول امام شافعی کا بلکہ اوس کی طرف سے کھانا کھلانے کا حکم ہے مشکوۃ میں ابن عمر سے یہ حدیث مروی ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس پر روزے لازم ہوں اور اس کی طرف سے ہر دن ایک مسکین کو کھانا کھلایا جائے رواہ الترمذی اور فتح القدیر میں امام مالک کا

عَنْ صَوْمِ يَوْمِ الْاِثْنَيْنِ فَقَالَ ذٰلِكَ يَوْمٌ وُلِدْتُ فِيْهِ وَبُعِثْتُ
اور پیر کے دن کے روزے سے سوال کئے گئے تو فرمایا یہ دن ہے کہ پیدا ہوا میں اس میں اور نبی بنایا گیا

فِيْهِ وَاُنْزِلَ عَلَيَّ فِيْهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ الْاَنْصَارِيِّ رَضِيَ
میں اس میں اور نزول وحی ہوا مجھپر اس میں اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے

اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَامَ
روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو رمضان کے روزے بعد عید شوال

رَمَضَانَ ثُمَّ اَتْبَعَهُ سِتًّا مِنْ شَوَّالٍ كَانَ كَصِيَامِ الدَّهْرِ رَوَاهُ
کے چھ روزے رکھے تو ہوگا یہ مثل تمام عمر کے روزوں سے کے اسکو مسلم نے روایت

مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
کیا۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ عَبْدٍ يَصُوْمُ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ
علیہ وسلم نے نہیں ہے کوئی بندہ کہ روزہ رکھے کسی دن خدا تعالےٰ کے رستہ میں

اللّٰهِ اِلَّا بَاعَدَ اللّٰهُ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ عَنْ وَجْهِهِ النَّارَ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا مُتَّفَقٌ
مگر دور کر دیگا خدا تعالےٰ اوس دن کے طفیل اوس کے چہرہ سے آگ کو ستر سال کے رستہ کی مقدار (حدیث)

عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ
متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يُفْطِرُ وَيُفْطِرُ
وسلم روزہ رکھتے یہاں تک کہ ہم کہتے تھے کہ افطار نہیں کریں گے اور افطار کرتے تھے

حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يَصُوْمُ وَمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
یہاں تک کہ ہم کہتے تھے کہ روزہ نہیں رکھیں گے اور نہیں دیکھا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو کہ کامل

اسْتَكْمَلَ صِيَامَ شَهْرٍ قَطُّ اِلَّا رَمَضَانَ وَمَا رَاَيْتُهُ فِيْ شَهْرٍ اَكْثَرَ
کیا ہو آپ نے کسی مہینہ کے روزوں کو کبھی مگر رمضان کے اور نہیں دیکھا میں نے آپ کو کسی مہینہ میں ماہ

مِنْهُ صِيَامًا فِيْ شَعْبَانَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ اَبِيْ ذَرٍّ
شعبان سے زیادہ روزے رکھتے ہوئے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں۔ اور ابو ذر رضی اللہ عنہ سے

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ
روایت ہے کہا حکم دیا ہم کو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ روزے رکھیں

نَصُوْمَ مِنَ الشَّهْرِ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ ثَلٰثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ رَوَاهُ
ہم مہینہ سے تین دن تیرھویں چودھویں پندرھویں (تاریخ) اسکو نسائی اور ترمذی نے روایت

النَّسَائِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّ
کیا اور ابن حبان نے اس کو صحیح بتلایا۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

---

**ف۱** پیر الخ اس حدیث سے پیر کے دن روزہ رکھنے کی بھی فضیلت ثابت ہوئی۔ کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پیدا ہونے اور مبعوث ہونے اور نزول فرقان حمید کا دن اول ہے۔

**ف۲** یہ حسب کہ ہر سال روزے اسی طرح رکھا کرے اسلیئے کہ ایکمرتبہ ایسا کرنا ایک سال کے روزوں کے برابر ہوتا ہے کیونکہ ہر دن کا روزہ دس دن کے روزہ کی برابر ہے۔ لہٰذا ایک ماہ کے روزے تین سو روزوں کی برابر ہیں پھر بعد میں چھ روزے برابر ساٹھ روزوں کے پس ۳۶۰ تین سو ساٹھ کا حساب پورا ہوگیا ۱۲ مترجم عفرلہ

**ف۳** افطار الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کسی مصلحت کے باعث آپ اکثر نفلی روزے رکھتے اور کبھی نہ رکھتے اور روزہ رمضان تو ہمیشہ رکھتے تھے۔ اور نفلی روزوں سے شعبان کے روزے بکثرت رکھتے تھے ۱۲۔ اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعیٰ فیہ ولوالدیہم اجمعین۔ آمین۔

۱۳-۱۲-۱۳-۱۲-۱۳-۱۲-۱۳-۱۲

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال لا يحل للمرأة أن تصوم

کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حلال نہیں عورت کو کہ روزہ رکھے اس حال

وزوجها شاهد إلا بإذنه متفق عليه واللفظ للبخاري زاد أبو داود

میں کہ اوس کا خاوند موجود ہو مگر اس کی اجازت سے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے

غير رمضان وعن أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه أن رسول

ہیں ابو داؤد نے زیادہ کیا سوا رمضان کے۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول

الله صلى الله تعالى عليه وسلم نهى عن صيام يومين يوم الفطر ويوم

خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا دو دن (۲) روزہ رکھنے سے عید الفطر کے دن اور دسوین

النحر متفق عليه وعن نبيشة الهذلي رضي الله تعالى عنه قال قال

ذی الحجہ (عید الضحی کے دن) متفق علیہ ہے۔ اور نبیشہ ہذلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم أيام التشريق أيام أكل وشرب

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایام (۳) تشریق کھانے اور پینے اور خدا تعالےٰ کی یاد

وذكر الله عز وجل رواه مسلم وعن عائشة وابن عمر رضي الله

کے دن ہیں اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور عائشہ و ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت

تعالى عنهما قالا لم يرخص في أيام التشريق أن يصمن إلا لمن لم

ہے کہا نہیں رخصت دی گئی ایام تشریق میں روزہ رکھنے کی مگر اوس کے لئے

يجد الهدي رواه البخاري وعن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه عن

جو ہدی (۴) نہ پاوے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت

النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال لا تختصوا ليلة الجمعة بقيام من بين

کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا مت مخصوص کرو شب جمعہ کو بیچ اور راتوں کی شب خیزی کے لئے

الأيام إلا أن يكون في صوم يصومه أحدكم رواه مسلم وعنه

مگر یہ کہ ہو اوسدن جمعہ کہ جس دن کو (۵) تم میں کا روزہ رکھا کرتا ہو اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور

أيضا قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وآله وسلم لا يصوم من أحدكم

اونہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ہرگز نہ روزہ رکھے کوئی تم میں کا

يوم الجمعة إلا أن يصوم يوما قبله أو يوما بعده متفق عليه وعنه

جمعہ کے دن مگر یہ کہ روزہ رکھے ایک دن اوس سے پیشتر یا ایک دن اوس کے بعد (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور

أيضا أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال إذا انتصف شعبان

نیز اونہیں سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب ماہ شعبان نصف گذر جائے تو

فلا تصوموا رواه الخمسة واستنكره أحمد وعن الصماء

روزہ نہ رکھو اسکو پانچوں نے روایت کیا اور احمد نے منکر بتلایا اس کو۔ اور صماء

---

(۱) مطلب یہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس عورت کا شوہر گھر موجود ہو تو اُسے فرضی روزہ کے بغیر نفلی روزے سوائے اجازت شوہر جائز نہیں ہیں ۱۲

(۲) دو دن الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید الفطر وعید الضحیٰ کے دن روزہ رکھنا منع ہے ایسے ہی تشریق کے دنوں میں حسب حدیث آئندہ چونکہ یہ مہمانی رب العالمین کے دن ہیں ۱۲

(۳) ذی الحجہ کی گیارھوین بارھوین تیرھوین کو ایام تشریق کہتے ہیں ۱۲ مترجم عفی عنہ

(۴) قربانی کا جانور جو حاجی لوگ اون ایام میں ذبح کرتے ہیں ۱۲ مترجم۔

(۵) مثلاً تیرہ یا چودہ وغیرہ تاریخ اوسکو روزہ رکھنے کی عادت ہو اور اوسدن جمعہ واقع ہو جائے۔ تو درست ہے۔ ورنہ مکروہ ہے اوسدن تخصیص کرکے روزہ رکھنا۔ ۱۲ مترجم عفی عنہ ۱۲

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم أجمعين.

بنت بسر أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال لا تصوموا

بنت بسر سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ نہ رکھو سبت

يوم السبت إلا فيما افترض عليكم فإن لم يجد أحدكم إلا

(شنبہ) کے دن مگر اون دونوں میں کہ فرض ہوں روزے تم پر پس اگر نہ پاوے کوئی تم میں کا

لحاء عنب أو عود شجرة فليمضغها رواه الخمسة ورجاله ثقات

مگر چھال درخت انگور کی یا لکڑی کسی درخت کی چاہیئے کہ چابے اوسکو پانچوں نے روایت کیا اور اوس کے

إلا أنه مضطرب وقد أنكره مالك وقال أبو داود هو منسوخ

رجال ثقہ ہیں مگر یہ حدیث مضطرب ہے اور اسکا مالک نے انکار کیا ہے اور ابو داود نے کہا کہ یہ منسوخ ہے

وعن أم سلمة رضي الله تعالى عنها أن رسول الله صلى الله تعالى

اور ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جن دونوں میں اکثر روزہ

عليه وسلم أكثر ما كان يصوم من الأيام يوم السبت ويوم الأحد وكان

رکھا کرتے تھے وہ شنبہ ۵۲ اور یکشنبہ کا روزہ ہے اور فرمایا کرتے تھے کہ یہ دونوں عید کے دن

يقول إنهما يوما عيد للمشركين وأنا أريد أن أخالفهم أخرجه

ہیں مشرکوں کے لیئے اور میں اون کی مخالفت چاہتا ہوں اسکی تخریج نسائی نے کی

النسائي وصححه ابن خزيمة وهذا لفظه وعن أبي هريرة رضي

اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح بتلایا اور یہ الفاظ اوسی کے ہیں۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے

الله تعالى عنه أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم نهى عن صوم يوم

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا عرفہ کے دن (مقام) عرفہ میں روزہ رکھنے

عرفة بعرفة رواه الخمسة غير الترمذي وصححه ابن خزيمة والحاكم

سے ۵۳ اسکو پانچوں نے ماسوا ترمذی کے روایت کیا اور ابن خزیمہ اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا

واستنكره العقيلي وعن عبد الله بن عمر رضي الله تعالى عنهما

اور عقیلی نے اوسکو منکر بتلایا۔ اور عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لا صام من صام الأبد

صلے اللہ علیہ وسلم نے نہیں روزہ رکھا اوس نے جس نے روزہ رکھا ہمیشہ ۵۴ (حدیث)

متفق عليه ولمسلم عن أبي قتادة بلفظ لا صام ولا أفطر باب

متفق علیہ ہے اور مسلم کے لیئے ابو قتادہ کی روایت ہے کہ روزہ نہ رکھا اوس نے نہ افطار کیا۔ باب اعتکاف اور

الاعتكاف وقيام رمضان عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن رسول

قیام رمضان کے بیان میں۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

الله صلى الله عليه وسلم قال من قام رمضان إيمانا واحتسابا غفر له

فرمایا جو شخص کھڑا ہوا (نماز کو) رمضان میں یقین سے اور ثواب کی امید سے بخشے جائینگے

---

۵۱ اسلیئے اوس دن روزہ رکھنے ہیں اوس دن کی تعظیم ہے جس سے یہود کی مشابہت لازم آتی ہے۔ تو اگر کوئی اوس دن روزہ رکھے تو ایک دن اوس کے ساتھ اور ملالے تاکہ مخالفت ہو جاتے یہود کی ۱۲ مترجم

۵۲ شنبہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ ہفتہ و اتوار کے روز روزہ رکھتے تھے۔ یہود کی مخالفت کے باعث کہ ان کے نزدیک یہ ایام عید ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ حاشیہ ۵۱ کی حدیث منسوخ ہے ۱۲۔

۵۳ اسلیئے کہ اوس روز ارکان حج ادا کرنے کی وجہ سے مشقت و محنت زیادہ پڑتی ہے ۱۲ مترجم

۵۴ ہمیشہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہمیشگی روزہ رکھنا منع ہے گویا کہ نہ اس نے روزہ رکھا نہ افطار کیا۔ یعنی روزہ کا ثواب بھی نہ ہوا۔ اور مفت میں بھوکا پیاسا رہا چونکہ اسوجہ سے کئی ممنوعات کا ارتکاب لازم آتا ہے اور طاقت بشریہ سے بھی بعید ہے کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے کبھی ایسے روزے نہیں

تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا قَالَتْ

وہ گناہ جو پہلے گذر چکے (حدیث متفق علیہ ہے۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ الْعَشْرُ اَيِ الْعَشْرُ

تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جب آتا عشرہ اخیر رمضان کا تو مضبوط فرما لیتے

الْاَخِيْرَةُ مِنْ رَمَضَانَ شَدَّ مِئْزَرَهٗ وَاَحْيٰی لَيْلَهٗ وَاَيْقَظَ اَهْلَهٗ مُتَّفَقٌ

اپنے تہ بند کو اور جاگتے تمام رات اور جگاتے اپنے اہل خانہ کو (حدیث) متفق علیہ ہے۔

عَلَيْهِ وَعَنْهَا رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ

اور اونہیں سے روایت ہے کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم جب ارادہ کرتے اعتکاف

وَسَلَّمَ اِذَا اَرَادَ اَنْ يَّعْتَكِفَ صَلَّی الْفَجْرَ ثُمَّ دَخَلَ مُعْتَكَفَهٗ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

کرنے کا تو نماز پڑھتے فجر کی پھر جاتے اعتکاف میں تشریف لے جاتے (حدیث) متفق

وَعَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَعْتَكِفُ الْعَشْرَ الْاَوَاخِرَ

علیہ ہے۔ اور انہیں سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اعتکاف کیا کرتے تھے رمضان کے اخیر

مِنْ رَمَضَانَ حَتّٰی تَوَفَّاهُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ ثُمَّ اعْتَكَفَ اَزْوَاجُهٗ مِنْ بَعْدِهٖ

عشرہ میں یہانتک کہ وفات دیدی آپ کو حق تعالے نے پھر آپ کے بعد آپ کی بیویوں نے اعتکاف کیا

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهَا قَالَتْ وَاِنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيُدْخِلُ

(حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور اونہیں سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم داخل کر دیتے تھے مجھپر

عَلَيَّ رَاْسَهٗ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَاُرَجِّلُهٗ وَكَانَ لَا يَدْخُلُ الْبَيْتَ اِلَّا

سر مبارک اپنا پس میں اوس میں کنگہی کر دیتی تھی اور نہیں آتے تھے گھر میں مگر کسی ضرورت سے جبکہ

لِحَاجَةٍ اِذَا كَانَ مُعْتَكِفًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْهَا قَالَتْ

آپ معتکف ہوتے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا

اَلسُّنَّةُ عَلَی الْمُعْتَكِفِ اَنْ لَا يَعُوْدَ مَرِيْضًا وَلَا يَشْهَدَ جَنَازَةً وَلَا يَمَسَّ

سنت اعتکاف کرنے والے پر یہ ہے کہ نہ عیادت کو جائے کسی بیمار کی اور نہ حاضر ہووے جنازہ میں ۵۳

امْرَاَةً وَلَا يُبَاشِرَهَا وَلَا يَخْرُجَ لِحَاجَةٍ اِلَّا لِمَا لَا بُدَّ مِنْهُ وَلَا

اور نہ چھووے بہی عورت کو اور نہ چمٹے اوسکو اور نہ نکلے کسی ضرورت کے لئے مگر وہ ضرورت جس سے چارہ نہ ہو اور

اِعْتِكَافَ اِلَّا بِصَوْمٍ وَلَا اعْتِكَافَ اِلَّا فِيْ مَسْجِدٍ جَامِعٍ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ

اعتکاف نہیں ہوتا مگر روزہ کے ساتھ اور اعتکاف نہیں ہوتا مگر مسجد جامع میں ۵۵ اسکو ابو داؤد نے

وَلَا بَاْسَ بِرِجَالِهٖ اِلَّا اَنَّ الرَّاجِحَ وَقْفُ اٰخِرِهٖ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ

روایت کیا اور اس حدیث کے رجال (راویوں) میں کوئی مضایقہ نہیں مگر یہ کہ راجح اسکے اخیر جملہ کا موقوف ہونا

تَعَالٰی عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ عَلَی الْمُعْتَكِفِ صِيَامٌ

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں اعتکاف کرنے والے پر روزے مگر یہ

---

۵۱ یعنی عبادت میں مشقت کرنے سے کنایہ ہے اور یا کہ مراد اجتناب از ہم بستری ہے ۱۲ مترجم

۵۲ اعتکاف الخ اس حدیث اور ذیل کی حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ آخر عشرہ رمضان میں صبح کی نماز پڑھکر اپنی جائے اعتکاف میں چلے جاتے۔ اور بغیر ضرورت انسانی نہ نکلتے اور بحالت اعتکاف بیمار پرسی وجنازہ کیلئے نکلنا اور مباشرت عورت سب منع ہے مگر مسجد میں بیٹھے ہوئے زوجہ سے اپنی حالت کی درستی جائز ہے ۱۲۔

۵۳ اور اگر نیت اعتکاف کے ساتھ جنازہ میں جانے کی بھی نیت کر لی ہو تو اوسکے لئے نکلنا درست ہے ۱۲ مترجم۔

۵۴ یہی قول امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا ہے ۱۲ مترجم غفر لہٗ

۵۵ امام صاحب کے نزدیک اعتکاف اوس مسجد کیساتھ مخصوص ہے جس میں پانچوں نمازیں ہوتی ہوں ۱۲ مترجم عفی عنہ۔

۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔

۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔

إلا أن يجعله على نفسه رواه الدارقطني والحاكم والراجح وقفه

که لازم کرے اوس کو اپنے اوپر اسکو دارقطنی اور حاکم نے روایت کیا اور راجح اسکا موقوف ہونا ہے

ايضا وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما ان رجالا من اصحاب النبي

اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ چند لوگ صحابہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے

صلى الله تعالى عليه وسلم اروا ليلة القدر في المنام في السبع الاواخر

لیلۃ القدر خواب کے اندر دکھلائے گئے ہفتہ اخیرہ میں تو

فقال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ارى رؤياكم قد تواطأت

کہ تم سب کی خوابیں آخر ہفتہ پر متفق ہوگئی ہیں لہذا جو اوسکو تلاش کرے تو چاہیئے کہ

في السبع الاواخر فمن كان متحريها فليتحرها في السبع الاواخر

تلاش کرے ہفتہ اخیرہ ۵۱ میں (حدیث) متفق علیہ

متفق عليه وعن معاوية بن سفيان رضي الله تعالى عنه عن النبي

ہے اور معاویہ بن سفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلعم سے

صلى الله تعالى عليه وسلم قال في ليلة القدر ليلة سبع وعشرين

فرمایا آپ نے لیلۃ القدر کے بارے میں کہ وہ ستائیسوین ۵۲ رات ہے

رواه ابوداود والراجح وقفه وقد اختلف في تعيينها على

اسکو ابوداود نے روایت کیا اور اس کا موقوف ہونا اغلب ہے اور شب قدر کی تعیین میں چالیس

اربعين قولا اوردتها في فتح الباري وعن عائشة رضي الله تعالى

قول ہیں جنکو میں نے (شرح بخاری) فتح الباری میں ذکر کیا ہے۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے

عنها قالت قلت يا رسول الله ارايت ان علمت اي ليلة القدر

کہا عرض کیا میں نے اے رسول خدا خبر دیجئے کہ اگر مجھے معلوم ہو جائے کہ کونسی شب شب قدر ہے تو بولوں اوس میں

ما اقول فيها قال قولي اللهم انك عفو تحب العفو فاعف عني

کیا کہوں (کیا مانگوں) آپ نے فرمایا کہہ ۵۳ اے خدا تو درگذر کرنیوالا ہے درگذر کو اچھا جانتا ہے لہذا مجھسے درگذر کر

رواه الخمسة غير ابي داود وصححه الترمذي والحاكم وعن ابي سعيد

اسکو پانچوں نے ابوداود کے سوا روایت کیا اور ترمذی اور حاکم نے اسکو صحیح کہا۔ اور ابوسعید خدری رضی

الخدري رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہ باندھو جاوین

لا تشد الرحال الا الى ثلثة مساجد المسجد الحرام ومسجدي

کجاوے مگر تین مسجدوں کی طرف مسجد حرام ۵۴ میری یہ مسجد اور مسجد اقصے (بیت المقدس)

هذا والمسجد الاقصى متفق عليه كتاب الحج باب فضله وبيان

(حدیث) متفق علیہ ہے۔ کتاب حج کے احکام میں۔ باب حج کی فضیلت اور اون کے

---

۵۱ اخیرہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لیلۃ القدر آخری ہفتہ میں ہے جبکہ آپ نے صحابہ کی خوابوں کو اسکا پر متفق پایا۔

۵۲ ستائیسوین الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رمضان کی ۲۷ تاریخ کی رات کو لیلۃ القدر ہوتی ہے اور لیلۃ القدر کی تعیین میں چالیس قول ہیں جو فتح الباری میں مذکور ہیں۔

۵۳ کہہ الخ اس حدیث سے لیلۃ القدر کی رات کی دعا معلوم ہوئی کہ یہ دعا کی جائے۔

۵۴ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ رسول قدس صلے اللہ علیہ وسلم کو مزار مقدس کی زیارت کے لیئے سفر کرنا درست نہ ہو کیونکہ حدیث کے معانی چند بیان کیئے گئے ہیں منجملہ اون کے ایک یہ ہے کہ مساجد میں سے صرف ان تین مساجد کے لیئے سفر درست ہے کیونکہ مستثنی منہ اس صورت میں مستثنی کی جنس سے ہو جائے گا۔ جیسا کہ ہونا چاہیئے۔ اور رسول قدس صلے اللہ علیہ وسلم کے مزار کی زیارت کی نیت سے سفر کرنا کیونکر نادرست ہو سکتا ہے جبکہ مسلمانوں

من فرض عليه عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه أن رسول

بیان ہیں جن پر حج فرض ہے ـ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ

الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال العمرة إلى العمرة كفارة لما بينهما

وسلم نے فرمایا ایک عمرہ دوسرے عمرہ سلہ تک کفارہ ہوتا ہے اون گناہوں کا جو

والحج المبرور ليس له جزاء إلا الجنة متفق عليه وعن عائشة رضي

اون کے درمیان میں کئے ہوں اور حج مقبول کا بدلہ کچھ نہیں مگر جنت (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور عائشہ رضہ سے

الله تعالى عنها قالت قلت يا رسول الله على النساء جهاد قال

روایت ہے کہا عرض کیا میں نے اے رسول خدا کیا عورتوں پر جہاد لازم ہے آپ نے فرمایا

نعم عليهن جهاد لا قتال فيه الحج والعمرة رواه أحمد وابن ماجه

ہاں سلہ اون پر جہاد لازم ہے جس میں قتل و قتال نہیں ہے (وہ) حج اور عمرہ ہے اسکو احمد اور ابن ماجہ نے

واللفظ له وإسناده صحيح وأصله في الصحيح وعن جابر بن عبد الله

روایت کیا اور الفاظ اوسی کے ہیں اور اس کا اسناد صحیح ہے اور اس کی اصل صحیح (موجود) ہے ـ اور جابر بن

رضي الله تعالى عنهما قال أتى النبي صلى الله تعالى عليه وسلم أعرابي

عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ـ کہا حاضر ہوا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک گنوار پس

فقال يا رسول الله أخبرني عن العمرة أواجبة هي فقال لا وأن تعتمر

عرض کیا اوس نے یارسول اللہ بتلا دیجئے مجھکو کیا عمرہ واجب ہے آپ نے فرمایا نہیں اور عمرہ ادا کرنا

خير لك رواه الترمذي والراجح وقفه وأخرجه ابن عدي من وجه

بہتر ہے سلہ تیرے واسطے اسکو ترمذی نے روایت کیا اور اس کے موقوف ہونے کو ترجیح دی اور ابن عدی نے اس کی

آخر ضعيف وعن جابر رضي الله تعالى عنه مرفوعا الحج والعمرة

تخریج کی دوسری سند سے ضعیف ہے ـ جابر رضی اللہ عنہ سے مرفوع طور پر کہ حج اور عمرہ فرض ہیں ـ

فريضتان وعن أنس رضي الله تعالى عنه قال قيل يا رسول الله

اور انس رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا عرض کیا گیا اے رسول خدا السبیل کیا چیز ہے

ما السبيل قال الزاد والراحلة رواه الدارقطني وصححه الحاكم و

آپ نے فرمایا توشہ سلہ اور سواری اسکو دارقطنی نے روایت کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا اور اس کا

الراجح إرساله وأخرجه الترمذي من حديث ابن عمر أيضا وفي إسناده

مرسل ہونا ترجیح ہے اور ترمذی نے اسکو بیان کیا حدیث ابن عمر رضہ سے بھی اور اسکے اسناد میں

ضعف وعن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما أن النبي صلى الله تعالى

ضعف ہے ـ اور ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ملاقات

عليه وسلم لقي ركبا بالروحاء فقال من القوم قالوا المسلمون فقالوا

کی ایک جماعت سواروں سے مقام روحاء میں پس آپ نے فرمایا کون لوگ ہو انہوں نے کہا مسلمان ـ پس کہا

سلہ ۱ عمرہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عمرہ کرنا بڑا ثواب رکھتا ہے جس سے بڑھکر حج کا ثواب ہے کہ جنت میں داخل ہوگا ۱۲

سلہ ۲ ہاں الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورتوں پر بلا ضرورت خاصہ حقیقی جہاد نہیں بلکہ مجازی جہاد ہے یعنے حج و عمرہ جو اجر عظیم کا باعث ہے ۱۲

سلہ ۳ بہتر الخ اس سے معلوم ہوا کہ عمرہ کرنا مستحب ہے ـ اور حج ایک بار کا فرض اس سے ما زاد نفل ۱۲

سلہ ۴ توشہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تفسیر آیت مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيلًا یہ ہے ـ کہ جو شخص توشہ و سواری رکھتا ہو اور رستہ بھی مامون ہو تو اس پر حج فرض ہے ۱۲-۱۲-۱۲-

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

مَنْ أَنْتَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ فَرَفَعَتْ إِلَيْهِ امْرَأَةٌ صَبِيًّا فَقَالَتْ أَلِهٰذَا

انہوں نے کہا آپ کون ہیں آپ نے فرمایا خدا کا رسول تو آپ کی طرف ایک عورت نے بچہ اٹھایا اور

حَجٌّ قَالَ نَعَمْ وَلَكِ أَجْرٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ كَانَ الْفَضْلُ بْنُ

دریافت کرنے لگی کیا اس کے لئے حج ملتا ہے آپنے فرمایا ہاں اور تیرے لیئے ثواب ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور انہیں سے

عَبَّاسٍ رَدِيفَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَاءَتِ امْرَأَةٌ

روایت ہے کہا تھے فضل بن عباس پیچھے سوار ہونیوالے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے تو ایک عورت قبیلہ

مِنْ خَثْعَمَ فَجَعَلَ الْفَضْلُ يَنْظُرُ إِلَيْهَا وَتَنْظُرُ إِلَيْهِ وَجَعَلَ النَّبِيُّ

خثعم سے آئی پس فضل اوس کی طرف دیکھنے لگے اور وہ فضل کیطرف دیکھتی تھی اور رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصْرِفُ وَجْهَ الْفَضْلِ إِلَى الشِّقِّ الْآخَرِ

صلے اللہ علیہ وسلم فضل کا چہرہ اور جانب کو پھیرتے تھے پس اوس نے

فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّ فَرِيضَةَ اللّٰهِ عَلَى عِبَادِهِ فِي الْحَجِّ أَدْرَكَتْ

عرض کیا اے رسول خدا اللہ تعالیٰ کا فرض اپنے بندوں پر حج ہے اوس نے پا لیا ہے میرے باپ

أَبِي شَيْخًا كَبِيرًا لَا يَثْبُتُ عَلَى الرَّاحِلَةِ أَفَأَحُجُّ عَنْهُ قَالَ نَعَمْ وَذٰلِكَ

کو ایسے حال میں کہ وہ بہت بوڑھا ہے کہ سواری پر نہیں ٹھیر سکتا کیا میں اس کی طرف سے حج ۵۲ کر دوں

فِي حَجَّةِ الْوَدَاعِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْهُ أَنَّ امْرَأَةً مِنْ

آپنے فرمایا ہاں اور یہ حجۃ الوداع کا ذکر ہے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔ اور انہیں سے روایت ہے

جُهَيْنَةَ جَاءَتْ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ إِنَّ أُمِّي

کہ قبیلہ جہینہ کی ایک عورت آئی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس پس عرض کیا کہ میری ماں نے حج

نَذَرَتْ أَنْ تَحُجَّ فَلَمْ تَحُجَّ حَتَّى مَاتَتْ أَفَأَحُجُّ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ حُجِّي عَنْهَا

کرنے کی نذر مانی تھی لیکن نہ حج کیا اوس نے یہانتک کہ مر گئی تو کیا میں اوس کی طرف سے حج ۵۳ کر دوں آپنے فرمایا ہاں

أَرَأَيْتِ لَوْ كَانَ عَلَى أُمِّكِ دَيْنٌ أَكُنْتِ قَاضِيَتَهُ اقْضُوا اللّٰهَ فَاللّٰهُ أَحَقُّ

حج کر اوس کی طرف سے کیا تو سمجھتی ہے کہ اگر تیری ماں پر قرض ہوتا تو اوسکو ادا کرتی ادا کرو قرض خدا کا کیونکہ اللہ تعالیٰ

بِالْوَفَاءِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

زیادہ سزاوار ہے قرض ادا کرنے کے لیئے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

أَيُّمَا صَبِيٍّ حَجَّ ثُمَّ بَلَغَ الْحِنْثَ فَعَلَيْهِ أَنْ يَحُجَّ حَجَّةً أُخْرَى وَأَيُّمَا

علیہ وسلم نے جونسا بچہ حج کرے پھر ۵۴ بلوغ کو پہنچ جائے تو اوسپر لازم ہے کہ دوسرا حج کرے اور جونسا غلام کہ

عَبْدٍ حَجَّ ثُمَّ أُعْتِقَ فَعَلَيْهِ حَجَّةٌ أُخْرَى رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْبَيْهَقِيُّ

حج کرے پھر آزاد ہو تو اسپر دوسرا حج لازم ہے کہ دوسرا حج کرے اسکو ابن ابی شیبہ اور بیہقی نے

وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ إِلَّا أَنَّهُ اخْتُلِفَ فِي رَفْعِهِ وَالْمَحْفُوظُ أَنَّهُ مَوْقُوفٌ

روایت کیا اور اسکے سند میں آنے والے [illegible]

---

۵۱ حج الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نابالغ بچے کے لیئے بھی حج نفل ہے جسکا ثواب کرانے والے کو ہوگا۔ ایسا ہی جمیع عبادات نابالغ میں سعی کرنے والے کو سعی کا ثواب باقی حج کرنے کا نابالغ کو ہوگا۔ کذا فی الشامی

۵۲ حج الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس میت پر حج فرض ہوا تھا۔ کہ قبل ادائگی حج فوت ہو گیا تو اس سے حج کا ادا کرنا جائز ہے۔ کہ یہ عبادت مشترک درمیان مال ونفس ہے ۱۲

۵۳ حج الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ میت سے حج نذر بھی ادا کرنے سے ادا ہو جاتا ہے ۱۲

۵۴ بلوغ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص بحالت نابالغی حج کرلے اور بعد بلوغ بھی اوسپر حج فرض ہو جائے تو اسپر دوبارہ حج لازم ہے۔ ایسے ہی غلام کا حال ہے کہ بعد حج اول آزاد ہو جائے۔ مگر شاید عند الاحناف

[illegible]

وعنه قال سمعت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يخطب يقول لا يخلون

اور انہیں سے روایت ہے کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو خطبہ پڑھتے وقت فرماتے تھے

رجل بامرأة إلا ومعها ذو محرم ولا تسافر المرأة إلا مع ذي محرم

کہ ہرگز نہ تنہائی کرے کوئی مرد کسی عورت سے مگر اس حال میں کہ عورت کیساتھ [۵۱] اسکا رشتہ دار موجود ہو اور

فقام رجل فقال يا رسول الله إن امرأتي خرجت حاجة و

نہ سفر کرے عورت [۵۲] مگر محرم کیساتھ پس ایک شخص کھڑا ہوا اور عرض کرنے لگا اے رسول خدا میری عورت

إني اكتتبت في غزوة كذا وكذا قال انطلق فحج مع امرأتك

حج کے لیے نکلی اور میرا نام فلاں فلاں جہادوں میں جانے کے لیے لکھا ہوا ہے آپ نے فرمایا کہ ... اپنی عورت

متفق عليه واللفظ لمسلم وعنه أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

کے ساتھ حج ادا کر متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں۔ اور انہیں کی روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

سمع رجلا يقول لبيك عن شبرمة قال من شبرمة قال أخ لي

ایک شخص کو لبیک عن شبرمہ کہتے سنا [۵۳] آپ نے دریافت کیا کون شبرمہ اس نے کہا میرا بھائی

أو قريب لي قال أحججت عن نفسك قال لا قال حج عن نفسك ثم حج عن

یا کوئی عزیز ہے آپ نے کہا تو اپنی طرف سے حج کر چکا ہے اس نے کہا نہیں آپ نے فرمایا پہلے اپنی طرف سے

شبرمة رواه أبو داود وابن ماجة وصححه ابن حبان والراجح عند أحمد

حج کر پھر شبرمہ کی طرف سے حج کرنا اسکو ابوداؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا

وقفه وعنه قال خطبنا رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم فقال

اور ترجیح احمد کے نزدیک اس کے موقوف ہونے کو ہے۔ اور انہیں کی روایت ہے کہا خطبہ سنایا ہمکو رسول خدا صلے اللہ

إن الله كتب عليكم الحج فقام الأقرع بن حابس فقال أفي كل عام يا رسول

علیہ وسلم نے پس فرمایا بیشک اللہ تعالے نے تم پر حج کو فرض کیا ہے - پس اقرع بن حابس اٹھے اور عرض کیا کہا ہر

الله قال لو قلتها لوجبت الحج مرة فما زاد فهو تطوع رواه الخمسة

سال میں یا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم آپ نے فرمایا اگر میں کہدوں ہاں تو واجب ہوجائے ہر سال میں (لیکن) حج

غير الترمذي وأصله في مسلم من حديث أبي هريرة باب المواقيت

ایک دفعہ فرض ہے اور جو اس سے زاید ہو وہ نفل ہے اسکو پانچوں نے ترمذی کے سوا روایت کیا اور اصل اس کی مسلم میں ...

عن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے میقات [۵۴] بنایا اہل مدینہ

وقت لأهل المدينة ذا الحليفة ولأهل الشام الجحفة ولأهل نجد

کے لیے ذوالحلیفہ [۵۵] کو اور اہل شام کے لیے جحفہ کو اور اہل نجد کے لیے قرن منازل [۵۶]

قرن المنازل ولأهل اليمن يلملم هن لهن ولمن أتى عليهن من غيرهن

اور اہل یمن کے لیے یلملم یہ مواقیت ... انہیں کے لیے ہیں ... اور ... دوسرے مقامات

---

[۵۱] محرم وہ جسکے کبھی حال میں نکاح درست نہ ہو ۱۲ مترجم ۱۲

[۵۲] عورت الخ یعنے عورت کو سفر کسی محرم یا شوہر کے بغیر ناجائز ہے ۱۲۔۱۲۔

[۵۳] شبرمہ اوس شخص کا نام ہے جس کی طرف سے یہ شخص نائب حج کو گیا تھا۔ اسلئے کہتا ہے کہ لبیک ہو جیو شبرمہ کی جانب سے کیونکہ اوسی کا حج ہے ۱۲

[۵۴] میقات وہ مقام ہے جہاں سے احرام باندھا جائے ۱۲

[۵۵] ایک گاؤں ہے طیبہ کے نزدیک مکہ سے دو منزل کے فاصلہ پر ۱۲

[۵۶] مکہ سے دو منزل پر ایک پہاڑ ہے ۱۲ مترجم عفرلہ ۱۲۔۱۲۔۱۲۔

اللّٰھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیھم اجمعین آمین

۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲

واشترطي لهم الولاء فانما الولاء لمن اعتق ففعلت عائشة

اور ولا کو انہین کے لیے مشروط رکھو کیونکہ ولا[ف۱] اوسی کی ہے جو آزاد کرے چنانچہ حضرت عائشہ رضی نے

رضي الله تعالى عنها ثم قام رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم في

ایسا ہی کر دیا پھر رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم لوگون مین کھڑے ہوئے اور خدا تعالی

الناس فحمد الله واثنى عليه ثم قال اما بعد فما بال رجال

کی حمد و ثنا کرکے فرمایا بہر حال حمد و صلاۃ کے بعد پس کیا حال ہے اون لوگون کا جو شرط لگاتے

يشترطون شروطا ليست في كتاب الله ما كان من شرط ليس في

ہین ایسی شرطون کی جو کتاب اللہ مین نہین ہین جو کوئی شرط کہ خدا کی کتاب مین نہ ہو پس وہ

كتاب الله فهو باطل وان كان مائة شرط قضاء الله احق وشرط

باطل ہے اگرچہ وہ سو شرطین ہون اللہ تعالے کے حکم کو پورا کرنا زیادہ سزاوار ہے اور اللہ کی

الله اوثق وانما الولاء لمن اعتق متفق عليه واللفظ للبخاري وعند

شرط زیادہ مضبوط ہے[ف۲] اسکے سوا نہین کہ ولا آزاد کرنے والے کی ہے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ

مسلم قال اشتريها واعتقيها واشترطي لهم الولاء وعن ابن عمر

بخاری کے ہین اور مسلم کے نزدیک (یون ہے) کہ خرید لو اسکو اور آزاد کر دو شرط کرلو اون کے لئے ولا کی۔ اور ابن

قال نهى عمر عن بيع امهات الاولاد فقال لا تباع ولا توهب

عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہا منع فرمایا حضرت عمر رضی نے ام ولدون کی بیع سے پس کہا کہ نہ فروخت کی جائین

ولا تورث يستمتع بها ما بدا له فاذا مات فهي حرة رواه

اور نہ ہبہ کی جاوین اور نہ وراثت مین دی جاوین مالک جسقدر چاہے نفع حاصل کرے اور جب وہ مرجائے[ف۳] تو

البيهقي ومالك وقال رفعه بعض الرواة فوهم وعن جابر

ام ولد آزاد ہے اسکو بیہقی اور مالک نے روایت کیا اور کہا بعض راویون کا اس حدیث کو مرفوع کہنا وہم ہے۔ اور

رضي الله تعالى عنه قال كنا نبيع سرارينا امهات الاولاد والنبي

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھے ہم فروخت کیا کرتے تھے اپنی ام ولدون کو اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم

صلى الله تعالى عليه وسلم حي لا يرى بذلك باسا رواه النسائي

زندہ تھے نہین سمجھتے تھے اس مین کوئی گناہ اسکو نسائی اور ابن ماجہ اور دارقطنی نے روایت کیا اور ابن

وابن ماجة والدارقطني وصححه ابن حبان وعن جابر بن

حبان نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے

عبد الله رضي الله تعالى عنهما قال نهى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بچے ہوئے پانی کو

عن بيع فضل الماء رواه مسلم وزاد في رواية وعن بيع ضراب الجمل

فروخت کرنے سے[ف۵] اسکو مسلم نے روایت کیا اور ایک روایت مین زیادہ کیا کہ اونٹ کو مادہ پر چڑھانے کی بیع سے[ف۴]

---

ف۱ آزاد کیا ہوا غلام بوقت موت جو کچھ مال وغیرہ چھوڑے اگر اسکا کوئی وارث نہ ہو تو آزاد کرنے والا اوسکا مالک ہے اوسکو ولا کہتے ہین ۱۲ مترجم

ف۲ لہذا اگرچہ ولا اون کے لیئے مان لی جائے لیکن حسب حکم خداوہ ولا تمہاری ہی ہوگی کیونکہ تم اوسکی آزاد کرنے والی ہو ۱۲ مترجم غفرلہ

ف۳ مرجائے الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ام ولد باندیون کی خرید و فروخت منع ہے اور مالک اس سے نفع حاصل کرسکتا ہے اور مالک کے مرجانے کے بعد آزاد ہوجاتی ہے ۱۲

ف۴ سانڈ کو کرایہ پر لینا مکروہ ہے البتہ عاریۃً لینا اور دینا درست بلکہ مستحب ہے پھر اگر اسپر بطور اکرام مل جائے تو مضایقہ نہین

ف۵ فروخت الخ یعنے آپنے زائد از ضرورت پانی کے فروخت سے منع فرمایا ہے ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲

وعن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال نهى رسول الله صلى الله

اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

تعالى عليه وسلم عن عسب الفحل رواه البخاري وعنه أن رسول الله

کرایہ سانڈ کے سے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور انہیں سے روایت ہے کہ

صلى الله تعالى عليه وسلم نهى عن بيع حبل الحبلة وكان بيعا

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا حمل کے حمل کی بیع سے اور یہ بیع تھی جس کو اہل جاہلیت

يتبايعه أهل الجاهلية كان الرجل يبتاع الجزور إلى أن تنتج

کیا کرتے تھے تھا آدمی خریدتا تھا اونٹوں کو یہاں تک کہ جنے اونٹنی پھر جنے وہ جو اوس اونٹنی کے پیٹ

الناقة ثم تنتج التي في بطنها متفق عليه واللفظ للبخاري وعن

میں ہے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔ اور انہیں سے روایت ہے کہ رسول خدا

أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم نهى عن بيع الولاء وعن

صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ولاء کے بیچنے اور اوسکے ہبہ کردینے سے (حدیث) متفق علیہ

هبته متفق عليه وعن أبي هريرة قال نهى رسول الله صلى الله

ہے۔ اور ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

تعالى عليه وسلم عن بيع الحصاة وعن بيع الغرر رواه مسلم وعنه

کنکریوں کی بیع اور دہوکے کی بیع سے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور انہیں سے روایت ہے

أن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قال من اشترى طعاما فلا يبعه حتى

کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو غلہ خریدے تو نہ بیچے اوسکو یہاں تک کہ ناپ لے اوسکو

يكتاله رواه مسلم وعنه قال نهى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم عن

اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے دو بیعوں

بيعتين في بيعة رواه أحمد والنسائي وصححه الترمذي وابن حبان

سے ایک بیع میں اسکو احمد اور نسائی نے روایت کیا اور ترمذی اور ابن حبان نے اسکو صحیح کہا اور ابوداؤد

ولأبي داود من باع بيعتين في بيعة فله أوكسهما أو الربا وعن

کے لئے یوں ہے کہ جو بیع کرے دو بیعوں کی ایک بیع میں تو اوس کے لئے ان دونوں میں کم نقصان والی بیع ہے یا سود ہے

عمرو بن شعيب عن أبيه عن جده قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

لا يحل سلف وبيع ولا شرطان في بيع ولا ربح ما لم يضمن

حلال نہیں ہے قرض اور بیع اور نہ دو شرطیں ایک بیع میں اور نہ نفع اوس چیز کا جو ضمان میں نہیں آئی اور نہ

ولا بيع ما ليس عندك رواه الخمسة وصححه الترمذي وابن خزيمة والحاكم

فروخت کرنا اوس چیز کا جو تیرے پاس نہیں اسکو پانچوں نے روایت کیا اور ترمذی وابن خزیمہ اور حاکم نے اسکو صحیح کہا

---

ف۱ کرایہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نر کو مادہ پر ڈالنے کے لیئے کرایہ پر دینا منع ہے کہ یہ قبیح کمائی ہے۔ یہی مذہب احناف اور فقہاء حنفیہ ہے کذا فی المؤطا ۱۲

ف۲ حمل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حمل کے حمل کی بیع جو ایام جاہلیت میں کی جاتی تھی ناجائز ہے اور اس میں جو تفسیر حبل الحبل کی ہے وہ اسحق ابن راہویہ اور احمد کی بیان کردہ ہے ۱۲۔

ف۳ ولا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ولا عتاقہ وغیرہ کا فروخت اور ہبہ کرنا جائز نہیں ۱۲۔

ف۴ کنکریوں الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیع حصات اور دہوکے کی بیع ناجائز ہے اور بیع حصات وہ ہوتی ہے کہ خریدار کنکری ڈالتا ہے جس چیز پر کنکری پڑ جائے وہ چیز اس کی ہو گئی اور بیع ہو گئی ۱۲

ف۵ ناپ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص غلہ خریدے تو پھر وہ آگے ناپ کے بغیر شرعاً نہیں فروخت کر سکتا ہے

۱۲—۱۲—۱—۱۲—۱۲—۱۲

وَاَخْرَجَهٗ فِی عُلُوْمِ الْحَدِیْثِ مِنْ رِوَایَةِ اَبِیْ حَنِیْفَةَ عَنْ عَمْرٍو وَالْمَذْکُوْرِ

اور حاکم نے علوم الحدیث مین بروایت ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ اور مذکور اس لفظ سے ہے کہ منع کیا فرمایا

بِلَفْظِ نَهٰی عَنْ بَیْعٍ وَّشَرْطٍ وَمِنْ هٰذَا الْوَجْهِ اَخْرَجَهُ الطَّبْرَانِیُّ فِی الْاَوْسَطِ

منع اور شرط سے اور اس سند کو بیان کیا اسکو طبرانی نے اوسط مین اور یہ حدیث غریب ہے۔

وَهُوَ غَرِیْبٌ وَعَنْهُ قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَیْعِ

اور انہین سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بیعانہ کی بیع سے ٥١

الْعُرْبَانِ رَوَاهُ مَالِكٌ قَالَ بَلَغَنِیْ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَیْبٍ بِهٖ وَعَنِ ابْنِ

اسکو مالک نے روایت کیا کہا پہونچی ہے مجھکو عمرو بن شعیب کی یہ حدیث۔ اور ابن عمر رضی اللہ

عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا قَالَ ابْتَعْتُ زَیْتًا فِی السُّوْقِ فَلَمَّا اسْتَوْجَبْتُهٗ

روایت ہے کہا خریدا مین نے بازار سے زیتون پس جب مین اوسکا مستحق ہوچکا

لَقِیَنِیْ رَجُلٌ فَاَعْطَانِیْ بِهٖ رِبْحًا حَسَنًا فَاَرَدْتُّ اَنْ اَضْرِبَ عَلٰی یَدِ الرَّجُلِ

تو مجھے ایک شخص ملا اوس نے مجھے اوس مین اچھا فائدہ نفع دیا پس مین نے اوس شخص کے ہاتھ پر مارنے

فَاَخَذَ رَجُلٌ مِّنْ خَلْفِیْ بِذِرَاعِیْ فَالْتَفَتُّ فَاِذَا هُوَ زَیْدُ بْنُ ثَابِتٍ فَقَالَ لَا تَبِعْهُ

کا ارادہ کیا کہ اچانک ایک شخص نے میرے پیچھے سے میرا ہاتھ پکڑ لیا پس مین نے دیکھا تو وہ زید بن

حَیْثُ ابْتَعْتَهٗ حَتّٰی تَحُوْزَهٗ اِلٰی رَحْلِكَ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

ثابت رضی اللہ عنہ تھے تو انہون نے فرمایا کہ نہ فروخت کر اسکو جہان تو نے اسکو خریدا یہان تک کہ محفوظ کرلے تو اسکو

نَهٰی اَنْ تُبَاعَ السِّلَعُ حَیْثُ تُبْتَاعُ حَتّٰی یَحُوْزَهَا التُّجَّارُ اِلٰی رِحَالِهِمْ

اپنے مکان مین اسلئے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا اسباب کے فروخت کرنے سے جہان وہ خریدا جاے

رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَاللَّفْظُ لَهٗ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاکِمُ وَعَنْهُ قَالَ قُلْتُ

یہان تک کہ محفوظ کر لین اوسکو سوداگر اپنے مکانون مین اسکو احمد اور ابو داؤد نے روایت کیا اور الفاظ اوسی کے ہین اور ابن حبان

یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَبِیْعُ الْاِبِلَ بِالْبَقِیْعِ فَاَبِیْعُ بِالدَّنَانِیْرِ وَاٰخُذُ

اور انہین کی روایت ہے کہا مین نے عرض کیا اے رسول خدا مین فروخت کرتا ہون اونٹ مقام بقیع مین پس فروخت کرتا

الدَّرَاهِمَ وَاَبِیْعُ بِالدَّرَاهِمِ وَاٰخُذُ الدَّنَانِیْرَ اٰخُذُ هٰذَا مِنْ هٰذِهٖ وَاُعْطِیْ

ہون دنانیر کے عوض اور لیتا ہون دراہم یا فروخت کرتا ہون دراہم کے عوض اور لیتا ہون دنانیر دیتا ہون یہ اوس کے

هٰذِهٖ مِنْ هٰذِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا بَاْسَ اَنْ تَاْخُذَهَا

بدلہ اور دیتا ہون یہ اوس کے بدلہ تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہین ہے کوئی مضائقہ اس مین کہ لیوے تو اسکو

بِسِعْرِ یَوْمِهَا مَا لَمْ تَتَفَرَّقَا وَبَیْنَکُمَا شَیْءٌ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ الْحَاکِمُ وَعَنْهُ

اوسی دن کے نرخ سے جبتک تم جدا ہوے ہو اس حال مین کہ تمہارے درمیان مین کوئی چیز ہو ٥٤ اسکو پانچون نے روایت

قَالَ نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنِ النَّجْشِ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ وَعَنْ

کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا - اور انہین سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نجش سے ٥٥ یہ حدیث متفق علیہ ہے

---

٥١ یعنے بائع کو خریدار ایک درہم یا دو درہم اس شرط پر دے کہ اگر مین نے اس مبیع کو خرید لیا تو وہ درہم ثمن مین محسوب ہوگا اور اگر نہ خریدا تو وہ درہم میرا ہے ١٢ مترجم

٥٢ جس کا تم بن سے کسی نے قبضہ نہ کیا ہو ١٢ مترجم

٥٣ اسکے یہ معنے ہین کہ ایک آدمی کوئی چیز خریدنے لگا۔ تو دوسرے نے آکر اوسکی زیادہ قیمت کردی - حالانکہ اوس کا خریدنے کا ارادہ نہ ہو بلکہ اس غرض سے تاکہ خریدار کو اتنی ہی قیمت پر خریدنے کی رغبت ہو جائے ١٢ مترجم. کذا فی المؤطا - ١٢ محمد حیات سنبھلی

٥٤ منع الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایسی بیع ناجائز ہے جس مین کوئی شرط خلاف شرع کی جائے ١٢

اللّٰهم اغفر لکاتبه ولمن سعی فیه ولوالدیهم اجمعین

جابر رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم

اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا

نهى عن المحاقلة والمزابنة والمخابرة وعن الثنيا إلا أن تعلم

محاقلہ اور مزابنہ ۵۱ اور مخابرہ اور ثنیا سے ۵۲ مگر یہ کہ وہ متعین اور معلوم ہوں

رواه الخمسة إلا ابن ماجة وصححه الترمذي وعن أنس رضي

اسکو پانچوں نے ابن ماجہ کے سوا روایت کیا اور ترمذی نے اسکو صحیح بتلایا ہے۔ اور انس رضی اللہ عنہ سے

الله تعالى عنه قال نهى رسول الله صلى الله تعالى عليه وآله وسلم

روایت ہے کہا منع فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے محاقلہ اور

عن المحاقلة والمخاضرة والملامسة والمنابذة والمزابنة رواه

مخاضرہ اور ملامسہ ۵۳ اور منابذہ اور مزابنہ سے اسکو بخاری نے

البخاري وعن طاوس عن ابن عباس رضي الله تعالى عنهما قال قال

روایت کیا۔ اور طاؤس سے روایت ہے وہ ابن عباس سے روایت کرتے ہیں کہا فرمایا رسول اللہ

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لا تلقوا الركبان ولا يبيع حاضر

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہ ملاقات کرو قافلوں سے (بیوپاری لوگوں سے جو ابھی تک شہر میں داخل

لباد قلت لابن عباس ما قوله لا يبيع حاضر لباد قال لا يكون

نہیں ہوئے) اور نہ فروخت کرے شہری گاؤں والے کیلئے میں نے ابن عباس سے اس جملہ کا مطلب دریافت

سمسارا متفق عليه واللفظ للبخاري وعن أبي هريرة رضي الله تعالى

کیا وہ بولے کہ اوسکا دلال نہ بنے متفق علیہ ہے۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لا تلقوا الجلب فمن

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہ لو آگے سے جا کر باہر کے مال کو پس جو شخص

تلقى فاشترى منه فإذا أتى سيده السوق فهو بالخيار رواه مسلم وعنه قال

آگے جا کر مال خرید لے اور پھر اوس مال کا مالک بازار میں آکر اوسکا نرخ دیکھے تو اوسکو اختیار ہے (اپنے مال کو واپس لینے کا)

نهى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم أن يبيع حاضر لباد ولا تناجشوا

اور انہیں سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ فروخت کرے شہری گاؤں والے کی

ولا يبيع الرجل على بيع أخيه ولا يخطب على خطبة أخيه ولا

کے لیئے اور کسی کے بھاؤ پر بھاؤ نہ بڑھاوے (جبکہ نیت خریدنے کی نہو) اور نہ بیع کرے آدمی اپنے بھائی کی

تسأل المرأة طلاق أختها لتكفأ ما في إنائها متفق عليه ولمسلم

بیع پر اور نہ پیغام دے نکاح کا اپنے بھائی کے پیغام پر اور نہ چاہے عورت اپنی بہن کی طلاق کو تاکہ گرادے جو اوسکے برتن

لا يسم المسلم على سوم أخيه وعن أبي أيوب الأنصاري رضي الله تعالى عنه

میں ہے (حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کے لیئے یہ لفظ ہیں کہ نہ بھاؤ کرے مسلمان اپنے بھائی کے بھاؤ پر۔ اور ابو ایوب انصاری سے روایت ہے

---

۵۱ امام محمدؒ نے موطا میں بیان کیا کہ ہمارے نزدیک مزابنہ اسے کہتے ہیں کہ کھجور یا انگور درختوں کے اوپر کے خشک کھجور یا انگور سے وزن کرکے بیچے جاویں۔ اور کم و بیشی معلوم نہ ہو۔ اور محاقلہ اسے کہتے ہیں کہ بالوں کے اندر کے گیہوں صاف کیئے ہوئے گیہوں کے ساتھ فروخت کیئے جاویں۔ اور کم و بیشی معلوم نہ ہو اور سب حرام ہیں اور اگر زمین بونے کے کرایہ میں گیہوں دیئے جاویں تو اوسکو مخابرہ بولتے ہیں ۱۲ مترجم

۵۲ یعنے یہ کہ مثلاً باغ کسی باغ کے پھل فروخت کرے اور اوس میں سے کچھ پھل مستثنے کرے ۱۲ مترجم

۵۳ ملامسہ یہ ہے کہ آدمی دوسرے کے کپڑے کو ہاتھ لگائے پس یہ ہی بیع ہو گئی۔ اور منابذہ یہ ہے کہ ایک شخص دوسرے کی طرف کپڑا پھینکے۔ اور دوسرا اوس کی طرف پھینکے۔ بس اسی کو بیع سمجھا جاوے ۱۲ مترجم

۵۴ کیونکہ اوسکو دھوکہ دیا گیا یہ کہکر کہ مال اسی نرخ سے فروخت ہو... اور انتفع میں اس سے کم ...

قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ

کہا سنا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے جو شخص جدائی کرے والدہ ۵۱ اور اس

وَالِدَةٍ وَوَلَدِهَا فَرَّقَ اللّٰهُ بَيْنَهُ وَبَيْنَ اَحِبَّتِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ رَوَاهُ

کے بچے مین تو جدائی کریگا خدا تعالے اوسکے اور اوس کے دوستون کے درمیان قیامت کے دن اسکو احمد نے

اَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ لٰكِنْ فِيْ اِسْنَادِهِ مَقَالٌ وَلَهُ شَاهِدٌ

روایت کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا لیکن اس کے اسناد مین گفتگو ہے اور اس کے لیئے شاہد ہے۔

وَعَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُولُ

اور علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا حکم دیا مجھکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَبِيْعَ غُلَامَيْنِ اَخَوَيْنِ فَبِعْتُهُمَا فَفَرَّقْتُ

یہ کہ فروخت کرون دو غلام بھائی پس مین نے اون کو فروخت کر دیا اور دونون مین تفریق

بَيْنَهُمَا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَدْرِكْهُمَا فَارْتَجِعْهُمَا

کر دی پھر مین نے اس کا ذکر کیا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے تو آپ نے فرمایا اور لوٹا اون کو اور مت

وَلَا تَبِعْهُمَا اِلَّا جَمِيْعًا رَوَاهُ اَحْمَدُ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَقَدْ صَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ

فروخت کراون کو مگر اکھٹا ۵۲ اسکو احمد نے روایت کیا اور اس کے روایت کرنے والے ثقہ ہین اور ابن خزیمہ اور

وَابْنُ الْجَارُوْدِ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ الْقَطَّانِ وَعَنْ اَنَسِ

ابن جارود اور ابن حبان اور حاکم اور طبرانی اور ابن قطان نے اسکو صحیح کہا ۔ اور انس بن مالک

بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ غَلَا السِّعْرُ فِي الْمَدِيْنَةِ عَلٰى عَهْدِ رَسُولِ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ زمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم مین نرخ گران ہوگیا تو

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ النَّاسُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ غَلَا السِّعْرُ فَسَعِّرْ لَنَا

لوگ بولے اے رسول خدا نرخ گران ہوگیا ہمین ارزانی فرما دیجیے تو

فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمُسَعِّرُ الْقَابِضُ

آپ نے فرمایا کہ بیشک اللہ تعالے ہی نرخ مقرر فرمانے والا ہے تنگی اور

الْبَاسِطُ الرَّازِقُ وَاِنِّيْ لَاَرْجُوْ اَنْ اَلْقَى اللّٰهَ تَعَالٰى وَلَيْسَ اَحَدٌ مِنْكُمْ

فراخی کرنے والا رزق دینے والا ہے اور بیشک مین امید کرتا ہون یہ کہ ملاقات کرون خدا سے اس حال میں

يَطْلُبُنِيْ بِمَظْلِمَةٍ فِيْ دَمٍ وَلَا مَالٍ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ اِلَّا النَّسَائِيَّ وَصَحَّحَهُ

نہ ہو تم مین سے کوئی کہ طلب کرتا ہو مجھسے بدلہ ظلم کا خون یا مال کی اندر اسکو پانچون نے سوا نسائی کے روایت کیا اور

ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ مَعْمَرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ رَسُولِ

ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا ۔ اور معمر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَحْتَكِرُ اِلَّا خَاطِئٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

سے روایت کرتے ہین فرمایا آپ نے کہ نہین بند کرتا غلہ ۵۳ مگر گنہگار اسکو مسلم نے روایت کیا۔

---

۵۱ والدہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ باندی اور اس کے بچہ مین تفریق ناجائز ہے یعنی ماں یا بچہ کو فروخت کر دیا جائے اور دوسرے کو نہ فروخت کیا جائے چونکہ وہ ایک دوسرے کے بغیر سخت فراق کی تکلیف مین ہونگے اسلیئے جائز نہین قرار دیا گیا ۱۲

۵۲ تفریق کا عدم جواز صغر سنی کے ساتھ مشروط ہے چونکہ یہ دونون غلام نابالغ ہون گے جن کی تفریق اُن کے لیئے باعث جدائی و غم ہوگی ۱۲

۵۳ اگر قحط سالی مین اس نیت کہ غلہ خرید کر بند کرے کہ اور گران ہوگا تو فروخت کرون گا ۔ پس یہ ناجائز ہے اور اگر فراخی مین خرید کر اس نیت سے بند کرے کہ مہنگا ہوگا تو نکالون گا یہ درست ہے ۔ کذا فی اللمعات مولف مترجم ۱۲

وعن ابی هریرة رضی الله تعالی عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم قال لا تصروا

اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا آپ نے

الابل والغنم فمن ابتاعها بعد ذلک فهو بخیر النظرین بعد ان یحلبها

مت بند کرو دودھ اونٹ اور بکری کا پس جو شخص اون کو بعد (دودھ بند کئے جانے کے) خریدے تو اوسکو

ان شاء امسکها وان شاء ردها وصاعا من تمر متفق علیه ولمسلم

دو باتون کا اختیار ہے بعد اس کے کہ وہ دودھ دوہے اگر چاہے روک لے اوسکو اور اگر چاہے لوٹا دے اوسکو اور ایک صاع

فهو بالخیار ثلثة ایام وفی روایة له علقها البخاری رد معها

کھجور یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مسلم کے لئے یون ہے پس وہ تین دن تک مختار ہے اور اوس کی ایک روایت میں جسے بخاری نے

صاعا من طعام لا سمراء قال البخاری والتمر اکثر وعن ابن مسعود

معلق کہا ہے یون ہے کہ لوٹا دے اوس کے ساتھ ایک صاع کھانے کی چیز نہ گیہون. بخاری نے کہا کہ لفظ تمر (چھوہارا)

رضی الله تعالی عنه قال من اشتری شاة محفلة فردها فلیرد معها صاعا

اکثر ہے۔ اور ابن مسعود رضہ سے روایت ہے کہا جو شخص خریدے بکری کو جسکا دودھ جمع کیا ہوا ہو تو پھر لوٹا دے

رواه البخاری وزاد الاسمٰعیلی من تمر وعن ابی هریرة رضی الله تعالی

اوسکو تو لوٹا دے اوسکو ساتھ ایک صاع اسکو بخاری نے روایت کیا اور اسمٰعیلی نے زیادہ کیا چھوہارون کا۔ اور ابو

ان رسول الله صلی الله علیه وسلم مر علی صبرة من طعام فادخل یده فیها

ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم گذرے غلہ کے ایک ڈھیر پر پس ڈالا اوس میں اپنا

فنالت اصابعه بللا فقال ما هذا یا صاحب الطعام قال اصابته السماء

ہاتھ پس پالی آپکی انگلیون نے اوس میں تری تو آپ نے فرمایا یہ کیا ہے غلہ والے اوسنے کہا اسکو بارش پہنچ

یا رسول الله قال افلا جعلته فوق الطعام کی یراه الناس من غش

گئی اے رسول خدا آپ نے فرمایا پس اسکو غلہ کے اوپر کیون نہ کیا تاکہ لوگ دیکھیں جو کھوٹ دیکر بیچے وہ ہماری طریقون پر

فلیس منا رواه مسلم وعن عبد الله بن بریدة عن ابیه رضی الله تعالی عنهما

نہیں ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور عبد اللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

قال قال رسول الله صلی الله تعالی علیه وسلم من حبس العنب ایام القطاف حتی

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص روک رکھے انگور کاٹنے کے ایام تک تاکہ فروخت کرے

یبیعه ممن یتخذه خمرا فقد تقحم النار علی بصیرة رواه الطبرانی فی

اوس کے ہاتھ جو اوس کی شراب بناوے تو وہ داخل ہوا دوزخ میں دیکھتے بھالتے اسکو طبرانی نے اوسط میں روایت

الاوسط باسناد حسن وعن عائشة رضی الله تعالی عنها قالت قال رسول

کیا باسناد حسن۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

الله صلی الله علیه وسلم الخراج بالضمان رواه الخمسة وضعفه البخاری

نے آمدنی کا استحقاق بدلہ تاوان کے ہے اسکو پانچون نے روایت کیا اور بخاری اور ابوداود نے

مت الا اس
حدیث سے معلوم ہوا کہ
شیردار جانورون کا
دودھ بند کر رکھنا
بیعنے ہانکے دکھانے
کے لئے کہ بڑی دودھ والی
ہے یہ دھوکہ دہی کے
باعث منع ہے جس میں
خریدار کو حق ہے خواہ
اسے رکھ لے یا واپس
کرے مع ایک صاع
کھجور کے عوض دودھ خوردہ
کے عند غیر الاحناف
لا الاحناف ۱۲
امام صاحب کے نزدیک
صرف جانور لوٹا دے اوسکے
ساتھ تاوان کچھ نہ دے
اسلئے کہ تاوان یا قیمت
کا ہوتی ہے اور یا اوس
کی مثل اور صاع تمر ان
دونون میں سے کچھ نہیں
اور حدیث واحد کو خلاف
قیاس ثابت نہیں ہوسکتا
اور حدیث ابو ہریرہ کی ہے
جو فقیہ نہیں ہیں نیز صحیح
احادیث سے یہ ثابت
ہوتا ہے کہ ادمی دودھ کا
ضامن ہوا مالک ہوکر
تو پھر ضمان کیسا

حدیث کا یہ مطلب ... جایز نہیں اور دھوکہ دہی کی وعید شدید حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا کہ دھوکہ میری امت سے

وَأَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُودِ وَابْنُ حِبَّانَ

اسکو ضعیف کہا اور ترمذی اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح بتلایا اور ابن جارود اور ابن حبان اور حاکم اور ابن

وَالْحَاكِمُ وَابْنُ الْقَطَّانِ وَعَنْ عُرْوَةَ الْبَارِقِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ

قطان نے بھی۔ اور عروہ بارقی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم

صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَعْطَاهُ دِينَارًا لِيَشْتَرِيَ بِهِ أُضْحِيَّةً أَوْ شَاةً فَاشْتَرَى

نے اسکو ایک دینار دیا تاکہ اوس سے قربانی [1] کا جانور یا بکری خرید لائے پس وہ اوس کے بدلہ دو بکریان

بِهِ شَاتَيْنِ فَبَاعَ إِحْدَاهُمَا بِدِينَارٍ فَأَتَاهُ بِشَاةٍ وَدِينَارٍ فَدَعَا لَهُ بِالْبَرَكَةِ

خرید لایا اور ایک کو ایک دینار کے بدلہ فروخت کر دیا پس آپ کے پاس ایک دینار اور ایک بکری لیکر آیا تو

فِي بَيْعِهِ فَكَانَ لَوِ اشْتَرَى التُّرَابَ لَرَبِحَ فِيهِ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ

آپ نے اوسکو بیع مین برکت ہونے کی دعا دی چنانچہ تھا وہ کہ اگر خریدتا مٹی تو اوس مین بھی نفع پاتا اسکو

وَقَدْ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ ضِمْنَ حَدِيثٍ وَلَمْ يَسُقْ لَفْظَهُ وَأَوْرَدَ التِّرْمِذِيُّ لَهُ

پانچوں نے سوا نسائی کے روایت کیا اور بخاری نے ایک حدیث کے اندر اسکو بیان کیا اور یہ الفاظ نہین لائے

شَاهِدًا مِنْ حَدِيثِ حَكِيمِ بْنِ حِزَامٍ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

اور ترمذی اسکے لیے ایک شاہد حدیث حکیم بن حزام سے لائے ہین۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کو

عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْ شِرَاءِ مَا فِي بُطُونِ الْأَنْعَامِ

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا خریدنے [2] ان جانورون کے سے جو چوپایون کے پیٹ مین

حَتَّى تَضَعَ وَعَنْ بَيْعِ مَا فِي ضُرُوعِهَا وَعَنْ شِرَاءِ الْعَبْدِ وَهُوَ آبِقٌ وَعَنْ

ہین یہان تک کہ جن سکہ لین اور فروخت کرنے اوس دودھ کے سے جو اون کے تھنون مین ہے اور فروخت کرنے

شِرَاءِ الْمَغَانِمِ حَتَّى تُقْسَمَ وَعَنْ شِرَاءِ الصَّدَقَاتِ حَتَّى تُقْبَضَ وَعَنْ ضَرْبَةِ

اوس غلام کے سے جو بھاگا ہوا ہے اور فروخت کرنے مال ہائے غنیمت سے جبتک اون کی تقسیم نہ ہو اور فروخت کرنے

الْغَائِصِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَهْ وَالدَّارَقُطْنِيُّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ أَبِي

صدقات کے سے جبتک اون کا قبضہ نہ ہو اور غوطہ خور کے ایک دفعہ کے غوطہ کو خریدنا [3] اسکو ابن ماجہ اور دارقطنی نے

مَسْعُودٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اسناد ضعیف سے روایت کیا۔ اور ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

لَا تَشْتَرُوا السَّمَكَ فِي الْمَاءِ فَإِنَّهُ غَرَرٌ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَشَارَ إِلَى أَنَّ الصَّوَابَ

مت خریدو مچھلی کو [4] پانی کے اندر کیونکہ یہ دھوکا ہے اسکو احمد نے روایت کیا اور اسطرف اشارہ کیا

وَقْفُهُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ

کہ اسکا موقوف ہونا امر حق ہے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول اللہ صلے اللہ

تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تُبَاعَ ثَمَرَةٌ حَتَّى تُطْعَمَ وَلَا يُبَاعَ صُوفٌ عَلَى ظَهْرٍ وَلَا

علیہ وسلم نے یہ کہ فروخت کیے جائین پھل یہان تک کہ کھانے کے قابل ہو جائین اور نہ فروخت کی جائے اون پور

---

[1] قربانی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو کوئی کسی کو کسی چیز کی خرید مین وکیل بنائے تو اُسے نفع مؤکل کی ہر صورت جائز ہے جسکو لیے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم نے برکت کی دعا کی جو مٹی کو بھی خریدتا تھا تو اس مین بھی نفع ہوتا تھا ۱۲

[2] جن لین الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مجہول غیر موجود چیز کی بیع نا جائز ہے جیسے حمل کی یا تھنون مین دودھ کی بیع یا بھاگے ہوئے غلام کی ایسے ہی غنیمتون کی قبل تقسیم بیع ناجائز ہے وغیرہ وغیرہ الخ چونکہ اس مین آخر کو نقصان مشتری کا خطرہ ہے جو باعث جھگڑا و نزاع ہے ۱۲

[3] کہ اب کے غوطہ مین جو کچھ موتی جس قدر ہاتھ آئین وہ مین لیتے مین خریدتا ہون ۱۲

[4] پانی الخ اس حدیث سے بھی یہی معلوم ہوا کہ غیر موجود و غیر مقبوضہ چیز کی بیع نا جائز ہے جیسے کہ ابھی پانی مین مچھلی ہو اور پکڑنے والا کہے جو اس دفعہ آئے لینے بس وہ خرید [illegible] ۱۲

لَبَنٍ فِي ضَرْعٍ رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ فِي الْأَوْسَطِ وَالدَّارَقُطْنِيُّ أَخْرَجَهُ

کی پشت پر اور نہ دودھ تھن کے اندر اسکو طبرانی نے اوسط میں روایت کیا اور دارقطنی نے اور ابو داؤد

أَبُو دَاوُدَ فِي الْمَرَاسِيلِ لِعِكْرِمَةَ وَهُوَ الرَّاجِحُ وَأَخْرَجَهُ أَيْضًا مَوْقُوفًا

نے مراسیل عکرمہ میں بیان کیا اور یہی غالب ہے اور اسکو ابن عباس پر موقوف کرکے بھی بیان کیا اسناد

عَلَى ابْنِ عَبَّاسٍ بِإِسْنَادٍ قَوِيٍّ وَرَجَّحَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

قوی کے ساتھ اور بیہقی نے اسکو ترجیح دی ۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے

اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْ بَيْعِ الْمَضَامِينِ

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا مضامین ۵۱ اور ملاقیح کی بیع سے

وَالْمَلَاقِيحِ رَوَاهُ الْبَزَّارُ وَفِي إِسْنَادِهِ ضَعْفٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ

اسکو بزار نے روایت کیا اور اسکے اسناد میں ضعف ہے ۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَقَالَ مُسْلِمًا بَيْعَتَهُ

سے روایت ہے کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم نے | جو شخص کہ مسلمان کی بیع واپس ۵۲

أَقَالَ اللَّهُ عَثْرَتَهُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَابْنُ مَاجَهْ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ

کرلے دور کریگا خدا تعالے اسکی پریشانیوں کو اسکو ابو داؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور ابن حبان اور

وَالْحَاكِمُ بَابُ الْخِيَارِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُمَا عَنْ

حاکم نے اسکو صحیح بتلایا ۔ اب خیار کے بیان میں ۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے

رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا تَبَايَعَ الرَّجُلَانِ فَكُلُّ وَاحِدٍ

ہیں رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا آپ نے جب خرید و فروخت کریں دو شخص تو ہر شخص اون میں سے

مِنْهُمَا بِالْخِيَارِ مَا لَمْ يَتَفَرَّقَا وَكَانَا جَمِيعًا أَوْ يُخَيِّرُ أَحَدُهُمَا الْآخَرَ

مختار رہے جب تک کہ جدا نہ ہوتے ہوں اور ہوں اکٹھے یا اون میں سے ایک دوسرے کو اختیار دیدے

فَإِنْ خَيَّرَ أَحَدُهُمَا الْآخَرَ فَتَبَايَعَا عَلَى ذَلِكَ فَقَدْ وَجَبَ الْبَيْعُ

پس اگر ایک نے دوسرے کو اختیار دیدیا پھر اسی پر بیع کرچکے تو ثابت ہوگئی بیع اور اگر جدا ہوگئے بعد

وَإِنْ تَفَرَّقَا بَعْدَ أَنْ تَبَايَعَا وَلَمْ يَتْرُكْ وَاحِدٌ مِنْهُمَا الْبَيْعَ فَقَدْ وَجَبَ

خرید و فروخت کے اور نہ چھوڑا کسی نے دونوں میں سے بیع کو تو بھی بیع لازم ہوگئی ۵۳ (حدیث)

الْبَيْعُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ

متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں ۔ اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے

جَدِّهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْبَائِعُ وَالْمُبْتَاعُ بِالْخِيَارِ

دو اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بائع اور خریدار کو اختیار ہے

حَتَّى يَتَفَرَّقَا إِلَّا أَنْ تَكُونَ صَفْقَةَ خِيَارٍ وَلَا يَحِلُّ لَهُ أَنْ يُفَارِقَهُ

جب تک جدا نہ ہو دے ہوں مگر یہ کہ بیع خیار والی ہو اور حلال نہیں اوسکو لئے جدا ہو جانا اس خوف سے کہ لوٹا دے

۵۱ مضامین جو اونٹوں کی اصلاب میں ہے اور ملاقیح حاملہ جانور کے پیٹ میں جو بچہ ہے ۱۲

۵۲ واپس الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص خریدار بعد خرید لینے کے پشیمان ہوجاتے اور واپسی چیز کی کرے اور بائع واپس کرلے تو اسپر بائع کو بڑا ثواب ہے کہ اللہ تعالے اس کے گناہ بخشدیتا ہے ۱۲

۵۳ امام صاحب کے نزدیک ایجاب و قبول کے بعد بیع تام ہوجاتی ہے پھر کسیکو بدون کسی عیب کے نکلنے یا بدون عذر دیکھنے کے بیع توڑنے کا حق نہیں کیونکہ حدیث میں تفرق کر تفرق بالا بدان مراد نہیں ہے بلکہ تفرق بالاقوال مراد ہے امام مالک اور ثوری اور نخعی اور ربیعہ اور اہل کوفہ اور ایک جماعت اہل مدینہ اور امام احمد کے نزدیک یہی مراد ہے اور اس کے لیے بحث دلائل ہیں جو مطولات میں مذکور ہیں جیسے فتح القدیر طحاوی عینی وغیرہ ۱۲ مصنفہ حجم محمد یات ۔

خَشْيَةَ أَنْ يَسْتَقِيلَهُ رَوَاهُ الْخَمْسَةُ إِلَّا ابْنَ مَاجَهْ وَرَوَاهُ

بیع کو دوسرا اسکو پانچون نے سوا ابن ماجہ کے روایت کیا اور دارقطنی اور ابن خزیمہ

الدَّارَقُطْنِيُّ وَابْنُ خُزَيْمَةَ وَابْنُ الْجَارُودِ وَفِي رِوَايَةٍ حَتَّى يَتَفَرَّقَا

اور ابن جارود نے اسکو روایت کیا اور ایک روایت مین یون ہے کہ یہان تک کہ جدا ہون

مِنْ مَكَانِهِمَا وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ ذُكِرَ رَجُلٌ

اپنے جگہ سے۔ اور ابن عمر رض سے روایت ہی کہا ذکر کیا گیا ایک شخص رسول خدا صلے اللہ

لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ يُخْدَعُ فِي الْبُيُوعِ فَقَالَ إِذَا بَايَعْتَ

علیہ وسلم کے پاس کہ وہ دھوکا[1] دیا جاتا ہے بیعون مین تو آپ نے اوس کو فرمایا کہ جب تو بیع کیا کرے تو

فَقُلْ لَا خِلَابَةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ بَابُ الرِّبَوٰ عَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى

یہ کہدیا کر کہ دھوکا نہ ہو (حدیث) متفق علیہ ہے۔ باب سود کے بیان مین۔ جابر رضی اللہ عنہ سے روایت

عَنْهُ قَالَ لَعَنَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ آكِلَ الرِّبَوٰ وَمُوكِلَهُ

ہے کہا لعنت فرمائی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سود[2] کھانیوالے اور کھلانیوالے اور اسکے

وَكَاتِبَهُ وَشَاهِدَيْهِ وَقَالَ هُمْ سَوَاءٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلِلْبُخَارِيِّ نَحْوُهُ

گواہون اور اوس کے لکھنے والے پر اور فرمایا کہ یہ سب لوگ (گناہ مین) برابر ہین اسکو مسلم نے

مِنْ حَدِيثِ أَبِي جُحَيْفَةَ وَعَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ

روایت کیا اور بخاری کے لیے اس کی مثل ہے حدیث ابو جحیفہ سے۔ اور عبد اللہ بن مسعود رض سے روایت ہے

عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الرِّبَوٰ ثَلَاثَةٌ وَسَبْعُونَ بَابًا

وہ روایت کرتے ہین نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا سود کے تہتر دروازے ہین اونی[3]

أَيْسَرُهَا مِثْلُ أَنْ يَنْكِحَ الرَّجُلُ أُمَّهُ وَإِنَّ أَرْبَى الرِّبَا عِرْضُ الرَّجُلِ الْمُسْلِمِ

اون مین کا آدمی کا اپنی مان سے زنا کرنے کی مثل ہے اور سب سے اعلیٰ درجہ کا سود مرد مسلم کی آبرو

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَهْ مُخْتَصَرًا وَالْحَاكِمُ بِتَمَامِهِ وَصَحَّحَهُ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ

ہے اسکو ابن ماجہ نے مختصر طور پر روایت کیا اور حاکم نے پورے طور اور اسکو صحیح بتلایا حاکم نے۔ اور

الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سونے کو سونے کے بدلے مت[4]

تَبِيعُوا الذَّهَبَ بِالذَّهَبِ إِلَّا مِثْلًا بِمِثْلٍ وَلَا تُشِفُّوا بَعْضَهَا عَلَى بَعْضٍ

فروخت کرو مگر برابر برابر اور بعض اونکو بعض پر زیادہ مت کرو اور مت فروخت کرو چاندی کو چاندی

وَلَا تَبِيعُوا الْوَرِقَ بِالْوَرِقِ إِلَّا مِثْلًا بِمِثْلٍ وَلَا تُشِفُّوا بَعْضَهَا عَلَى بَعْضٍ

کے عوض مگر برابر اور نہ زیادہ کرو بعض کو بعض پر اور ان مین سے غائب کو نقد کے عوض مت فروخت

وَلَا تَبِيعُوا مِنْهَا غَائِبًا بِنَاجِزٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ

کرو (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور عبادہ بن صامت رض سے

---

[1] دھوکا الخ اس سے معلوم ہوا کہ جو شخص خرید و فروخت مین اکثر دھوکا کھاتا ہو وہ کہدیا کرے مہربان دیکھنا مجھ سے دھوکا نہ ہو ورنہ بیع واپس ہوجائے گی ۱۲

[2] سود الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سود کھانے دینے والا اور اسکا شاہد اور کاتب سب گناہگار ہین جن مین سے زیادہ سود خوار ہے۔ باقی اپنے اپنے مرتبہ پر گنہگار ہین ۱۲

[3] اونی الخ اس سے معلوم ہوا کہ سود کی گناہ کے متعلق ۷۳ درجہ ہین جن مین ادنیٰ تر درجہ اپنی ماں سے نکاح کرنا ہے نعوذ باللہ منہا اللہ تعالیٰ اس سے محفوظ رکھے۔ آن نام کے مسلمانون کی کیا حالت ہوگی۔ جو سود کھاتے کھلاتے ہین اور بڑا درجہ گناہ کسی مسلمان کی آبرو ریزی ہے ۱۲

[4] مت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سونے چاندی کی اپنی جنس سے بیع برابر سرابر نقد بہ نقد ہونی چاہیئے ورنہ سود ہو جائے گا ۱۲

۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فروخت کرو

اَلذَّهَبُ بِالذَّهَبِ وَالْفِضَّةُ بِالْفِضَّةِ وَالْبُرُّ بِالْبُرِّ وَالشَّعِيْرُ بِالشَّعِيْرِ

سونا سونے کے بدلہ اور چاندی کو چاندی کے بدلہ اور گیہون ١ف گیہون کے بدلہ اور جو کو جو کے بدلہ اور

وَالتَّمْرُ بِالتَّمْرِ وَالْمِلْحُ بِالْمِلْحِ مِثْلًا بِمِثْلٍ سَوَاءً بِسَوَاءٍ يَدًا بِيَدٍ فَاِذَا

چھوہارے چھوہارون کے بدلہ اور نمک کو نمک کے بدلہ برابر سرابر ہاتھ در ہاتھ پس جب ان قسمون مین

اخْتَلَفَتْ هٰذِهِ الْاَصْنَافُ فَبِيْعُوْا كَيْفَ شِئْتُمْ اِذَا كَانَ يَدًا بِيَدٍ

اختلاف ہو جائے تو فروخت کرو جسطرح چاہو بشرطیکہ ہاتھ در ہاتھ ہو اسکو مسلم نے روایت

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

کیا اور ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الذَّهَبُ بِالذَّهَبِ وَزْنًا بِوَزْنٍ مِثْلًا بِمِثْلٍ وَالْفِضَّةُ بِالْفِضَّةِ وَزْنًا

فروخت کرو سونا (سونے کے بدلہ) وزن سے برابر برابر اور چاندی کو (چاندی کے بدلہ) وزن کے ساتھ

بِوَزْنٍ مِثْلًا بِمِثْلٍ فَمَنْ زَادَ اَوِ اسْتَزَادَ فَهُوَ رِبًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

برابر برابر پس جو شخص زیادہ دے یا زیادہ لے تو وہ سود ہے اسکو مسلم نے روایت کیا اور

اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ وَاَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ

ابوسعید خدری رض اور ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے عامل مقرر

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اسْتَعْمَلَ رَجُلًا عَلٰى خَيْبَرَ فَجَاءَهُ بِتَمْرٍ جَنِيْبٍ

فرمایا ایک شخص کو خیبر پر پس لائے وہ آپ کے پاس کھری کھجورین تو رسول خدا

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكُلُّ تَمْرِ خَيْبَرَ هٰكَذَا فَقَالَ

صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا خیبر کی تمام کھجورین ایسی ہین تو اوس شخص نے عرض کیا

لَا وَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا لَنَاْخُذُ الصَّاعَ مِنْ هٰذَا بِالصَّاعَيْنِ

کہ نہین قسم خدا کی اے رسول خدا بیشک ہم ان کھجورون کا ایک صاع دو صاعون کے بدلہ یا تین

وَالثَّلٰثَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَفْعَلْ بِعِ الْجَمْعَ بِالدَّرَاهِمِ

کے لیتے ہین رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایسا مت کرو فروخت کرو گدڑ کو دراہم کے عوض پھر خریدو

ثُمَّ ابْتَعْ بِالدَّرَاهِمِ جَنِيْبًا وَقَالَ فِي الْمِيْزَانِ مِثْلَ ذٰلِكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ

دراہم سے کھری کھجورین اور فرمایا تول مین اوسکی مثل ٣ف (حدیث) متفق علیہ ہے اور مسلم کے

وَكَذٰلِكَ الْمِيْزَانُ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ

لیے یون ہے کہ اسیطرح تول ہے۔ اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا منع

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَيْعِ الصُّبْرَةِ مِنَ التَّمْرِ لَا يُعْلَمُ مَكِيْلُهَا بِالْكَيْلِ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کھجورون کا ڈھیر فروخت کرنے سے جس کی مقدار ٤ف نامعلوم ہو

ف١ گیہون الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سونے وچاندی کی طرح گیہون جو چھوہارے اور نمک کا بھی اپنی جنس سے برابر سرابر نقد بہ نقد فروخت کرنا ضروری ہے ورنہ سود ہو جائے گا لیکن جب جنس مختلف ہو جائے گی تو پھر اس مین نقد بہ نقد ہونے پر کمی بیشی جائز ہے ١٢

ف٢ مثلاً چاندی سونے کے بدلہ یا گندم جو کے بدلہ فروخت کیے جائین ١٢ مترجم۔

ف٣ یعنے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے وزن کے بارے مین بھی اسی قسم کا ارشاد فرمایا ١٢ مترجم عفی عنہ

ف٤ مقدار الخ اس سے معلوم ہوا کہ نامعلوم مقدار کھجورون کے ڈھیر کی معین مقدار کھجورون سے بیع نا جائز ہے ١٢-١٢

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين۔ آمین ١٢

المسمّى من التمر رواه مسلم وعن معمر بن عبد الله رضي الله تعالى

ساتھ اوس مقدار کھجوروں کے جو معلوم متعین ہو اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور معمر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ

عنه قال إني كنت أسمع رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يقول الطعام

سے روایت ہے کہا بیشک میں سنا کرتا تھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے

مثلاً بمثل وكان طعامنا يومئذ الشعير رواه مسلم وعن فضالة

کہ فروخت کرو کھانے کی چیز کو کھانے کی چیز کے عوض برابر سرابر اور ہماری کھانے کی چیز ان ایام میں جو تھے

بن عبيد رضي الله تعالى عنه قال اشتريت يوم خيبر قلادة باثني

جو تھے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا خریدا میں نے خیبر کے

عشر ديناراً فيها ذهب وخرز ففصلتها فوجدت فيها أكثر من اثني

دن ایک ہار بعوض بارہ دینار کے جس میں سونا اور مہرہ تھا پس میں نے اوسکو علیحدہ کرلیا تو پایا میں نے

عشر ديناراً فذكرت ذلك للنبي صلى الله تعالى عليه وسلم فقال لا تباع حتى

اوس میں بارہ دینار سے زیادہ پھر میں نے اسکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا تو آپ نے فرمایا

تفصل رواه مسلم وعن سمرة بن جندب رضي الله تعالى عنه

نہ فروخت کیا جائے یہاں تک کہ جدا کرلیا جائے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے

أن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم نهى عن بيع الحيوان نسيئة رواه

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا فروخت کرنے جانور کے بدلہ جانور کے ادھار اسکو پانچوں

الخمسة وصححه الترمذي وابن الجارود وعن ابن عمر رضي الله

نے روایت کیا اور ترمذی اور ابن جارود نے اسکو صحیح بتلایا ہے۔ اور ابن عمر رض سے روایت ہے

تعالى عنهما قال سمعت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم يقول إذا

کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے کہ جب تم بیع عینہ عسه کرنے لگو اور پکڑنے

تبايعتم بالعينة وأخذتم أذناب البقر ورضيتم بالزرع وتركتم

لگو گایوں کی دمیں اور کھیتی سے تم راضی ہو اور جہاد کو چھوڑ دو تو مسلط

الجهاد سلط الله عليكم ذلاً لا ينزعه حتى ترجعوا إلى دينكم رواه

فرمائیگا خداتعالے تم پر ایک ذلت جو نہ نکلے گی یہاں تک کہ لوٹ آؤ تم اپنے دین

أبو داود من رواية نافع عنه في إسناده مقال ولأحمد نحوه

کی طرف اسکو ابوداؤد نے بروایت نافع روایت کیا۔ اور اسکے اسناد میں گفتگو ہے اور احمد کے لیے اسی

من رواية عطاء ورجاله ثقات وصححه ابن القطان وعن أبي

کے مثل بروایت عطا ہے اور اس کے راوی ثقہ ہیں اور ابن قطان نے اسکو صحیح بتلایا ہے۔ اور ابوامامہ رض

أمامة رضي الله تعالى عنه عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال من شفع

سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اپنے بھائی کے لئے سفارش کرے پس اوسکو اس کی وجہ سے

---

سله امام صاحب اور فقہ حنفیہ کا بھی مذہب ہے کہ جانور جانور کے بدلہ ادھار نہ فروخت کیا جائے ۱۲

سله۲ یہ کھیتی کرنے سے کنایہ ہے ۱۲ مترجم غفرلہ

عسه بیع عینہ یہ ہے کہ ایک سوداگر سے قرض لینے جائے پس سوداگر اوس سے بعوض قرض کچھ نفع حاصل کرنا چاہے۔ اور یہ سمجھے کہ بجائے روپیوں کے یہ تھان لے تو بہت اچھا اور پھر اوس سے کہے کہ یہ تھان اوس قیمت سے کہ میں پھر سمجھے دیدو مثلاً دس روپیہ کا تھان پندرہ روپیہ پر دے اور پھر اوسی سے دس روپیہ میں خرید لے تو دس ہی روپے اس کے پاس سے جائیں گے اور اوسپر پندرہ لازم ہوجاویں گے ۱۲ محمد حیات

سه کر دالخ اس سے معلوم ہوا کہ طعام کی بیع مقابلہ طعام نقد بہ نقد برابر سرابر ہونی چاہیئے۔ یعنی جبکہ ایک جنس کا ہو چونکہ گندم سے جو ... اس زمانہ [illegible]

لِأَخِيهِ شَفَاعَةً فَأَهْدَى لَهُ هَدِيَّةً عَلَيْهَا فَقَبِلَهَا فَقَدْ أَتَى بَابًا

ہدیہ دیا جاوے اور وہ اسکو قبول کرلے تو وہ سود کے دروازوں مین سے بڑے ۵۱ دروازہ مین

عَظِيمًا مِنْ أَبْوَابِ الرِّبَا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَفِي إِسْنَادِهِ مَقَالٌ

آگیا اسکو احمد اور ابو داؤد نے روایت کیا اور اسکے اسناد مین گفتگو ہے

وَعَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ

اور عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضہ سے روایت ہے کہا لعنت فرمائی رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

لَعَنَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الرَّاشِي وَالْمُرْتَشِي رَوَاهُ أَبُو

رشوت ۵۲ دینے والے اور رشوت لینے والے پر اسکو ابو داؤد اور ترمذی نے

دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ وَعَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

روایت کیا اور صحیح کہا ۔ اور انہین سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اوسکو

أَمَرَهُ أَنْ يُجَهِّزَ جَيْشًا فَنَفِدَتِ الْإِبِلُ فَأَمَرَهُ أَنْ يَأْخُذَ عَلَى

یہ حکم دیا کہ سامان تیار کرین لشکر کا پس اونٹ ختم ہوگئے تو آپ نے اون کو حکم دیا کہ وہ صدقہ

قَلَائِصِ الصَّدَقَةِ قَالَ فَكُنْتُ آخُذُ الْبَعِيرَ بِالْبَعِيرَيْنِ إِلَى إِبِلِ

کے اونٹوں کے وعدہ پر اونٹ لے لین انہون نے کہا پس مین ایک ۵۳ اونٹ دو اونٹوں کے بدلہ مین لے

الصَّدَقَةِ رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ

لیتا تھا تا وعدہ آنے صدقہ کے اونٹوں کے اسکو حاکم اور بیہقی نے روایت کیا اور اسکے راوی معتمد علیہ ہین ۔

اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا قَالَ نَهَى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ

اور ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہا منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مزابنہ سے (مزابنہ)

الْمُزَابَنَةِ أَنْ يَبِيعَ ثَمَرَ حَائِطِهِ إِنْ كَانَ نَخْلًا بِتَمْرٍ كَيْلًا وَإِنْ

یہ کہ فروخت کرے اپنے باغ کے پھل کو اگر وہ کھجورین ہوان ساتھ خشک کھجورون کے ماپ کر اور اگر انگور

كَانَ كَرْمًا أَنْ يَبِيعَهُ بِزَبِيبٍ كَيْلًا وَإِنْ كَانَ زَرْعًا أَنْ يَبِيعَهُ بِكَيْلِ

ہون تو فروخت کرے کشمش کے بدلہ ماپ سے اور اگر کھیتی ہو تو گیہون کے ماپ سے ان تمام بیعوں سے

طَعَامٍ نَهَى عَنْ ذَلِكَ كُلِّهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ رَضِيَ

منع فرمایا متفق علیہ ہے اور سعد بن ابی وقاص رضہ سے روایت ہے

اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ عَنِ اشْتِرَاءِ الرُّطَبِ

کہا سنا مین نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے خشک کھجور

بِالتَّمْرِ فَقَالَ أَيَنْقُصُ الرُّطَبُ إِذَا يَبِسَ قَالُوا نَعَمْ فَنَهَى عَنْ ذَلِكَ

کے بدلہ خرید نے کے بارہ مین سوال کیا گیا تھا تو آپ نے فرمایا کیا تر کھجور خشک ۵۴ ہوکر کم ہوجاتی ہین لوگون نے کہا

رَوَاهُ الْخَمْسَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ الْمَدِينِيِّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ

ہان پس آپ نے اس سے منع فرمایا اسکو پانچون نے روایت کیا اور ابن مدینی اور ترمذی اور ابن حبان اور حاکم نے

---

۵۱ بڑے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کہ رشوت لینی دینی بڑا گناہ ہے جس سے بچنا ضروری امر ہے ۱۲

۵۲ رشوت الخ اس حدیث سے صراحۃً معلوم ہوا کہ رشوت لینے دینے والا ملعون ہے ۱۲

۵۳ ایک الخ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ بوجہ ضرورت ایک اونٹ کے بدلے ادھار پر دو اونٹ دیے جائین تو جائز ہے ۔ جو قابل تامل ہے ۱۲

۵۴ خشک الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تر کھجوروں سے چھوارے بیچنا ناجائز ہے ۔ چونکہ کھجورین خشک ہوکر کم وزن ہوجاتی ہین جن کی برابری مین فرق آجاتا ہے ۱۲-۱۲-۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیہم اجمعین ۔ آمین ۱۲-۱۲

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ

اوسکو صحیح بتلایا - اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا

وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ بَيْعِ الْكَالِئِ بِالْكَالِئِ يَعْنِي الدَّيْنَ بِالدَّيْنِ رَوَاهُ إِسْحَاقُ وَ

اودھار کے بدلے اودھار فروخت کرنے سے اسکو اسحاق اور بزار نے سند ضعیف کر

الْبَزَّارُ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ بَابُ الرُّخْصَةِ فِي بَيْعِ الْعَرَايَا وَبَيْعِ الْأُصُولِ

روایت کیا - باب عرایا اور درختوں اور پھلوں کی بیع میں رخصت ہونے کے بیان

وَالثِّمَارِ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ

میں - زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے عرایا[۵۱]

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَخَّصَ فِي الْعَرَايَا أَنْ تُبَاعَ بِخَرْصِهَا كَيْلًا مُتَّفَقٌ

میں رخصت دی یہ کہ وہ ازروئے ناپ فروخت کئے جائیں (حدیث) متفق علیہ ہے اور مسلم

عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ رَخَّصَ فِي الْعَرِيَّةِ يَأْخُذُهَا أَهْلُ الْبَيْتِ بِخَرْصِهَا تَمْرًا

کے لئے یون ہے کہ رخصت دی عریہ میں کہ لیوین اوسکو گھر والے اٹکل سے خشک کھجورین جسے وہ کھالین

يَأْكُلُونَهَا رُطَبًا وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ

تر کے بدلے میں (جو درختوں میں ہیں) - اور ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَخَّصَ فِي بَيْعِ الْعَرَايَا بِخَرْصِهَا مِنَ التَّمْرِ فِيمَا

رخصت دی اٹکل سے عرایا کو خشک کھجوروں کے پانچ وسق سے کم یا پورے پانچ وسق میں[۵۲]

دُونَ خَمْسَةِ أَوْسُقٍ أَوْ فِي خَمْسَةِ أَوْسُقٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ

بیع کرنے کی (حدیث) متفق علیہ ہے - اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ نَهٰى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَيْعِ الثِّمَارِ

منع فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پھلوں کے بیچنے سے یہان تک کہ اون کی خوبی و درستی

حَتّٰى يَبْدُوَ صَلَاحُهَا نَهَى الْبَائِعَ وَالْمُبْتَاعَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ وَكَانَ

ظاہر ہو جاوے منع فرمایا فروخت کرنے والے اور خریدار دونوں کو متفق علیہ ہے اور ایک روایت میں ہے اور تھے آپ

إِذَا سُئِلَ عَنْ صَلَاحِهَا قَالَ حَتّٰى تَذْهَبَ عَاهَتُهَا وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ

کہ جب آپ سے دریافت کیا جاتا اون کی درستگی سے تو آپ نے فرمایا یہاں تک کہ اون کی آفتیں دور ہو جائیں - اور انس بن

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ بَيْعِ الثِّمَارِ

مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا پھلوں کے فروخت کرنے سے یہان تک

حَتّٰى تُزْهِيَ قِيلَ وَمَا زَهْوُهَا قَالَ تَحْمَارُّ وَتَصْفَارُّ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ

کہ پک جائیں[۵۳] عرض کیا گیا اور کیا معنے ہیں اون کے پک جانے کے آپنے فرمایا سرخ ہو جائیں اور زرد ہو جائیں

وَعَنْهُ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى

(حدیث) متفق علیہ ہے اور لفظ بخاری کے ہیں - اور انہیں سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا

---

[۵۱] عرایا کے معنی یہ ہین کہ درخت کے اوپر کی کھجورین تو تی ہیں خشک کھجوروں کے عوض فروخت کی جائیں اور قیاس اس کے ناجائز ہونے کو مقتضی تھا - مگر حضرت نے اسکو جائز فرمایا اسلئے کہ مساکین کو کھجورین کی درخت کی ہبہ کی جاتی تھین لیکن وہ اوس کے کٹنے تک انتظار نہیں کر سکتا تھا اسلئے اوسکو اس کی اجازت دی گئی کہ خشک کھجوروں سے فروخت کرکے اپنا کام نکالین ۱۲ کذا فی اللمعات ۱۲ مترجم

[۵۲] وسق ساٹھ صاع کا ہوتا ہے ۱۲ مترجم غفرلہ

[۵۳] اہل علم کا یہی مذہب ہے - اور متعدد صحابہ سے یہی مروی ہے اور یہی امام شافعی رح کا قول ہے ۱۲ مترجم عفی عنہ ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲

عن بيع العنب حتى يسود وعن بيع الحب حتى يشتد رواه

انگور کے بیچنے سے یہان تک کہ سیاہ ہو جاوے اور فروخت کرنے غلہ سے یہان تک کہ سخت ہو جاوے اسکو پانچون

الخمسة الا النسائي وصححه ابن حبان والحاكم وعن جابر بن عبد الله

نے روایت کیا سوا نسائی کے اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا۔ اور جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت

رضي الله تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لو بعت

ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اگر تو اپنے بھائی کے ہاتھ پھل فروخت کرے

من اخيك ثمرا فاصابته جائحة فلا يحل لك ان تاخذ منه شيئا

پھر اسکو کوئی آفت پہنچ جاوے تو تیرے واسطے حلال نہین کہ تو اوس مین سے کچھ لے کس لئے لے سکتا ہے

بم تاخذ مال اخيك بغير حق رواه مسلم وفي رواية له ان

تو اپنے بھائی کا مال ناحق اسکو مسلم نے روایت کیا اور ان کی ایک روایت مین یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

النبي صلى الله تعالى عليه وسلم امر بوضع الجوائح وعن ابن عمر رضي

حکم دیا آفات کو مجرے [1] کرنے کا۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت

الله تعالى عنهما عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال من ابتاع نخلا بعد

ہے وہ روایت کرتے ہین نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا آپ نے جو شخص خریدے درختہائے

ان تؤبر فثمرتها للبائع الذي باعها الا ان يشترط المبتاع متفق عليه

خرمہ بعد جوڑ [2] ملانے کے تو ان کے پھل بائع کے ہین جس نے اسکو فروخت کیا مگر یہ کہ مشتری شرط کرے خریدار

## ابواب السلم والقرض والرهن

عن ابن عباس رضي الله تعالى

ابواب بدنی اور قرض اور رہن کے بیان مین۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تشریف

عنهما قال قدم النبي صلى الله تعالى عليه وسلم المدينة وهم يسلفون

لائے نبی صلے اللہ علیہ وسلم مدینہ مین اور باشندگان مدینہ بدنی کرتے تھے پھلون کے اندر

في الثمار السنة والسنتين فقال من اسلف في ثمر فليسلف

ایک سال اور دو سال تک کی تو آپ نے فرمایا کہ جو شخص بدنی کرے پھل مین تو چاہیے کہ بدنی کرے

في كيل معلوم ووزن معلوم الى اجل معلوم متفق عليه وللبخاري

پیمانہ معلوم مین اور وزن معلوم مین مدت معلومہ تک (حدیث) متفق علیہ ہے اور بخاری کے لیے یون

من اسلف في شيء وعن عبد الرحمن بن ابزى وعبد الله بن

ہے) جو شخص بدنی کرے کسی چیز مین۔ اور عبد الرحمن بن ابزی اور عبد اللہ بن اوفی رضی اللہ عنہما کی

اوفى رضي الله تعالى عنهما قالا كنا نصيب المغانم مع رسول الله

روایت ہے کہا ہم دونون نے کہ ہم حاصل کرتے تھے غنیمتون کو ساتھ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے

صلى الله تعالى عليه وسلم وكان يأتينا انباط من انباط الشام

اور ہمارے پاس ملک شام کے نبطی [3] لوگ آیا کرتے تھے تو ہم ادا سے

---

[1] یعنی اگر خرید لینے کے بعد کسی آفت وغیرہ سے کچھ میوے ضایع ہوجاوین تو جتنے کا نقصان اس وجہ سے ہوگا وہ ثمن سے کم کر لیا جاوے لیکن اگر ابھی تک بائع نے اوس باغ کا قبضہ نہین کرایا تو ظاہر ہے کہ واجب ہے مجرے کرنا اور اگر مشتری کو قبضہ کرا چکا تھا بعد مین یہ نقصان ہوا۔ تو یہ مستحب ہے کذا فی اللمعات مترجم عفی عنہ ١٢

[2] جیسا کہ نر کو مادہ سے جوڑتے دستور عرب مین ہے ١٢ مترجم

[3] نبطی وہ لوگ ہین جو عرب کے رہنے والے بلاد عجم اور روم مین گئے وہان جا کر انہون نے شادیان کین اور اپنے نسب کو خراب کر لیا۔ یہ کرمانی کا قول ہے ١١-١٢- محمد حیات ١٢-

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين آمین ١٢-

فَيُسْلِفُهُمْ فِي الْحِنْطَةِ وَالشَّعِيرِ وَالزَّبِيبِ فِي رِوَايَةٍ وَالزَّيْتِ إِلَى

گندم سلہ اور جو اور کشمش مین بیع سلم (بدلی) کیا کرتے تھے اور ایک روایت مین یہ ہے کہ اور زیتون مین مدت معین

أَجَلٍ مُسَمًّى قِيلَ أَكَانَ لَهُمْ زَرْعٌ قَالَ مَا كُنَّا نَسْأَلُهُمْ عَنْ ذَلِكَ رَوَاهُ

تک دریافت کیا گیا۔ کیا اون کے ہان کھیتی تھی تو انھون نے جواب دیا ہم اون کو یہ دریافت نہین کیا کرتے تھے اسکو

الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ

بخاری نے روایت کیا۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ روایت کرتے ہین نبی صلے اللہ علیہ وسلم

تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أَخَذَ أَمْوَالَ النَّاسِ يُرِيدُ أَدَاءَهَا أَدَّى اللهُ

سے فرمایا جو شخص کہ لیوے لوگون کا مال اس حال مین کہ ارادہ کرتا ہو اوس کے ادا کرنے کا تو خدا تعالے ادا کرادیگا اوسکو

عَنْهُ وَمَنْ أَخَذَهَا يُرِيدُ إِتْلَافَهَا أَتْلَفَهُ اللهُ تَعَالَى رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

سے اور جو لیوے اوس کو مال لینے کے ارادے سے تو ضایع سلہ کریگا خدا تعالی اوسکو (یعنی والیکو) اسکو بخاری نے روایت کیا

وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللهِ إِنَّ فُلَانًا

اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا عرض کیا مین نے اے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم فلان آدمی کے پاس

قَدِمَ لَهُ بَزٌّ مِنَ الشَّامِ فَلَوْ بَعَثْتَ إِلَيْهِ فَأَخَذْتَ مِنْهُ ثَوْبَيْنِ بِنَسِيئَةٍ إِلَى

ملک شام سے کچھ کپڑا آیا ہے تو اگر آپ اوس کے ہان کسیکو بھیجکر اوس سے دو تھان ادھار ایک مدت کے لئے لے لیتے (تو

مَيْسَرَةٍ فَأَرْسَلَ إِلَيْهِ فَامْتَنَعَ أَخْرَجَهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ وَرِجَالُهُ

اچھا ہوتا) پس آپ نے بھیجا اوس کے ہان پر بزرگ گئے اسکو حاکم اور بیہقی نے تخریج کیا اور اسکے راوی ثقہ ہین۔

ثِقَاتٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى

اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظَّهْرُ يُرْكَبُ بِنَفَقَتِهِ إِذَا كَانَ مَرْهُونًا وَلَبَنُ الدَّرِّ

پشت پر سواری کی جائے اوس کے اوپر خرچ کرنے کے عوض جبکہ وہ رہن رکھا ہوا ہو اور دودھ تھن کا پیا جائے

يُشْرَبُ بِنَفَقَتِهِ إِذَا كَانَ مَرْهُونًا وَعَلَى الَّذِي يَرْكَبُ وَيَشْرَبُ النَّفَقَةُ رَوَاهُ

اوس کے خرچ کے عوض جبکہ وہ مرہون ہو اور وہ سوار ہو اور دودھ پیوے سلہ اوسپر خرچ لازم ہے اسکو بخاری نے

الْبُخَارِيُّ وَعَنْهُ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

روایت کیا۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہ بند کیا جائے رہن رکھی ہوئی

لَا يَغْلَقُ الرَّهْنُ مِنْ صَاحِبِهِ الَّذِي رَهَنَهُ لَهُ غُنْمُهُ وَعَلَيْهِ غُرْمُهُ

چیز کو اوس کے مالک سے جسنے اوسکو رہن رکھا ہے اوسی کے لئے اوسکا نفع ہے اور اسی پر اوسکا تاوان ہے اسکو

رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَالْحَاكِمُ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ إِلَّا أَنَّ الْمَحْفُوظَ عِنْدَ أَبِي

دارقطنی اور حاکم نے روایت کیا اور اس کے رواۃ قابل اعتماد ہین مگر یہ کہ محفوظ ابو داود وغیرہ کے نزدیک اسکا

دَاوُدَ وَغَيْرِهِ إِرْسَالُهُ وَعَنْ أَبِي رَافِعٍ رض أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اسْتَسْلَفَ مِنْ

مرسل ہونا ہے۔ اور ابو رافع سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے قرض لیا ایک شخص

---

سلہ گندم الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مدت معین تک جو گندم کشمش و زیتون مین بیع سلف جایز ہے ۱۲

سلہ منایع الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص بہ ارادہ ادائگی کسی کا مال بطور قرضہ ادھار یا رہن لیتا ہے وہ خدا تعالی ادا کرو دیتا ہے۔ اگر اس شخص کا ارادہ واپس کرنے کا نہ ہو۔ تو اس مال غیر کو تلف و ضایع کر دیتا ہے ۱۲

سلہ جمہور کے نزدیک منافع مرہون کے راہن کے لئے ہین اور خرچ بھی اسی پر لازم ہے اور یہ حدیث سود کی آیت سے منسوخ ہے اور حدیث مین بھی یہی تاویل ہے ۱۲ مترجم عفی عنہ ۔ ۱۲-۱۲-۱۲-

رَجُلٍ بَكْرًا فَقَدِمَتْ عَلَيْهِ إِبِلُ الصَّدَقَةِ فَأَمَرَ أَبَا رَافِعٍ أَنْ يَقْضِيَ

سے اونٹ ؎۱ پس پیش ہوئے آپ پر اونٹ صدقہ کے اونٹ مین سے تو آپ نے ابو رافع ؎۳ کو حکم دیا

الرَّجُلَ بَكْرَهُ فَقَالَ لَا أَجِدُ إِلَّا خِيَارًا قَالَ أَعْطِهِ إِيَّاهُ فَإِنَّ

کہ اوس شخص کے جوان اونٹ ادا کرے تو وہ بولا کہ نہین پاتا ہون مین مگر بہتر آپ نے فرمایا اوسکو یہی دیدے کیونکہ

خِيَارَ النَّاسِ أَحْسَنُهُمْ قَضَاءً رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ

بہترین لوگون کے اچھے اون مین کے ہین ادائگی کے اسکو مسلم نے روایت کیا اور علی رضی اللہ عنہ سے

تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ قَرْضٍ جَرَّ مَنْفَعَةً

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ہر قرض کہ حاصل کرے کے نفع کو تو وہ سود ہے

فَهُوَ رِبًا رَوَاهُ الْحَارِثُ بْنُ أَبِي أُسَامَةَ وَإِسْنَادُهُ سَاقِطٌ وَلَهُ

اسکو حارث بن ابو اسامہ نے روایت کیا - اور اسکی سند گری ہوئی ہے اور اس کے لیے شاہد

شَاهِدٌ ضَعِيفٌ عَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللهِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ

کمزور ہے حدیث فضالہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ سے بیہقی کے نزدیک اور دوسرا شاہد

عِنْدَ الْبَيْهَقِيِّ وَآخَرُ مَوْقُوفًا عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ سَلَامٍ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى

حدیث موقوف ہے عبد اللہ بن سلام رضی اللہ عنہ سے بخاری کے نزدیک

عَنْهُ عِنْدَ الْبُخَارِيِّ

## بَابُ التَّفْلِيسِ وَالْحَجْرِ

باب مفلسی اور روک دینے کے بیان میں -

عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ سَمِعْنَا رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ابو بکر بن عبد الرحمن سے روایت ہے ابو ہریرہ رض سے روایت کرتے ہین کہا سنا ہم نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے آپ جو

يَقُولُ مَنْ أَدْرَكَ مَالَهُ بِعَيْنِهِ عِنْدَ رَجُلٍ قَدْ أَفْلَسَ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ مِنْ غَيْرِهِ

آدمی بعینہ اپنا مال اوس شخص کے پاس پاوے جو مفلس ہوگیا ہو تو وہی زیادہ سزاوار ہے ؎۲ غیر سے متفق

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَرَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَمَالِكٌ مِنْ رِوَايَةِ أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ

علیہ ہے اور روایت کیا اسکو ابو داؤد اور مالک نے بروایت ابو بکر بن عبد الرحمن مرسل طریقہ سے ان الفاظ کے

مُرْسَلًا بِلَفْظِ أَيُّمَا رَجُلٍ بَاعَ مَتَاعًا فَأَفْلَسَ الَّذِي ابْتَاعَهُ وَلَمْ يَقْبِضِ

ساتھ روایت کی ہے جونسا آدمی فروخت کرے اسباب پھر اوسکا خریدار مفلس ہو جاوے اور نہ قبضہ کیا

الَّذِي بَاعَهُ مِنْ ثَمَنِهِ شَيْئًا فَوَجَدَ مَتَاعَهُ بِعَيْنِهِ فَهُوَ أَحَقُّ بِهِ وَإِنْ مَاتَ

ہو اوس کے بائع نے قیمت سے کسی مقدار کا بھی پھر وہ بعینہ اسباب پاوے تو وہ اوس کے ساتھ زیادہ سزاوار

الْمُشْتَرِي فَصَاحِبُ الْمَتَاعِ أُسْوَةُ الْغُرَمَاءِ وَوَصَلَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَضَعَّفَهُ تَبَعًا

ہے اور اگر خریدار مرجاوے تو اسباب والا اور قرضخواہون کے برابر ہے اور بیہقی نے اسکو موصول کہا

لِأَبِي دَاوُدَ وَرَوَاهُ ابْنُ مَاجَهْ مِنْ رِوَايَةِ عُمَرَ بْنِ خَلْدَةَ قَالَ أَتَيْنَا أَبَا هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ

ابو داؤد کی متابعت ہے اسکو ابن ماجہ نے روایت عمر بن خلدہ سے روایت کیا کہا آئے ہم ابو ہریرہ رض کے پاس تم

---

؎۱ اس مین اختلاف ہوا ہے مالک رح نے کہا کہ گر جنس مختلف ہو تو فروخت کرنا جانور کا درست ہے جانور کے بدلے اور جمہور کے نزدیک اس حدیث کی وجہ سے مطلقاً درست ہے ۱۲

؎۲ یہ حدیث امام مالک اور امام شافعی وغیرہ کی حجت ہے اور امام ابو حنیفہ رح کا یہ مذہب ہے کہ اسباب فروخت کرنے والا اور قرض خواہون کے برابر ہے اور اس حدیث کا جواب طحاوی نے یہ دیا ہے کہ بیع کی صورت مین مبیع بائع کا بعینہ مال نہین ہے تاکہ بائع اوسکا سزاوار ہے بلکہ یہ شے بائع کی قبل بیع مملوک بعینہ تھی اب بعد بیع کے نہین رہی البتہ بعینہ ہونا در صورت غصب اور عاریت اور ودیعت وغیرہ کے پایا جاتا ہے لہذا اوس مین مالک زیادہ سزاوار ہوگا ۱۲

؎۳ ابو رافع رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے آزاد کردہ غلام ہین ۱۲ مترجم عفی عنہ

تعالى عنه في صاحب لنا قد أفلس فقال لأقضين فيكم بقضاء

ایک دوست کے بارے مین جو مفلس ہوگیا تھا تو انہون نے فرمایا کہ مین تمہارے اندر رسول خدا صلے اللہ علیہ

رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من أفلس أو مات فوجد رجل

وسلم کا سا فیصلہ کرونگا جو شخص [۵۱] مفلس ہوجائے یا مرجائے پس آدمی اپنا اسباب

متاعه بعينه فهو أحق به وصححه الحاكم وضعفه أبو داود

بعینہ پائے تو وہ اوسکا زیادہ سزاوار ہے اور حاکم نے اوسکو صحیح کہا اور ابوداؤد نے اوسکو ضعیف

وضعف أيضا هذه الزيادة في ذكر الموت وعن عمرو بن الشريد

کہا اور نیز موت کے ذکر کی زیادتی کو ضعیف کہا۔ اور عمرو بن شرید سے روایت ہے وہ

عن أبيه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لي الواجد

اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے تونگر کی ٹال [۵۲] ٹول

يحل عرضه وعقوبته رواه أبو داود والنسائي وعلقه البخاري

حلال کرتی ہے اوسکی آبرو اور اوس کے سزا دینے کو ابوداؤد نے روایت کیا اور نسائی نے اور بخاری نے اوسکو معلق

وصححه ابن حبان وعن أبي سعيد الخدري رضي الله تعالى عنه

کہا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا

قال أصيب رجل في عهد رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم في

صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مین اوس کے خریدے ہوئے پھلون مین کوئی حادثہ پہنچا

ثمار ابتاعها فكثر دينه فأفلس فقال رسول الله صلى الله تعالى

پس اوسکا قرضہ زیادہ ہوگیا پھر وہ مفلس ہوگیا تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

عليه وسلم تصدقوا عليه فتصدق الناس عليه ولم يبلغ ذلك

اسپر صدقہ کرو چنانچہ لوگون نے صدقہ کیا اور یہ (صدقہ) اسکا قرضہ ادا کرنے کی قابل نہ ہوا پس

وفاء دينه فقال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم لغرمائه

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسپر صدقہ کرو اوس کے قرضخواہون [۵۳] سے فرمایا جو

خذوا ما وجدتم وليس لكم إلا ذلك رواه مسلم وعن ابن كعب

کچھ تم کو ملتا ہے لے لیو اور تمہارے لیے اس کے سوا اور کچھ نہین ہے اوسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابن کعب

بن مالك عن أبيه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم حجر على معاذ

بن مالک سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے معاذ پر اون کے مال

ماله وباعه في دين كان عليه رواه الدارقطني وصححه

[۵۴] مین روک ٹھوک کردی اور اوسکو بعوض اوس کے دین کے فروخت کردیا جو اوسپر لازم تھا اسکو دارقطنی

الحاكم وأخرجه أبو داود مرسلا ورجح وعن ابن عمر رضي الله تعالى

نے روایت کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا اور ابوداؤد نے مرسلاً اسکی تخریج کی اور ترجیح دی اور ابن عمر رض سے روایت ہے

---

[۵۱] شخص الخ اس حدیث سے بھی حسب باسبق صاحب متاع باقی قرضخواہون سے اپنے مال کی موجودگی مین احق معلوم ہوتا ہے مگر احناف کے نزدیک دوسری حدیث ہے کہ سب قرضخواہ یکسان درجہ رکھتے ہین ۱۲

[۵۲] ٹال الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص قدرت رکھتے ادائگی دین قرض مین پس وپیش کرے اس کی آبرو ریزی وسزا دہی جائز ہے ۱۲

[۵۳] قرضخواہون الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص بہت قرضدار ہوجائے کہ اس کے مال سے قرضہ نہ ادا ہوسکے اسپر تصدق کیا جائے اور قرضخواہون کو کہا جائے کہ جو کچھ تمہین اس کے مال سے ملتا ہے وصول کرکے چپکے ہوجاؤ اس غریب کے پاس اور کچھ نہیں ۱۲

[۵۴] مال الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کسی شخص کے قرضدار ہوجانے پر بادشاہ وقت کو اجازت ہے کہ اسے اپنے مال مین تصرف کی اجازت نہ دے بلکہ اس کے مال کو فروخت کرکے اسکا دین ادا کرے ۱۲

عَنْهُمَا قَالَ عُرِضْتُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ أُحُدٍ وَأَنَا

کہا مین رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم پر جنگ احد کے روز پیش کیا گیا حالانکہ مین چودہ

ابْنُ أَرْبَعَ عَشْرَةَ سَنَةً فَلَمْ يُجِزْنِي وَعُرِضْتُ عَلَيْهِ يَوْمَ الْخَنْدَقِ

سال سلہ کا تھا پس مجھے اجازت نہ دی (جہاد کی) اور پیش کیا گیا مین آپ پر جنگ خندق کے دن

وَأَنَا ابْنُ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً فَأَجَازَنِي مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبَيْهَقِيِّ

حالانکہ مین پندرہ سالہ تھا پس مجھے اجازت جہاد کی دیدی (حدیث) متفق علیہ ہے اور بیہقی کی ایک

فَلَمْ يُجِزْنِي وَلَمْ يَرَنِي بَلَغْتُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ خُزَيْمَةَ وَعَنْ عَطِيَّةَ الْقُرَظِيِّ

روایت مین ہے کہ نہ اجازت دی مجھ کو اور نہ بالغ جانا مجھکو اور ابن خزیمہ نے اسکو صحیح کہا ۔ اور عطیہ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ عُرِضْنَا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ

قرظی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا پیش کیے گئے ہم نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر غزوہ بنی قریظہ

قُرَيْظَةَ فَكَانَ مَنْ أَنْبَتَ قُتِلَ وَمَنْ لَمْ يُنْبِتْ خُلِّيَ سَبِيلُهُ فَكُنْتُ

کے دن سو جنکے (زیر بغل وناف) بال اُگ آئے تھے وہ قتل کیا گیا اور جس کے نہین آئے اوسکو

مِمَّنْ لَمْ يُنْبِتْ فَخُلِّيَ سَبِيلِي رَوَاهُ الْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَ

چھوڑ دیا گیا۔ پس مین اون مین سے تھا کہ جن کے نہ اُگے تھے لہذا میرا راستہ چھوڑ دیا اوسکو چارون نے

الْحَاكِمُ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى

روایت کیا اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا ۔ اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت

اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَجُوزُ لِامْرَأَةٍ عَطِيَّةٌ إِلَّا بِإِذْنِ زَوْجِهَا

کرتے ہین وہ اپنے دادا سے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جائز نہین کسی عورت کو اپنے خاوند کے مال سے

وَفِي لَفْظٍ لَا يَجُوزُ لِامْرَأَةٍ أَمْرٌ فِي مَالِهَا إِذَا مَلَكَ زَوْجُهَا عِصْمَتَهَا

دینا، مگر اپنے خاوند کی اجازت سے ۲ اور ایک الفاظ یہ ہین کہ عورت کو اپنے مال مین کوئی تصرف درست ۳

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَصْحَابُ السُّنَنِ إِلَّا التِّرْمِذِيَّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ

نہین جبکہ مالک ہوچکا اوسکا خاوند اوس کی عصمت کا اوسکو احمد اور اصحاب سنن نے سوا ترمذی کے روایت کیا اور

قَبِيصَةَ بْنِ مُخَارِقٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الْمَسْأَلَةَ

حاکم نے اسکو صحیح بتلایا ۔ اور قبیصہ بن مخارق رضی سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ سوال حلال

لَا تَحِلُّ إِلَّا لِأَحَدِ ثَلَاثَةٍ رَجُلٍ تَحَمَّلَ حَمَالَةً فَحَلَّتْ لَهُ الْمَسْأَلَةُ حَتَّى

نہین مگر تین آدمیون کے لیئے ایک وہ شخص جو اٹھائی ہو بوجھ تو اوس کے لیئے اوسوقت تک سوال حلال ہے کہ اوسقدر

يُصِيبَهَا ثُمَّ يُمْسِكُ وَرَجُلٍ أَصَابَتْهُ جَائِحَةٌ اجْتَاحَتْ مَالَهُ فَحَلَّتْ لَهُ

حاصل کرے پھر رک جاوے سوال سے دوسرا وہ شخص ہے کہ جسکو کوئی حادثہ پہنچا پس اوس نے اوس کے تمام مال کو

الْمَسْأَلَةُ حَتَّى يُصِيبَ قِوَامًا مِنْ عَيْشٍ وَرَجُلٍ أَصَابَتْهُ فَاقَةٌ حَتَّى يَقُولَ ثَلَاثَةٌ

ہلاک کردیا تو اوس کے لیئے بھی اوسوقت تک سوال حلال ہے کہ لینے گذارے کی تابل حاصل کرے تیسرا وہ ہے

---

سلہ چودہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ چودہ سال تک نابالغی متصور ہوتی ہے اور جہاد کفایہ مین نابالغون کا جانا ضروری نہین ایسے ہی حدیث آیندہ کہ معلوم ہوتا ہے کہ جسکا انبات موئے بغل شرمگاہ نہ ہوا تھا یعنے بالغ نہ ہوا تھا اُسے اجازت نہ دی گئی۔ بعد بلوغ کے اجازت دیدیگئی۔ ۱۲

سلہ۲ اس کا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے کہ عورت کو اپنے مال مین سے بدون مشورہ خاوند کے دینا درست نہین کیونکہ ناقص العقل ہے پس یہی اس صورت مین تنزیہی ہوگی ۱۲

سلہ۳ اس مین بھی وہی دو صورتین ہین کہ مال عورت کا یا خاوند کا ہو یہ حکم بطریق مصلحت ہے وجوبی نہین ۔ جمہور علماء کے نزدیک مسئلہ جواز کا ہے ۔ کیونکہ بہت سی خواتین صحابیات کے تصرفات درست مانے گئے۔ ہان یہ کہا جا سکتا ہے کہ اجازت عام ہے خواہ صریحی ہو یا ضمنی واللہ اعلم سلہ یہ غزوہ

من ذوي الحجى من قومه لقد أصابت فلانا فاقة فحلت له المسألة

جسکو فاقہ پہنچا ہو یہان تک کہ اوسکی قوم کے تین سمجھدار آدمی کہدین کہ فلان شخص کو فاقہ ہوا ہے تو اوس کے

رواه مسلم. باب الصلح عن عمرو بن عوف المزني رضي الله

لیے (یعنی) سوال حلال ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ باب صلح کے احکام بیان مین۔ عمرو بن عوف مزنی رضی اللہ عنہ

تعالى عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الصلح جائز بين

سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صلح کرنا جایز ہے مسلمانون کے درمیان مگر ایسی صلح

المسلمين إلا صلحا حرم حلالا أو أحل حراما والمسلمون على

کہ حرام کردے حلال کو اور حلال کردے حرام کو اور تمام مسلمان اپنے شرطون پر رہین مگر ایسی شرط

شروطهم إلا شرطا حرم حلالا وأحل حراما رواه الترمذي

کہ حرام کردے حلال کو یا حلال کردے حرام کو اسکو ترمذی نے روایت کیا اور اسکو صحیح بتلایا اور علما نے

وصححه وأنكروا عليه لأن رواية كثير بن عبد الله بن عمرو بن عوف ضعيف

اس حدیث پر انکار کیا اسلیے کہ روایت کثیر بن عبد اللہ بن عمرو بن عوف کی ضعیف ہوتی ہے اور گویا کہ ترمذی

وكأنه اعتبره بكثرة طرقه وقد صححه ابن حبان من حديث أبي

نے اوس کے طریقے کثیر ہونے کا اعتبار کیا اور ابن حبان نے حدیث ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اسکی

هريرة رضي الله تعالى عنه وعن أبي هريرة رض أن النبي صلى الله

تصحیح کی۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

عليه وسلم قال لا يمنع جار جاره أن يغرز خشبة في جداره ثم

فرمایا کہ نہ منع کرے پڑوسی اپنے پڑوسی کو اپنے دیوار مین لکڑی گاڑنے سے پھر ابو ہریرہ رض کہنے لگے

يقول أبو هريرة ما لي أراكم عنها معرضين والله لأرمين بها بين

کیا ہوا تم کو کہ دیکھتا ہون مین تم کو اس حدیث سے روگردان قسم خدا کی البتہ ضرور مارونگا مین یہ حدیث

أكتافكم متفق عليه وعن أبي حميد الساعدي رضي الله تعالى عنه قال

تمھارے مونڈھون کے بیچ (یعنی ضرور سناؤنگا) متفق علیہ ہے۔ اور ابو حمید ساعدی رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يحل لامرئ أن يأخذ عصا أخيه بغير

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے حلال نہین کسی آدمی کو یہ کہ لیوے اپنے بھائی کی لاٹھی کو بغیر

طيب نفسه رواه ابن حبان والحاكم في صحيحهما باب الحوالة

اوسکی خوشی کے اسکو ابن حبان اور حاکم نے اپنے صحیحون مین روایت کیا۔ باب حوالہ اور ضمان

والضمان عن أبي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله

کے بیان مین۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

عليه وسلم مطل الغني ظلم وإذا أتبع أحدكم على ملي فليتبع

ٹال ٹول مالدار کا ظلم ہے اور جب پیچھے کیا جاوے کوئی تم مین کا کسی غنی کے

---

۵۱ حلال الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسلمانون کو آپس مین ایسی صلح جایز ہے جس مین حلال کو حرام اور حرام کو حلال نہ ٹھیرایا گیا ہو ورنہ وہ صلح خلاف شرع ہونے کے باعث ناجایز متصور ہوگی ۱۲

۵۲ پڑوسی الخ اس سے معلوم ہوا کہ دیوار مشترکہ مین ہر ایک ہمسایہ دیوار سے ایک دوسرے کو بھی کھونٹا گاڑنے کی اجازت ہے جسے دوسرا شریک نہین روک سکتا چونکہ اس مین ہر ایک کا حق ہے ۱۲

۵۳ لاٹھی الخ اس سے معلوم ہوا کہ مسلمان کی لاٹھی جیسی کم قیمت و کم حیثیت چیز بھی اسکی مرضی و اجازت کے بغیر لینی جایز نہین ۱۲

۵۴ مالدار الخ اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ جو مالدار صاحب استطاعت اور دین پر قادر ہوتے ٹال مٹول کرے اسکو ظالم ٹھیرایا گیا ہے۔ نعوذ باللہ منہا ۱۲ اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیہم اجمعین آمین آمین

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِأَحْمَدَ فَلْيَحْتَلْ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى

تو چاہیئے کہ پیچھے لگے (حدیث) متفق علیہ ہے احمد کی روایت میں یون ہے پس چاہیئے کہ حوالہ قبول کرے اور جابر

عَنْهُ قَالَ تُوُفِّيَ رَجُلٌ مِنَّا فَغَسَّلْنَاهُ وَحَنَّطْنَاهُ وَكَفَّنَّاهُ ثُمَّ أَتَيْنَا

سے روایت ہے کہا وفات پائی ہم میں سے ایک شخص نے پس ہم نے اوسکو غسل دیا اور مرکب خوشبو لگائی اور

بِهِ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَا تُصَلِّي عَلَيْهِ فَخَطَا خُطًى ثُمَّ قَالَ

کفن دیا اوسکو پھر لائے ہم اوسکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس تو ہم نے عرض کیا اسپر نماز پڑھ دیجئے

أَعَلَيْهِ دَيْنٌ قُلْنَا دِينَارَانِ فَانْصَرَفَ فَتَحَمَّلَهُمَا أَبُو قَتَادَةَ فَأَتَيْنَاهُ

پس آپ چند قدم چلے پھر فرمایا کیا اسپر کچھ قرض ہے ہم نے عرض کیا دو دینار تو آپ لوٹ گئے پھر ابو

فَقَالَ أَبُو قَتَادَةَ الدِّينَارَانِ عَلَيَّ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ

قتادہ ان دیناروں کے متحمل ہو گئے پھر ہم حضور کے پاس آئے اور ابو قتادہ نے کہا اس کے دونوں دینار مجھپر لازم ہیں

وَسَلَّمَ حَقُّ الْغَرِيمِ وَبَرِئَ مِنْهُمَا الْمَيِّتُ قَالَ نَعَمْ فَصَلَّى عَلَيْهِ رَوَاهُ أَحْمَدُ

پس رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قرضخواہ مستحق ہے اور ان دیناروں سے میت بری ہوچکا اور ابو قتادہ نے کہا

وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

ہاں پس آپ نے اسپر نماز پڑھی اسکو احمد اور ابو داؤد اور نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتایا اور

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُؤْتٰى

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس وفات پایا ہوا آدمی جسپر

بِالرَّجُلِ الْمُتَوَفّٰى عَلَيْهِ الدَّيْنُ فَيَسْأَلُ هَلْ تَرَكَ لِدَيْنِهِ مِنْ

قرض ہوتا لایا جاتا تو آپ یہ دریافت کر لیتے کہ اسنے قرض کے ادا کرنے کے قابل کچھ چھوڑا ہے

قَضَاءٍ فَإِنْ حُدِّثَ أَنَّهُ تَرَكَ وَفَاءً صَلَّى عَلَيْهِ وَإِلَّا قَالَ صَلُّوا عَلٰى

پس اگر کہا جاتا کہ چھوڑ گیا ہے تو آپ اوسپر نماز پڑھ لیتے ورنہ فرما دیتے کہ اپنے آدمی پر تم ہی پڑھ لو ۵۲

صَاحِبِكُمْ فَلَمَّا فَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْفُتُوحَ قَالَ أَنَا أَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِينَ

پھر جب خدا تعالے نے آپ پر فتوح کا دروازہ کھول دیا تو آپ نے فرمایا کہ مین مومنون سے

مِنْ أَنْفُسِهِمْ فَمَنْ تُوُفِّيَ وَعَلَيْهِ دَيْنٌ فَعَلَيَّ قَضَاؤُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي

اون کی جانون کی بہ نسبت (بھی) زیادہ نزدیک ہون لہذا جو مر جائے اور اوسپر قرض ہو تو اوسکا پورا کرنا

رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ فَمَنْ مَاتَ وَلَمْ يَتْرُكْ وَفَاءً وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ

مجھپر لازم ہے متفق علیہ ہے اور بخاری کی ایک روایت مین ہے کہ جو مر جائے اور ادا کے لیے کچھ نہ چھوڑے - اور

عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا كَفَالَةَ

عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں وہ اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

فِي حَدٍّ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ بَابُ الشِّرْكَةِ وَالْوَكَالَةِ

نے حد کے اندر ضامنی ۵۳ نہین ہے اسکو بیہقی نے اسناد ضعیف سے روایت کیا باب شرکت اور وکیل ہونیکے بیان مین

---

۵۱ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اس کہنے سے جبکہ اوس نے کچھ مال نہ چھوڑا ہو کہنے والے پر قرض لازم نہین ہوجاتا البتہ یہ صرف وعدہ ہے۔ حضور نے اون کے صادق الوعد ہونے کا یقین کرکے نماز پڑھ دی تو اوسکو ضمان نہ کہینگے۔ بلکہ وعدہ کہا جاتے گا۔ کذا فی اللمعات ۱۲

۵۲ پڑھ لو الخ اس حدیث سے حسب حدیث ماسبق معلوم ہوا کہ دین یعنی حق العبد نہایت عظیم ذمہ داری ہے جس سے نجات الا ماشاء اللہ مشکل ہے۔ لہذا آنجناب صلے اللہ علیہ وسلم نے زجر و توبیخ ایسے قرضدار پر جنازہ نہ پڑھتے جس کے دین کی صورت ادائگی نہ ہوتی۔ تاکہ آیندہ لوگ ایسے گناہ سے بچین اور سوچ کر بسر اوقات کرین ورنہ حسب احادیث مذکورہ سابقہ اس بات کی تصریح ہے کہ ہر مومن مسلم کا جنازہ پڑھا جائے

۵۳ ضامنی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حد ... بین ضمانت نہیں ہوسکتی ...

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی

اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ تعالے

اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی اَنَا ثَالِثُ الشَّرِیْکَیْنِ مَا لَمْ یَخُنْ اَحَدُهُمَا

نے فرمایا میں تیسرا ہوتا ہوں دو شریکوں کا جب تک ان میں کا ایک اپنے ساتھی کی خیانت نہ کرے اور

صَاحِبَهٗ فَاِذَا خَانَ خَرَجْتُ مِنْ بَیْنِهِمَا رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَصَحَّحَهُ الْحَاکِمُ

جب خیانت کرلیتا ہے تو میں ان دونوں میں سے نکل[1] جاتا ہوں اسکو ابوداؤد نے روایت کیا اور حاکم

وَعَنِ السَّائِبِ الْمَخْزُوْمِیِّ اَنَّهٗ کَانَ شَرِیْكَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی

نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور سائب مخزومی رض سے روایت ہے کہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے شریک تھے

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَبْلَ الْبِعْثَةِ فَجَاءَ یَوْمَ الْفَتْحِ فَقَالَ مَرْحَبًا بِاَخِیْ وَشَرِیْکِیْ

نبوت سے قبل پس وہ فتح مکہ کے دن آئے تو آپنے فرمایا مرحبا میرے بھائی اور میرے شریک

رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ

اسکو احمد اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا۔ اور عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ اشْتَرَکْتُ اَنَا وَعَمَّارٌ وَسَعْدٌ فِیْمَا نُصِیْبُ

کہا میں اور عمار اور سعد اوس چیز[2] میں شریک ہوگئے جو ہمکو بدر کے روز ملے آخر

یَوْمَ بَدْرٍ اَلْحَدِیْثَ وَتَمَامُهٗ فَجَاءَ سَعْدٌ بِاَسِیْرَیْنِ وَلَمْ اَجِیْ اَنَا وَعَمَّارٌ

حدیث تک اور پوری حدیث (یہ ہے) پس لائے سعد دو قیدی اور میں اور عمار کچھ نہ لائے

بِشَیْءٍ رَوَاهُ النَّسَائِیُّ وَغَیْرُهٗ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ

اسکو نسائی وغیرہ نے روایت کیا۔ اور جابر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہا میں نے

تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ اَرَدْتُ الْخُرُوْجَ اِلٰی خَیْبَرَ فَاَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

خیبر کو جانا چاہا تو حاضر ہوا میں رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پس

فَقَالَ اِذَا اَتَیْتَ وَکِیْلِیْ بِخَیْبَرَ فَخُذْ مِنْهُ خَمْسَةَ عَشَرَ وَسَقًا رَوَاهُ

آپنے فرمایا کہ جب تو خیبر میں میرے وکیل کے پاس پہونچے تو اوس سے پندرہ وسق[3] (کھجوریں) لے لینا اسکو

اَبُوْ دَاوٗدَ وَصَحَّحَهٗ وَعَنْ عُرْوَةَ الْبَارِقِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ

ابوداؤد نے روایت کیا اور صحیح کہا۔ اور عروہ بارقی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے

رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَهٗ بِدِیْنَارٍ لِیَشْتَرِیَ لَهٗ اُضْحِیَّةً اَلْحَدِیْثَ

اللہ علیہ وسلم نے اسکو ایک دینار دیکر بھیجا تاکہ آپ کے لئے قربانی کا جانور خریدے آخر حدیث تک

رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ فِیْ اَثْنَاءِ حَدِیْثٍ وَقَدْ تَقَدَّمَ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ

اسکو بخاری نے اثناء حدیث میں روایت کیا اور (پوری) حدیث گذر چکی۔ اور ابو ہریرہ رض سے قصہ

اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ فِیْ قِصَّةِ الْعَسِیْفِ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاغْدُ

مزدور کے اندر روایت ہے فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دن

---

[1] الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دو شریکوں کے درمیان جب شرکت بدیانت ہوتی ہے تو اس میں بہر حال برکت الٰہی شامل حال ہوتی ہے۔ جب ایک کی اون میں سے نیت خیانت ہوئی تو برکت چلی جاتی ہے ۱۲

[2] چیز الخ اس سے معلوم ہوا کہ یہ شرکت جسے کتب فقہ میں شرکت وجوہ سے تعبیر کرتے ہیں جائز ہے ۱۲

[3] ابوداؤد میں اس حدیث کے اخیر میں یہ ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اگر وہ تجھ سے کوئی علامت دریافت کرے تو اوسکی ہنسلی پر اپنا ہاتھ رکھدیجیو۔ سبحان اللہ کیا اچھی نشانی ہے۔ نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ صدقہ اطلاع ہوجانے پر (بغیر) کہے پہنچا دینا چاہیے ۱۲

صد الخ اس سے معلوم ہوا کہ شریک کی آمد پر اسکی تعظیم کیجاوے اور کشادہ پیشانی سے پیش آیا جاوے

يَا أُنَيْسُ عَلَى امْرَأَةِ هٰذَا فَإِنِ اعْتَرَفَتْ فَارْجُمْهَا الْحَدِيْثَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

اے انیس اس شخص کی عورت پاس صبح کو جا پس اگر وہ اقرار کرے تو اوسکو سنگسار کر دیجیو حدیث

بَابُ الْإِقْرَارِ عَنْ أَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ

متفق علیہ ہے ۔ باب اقرار کے بیان مین ۔ ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلِ الْحَقَّ وَلَوْ كَانَ مُرًّا صَحَّحَهُ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے حق بات کہہ اگرچہ کڑوی ہو ابن حبان نے اسکو حدیث

ابْنُ حِبَّانَ فِيْ حَدِيْثٍ طَوِيْلٍ بَابُ الْعَارِيَةِ عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ

طویل مین صحیح بتلایا ۔ باب مانگ لینے کے بیان مین ۔ سمرہ بن جندب رض سے روایت

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْيَدِ

ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ ہاتھ پر اوسکی چیز کا دینا

مَا أَخَذَتْ حَتّٰى تُؤَدِّيَهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

واجب ہے جو اوس نے لیا ہو جب تک ادا نہ کرے اسکو احمد اور چاروں نے روایت کیا اور حاکم نے اسکو

وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

صحیح بتلایا ۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَدِّ الْأَمَانَةَ إِلٰى مَنِ ائْتَمَنَكَ وَلَا تَخُنْ مَنْ خَانَكَ

کہ ادا کر امانت اوسکی طرف جس نے تیرے پاس امانت رکھی ہو اور مت خیانت کر اوس کی جو تیری

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَحَسَّنَهُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَاسْتَنْكَرَهُ

خیانت کرے اسکو ترمذی اور ابوداؤد نے روایت کیا اور ابوداؤد نے اسکو حسن کہا اور حاکم نے صحیح بتلایا اور

أَبُوْ حَاتِمٍ الرَّازِيُّ وَعَنْ يَعْلَى بْنِ أُمَيَّةَ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ

ابوحاتم رازی نے اسکو منکر سمجھا ۔ اور یعلی بن امیہ سے روایت ہے کہا فرمایا مجھ سے رسول خدا صلے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَتَتْكَ رُسُلِيْ فَأَعْطِهِمْ ثَلَاثِيْنَ دِرْعًا قُلْتُ

اللہ علیہ وسلم نے کہ جب تیرے پاس میرے قاصد آوین تو اون کو تیس زرہ دیدینا مین نے عرض کیا

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَعَارِيَةٌ مَضْمُوْنَةٌ أَوْ عَارِيَةٌ مُؤَدَّاةٌ قَالَ بَلْ عَارِيَةٌ

اے رسول اللہ کیا ایسا مانگنا مانگتے ہین جس مین ضمان ہو یا ایسا کہ جس مین صرف ادا لازم ہو تو آپنے فرمایا

مُؤَدَّاةٌ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنْ

بلکہ ایسا مانگنا جس مین صرف اوا لازم ہی ہو اسکو احمد اور ابوداؤد اور نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح کہا

صَفْوَانَ بْنِ أُمَيَّةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اسْتَعَارَ مِنْهُ دُرُوْعًا

اور صفوان بن امیہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے حنین کے روز چند زرہین مانگین تو وہ کہنے

يَوْمَ حُنَيْنٍ فَقَالَ أَغَصْبًا يَا مُحَمَّدُ قَالَ بَلْ عَارِيَةٌ مَضْمُوْنَةٌ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ

لگا کیا چھینتے ہو اے محمد آپ نے فرمایا نہین بلکہ عاریہ جس کا ضمان لازم ہے اسکو ابوداؤد اور

---

ف ۵۱ یعنی اقرار شرعی معہود طریقہ سے اور انیس عورت کی قوم کا سردار تھا ۱۲ مترجم

ف ۵۲ کہ اقرار اس سے معلوم ہوا کہ حق کہنے سے حتی الامکان دریغ نہ کیا جائے ۔ چونکہ حق بات دوسرے کے لئے سخت کڑوی ہوتی جسکے تسلیم کرلینے پر بشرہ پر [illegible] ہوتا ہے ۱۲

ف ۵۳ یعنے اگر وہ چیز تلف ہو جائے ۔ تو اوس کا ضمان ہو اور جب تک وہ موجود رہے اوس وقت تک اوسکا ادا کرنا واجب ہو اور امام صاحب کے نزدیک یہ ہی ہے کہ ہرمت مضمون نہین ہوتی ۱۲

ف ۵۴ شیخ نے بیان کیا کہ یہ لفظ بیان مبالغہ کے لئے کہہ ورنہ مراد اسکو دیدینا ہے ۔ کہ موجود ہونے پر حتے الامکان اسے لوٹا دیا جائے اور اپنے استعمال میں بھی نہ لاتی [illegible] ورنہ ضامن ہوگا ۔ امانت بحیثیت امانت رکھی ہوئی ملاحظہ آئینہ فتاوی ہوجائے ۔ [illegible]

والنسائي وصححه الحاكم واخرج له شاهدا ضعيفا عن ابن

نسائی نے روایت کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا اور ابن عباس سے اس کے لئے شاہد ضعیف بیان

عباس رض باب الغصب عن سعيد بن زيد رضي الله تعالى عنه

کیا ۔ باب غصب کے بیان میں ۔ سعید بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا

ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال من اقتطع شبرا من الارض

صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص لیوے ایک بالشت سلہ زمین ظلم سے تو طوق بنادے گا

ظلما طوقه الله اياه يوم القيامة من سبع ارضين متفق عليه

خدا تعالے اوس کے لئے ساتوں زمینوں سے (حدیث) متفق علیہ ہے ۔

وعن انس رضي الله تعالى عنه ان النبي صلى الله عليه وسلم كان عند

اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم تھے اپنی کسی بیوی کے پاس تو

بعض نسائه فارسلت احدى امهات المؤمنين مع خادم

کسی ام المؤمنین نے اپنے خادم کے ہاتھ ایک پیالہ بھیجا جس میں کہ کھانا تھا پس

لها بقصعة فيها طعام فكسرت القصعة فضمها وجعل فيها

ام نے پیالہ توڑ دیا تو جوڑ لیا آپ نے ٹوٹے ہوئے کو اور کھانا اوسی میں

الطعام وقال كلوا ودفع القصعة الصحيحة للرسول وحبس

کرلیا اور فرمایا کھاؤ اور درست پیالہ سلہ قاصد کو دیدیا اور ٹوٹا ہوا اپنے پاس رہنے دیا اسکو

المكسورة رواه البخاري والترمذي وسمى الضاربة عائشة وزاد

بخاری اور ترمذی نے روایت کیا اور ترمذی نے ہاتھ مار کر گرانے والی کا نام عائشہ رض بتلایا اور یہ زیادہ

فقال النبي صلى الله تعالى عليه وسلم طعام بطعام واناء باناء وصححه

کیا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھانا کھانے کے بدلہ اور برتن برتن کے بدلہ اور اسکو صحیح بتلایا ۔

وعن رافع بن خديج رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله

اور رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو

صلى الله عليه وسلم من زرع في ارض قوم بغير اذنهم فليس له من

کسی قوم کی زمین میں اون کی اجازت سلہ کے بغیر کاشت کرے تو اوس کے لئے کاشت میں سے کوئی

الزرع شيء وله نفقته رواه احمد والاربعة الا

حق نہیں البتہ اوس کے لئے خرچ ہے (جو اوس نے کیا ہو) اسکو احمد اور چاروں نے سوا [illegible] روایت کیا

الترمذي ويقال ان البخاري ضعفه وعن عروة بن الزبير رضي

نے اسکو حسن بتلایا اور کہا جاتا ہے کہ بخاری نے اس کو ضعیف کہا ۔ اور عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے روایت

الله تعالى عنه قال قال رجل من اصحاب رسول الله صلى الله عليه

ہے کہا ایک شخص نے رسول خدا کے صحابہ میں سے کہا کہ دو شخص جھگڑا لے گئے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

---

سلہ بالشت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غیر کی زمین سے ایک بالشت بھر بھی ظلماً لے لینے سے سخت عذاب الٰہی کا مستحق ہوجاتا ہے ۱۲

سلہ پیالہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ طعام کی عوض طعام اور برتن کی بعوض برتن ضمانت و تاوان ادا کیا جائے ۱۲-۱۲-

سلہ اجازت الخ اس سے معلوم ہوا کہ دوسرے کی زمین میں بلا اجازت کوئی کھیتی باڑی کرلے تو کھیتی کا غلہ و فصل مالک زمین کا ہے ۔ اور دوسرے شخص کا جو اس پر خرچ ہوا ہے صرف وہی اسکا ہے اور غلہ میں اسکا کوئی حق نہیں بوجہ ظلمت اس نے حق الغیر میں مداخلت بیجا کی ہے ۱۲-۱۲-۱۲-

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين ۔ آمين

۱۲-۲-۱۲ ۱۲-۱۲-۱۲ ۱

۱۲ ۱۲- ۱۲- ۱۲- ۱۲-۱۲-

وسلم إن رجلين اختصما إلى رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

کی طرف کسی زمین کا جس مین دو شخصون مین سے ایک نے درختہائے کھجور لگائے تھے حالانکہ زمین

في أرض غرس أحدهما فيها نخلا والأرض للآخر فقضى رسول

دوسرے کی تھی پس رسول خدا نے فیصلہ فرمایا زمین اوس کے مالک کی ہے اور درختون والے کو حکم دیا کہ وہ

الله صلى الله عليه وسلم بالأرض لصاحبها وأمر صاحب النخل يخرج

اپنے درخت اکھیڑے اور فرمایا کہ ظالم رگ کے لیے کوئی حق نہین ۵۱ اسکو

نخله وقال ليس لعرق ظالم حق رواه أبو داود وإسناده حسن

ابو داؤد نے روایت کیا اور اس کا اسناد حسن ہے اور آخر

وآخره عند أصحاب السنن من رواية عروة عن سعيد بن

اس حدیث کا اصحاب سنن کے نزدیک بروایت عروہ سعید بن زید سے مروی ہے اور اوس کے موصول

زيد واختلف في وصله وإرساله وفي تعيين صحابيه وعن

اور مرسل ہونے اور اوس صحابی کی تعیین مین اختلاف ہے اور ابو بکرہ سے

أبي بكرة رضي الله تعالى عنه أن النبي صلى الله عليه وسلم قال في

روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اوس خطبہ مین جو قربانی

خطبته يوم النحر بمنى إن دماءكم وأموالكم عليكم حرام كحرمة

کے دن مقام منی مین پڑھا بیشک تمہارے خون اور تمہارے اموال تم پر حرام ہین مانند حرام ۵۲

يومكم هذا في بلدكم هذا في شهركم هذا متفق عليه باب

ہونے تمہارے اس دن کے تمہارے اس شہر مین تمہارے اس مہینہ مین (حدیث) متفق علیہ ہے باب

الشفعة عن جابر بن عبد الله رضي الله تعالى عنه قال قضى

شفعہ کے احکام مین - جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہا حکم فرمایا رسول اللہ صلی اللہ

رسول الله صلى الله عليه وسلم بالشفعة في كل ما لم يقسم فإذا وقعت

علیہ وآلہ وسلم نے شفعہ کا ہر اوس چیز مین جو تقسیم نہ ہوئی ہو پس جب حدین واقع ہو جاوین اور راستے

الحدود وصرفت الطرق فلا شفعة متفق عليه واللفظ للبخاري

پھیر دیے جاوین تو شفعہ نہین ہے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہین

وفي رواية مسلم الشفعة في كل شرك في أرض أو ربع أو

اور مسلم کی ایک روایت مین ہے کہ ہر مشترک چیز مین (خواہ وہ) زمین ہو یا مکان یا دیوار شفعہ ۵۳ ہے فروخت

حائط لا يصلح أن يبيع حتى يعرض على شريكه وفي رواية الطحاوي

روا ہے نہین یہان تک کہ اوسکو اپنے شریک پر پیش کرے اور طحاوی کی روایت مین (یون ہے) کہ حکم

قضى النبي صلى الله عليه وسلم بالشفعة في كل شيء ورجاله ثقات

فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شفعہ کا ہر چیز مین اور اس کے راوی قابل اعتبار ہین -

---

۵۱ کوئی حق نہین الخ اس سے معلوم ہوا کہ اگر دوسرے کی زمین مین اوس کی بلا اجازت درخت لگالے تو وہ اکھیڑنے لازم ہونگے اور اوس پر اوسکا کوئی حرجانہ دینا نہ ہوگا اور درخت لگانے والے کو درختون کا کاٹ لینا ہوگا ۱۲

۵۲ حرام الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اہل اسلام کی مال و جان نہائت محترم شے ہے جس کی حرمت کو مکہ شریف اور یوم حج کی طرح ارشاد فرمایا یعنی اسکا بڑا خیال کیا جائے کہ حرمت اسکی ضائع نہ ہو ۱۲

۵۳ شفعہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شفعہ غیر منقولہ چیز مین متحقق ہوتا ہے جیسے زمین و باغ و مکان وغیرہ مین نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ فروخت سے پہلے اپنے شریک و شفیع کو اطلاع دیجائے کہ اگر اسے ضرورت ہو تو لے لے کیونکہ ضرورت ہونے پر پھر بھی بعد اطلاع ناراضگی کا نہ ہونا لینے پر دلیل ہے

وعن ابی رافع رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلی

اور ابو رافع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پڑوسی

اللہ علیہ وسلم الجار احق بشفعتہ اخرجہ البخاری وفیہ قصۃ

زیادہ سزاوار ہے اپنے شفعہ کا [۵۱] اسکو بخاری نے روایت کیا اور اس مین ایک قصہ ہے

وعن انس بن مالک رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلی

اور انس بن مالک رضہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

اللہ علیہ وسلم جار الدار احق بالدار رواہ النسائی وصححہ ابن

گھر کا پڑوسی زیادہ سزاوار ہے [۵۲] گھر کا اسکو نسائی نے روایت کیا اور ابن حبان نے اسکو

حبان ولہ علۃ وعن جابر رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول

صحیح بتلایا اور اس حدیث کے لیے ایک نقص ہے۔ اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم الجار احق بشفعۃ جارہ ینتظر بھا

صلے اللہ علیہ وسلم نے پڑوسی زیادہ مستحق ہے اپنے پڑوسی کے شفعہ کا انتظار کیا جائے اوس کا

وان کان غائبا اذا کان طریقھما واحدا رواہ احمد والاربعۃ

شفعہ کے واسطے اگرچہ غائب ہو بشرطیکہ دونوں کا راستہ ایک ہو اسکو احمد اور چاروں نے روایت کیا اور اس کے

ورجالہ ثقات وعن ابن عمر رضی اللہ تعالی عنھما عن النبی صلی

راوی قابل اعتماد ہین۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہی وہ روایت کرتے ہین نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے

اللہ علیہ وسلم قال الشفعۃ کحل العقال رواہ ابن ماجۃ والبزار و

فرمایا حق شفعہ مانند کھول دینے [۵۳] رسی کے ہے اسکو ابن ماجہ نے روایت کیا اسی طرح بزار نے

زاد ولا شفعۃ لغائب واسنادہ ضعیف باب القراض عن

اور یہ زیادتی کی اور غائب کے لئے شفعہ نہین اور اس کی سند ضعیف ہے۔ باب مضاربہ کے بیان مین صہیب

صھیب رضی اللہ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ثلث فیھن

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تین چیزین ہین کہ ان مین برکت ہے ایک

البرکۃ البیع الی اجل والمقارضۃ وخلط البر بالشعیر للبیت

مال کو ادھار فروخت کر دینا دوسری مضاربت [۵۴] تیسری گھر کے لیے صرف کرنے کے لیے گندم جو کیساتھ ملا

لا للبیع رواہ ابن ماجۃ باسناد ضعیف وعن حکیم بن حزام

لینا اسکو ابن ماجہ نے سند ضعیف سے روایت کیا۔ اور حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

رضی اللہ عنہ انہ کان یشترط علی الرجل اذا اعطاہ مالا

کہ وہ آدمی سے شرط کر لیتے تھے جب اوسکو بطور مضاربت کے مال دیتے تھے یہ کہ میرا مال تم نہیں

مقارضۃ ان لا تجعل مالی فی کبد رطبۃ ولا تحملہ فی بحر ولا

مین نہ لگانا اور نہ اسکو [۵۵] دریا مین لے جانا اور نہ اوسکو ... اندر

---

[۵۱] امام ابو حنیفہ رح کے نزدیک ہمسایہ کو شفعہ پہنچتا ہے اور یہ احادیث اون کا مستدل ہین اور شروع باب مین جو حدیث جابر رض کی ذکر کی گئی اوس سے امام شافعی تعالیٰ استدلال کرتے ہین کہ پڑوسی کے لیے شفعہ نہین اور اوس کا جواب یہ ہے کہ مشترکہ کی تقسیم کی وجہ سے پڑوسی کو حق شفعہ نہین۔ بلکہ اس صورت مین شریک ہی زیادہ مستحق ہے واللہ اعلم ۱۲

[۵۲] گھر الخ اس حدیث کا وہی مطلب ہے جو حدیث اوّل کا ہے کہ پڑوسی زیادہ حقدار ہے بعد شریک فی الدار کے اور یہی مذہب احناف ہے

[۵۳] یعنے تھوڑی دیر کا ہے جبوقت بیع کی خبر لگے فوراً طلب کرنا ضروری ہے

[۵۴] مضاربت سے کہتے ہین کہ ایک شخص کا روپیہ ہو دوسرے کا عمل اور نفع مین شریک ہون ۱ مترجم

[۵۵] دریا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ... جس چیز سے عامل کو روکے اس سے رکنا چاہیے۔ جیسے کہے کہ کبد یعنے جاندار چیزوں کو نہ کھلانا اور دریا مین نہ لے جانا۔ ایسے ہی کسی وادی مین ...

تَنْزِلُ بِهِ فِي بَطْنِ مَسِيلٍ فَإِنْ فَعَلْتَ شَيْئًا مِنْ ذٰلِكَ فَقَدْ ضَمِنْتَ

لیکر تم ترے اور اگر تو نے ایسا کام کیا تو تو میرے مال کا ضامن ہوگا اسکو دارقطنی نے

مَالِي رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَقَالَ مَالِكٌ فِي الْمُوَطَّأِ عَنِ الْعَلَاءِ

روایت کیا اور اس کے راوی قابل اعتماد ہیں - اور امام مالک نے موطا میں کہا علاء بن عبدالرحمن بن یعقوب

ابْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَعْقُوبَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّهُ عَمِلَ فِي مَالٍ

سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے عثمان کے

لِعُثْمَانَ عَلٰى أَنَّ الرِّبْحَ بَيْنَهُمَا وَهُوَ مَوْقُوفٌ صَحِيحٌ بَابُ الْمُسَاقَاةِ

مال میں اس شرط سے عمل کیا کہ نفع دونوں میں مشترک رہیگا اور یہ حدیث موقوف ہے - باب[۵۱] درختوں کو

وَالْإِجَارَةِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

سینچنے اور کرایہ پر دینے کے بیان میں - ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَامَلَ أَهْلَ خَيْبَرَ بِشَطْرِ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا مِنْ ثَمَرٍ أَوْ زَرْعٍ مُتَّفَقٌ

معاملہ کیا اہل خیبر سے ساتھ نصف پیداوار کے پھل ہو یا کھیتی (حدیث) متفق علیہ

عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لَهُمَا فَسَأَلُوا أَنْ يُقِرَّهُمْ بِهَا عَلٰى أَنْ يَكْفُوا عَمَلَهَا وَلَهُمْ

ہے اور اون کی ایک روایت میں (یوں) ہے کہ اون لوگوں نے آپ سے چاہا کہ برقرار رکھیں آپ اون کو خیبر پر

نِصْفُ الثَّمَرِ فَقَالَ لَهُمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُقِرُّكُمْ بِهَا عَلٰى ذٰلِكَ

اس شرط سے کہ پورا کریں وہاں کے کام کو اور اون کو آدھے پھل ملا کریں پس رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ برقرار

مَا شِئْنَا فَقَرُّوا بِهَا حَتّٰى أَجْلَاهُمْ عُمَرُ وَلِمُسْلِمٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى

رکھیں ہم تم کو اوس جگہ اسی شرط سے جب تک ہم چاہیں - چنانچہ وہاں رہے یہانتک کہ نکال دیا اون کو حضرت عمرؓ[۵۲]

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَفَعَ إِلٰى يَهُودِ خَيْبَرَ نَخْلَ خَيْبَرَ وَأَرْضَهَا عَلٰى أَنْ يَعْتَمِلُوهَا

نے اور مسلم کے لیئے یہ ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے یہود خیبر کو خیبر کے باغات اور زمین دیدی اس شرط سے

مِنْ أَمْوَالِهِمْ وَلَهُمْ شَطْرُ ثَمَرِهَا وَعَنْ حَنْظَلَةَ بْنِ قَيْسٍ قَالَ سَأَلْتُ رَافِعَ

کہ کام کریں اون میں اپنے اموال سے اور اون کو آدھے پھل دیئے جائیں - اور حنظلہ بن قیس سے روایت ہے کہا دریافت

بْنَ خَدِيجٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ عَنْ كِرَاءِ الْأَرْضِ بِالذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ

کیا میں نے رافع بن خدیجؓ سے زمین کو سونے اور چاندی کے بدلہ کرایہ[۵۳] پر دینے سے تو انہوں نے جواب دیا کہ اس میں کچھ

فَقَالَ لَا بَأْسَ بِهِ إِنَّمَا كَانَ النَّاسُ يُؤَاجِرُونَ عَلٰى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ

نقصان نہیں اس کے سوا نہیں کہ لوگ زمانہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میں کرایہ پر دیا کرتے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمَاذِيَانَاتِ وَأَقْبَالِ الْجَدَاوِلِ وَأَشْيَاءَ مِنَ الزَّرْعِ

تھے نہروں اور نالیوں کے کناروں اور کاشت کی بہت سی چیزوں کے پر پس ہلاک ہوتا تھا یہ اور

فَيَهْلِكُ هٰذَا وَيَسْلَمُ هٰذَا وَيَسْلَمُ هٰذَا وَيَهْلِكُ هٰذَا وَلَمْ يَكُنْ لِلنَّاسِ

درست ہوتا تھا وہ اور درست ہوتا تھا وہ اور ہلاک ہوتا تھا یہ اور لوگوں کے لیئے کرایہ کی یہی

---

[۵۱] مساقات اسے کہتے ہیں کہ باغ کسی شخص کو پانی وغیرہ دینے اور اس کی پرورش کرنیکو دیا جاتے اس شرط پر کہ پھل دونوں میں مشترک رہے یہ صاحبین کے نزدیک درست ہے اور اسی پر فتوے ہے کذا فی الطیبی واللمعات ۱۲

[۵۲] ما الخ اس سے معلوم ہوا کہ معاہدہ میں شرط مشروع جائز ہے مع استثنا کہ جب تک ہمیں منظور ہو چنانچہ خلافت حضرت عمرؓ تک ایسا ہی رہا - بعد میں انہوں نے حسب مصلحت انہیں جلاوطن کر دیا ۱۲ -

[۵۳] کرایۂ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زمین معینہ کو چاندی سونے کی اجزا کے عوض مدت معینہ تک کرایۂ وٹھیکہ پر لینا جائز ہے فقط آپ کی تنبیہ چند مفاسد کے باعث تھی - جن کے معدوم ہو جانے پر جائز ہے ۱۲

اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين - امين

۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲ - ۱۲

كِرَاءٍ إِلَّا هٰذَا فَلِذٰلِكَ زَجَرَ عَنْهُ فَأَمَّا شَيْءٌ مَعْلُومٌ مَضْمُونٌ

چیزین ہوتی تھین پس اسی وجہ سے منع فرمایا آپ نے اوس سے پہر حال شئے معین (کرایہ کے اندر) جس کی ضمانت

فَلَا بَأْسَ بِهٖ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِيْهِ بَيَانٌ لِمَا أُجْمِلَ فِي الْمُتَّفَقِ عَلَيْهِ

ہو تو اوس مین کوئی مضایقہ (کرایہ کے معاملہ) مین نہین اسکو مسلم نے روایت کیا اور اس مین تفصیل ہے اوس کی

مِنْ إِطْلَاقِ النَّهْيِ عَنْ كِرَاءِ الْأَرْضِ وَعَنْ ثَابِتِ بْنِ الضَّحَّاكِ رَضِيَ

جو متفق علیہ مین مجملاً مذکور ہے زمین کو کرایہ پر دینے کی ممانعت کا مطلق ہونا - اور ثابت بن ضحاک رضی اللہ عنہ

اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ الْمُزَارَعَةِ وَأَمَرَ بِالْمُؤَاجَرَةِ

سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا مزارعہ سے ۵۱ اور اجازت دی مواجرة ۵۲ کی اسکو

رَوَاهُ مُسْلِمٌ أَيْضًا وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ احْتَجَمَ

بھی مسلم نے روایت کیا - اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا پچھنے لگوائے رسول خدا صلے اللہ

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَعْطَى الَّذِي حَجَمَهُ أَجْرَهُ وَلَوْ كَانَ

علیہ وسلم نے اور جس نے لگائے تھے اسکو آپ نے مزدوری دی اور اگر حرام ۵۳ ہوتا تو آپ نہ دیتے اوسکو

حَرَامًا لَمْ يُعْطِهٖ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ رَضِيَ اللّٰهُ

بخاری نے روایت کیا - اور رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَسْبُ الْحَجَّامِ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے پیشہ پچھنے لگانے والیکا پلید ہے

خَبِيْثٌ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ

اسکو مسلم نے روایت کیا - اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ ثَلٰثَةٌ أَنَا

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالے نے تین شخص ہین کہ قیامت کے دن مین

خَصْمُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ رَجُلٌ أَعْطٰى بِيْ ثُمَّ غَدَرَ وَرَجُلٌ بَاعَ حُرًّا

مخالف ہونگا ایک وہ کہ میری وجہ سے دیا گیا پھر اوس نے غداری کی اور دوسرا وہ جسنے آزاد آدمی کو فروخت

فَأَكَلَ ثَمَنَهٗ وَرَجُلٌ اسْتَأْجَرَ أَجِيْرًا فَاسْتَوْفٰى مِنْهُ وَلَمْ يُعْطِ

کیا پھر اوس کی قیمت کھائی اوس نے اور ایک وہ کہ مزدور رکھا کسیکو پس پورا کام لیا اوس سے اور اوس کی مزدوری

أَجْرَهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ

نہ دی اسکو مسلم نے روایت کیا - اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ أَحَقَّ مَا أَخَذْتُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا كِتَابُ اللّٰهِ

علیہ وسلم نے فرمایا کہ زیادہ سزاوار اوس چیز کے کہ لوتم اوسپر مزدوری قرآن ۵۴ شریف ہے یعنی کلام اللہ

أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

نے اسکی تخریج کی - اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم

۵۱ اس کے یہ معنی کہ زمین کھیتی کے لیئے کچھ حصہ پیداوار پر دیجائے یہ امام صاحبؒ کے نزدیک بھی ناجایز ہے اور صاحبین کہتے ہین کہ جائز ہے اسی طرح امام احمدؒ کے نزدیک بھی ۱۲ مترجم

۵۲ اس کے یہ معنی کہ زمین کو سونے چاندی وغیرہ کے عوض کرایہ پر دیا جاتا ہے امام صاحب اس کے جواز کے قایل ہین ۱۲ مترجم

۵۳ حرام الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کسب و اُجرت حجامت حجام کو دینی و لینی ہردو حلال و جایز ہے - مگر آیندہ حدیث مین جو حُرمت مذکور ہے وہ محض کراہت طبع کے باعث ہے یا ممکن ہے کہ حدیث حُرمت منسوخ ہو ۱۲

۵۴ قرآن الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کتاب اللہ کی اُجرت لینی جایز ہے - یعنی دم کرکے پھونکنے یا تعلیم مین یہی مذہب شافعیہ و بخاری ہے - ایسے ہی متاخرین فقہاء احناف کا بھی اسی پر فتوے ہے - بخلاف متقدمین کے وہ اس اجرت کو دوسری حدیث ممانعت کی باعث

[illegible] جبکہ ناجایز فرماتے ہین ۔

عليه وسلم اعطوا الاجير اجره قبل ان يجف عرقه رواه ابن
نے دو تم مزدور کو مزدوری اوس کی اوس کے پسینہ سلہ خشک ہونے سے پیشتر اسکو ابن ماجہ نے

ماجة وفي الباب عن ابي هريرة رضي الله عنه عند ابي يعلى
روایت کیا اور باب میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ابو یعلی اور بیہقی کے نزدیک

والبيهقي وجابر عند الطبراني وكلها ضعاف وعن ابي
اور جابر سے ہے طبرانی کے نزدیک اور تمام کی تمام ضعیف ہیں۔ اور ابو سعید

سعيد الخدري رضي الله عنه ان النبي صلى الله عليه وسلم قال
خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کسی کو مزدور سلہ

من استاجر اجيرا فليسم له اجرته رواه عبد الرزاق وفيه
رکھے تو چاہیے کہ اوسکی مزدوری ٹھہرا دے اسکو عبد الرزاق نے روایت کیا اور اس میں

انقطاع ووصله البيهقي من طريق ابي حنيفة باب احياء
انقطاع ہے اور بیہقی نے بطریق ابو حنیفہ رح اس حدیث کو موصول بیان کیا۔ باب مردہ زمین

الموات عن عروة عن عائشة رضي الله عنها ان النبي
ورانت کرنے کے بیان میں۔ عروہ سے روایت ہے وہ عائشہ رضی اللہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ

صلى الله عليه وسلم قال من عمر ارضا ليست لاحد فهو احق قال
علیہ وسلم نے فرمایا جو آباد کرے کسی زمین کو جو کسی کی ملک نہ ہو تو وہ اوس زمین کے ساتھ زیادہ سزاوار ہے

عروة وقضى به عمر رض في خلافته رواه البخاري وعن سعيد
عروہ کا بیان ہے کہ حضرت عمر نے اپنی خلافت میں یہ ہی فیصلہ کیا اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور سعید بن زید

بن زيد عن النبي صلى الله عليه وسلم قال من احيى ارضا ميتة
سے روایت ہے وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں فرمایا آپ نے جو زندہ کرے کسی سلہ مردہ

فهي له رواه الثلثة وحسنه الترمذي وقال روي مرسلا وهو
زمین کو تو وہ اوسی کی ہے اسکو تینوں نے روایت کیا اور ترمذی نے اسکو احسن کہا اور کہا یہ مرسل بھی روایت کی

كما قال واختلف في صحابيه فقيل جابر وقيل عائشة وقيل عبد
گئی ہے اور یہ حدیث جیسے اوس نے کہا ویسی ہی ہے اور اس حدیث کے صحابی میں اختلاف کیا گیا ہے کسی نے کہا

الله بن عمر والراجح الاول وعن ابن عباس رضي الله عنهما ان
جابر رض ہیں کسی نے کہا عائشہ رض اور کسی نے عبد اللہ بن عمر بتلائے اور ترجیح اول کو ہے۔ اور ابن عباس رضی اللہ

الصعب ابن جثامة الليثي رضي الله عنه اخبره ان النبي صلى
عنہ سے روایت ہے کہ صعب بن جثامہ لیثی رضی اللہ عنہ نے اون کو خبر دی کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

عليه وسلم قال لا حمى الا لله ولرسوله رواه البخاري وعنه رضي الله
فرمایا نہیں ہے چراگاہ سلہ مگر اللہ اور اوس کے رسول کے لئے روایت کیا اسکو بخاری نے اور انہیں سے روایت ہے

سلہ پسینہ الخ اس سے معلوم ہوا۔ کہ مزدور کی مزدوری کام کرالینے پر بہت جلدی ادا کیجائے۔ اور اس کے دینے میں لیت ولعل نہ کیجائے کہ سخت گناہ ہے حق العبد ہونے کے باعث مع ضرورت مزدور محتاج کے ۱۲

سلہ مزدور الخ اس حدیث سے بھی وہی ثابت ہوا جو حدیث اول سے ہے ۱۲

سلہ مردہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ غیر مملوکہ ویرانہ زمین کو جو شخص آباد کرلے اسی کی ہو جاتی ہے جس سے کوئی غیر نہیں لے سکتا ۱۲

سلہ زمین کے اردگرد جو گھیر دیا جائے اسکو حمے بولتے ہیں یعنی اللہ تعالے ورسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے زیادہ حمے کا استحقاق ہے ۱۲

اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعے فیہ ولوالدیہم اجمعین۔ آمین ثم آمین۔

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا ضَرَرَ وَلَا ضِرَارَ رَوَاهُ

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہ تنگی سلہ ہے اور نہ نقصان مال وجان

أَحْمَدُ وَابْنُ مَاجَةَ وَلَهُ مِنْ حَدِيثِ أَبِي سَعِيدٍ مِثْلُهُ وَهُوَ فِي

اسکو احمد اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور اوس کے لیئے حدیث ابو سعید سے اوسی کی مثل روایت ہے اور یہ

الْمُوَطَّأِ مُرْسَلٌ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ

حدیث موطا مین مرسل ہے۔ اور سمرہ بن جندب رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَحَاطَ حَائِطًا عَلَى

خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص گھیرے کوئی دیوار سلہ زمین پر تو وہ زمین اوسی کی

الْأَرْضِ فَهِيَ لَهُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ الْجَارُودِ وَعَنْ عَبْدِ

ہے اسکو ابوداؤد نے روایت کیا اور ابن جارود نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور عبد اللہ بن

اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کنوان

قَالَ مَنْ حَفَرَ بِئْرًا فَلَهُ أَرْبَعُونَ ذِرَاعًا عَطَنًا لِمَاشِيَتِهِ رَوَاهُ

کھودے تو اوسکے لیئے چالیس سلہ ہاتھ زمین ہے چوپایون کے بیٹھنے وغیرہ کے لیئے اسکو ابن

ابْنُ مَاجَةَ بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ عَنْ أَبِيهِ

ماجہ نے سند ضعیف سے روایت کیا۔ اور علقمہ بن وائل سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَقْطَعَهُ أَرْضًا بِحَضْرَمَوْتَ رَوَاهُ أَبُو

کرتے ہین کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اون کو حضرموت مین ایک قطعہ زمین کاٹ دیا اسکو ابوداؤد اور ترمذی

دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا

نے روایت کیا اور اسکو ابن حبان نے صحیح کہا۔ اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَقْطَعَ لِلزُّبَيْرِ حُضْرَ فَرَسِهِ فَأَجْرَى

علیہ وسلم نے قطعہ سلہ دیا زبیر کو مقدار اوسکے گھوڑے کے دوڑنے کی پس گھوڑا چلایا گیا یہان تک

الْفَرَسَ حَتَّى قَامَ ثُمَّ رَمَى بِسَوْطِهِ فَقَالَ أَعْطُوهُ حَيْثُ بَلَغَ السَّوْطُ

کہ ٹھیر گیا پھر انہون نے اپنا کوڑا پھینکا تو آپ نے فرمایا کہ دو اسکو جہان تک کوڑا پہنچا ہے اسکو ابوداؤد

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَفِيهِ ضَعْفٌ وَعَنْ رَجُلٍ مِنَ الصَّحَابَةِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

نے روایت کیا اور اس مین ضعف ہے۔ اور ایک صحابی سے روایت ہے کہا مین نے رسول خدا صلے اللہ

قَالَ غَزَوْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَمِعْتُهُ يَقُولُ النَّاسُ شُرَكَاءُ

علیہ وسلم کے ساتھ جہاد کیا تو مین نے اون کو فرماتے سنا لوگ تین چیزون مین سلہ شریک ہین گھاس

فِي ثَلَاثٍ فِي الْكَلَإِ وَالْمَاءِ وَالنَّارِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ

پانی آگ۔ اسکو احمد اور ابوداؤد نے روایت کیا اور اسکے راوی ثقہ ہین

سلہ تنگی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسلمان بھائی کو کسی قسم کا حرج ونقصان دینا جائز نہین کہ حرام ہے ۱۲

سلہ دیوار الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص ویرانہ غیر مملوکہ زمین کے اردگرد دیوار کھینچکر اپنا قبضہ جمالے تو وہ اسی کی ہو جاتی ہے یعنے ثبات قبضہ متحقق ہو سکنے پر اسکی چیز ہے ۱۲

سلہ چالیس الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کوئین کے گرداگرد ۴۰ ہاتھ تک دوسرا کوئی شخص کوآ نہین کھود سکتا کہ اس سے پہلے کا پانی کم ہوکر اسے نقصان لاحق ہونے کا خطرہ ہے وغیرہ وغیرہ ۱۲

سلہ قطعہ الخ یہان سے معلوم ہوا کہ حاکم وقت کو چند خویش کسی بہادر وغیرہ شخص کو انعام کا دینا جائز ہے ۱۲

سلہ آگ الخ اس سے معلوم ہوا کہ آگ گھاس پانی کسی کی ملک نہیں ہوتا اس مین سب لوگ شریک ہوتے ہین ۱۲

ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ ثُمَّ نَهَى عَنْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ

متعہ کی تین روز تک پھر منع ف۱ فرمایا آپ نے اوس سے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا

نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمُتْعَةِ عَامَ خَيْبَرَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

منع فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ خیبر کے سال ف۲ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ اور انہین

وَعَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْ مُتْعَةِ النِّسَاءِ وَعَنْ أَكْلِ

سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا عورتون کے ساتھ متعہ کرنے اور آبادی کے گدھے کھانے

لُحُومِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ يَوْمَ خَيْبَرَ أَخْرَجَهُ السَّبْعَةُ إِلَّا أَبَا دَاوُدَ وَعَنْ رَبِيعِ بْنِ

سے جنگ خیبر کے دن اس کو ساتون نے سوا ابوداؤد کے تخریج کی۔ اور ربیع بن سبرہ سے روایت ہے وہ

سَبْرَةَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنِّي كُنْتُ أَذِنْتُ لَكُمْ

اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مین نے تمکو اجازت دی تھی عورتون کے ساتھ متعہ

فِي الْاِسْتِمْتَاعِ مِنَ النِّسَاءِ وَإِنَّ اللّٰهَ قَدْ حَرَّمَ ذٰلِكَ إِلَى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فَمَنْ

کرنے کی اور بیشک خداتعالے نے اوس کو حرام کر دیا ہے قیامت تک ف۳ پس جس کے پاس اون عورتون

كَانَ عِنْدَهُ مِنْهُنَّ شَيْءٌ فَلْيُخَلِّ سَبِيلَهَا وَلَا تَأْخُذُوا مِمَّا آتَيْتُمُوهُنَّ شَيْئًا

(متعہ کی ہوئی) مین سے کوئی عورت ہو تو چاہیئے کہ اوسے آزاد کرے اور مت لو اوس سے جو تم اونہیں دے چکے اسکو مسلم

أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ وَعَنِ

اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ اور احمد اور ابن حبان نے بیان کیا۔ اور ابن مسعود رضی اللہ تعالے

ابْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَعَنَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُحَلِّلَ

عنہ سے روایت ہے کہا لعنت فرمائی رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حلالہ کرنے والے پر اور جس کے

وَالْمُحَلَّلَ لَهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ وَفِي الْبَابِ عَنْ عَلِيٍّ أَخْرَجَهُ

لیئے ف۴ حلالہ کیا جائے اوس پر اسکو احمد اور نسائی اور ترمذی نے روایت کیا اور صحیح کہا اور باب کے اندر حضرت علی سے روایت

الْأَرْبَعَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ

ہے چارون نے سوا نسائی کے اس کی تخریج کی۔ اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَنْكِحُ الزَّانِي الْمَجْلُودُ إِلَّا مِثْلَهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو

علیہ وآلہ وسلم نے نہ نکاح کرے زناکار کوڑہ لگا ہوا مگر اپنے جیسے ف۵ سے اسکو احمد اور ابوداؤد نے

دَاوُدَ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ طَلَّقَ رَجُلٌ

روایت کیا اور اس کے راوی قابل اعتماد ہین۔ اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا طلاق دی ایک مرد نے اپنی بیوی کو

امْرَأَتَهُ ثَلَاثًا فَتَزَوَّجَهَا رَجُلٌ ثُمَّ طَلَّقَهَا قَبْلَ أَنْ يَدْخُلَ بِهَا فَأَرَادَ زَوْجُهَا

تین طلاقین پھر اوس سے ایک اور مرد نے نکاح کر کے ہم بستری سے پیشتر ف۶ طلاق دیدی پھر پہلے خاوند نے

الْأَوَّلُ أَنْ يَتَزَوَّجَهَا فَسَأَلَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ

اوس سے نکاح کرنا چاہا [illegible] رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے [illegible]

---

ف۱ منع الخ اس سے معلوم ہوا کہ پہلے چند یوم کے لیئے متعہ جایز ہوکر بعدمین دائمی منع ہوگیا ۱۲

ف۲ یہ جہاد سنہ ۷ ہجری شہر خیبر مین ہوا۔ جو مدینہ سے ملک شام کی طرف واقع ہے ۱۲-۱۲-

ف۳ قیامت الخ اس حدیث سے بھی متعہ کا تا قیامت حرام ہونا ثابت ہوگیا۔ جسے شیعہ لوگ محض تعصب وجہالت کے باعث جایز قرار دیتے ہین۔ لغو وبیہودہ موجب گناہ ہے ۱۲

ف۴ یہ اس وقت ہے کہ بوقت نکاح حلالہ یہ ٹھہر چکا ہو کہ ہم بستری کرکے طلاق دینی پڑیگی۔ یا یہ اوس کے لیئے ہے۔ جس کی عادت اور پیشہ اوسکا یہ ہی ہو ۱۲-۱۲

ف۵ کیونکہ وہ دونون باہم کفو ہین ۱۲ مسترجم۔

ف۶ پیشتر الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قبل دخول شوہر ثانی شوہر اول کے لیئے وہ عورت حلال نہین ہوتی ۱۲-۱۲

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

فَقَالَ لَا حَتّٰى يَذُوْقَ الْآخَرُ مِنْ عُسَيْلَتِهَا مَا ذَاقَ الْأَوَّلُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ

منتق تو آپنے فرمایا نہین سلہ یہانتک کہ دُوسرا شخص اوس عورت کا مزا چکھ لے جو پہلے نے چکھ لیا ہے (حدیث) متفق علیہ

لِمُسْلِمٍ بَابُ الْكَفَاءَةِ وَالْخِيَارِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ

ہے اور الفاظ مسلم کے ہین۔ باب کفو ہونے اور اختیار کے بیان مین۔ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَرَبُ بَعْضُهُمْ أَكْفَاءُ بَعْضٍ وَالْمَوَالِيْ بَعْضُهُمْ

علیہ وسلم نے عرب بعض اونکے بعض کے لئے کفو ہین اور موالی سلہ اون کے بعض بعض کے لئے کفو

أَكْفَاءُ بَعْضٍ إِلَّا حَائِكٌ أَوْ حَجَّامٌ رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَفِيْ إِسْنَادِهِ رَاوٍ لَمْ يُسَمَّ

ہین مگر جلاہا اور پچھنے لگانے والا اسکو حاکم نے روایت کیا اور اس کے اسناد مین ایک راوی ہے نا معلوم الاسم

وَاسْتَنْكَرَهُ أَبُوْ حَاتِمٍ وَلَهُ شَاهِدٌ عِنْدَ الْبَزَّارِ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ بِسَنَدٍ

اور ابو حاتم نے اسکا انکار کیا ہے اور اسکے لیئے بزار کے نزدیک معاذ بن جبل سے سند منقطع کیساتھ شاہد ہے

مُنْقَطِعٍ وَعَنْ فَاطِمَةَ بِنْتِ قَيْسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور فاطمہ بنت قیسؓ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اوس سے کہا کہ

قَالَ لَهَا انْكِحِيْ أُسَامَةَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ

اسامہ سے نکاح کر لے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ

النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا بَنِيْ بَيَاضَةَ أَنْكِحُوْا أَبَا هِنْدٍ وَانْكِحُوْا إِلَيْهِ

و آلہ وسلم نے فرمایا اے بنی بیاضہ نکاح کرو ابو ہند کا اور اپنی بیٹیوں کی منگنی اوس سے

وَكَانَ حَجَّامًا رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَالْحَاكِمُ بِسَنَدٍ حَسَنٍ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ

کرو حالانکہ ابو ہند پچھنے لگانے والا تھا اسکو ابو داؤد اور حاکم نے اچھی سند کیساتھ روایت کیا۔ اور عائشہ رضی اللہ

عَنْهَا قَالَتْ خُيِّرَتْ بَرِيْرَةُ عَلٰى زَوْجِهَا حِيْنَ عَتَقَتْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ فِيْ حَدِيْثٍ

سے روایت ہے کہا بریرہ کو اوسکے خاوند پر اختیار دیا گیا جسوقت وہ آزاد ہوئین (حدیث) متفق علیہ ہے طویل حدیث مین اور

طَوِيْلٍ وَلِمُسْلِمٍ عَنْهَا أَنَّ زَوْجَهَا كَانَ عَبْدًا وَفِيْ رِوَايَةٍ عَنْهَا كَانَ حُرًّا وَالْأَوَّلُ

مسلم کے لئے اُن سے یہ روایت ہے کہ اون کا خاوند غلام تھا اور ایک روایت اون سے آزاد ہونے کی مروی ہے اور اول

أَثْبَتُ وَصَحَّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عِنْدَ الْبُخَارِيِّ أَنَّهُ كَانَ عَبْدًا وَعَنِ الضَّحَّاكِ

پختہ بات ہے اور ابن عباسؓ سے بخاری کے نزدیک صحیح ہے کہ وہ غلام تھے سلہ اور ضحاک بن فیروز دیلمی

بْنِ فَيْرُوْزَ الدَّيْلَمِيِّ عَنْ أَبِيْهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنِّيْ أَسْلَمْتُ

سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہا عرض کیا مین نے اے رسول خدا بیشک مین مسلمان

وَتَحْتِيْ أُخْتَانِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَلِّقْ أَيَّتَهُمَا شِئْتَ رَوَاهُ أَحْمَدُ

ہو چکا اور میرے سلہ تحت مین دو بہنین ہین تو آپنے فرمایا طلاق دیدے دونون مین سے جسے چاہے اسکو احمد اور چارون

وَالْأَرْبَعَةُ إِلَّا النَّسَائِيَّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَأَعَلَّهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ

نے سوا نسائی کے روایت کیا اور ابن حبان اور دارقطنی نے اسکو صحیح بتلایا اور بخاری نے اسکو معلول کہا۔ اور

---

سلہ معلوم ہوا حلالہ مین دُوسرے کا صرف نکاح کر لینا پہلے کے لیے حلال نہین بناتا تاوقتیکہ اوس سے دُوسرا ہم بستر نہ ہوجائے ۱۲ مترجم

سلہ غلام آزاد کیئے ہوئے یا جنھون نے دُوسرون کو آزاد کیا ہو ۱۲

سلہ حنفیہ کے نزدیک اگر خاوند لونڈی کا آزاد بھی ہو تب بھی بعد آزادی اوسکو اختیار ہوتا ہے اور حدیث مین حنفیہ کے نزدیک حضرت بریرہ خاوند کے آزاد ہونے کو اختیار کیا ہے۔ کیونکہ روائتین حضرت عائشہ سے دونون ہین اور ترجیح ایک دُوسرے پر ہے نہین تو تطبیق دونون مین دیجائیگی کہ جب تک اون کو بریرہ کے خاوند کا آزاد ہوجانا معلوم نہ تھا اوس وقت تک یہ کہاتی رہین کہ وہ غلام تھا۔ اور جب انہین یہ معلوم ہوا کہ وہ وقت آزادی بریرہ کے آزاد ہوچکا تھا تو فرمایا کہ آزاد تھا اسلیئے کہ آزادی کے بعد غلامی متصور نہین اور غلامی کے بعد آزادی ہوسکتی ہے فافہم ۱۲

سلہ میرے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ باہمی دو ہمشیرون کا ایک نکاح مین ہونا قرابت کے باعث حرام ہے ۔

سالم عن أبيه أن غيلان بن سلمة أسلم وله عشر نسوة فأسلمن

سالم سے روایت ہے انھوں نے اپنے باپ سے روایت کی کہ غیلان بن سلمہ مسلمان ہوئے اور اون کی دس بیبیان تھیں پس وہ

معه فأمره النبي صلى الله عليه وسلم أن يتخير منهن أربعا رواه أحمد

بھی سب اون کے ہمراہ مسلمان ہوگئیں تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اون کو اون مین سے چار منتخب کر لینے کا حکم دیا اسکو احمد اور

والترمذي وصححه ابن حبان والحاكم وأعله البخاري وأبو زرعة وأبو حاتم

ترمذی نے روایت کیا ہے اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا اور بخاری اور ابوزرعہ اور ابوحاتم نے اسکو معلول کہا۔

وعن ابن عباس رضي الله عنهما قال رد النبي صلى الله عليه وسلم ابنته

اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا لوٹا دیا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی صاحبزادی زینب کو ابو العاص

زينب على أبي العاص بن الربيع بعد ست سنين بالنكاح الأول

بن ربیع پر بعد چھ سال سے اوسی پہلے نکاح کے ساتھ اور اون کا نیا نکاح

ولم يحدث نكاحا رواه أحمد والأربعة إلا النسائي وصححه أحمد والحاكم

۵۲ نہین کیا روایت کیا احمد اور چارون نے مگر نسائی نے اور احمد اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا۔

وعن عمرو بن شعيب عن أبيه عن جده أن النبي صلى الله عليه وسلم رد

اور عمرو بن شعیب سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے

ابنته زينب على أبي العاص بنكاح جديد قال الترمذي حديث ابن عباس

اپنی بیٹی زینب کو ابو العاص کی طرف نکاح جدید کیساتھ لوٹایا ترمذی نے کہا حدیث ابن عباس کی صحیح ہے اور عمل

أجود والعمل على حديث عمرو بن شعيب وعن ابن عباس رضي الله عنهما

۵۳ عمرو بن شعیب کی حدیث پر ہے۔ اور ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہا مسلمان

قال أسلمت امرأة فتزوجت فجاء زوجها فقال يا رسول الله إني كنت

ہوئی ایک عورت اور اوس نے نکاح کر لیا پھر اوسکا خاوند (پہلا) آیا اور کہنے لگا اے رسول خدا بیشک مین مسلمان ہوچکا

أسلمت وعلمت بإسلامي فانتزعها رسول الله صلى الله عليه وسلم من زوجها الآخر

ہون اور آپ کو میرے اسلام کا علم ہے پس رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اوس کے دوسرے خاوند سے نکال کر

وردها إلى زوجها الأول رواه أحمد وأبو داود وابن ماجة وصححه ابن حبان

پہلے کی طرف دیدیا اسکو احمد اور ابو داؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو

والحاكم وعن زيد بن كعب بن عجرة عن أبيه قال تزوج رسول الله

صحیح بتلایا۔ اور زید بن کعب بن عجرہ سے روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہا نکاح کیا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم العالية من بني غفار فلما دخلت عليه ووضعت

صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک عورت عالیہ بنی غفار کی سے پس جب وہ رسول خدا صلعم کے پاس آئی اور اوس نے

ثيابها رأى بكشحها بياضا فقال النبي صلى الله عليه وسلم البسي ثيابك

اپنے کپڑے اتارے تو آپنے اوس کے پہلو مین سفیدی کو (برص کا مرض) دیکھا پس آپنے فرمایا کہ اپنے کپڑے پہن اور اپنے گھر والون

---

۵۱ منتخب الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بحالت اسلام چار سے زاید بیبیون سے نکاح نا جایز ہے اسی بنا پر اس صحابی کو حکم ہوا کہ بوقت جاہلیت جو تمہاری دس بیویان ہین۔ ان مین سے چار کو منتخب کر کے رکھ لے باقی کو رخصت کر ۱۲-۱۲

۵۲ نکاح الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ یہ نکاح اول بعد چھ سال واپس کیا یہ حدیث حدیث آیندہ کے باعث غیر معمول بہ ہے ۱۲

۵۳ عمل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ یہی حدیث ثانیہ مسئلہ وانی قابل عمل نہین منسوخ اگرچہ رواة کے لحاظ سے ثقہ اور معتبر ہے مگر عمل اسی حدیث پر ہے کہ بہ نکاح جدید واپس کیا۔

۱۲-۱۲-۱۳-۱۲-۱۱

۱۲-۱۳-۱۲-۱۲-۱۲

وَالْحِقِي بِاَهْلِكِ وَاَمَرَ لَهَا بِالصَّدَاقِ رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَفِي اِسْنَادِهِ جَمِيْلُ
جا مل ملہ اور اسکے لیے مہر کا حکم دیا اسکو حاکم نے روایت کیا اور اس کے اسناد میں جمیل بن یزید

بْنُ يَزِيْدَ وَهُوَ مَجْهُوْلٌ وَاخْتُلِفَ عَلَيْهِ فِي شَيْخِهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا وَعَنْ سَعِيْدِ
ہیں جو مجہول ہیں اور ان کے شیخ کے بارے میں بڑا اختلاف ہوا ہے۔ اور سعید بن مسیب سے

بْنِ الْمُسَيَّبِ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَيُّمَا رَجُلٍ تَزَوَّجَ
روایت ہے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو کوئی مرد نکاح کرے کسی عورت سے پھر اوس سے ہم بستر

امْرَأَةً فَدَخَلَ بِهَا فَوَجَدَهَا بَرْصَاءَ اَوْ مَجْنُوْنَةً اَوْ مَجْذُوْمَةً فَلَهَا الصَّدَاقُ
ہو پس پاوے اوسکو (مبتلا) بہ مرض برص یا مجنونہ یا کوڑھی تو اوس کے لیے مہر ہے بوجہ

بِمَسِيْسِهِ اِيَّاهَا وَهُوَ لَهُ عَلٰى مَنْ غَرَّهُ مِنْهَا اَخْرَجَهُ سَعِيْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ
ہم بستر ہونے اوسکے کے اوس عورت سے اور وہ لے لیگا اوس سے جس نے اسکو دھوکا دیا اس حدیث کو سعید بن منصور اور

وَمَالِكٌ وَابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَرَوٰى سَعِيْدٌ اَيْضًا عَنْ
مالک اور ابن ابی شیبہ نے بیان کیا اور اوس کے راوی قابل اعتماد ہیں اور سعید نے بھی حضرت علی سے اوسکی مثل روایت

عَلِيٍّ نَحْوَهُ وَزَادَ وَبِهَا قَرَنٌ فَزَوْجُهَا بِالْخِيَارِ فَاِنْ مَسَّهَا فَلَهَا الْمَهْرُ بِمَا
کی ہے اور یہ زیادہ کیا اور اوس کیا تھ ملا دیا پس اوس کا خاوند مختار ہے پس اگر ہم بستر ہو چکا ہو اوس سے تو اوس کے

اسْتَحَلَّ مِنْ فَرْجِهَا وَمِنْ طَرِيْقِ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ اَيْضًا قَالَ قَضٰى عُمَرُ فِي
واسطے مہر ہے بوجہ اوس فرج کے جسکو اوس نے مباح کیا (اپنے واسطے) اور طریق سعید بن مسیب سے یہ بھی (مروی ہے) کہا فیصلہ

الْعِنِّيْنِ اَنْ يُؤَجَّلَ سَنَةً وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ بَابُ عِشْرَةِ النِّسَاءِ عَنْ
فرمایا حضرت عمرؓ نے نامرد میں کہ اسکو ایک سال کی مہلت دی جائے اور اس کے راوی قابل اعتماد ہیں۔ باب بیویوں سے معاشرت

ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَلْعُوْنٌ
کے بیان میں ۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے لعنت کیا گیا ہے

مَنْ اَتَى امْرَأَةً فِي دُبُرِهَا رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَرِجَالُهُ
وہ شخص جو اپنی عورت کے پاخانہ ؎۵۲ کے مقام میں گئے اسکو ابو داود اور نسائی نے روایت کیا اور الفاظ نسائی کے ہیں اور

ثِقَاتٌ لٰكِنْ اُعِلَّ بِالْاِرْسَالِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ
اس کے راوی قابل اعتماد ہیں لیکن مرسل ہونے کا نقص بیان کیا ۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ اِلٰى رَجُلٍ اَتٰى رَجُلًا اَوِ امْرَأَةً فِي
رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہ دیکھیگا خدا تعالیٰ اوس شخص کو جو آوے کسی مرد یا عورت ؎۵۳ کے پاس اوس کے

دُبُرِهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَاُعِلَّ بِالْوَقْفِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ
پاخانہ کے مقام میں اسکو ترمذی و نسائی اور ابن حبان نے روایت کیا اور موقوف ہونیکا نقص بیان کیا ۔ اور ابو ہریرہ

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ
سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت کے اوپر یقین رکھتا ہو

---

؎۵۱ حا مل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ طلاق کنایہ کے یہ الفاظ ہیں کہ جو کتب فقہ میں مصرح ہیں ۱۲

؎۵۲ پاخانہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیوی کے دبر میں دخول ذکر اور جماع موجب گناہ عظیم ہے کہ اسے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ملعون فرمایا ہے ۱۲

؎۵۳ عورت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دبر میں فعل موجب عذاب ہے۔ خواہ کسی لڑکے یا اپنی بیوی کے دبر میں کرے کیونکہ یہ فعل قوم لوط ہے جو عادت خبیثہ ہے کہ محل حرث کو چھوڑ کر پاخانہ کی جگہ کی قربت کی جائے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

اللّٰهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه ولوالديهم اجمعين - آمين ثم آمين

فَلَا يُؤْذِي جَارَهُ وَاسْتَوْصُوا بِالنِّسَاءِ خَيْرًا فَإِنَّهُنَّ خُلِقْنَ مِنْ ضِلَعٍ

تو وہ اپنے پڑوسی کو نہ ستائے اور وصیت قبول کرو عورتوں کے بارے میں بہتری کی کیونکہ وہ پسلی سے پیدا ہوئی ہیں اور اگر پسلی

وَإِنَّ أَعْوَجَ شَيْءٍ فِي الضِّلَعِ أَعْلَاهُ فَإِنْ ذَهَبْتَ تُقِيمُهُ كَسَرْتَهُ وَإِنْ

کی اوپر کی جانب ٹیڑھی ہوجائے تو اگر اسے سیدھی کرنے لگے تو توڑ دیگا تو اسکو اور اگر چھوڑ دیگا تو ٹیڑھی (۵۱) ہی رہیگی

تَرَكْتَهُ لَمْ يَزَلْ أَعْوَجَ فَاسْتَوْصُوا بِالنِّسَاءِ خَيْرًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ

پس وصیت قبول کرو عورتوں کے ساتھ بہتری کی (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں اور مسلم

لِلْبُخَارِيِّ وَلِمُسْلِمٍ فَإِنِ اسْتَمْتَعْتَ بِهَا اسْتَمْتَعْتَ بِهَا وَبِهَا عِوَجٌ وَإِنْ

کے لیے یوں ہے کہ اگر تو نفع چاہے عورت سے تو اٹھا اس حال میں کہ اوس کے ساتھ ٹیڑھا پن ہے اور اگر تو اوسکو

ذَهَبْتَ تُقِيمُهَا كَسَرْتَهَا وَكَسْرُهَا طَلَاقُهَا وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ

سیدھا کرنے لگے تو توڑ دیگا تو اوسکو اور توڑنا اوسکا اوسکو طلاق دیدینا ہے ۔ اور جابر رضہ سے روایت ہے کہا

قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَزَاةٍ فَلَمَّا قَدِمْنَا الْمَدِينَةَ

تھے ہم نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک جہاد میں پس جبکہ آئے ہم مدینہ میں لگے ہم اپنے گھروں میں جانے

ذَهَبْنَا لِنَدْخُلَ فَقَالَ أَمْهِلُوا حَتَّى تَدْخُلُوا لَيْلًا يَعْنِي عِشَاءً لِكَيْ تَمْتَشِطَ

تو آپ نے فرمایا ٹھیرو یہاں تک کہ جاؤ بوقت شب (۵۲) یعنے شام کو تاکہ کنگھی کرلے پراگندہ بال اور زینت

الشَّعِثَةُ وَتَسْتَحِدَّ الْمُغِيبَةُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ إِذَا أَطَالَ

کرلے وہ عورت جسنے اپنے خاوند کو غائب کیا (یعنی پردیس کو گیا تھا) حدیث متفق علیہ ہے اور بخاری کی ایک روایت میں ہے

أَحَدُكُمُ الْغَيْبَةَ فَلَا يَطْرُقْ أَهْلَهُ لَيْلًا وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ

کہ جب دراز کرلے کوئی تم میں کا باہر (پردیس) میں رہنے کو تو اپنے مکان میں رات کو وقت نہ جائے ۔ اور ابوسعید خدری

اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ شَرَّ النَّاسِ عِنْدَ اللهِ

رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بیشک (۵۳) برا لوگوں کا اللہ تعالے کے نزدیک قیامت

مَنْزِلَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ الرَّجُلُ يُفْضِي إِلَى امْرَأَتِهِ وَتُفْضِي إِلَيْهِ ثُمَّ يَنْشُرُ سِرَّهَا

کے دن وہ آدمی ہے کہ پہنچے اپنی عورت کی طرف اور پہونچے عورت اوس مرد کی طرف پھر عورت کا راز کھولے اسکو مسلم نے

أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ حَكِيمِ بْنِ مُعَاوِيَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ

روایت کیا ۔ اور حکیم بن معاویہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہا عرض کیا میں نے اے رسول خدا

اللهِ مَا حَقُّ زَوْجِ أَحَدِنَا عَلَيْهِ قَالَ تُطْعِمُهَا إِذَا أَكَلْتَ وَتَكْسُوهَا إِذَا اكْتَسَيْتَ

کیا حق ہے ہم میں سے ایک کی عورت کا اوس پر فرمایا آپ نے کھلاوے تو اوسکو جب کھاوے اور پہناوے تو اوسکو جب تو پہنے اور

وَلَا تَضْرِبِ الْوَجْهَ وَلَا تُقَبِّحْ وَلَا تَهْجُرْ إِلَّا فِي الْبَيْتِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ

نہ مارے تو چہرہ پر (۵۴) اور نہ برا کہے تو اور نہ مقاطعہ کرے تو مگر گھر کے اندر اسکو احمد نے روایت کیا اسی طرح ابوداود

وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَهْ وَعَلَّقَ الْبُخَارِيُّ بَعْضَهُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ

اور نسائی اور ابن ماجہ نے اور اس حدیث کے کچھ حصہ کو بخاری نے معلق کہا ہے اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا۔

---

(۵۱) ٹیڑھی الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورتوں کو بھلائی کی نصیحت کی جائے چونکہ وہ ٹیڑھی پسلی سے پیدا کی گئی ہیں ۔ اگر یکبارگی سیدھا کیا جائیگا۔ تو ٹوٹ جائے گی لہذا برفق ونرمی گذارہ کیا جائے ۔ زیادہ از ضرورت سختی نہ کی جائے ۱۲۔

(۵۲) شب الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مرد سفر سے واپسی پر دفعۃً گھر نہ داخل ہو بلکہ اگر صبح کو آئے ۔ تو رات کو جائے اگر رات کو آئے تو دن کو جائے تاکہ عورت اپنی جان سنبھال لے ۱۲

(۵۳) برا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو مرد باہمی زوجہ سے اختلاط کی رازداری کسی غیر سے ظاہر کرے وہ سخت گناہ کا مرتکب ہوتا ہے ۱۲

(۵۴) چہرہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ عورت کو کھانا کپڑا دیا جائے اور اسکے چہرہ پر نہ مارا جائے اور اس سے گھر کے بغیر مقاطعہ بھی نہ کیا جائے۔

۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔

۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔ ۱۲۔

جابر بن عبد الله رضي الله عنه قال كانت اليهود تقول إذا أتى
اور جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا تھے یہود کہتے جب آدمی آوے اپنی عورت کو اوس کے پیچھے کی جانب سے

الرجل امرأته من دبرها في قبلها كان الولد أحول فنزلت نساءكم
اسکی فرج میں تو ہوتا ہے بچہ بھینگا تو یہ آیت ؎۱ نازل ہوئی تمہاری عورتیں تمہارے واسطے کھیتیاں ہیں

حرث لكم الآية متفق عليه واللفظ لمسلم وعن ابن عباس رضي الله
آخر آیت تک (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لو أن أحدكم إذا أراد أن
کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اگر ایک تم میں کا جب ارادہ کرے اپنی بیوی کے پاس

يأتي أهله قال بسم الله اللهم جنبنا الشيطن وجنب الشيطان
جانے کا تو کہے ؎۲ شروع بنام خدا دور رکھ تو ہمکو شیطان سے اور دور رکھ شیطان کو اوس سے جو تو نے ہمیں

ما رزقتنا فإنه إن يقدر بينهما ولد في ذلك لم يضره الشيطان
نصیب فرمایا ہے تو پس شان یہ ہے کہ اگر ان دونوں کے درمیان اس ہم بستری سے کوئی بچہ مقدر ہوگا تو شیطان

أبدا متفق عليه وعن أبي هريرة رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم
اوسکو کبھی ضرر نہ دیگا (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہ روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلعم سے

قال إذا دعا الرجل امرأته إلى فراشه فأبت أن تجيء فبات غضبان
فرمایا جب بلا دے مرد اپنی عورت کو اپنے بچھونے کی طرف پس وہ آنے سے انکار کرے پھر وہ غصہ میں سو جاوے تو صبح

لعنتها الملائكة حتى تصبح متفق عليه واللفظ للبخاري ولمسلم كان
تک اوس عورت پر فرشتے لعنت ؎۳ کرتے ہیں (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں اور مسلم کے لیے یوں ہے

الذي في السماء ساخطا عليها حتى يرضى عنها وعن ابن عمر رضي الله
کہ رہتی ہے وہ ذات جو آسمان میں ہے غصہ عورت پر یہاں تک کہ راضی ہو جاوے خاوند اوس عورت سے۔ اور ابن عمر رضی سے

عنهما أن النبي صلى الله عليه وسلم لعن الواصلة والمستوصلة والواشمة
روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لعنت فرمائی بال ؎۴ جوڑنے والی اور جڑوانے والی پر اور گودنے والی اور

والمستوشمة متفق عليه وعن جذامة بنت وهب رضي الله عنها قالت
گودوانے والی پر (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور جذامہ بنت وہب سے روایت ہے کہا حاضر ہوئی میں رسول

حضرت رسول الله صلى الله عليه وسلم في أناس وهو يقول لقد هممت
خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لوگوں میں اور آپ فرما رہے تھے کہ میں نے قصد کیا تھا غیلہ سے

أن أنهى عن الغيلة فنظرت في الروم وفارس فإذا هم يغيلون أولادهم
؎۵ منع کرنے کا پھر دیکھا میں نے روم اور فارس کو کہ وہ غیلہ کرتے ہیں اپنی اولاد سے اور یہ ان کی

فلا يضر ذلك أولادهم شيئا ثم سألوه عن العزل فقال رسول الله
اولاد کو نقصان نہیں دیتا پھر انہوں نے آپ سے عزل ؎۶ کے بارے میں دریافت کیا تو حضور نے فرمایا

---

؎۱ آیت الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آیۃ نساءکم حرث لکم انی شئتم کا شان نزول یہ ہے کہ یہود از سمت دبر دخول قبل میں کہتے تھے کہ بچہ بھینگا پیدا ہوتا ہے۔ اس کی تردید رب العالمین نے کی ۱۲

؎۲ کہے الخ اس حدیث سے قبل جماع زوجہ اس دعا کو پڑھنا مستحب ہے کہ جس سے اولاد ضرر شیطان سے محفوظ رہتی ہے ۱۲

؎۳ لعنت الخ اگر عورت شوہر کے بلانے پر کام مخصوصہ کے لیے انکار کر دے تو اسپر سخت گناہ ہے ۱۲

؎۴ بال الخ اس حدیث سے بال جوڑنے جڑوانے والی اور گودنے گودوانے والی پر لعنت کا حکم آیا ہے ۱۲

؎۵ غیلہ حالت حمل میں عورت کا اپنے بچے کو دودھ پلانا عرب کا خیال تھا کہ یہ دودھ بچہ کو ہلاک کر دیتا ہے۔ اسلئے آپ نے فرمایا ۱۲ مترجم غفر لہ ۱۲

؎۶ عزل اسکو کہتے ہیں کہ ہم بستری کے وقت مرد فرج سے باہر منی خارج کرے یہ آزاد عورت ہو تو اوس کی اجازت سے درست ہے اور لونڈی ہو تو اوس کے مولیٰ کی اجازت سے ۱۲

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذٰلِكَ الْوَأْدُ الْخَفِيُّ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ

یہ پوشیدہ زندہ درگور کرنا ہے۔ اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابوسعید خدری رض سے

الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَجُلًا قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّ لِي جَارِيَةً وَأَنَا أَعْزِلُ

روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا اے رسول خدا میری ایک لونڈی ہے اور میں اوس سے عزل[51] کرتا ہوں

عَنْهَا وَأَنَا أَكْرَهُ أَنْ تَحْمِلَ وَأَنَا أُرِيدُ مَا يُرِيدُ الرِّجَالُ وَإِنَّ الْيَهُودَ

اور میں اوس کے حاملہ ہو جانے کو برا جانتا ہوں اور وہ کام چاہتا ہوں جو مرد چاہا کرتے ہیں اور یہودی یہ کہتے ہیں کہ عزل

تُحَدِّثُ أَنَّ الْعَزْلَ الْمَوْءُودَةُ الصُّغْرَى قَالَ كَذَبَتِ الْيَهُودُ لَوْ أَرَادَ اللّٰهُ

چھوٹا زندہ درگور کرنا ہے۔ تو آپ نے فرمایا کہ یہود جھوٹے ہیں اور اگر خدا تعالے اوس کے پیدا کرنے کا

أَنْ يَخْلُقَهُ مَا اسْتَطَعْتَ أَنْ تَصْرِفَهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَاللَّفْظُ لَهُ

ارادہ کرے تو طاقت نہیں رکھتا ہے تو یہ کہ روک دے اوسکو۔ اسکو احمد اور ابو داؤد نے روایت کیا اور الفاظ ابوداؤد کے

وَالنَّسَائِيُّ وَالطَّحَاوِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كُنَّا

ہیں اور نسائی اور طحاوی نے روایت کیا اور اوسکے راوی قابل اعتماد ہیں۔ اور جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ تھے ہم

نَعْزِلُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْقُرْآنُ يَنْزِلُ وَلَوْ كَانَ شَيْءٌ

عزل کرتے تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں حالانکہ قرآن شریف نازل ہوتا تھا اور اگر عزل کوئی ناجائز فعل

يُنْهَى عَنْهُ لَنَهَانَا عَنْهُ الْقُرْآنُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ فَبَلَغَ ذٰلِكَ نَبِيَّ اللّٰهِ

ہوتا تو قرآن ہم کو ضرور منع کرتا (حدیث) متفق علیہ ہے اور مسلم کے لئے یوں ہے کہ پس اس کی خبر نبی صلے اللہ علیہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَنْهَنَا وَعَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ

وسلم کو پہنچی تو آنہوں نے ہمکو منع نہ فرمایا۔ اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَطُوفُ عَلَى نِسَائِهِ بِغُسْلٍ وَاحِدٍ أَخْرَجَاهُ وَاللَّفْظُ

وسلم گھومتے تھے اپنی بیبیوں پر ایک[52] غسل کیا تھا دونوں نے اس کی تخریج کی اور الفاظ مسلم کے

لِمُسْلِمٍ بَابُ الصَّدَاقِ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

ہیں۔ باب مہر کے بیان میں۔ انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم

وَسَلَّمَ أَنَّهُ أَعْتَقَ صَفِيَّةَ وَجَعَلَ عِتْقَهَا صَدَاقَهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ

سے کہ آپ نے صفیہ[53] کو آزاد کیا اور اوس کی آزادی کو اوسکا مہر قرار دیا (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور ابو

أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّهُ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

سلمہ رض بن عبدالرحمن سے روایت ہے کہا دریافت کیا میں نے عائشہ رض سے کہ کس قدر ہوتا تھا مہر رسول خدا

كَمْ كَانَ صَدَاقُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ صَدَاقُهُ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا۔ تو انہوں نے فرمایا تھا مہر آپ کا اپنی بیویوں کے لئے

لِأَزْوَاجِهِ ثِنْتَيْ عَشْرَةَ أُوقِيَّةً وَنَشًّا قَالَتْ أَتَدْرِي مَا النَّشُّ قَالَ

بارہ اوقیہ اور ایک نش۔ انہوں نے فرمایا کیا جانتا ہے تو کہ نش کیا چیز ہے؟ (ابو سلمہ نے کہا) میں نے عرض کیا نہیں جانتا ہوں

---

[51] عزل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اپنی باندی سے اس کی اجازت بغیر بھی عزل جائز ہے۔ عزل منی کے فرج سے باہر خارج کرنے کو کہتے ہیں لیکن حرہ سے اس کی اجازت بغیر عزل جائز نہیں یہی مذہب احناف ہے ۱۲

[52] غسل الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کئی بیویوں یا ایک سے کئی بار جماع قبل غسل بعد وضو واستنجی کے جائز ہے ۱۲

[53] امام صاحب کے نزدیک آزادی لونڈی کی اوس کا مہر نہیں ہو سکتی۔ اور حدیث میں جو کچھ مذکور ہے وہ خصوصیت ہے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی اسلئے کہ آزادی کے بدلہ نکاح کرنا گویا بلا مہر کے نکاح کرنا ہے اور یہ تو مخصوص ہے آپکے ساتھ اسی طرح آزادی کو مہر قرار دینا بھی آپ ہی کے ساتھ مخصوص ہوگا۔ اب اگر کوئی اس طرح نکاح کرے تو مہر مثل لازم ہوگا۔ امام طحاوی نے اس کی پوری تفصیل بیان کی ہے اور مذہب حنفیہ کو اچھا طرح شکوک سے مبرا کر دیا ہے ۱۲

قُلْتُ لَا قَالَتْ نِصْفُ أُوقِيَّةٍ فَتِلْكَ خَمْسُمِائَةِ دِرْهَمٍ فَهَذَا صَدَاقُ

نصف اوقیہ پس یہ پانسو[۵۱] درہم ہوئے اور یہ تھا مہر رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَزْوَاجِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

کا اپنی بیبیوں کے واسطے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابن عباس رضی

رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا قَالَ لَمَّا تَزَوَّجَ عَلِيٌّ فَاطِمَةَ قَالَ لَهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى

اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہا جب نکاح کیا حضرت علی نے فاطمہ رضی اللہ عنہ سے تو رسول خدا صلے اللہ علیہ

اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَعْطِهَا شَيْئًا قَالَ مَا عِنْدِي شَيْءٌ قَالَ فَأَيْنَ دِرْعُكَ الْحُطَمِيَّةُ

وآلہ وسلم نے اون سے فرمایا اسکو کچھ دیدو حضرت علی رض بولے میرے پاس کچھ نہین فرمایا پھر تمہارے زرہ کہان ہے

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ

جو تلواروں کو [۵۲] توڑ دیتی ہے اسکو ابو داؤد اور نسائی نے روایت کیا اور حاکم نے صحیح بتلایا۔ اور عمرو بن شعیب سے

أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّمَا امْرَأَةٍ نُكِحَتْ

روایت ہے وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہین وہ اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول خدا صلعم نے جو عورت نکاح کی جائے مہر پر

عَلَى صَدَاقٍ أَوْ حِبَاءٍ أَوْ عِدَةٍ قَبْلَ عِصْمَةِ النِّكَاحِ فَهُوَ لَهَا وَمَا كَانَ

یا عطیہ پر یا کسی وعدہ پر پیش عقد نکاح تو وہ اوس عورت کا ہے اور جو بعد نکاح دیا جائے تو وہ اسکا ہے جسکو دیا ہے [۵۳]

بَعْدَ عِصْمَةِ النِّكَاحِ فَهُوَ لِمَنْ أُعْطِيَهُ وَأَحَقُّ مَا أُكْرِمَ الرَّجُلُ عَلَيْهِ ابْنَتُهُ أَوْ

اور زیادہ مستحق اوس چیز کی کہ آدمی کو اوسپر کچھ دیا جائے بیٹی اوسکی ہے اور بہن اوسکی اسکو

أُخْتُهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ إِلَّا التِّرْمِذِيَّ وَعَنْ عَلْقَمَةَ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ أَنَّهُ

احمد اور چاروں نے سوا ترمذی کے روایت کیا۔ اور علقمہ سے روایت ہے ان ابن مسعود رض کہ ایک مرد

سُئِلَ عَنْ رَجُلٍ تَزَوَّجَ امْرَأَةً وَلَمْ يَفْرِضْ لَهَا صَدَاقًا وَلَمْ يَدْخُلْ بِهَا حَتَّى

متزوج سے دریافت کیے گئے کہ اس نے نکاح کیا مگر نہ مہر مقرر کیا نہ دخول اور مر گیا تو ابن

مَاتَ فَقَالَ ابْنُ مَسْعُودٍ لَهَا مِثْلُ صَدَاقِ نِسَائِهَا لَا وَكْسَ وَلَا شَطَطَ وَعَلَيْهَا

مسعود نے فرمایا اوس عورت کے لیئے اوس کی مشابہ عورتون کا سا مہر لازم ہوگا نہ کم اور نہ زیادہ اور اوسپر عدت ہے اور اوسکو میراث پس معقل بن

الْعِدَّةُ وَلَهَا الْمِيرَاثُ فَقَامَ مَعْقِلُ بْنُ سِنَانٍ الْأَشْجَعِيُّ فَقَالَ قَضَى رَسُولُ

سنان اشجعی کھڑے ہوئے اور کہا فیصلہ فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي بِرْوَعَ بِنْتِ وَاشِقٍ امْرَأَةٍ مِنَّا مِثْلَ مَا قَضَيْتَ

بروع دختر واشق کے بارے مین جو ہم مین سے ایک عورت ہے مانند اوس کی جو آپ نے فیصلہ کیا

فَفَرِحَ بِهَا ابْنُ مَسْعُودٍ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْأَرْبَعَةُ وَصَحَّحَهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ

پس ابن مسعود رض اس سے بہت خوش ہوئے اسکو احمد اور چاروں نے روایت کیا اور ترمذی نے اسکو صحیح بتلایا

جَمَاعَةٌ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور ترمذی نے اور ایک جماعت نے اسکو حسن کہا۔ اور جابر بن عبد اللہ رض سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

---

[۵۱] اس حساب سے ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوا ۱۲ مترجم

[۵۲] یا حطمہ کے یہ معنے کہ قبیلہ حطم کی بنائی ہوئی تھی جو اس کے بنانے مین مشہور تھے ۱۲ مترجم

[۵۳] اوس صورت مین کہ ولی نے مہر کے سوا کچھ اور مقرر کرلیا ہو۔ خطابی نے اسی طرح بیان کیا ۱۲ مترجم

[۵۴] تنبیہ الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس عورت کا مہر بھی مقرر نہ ہوا ہو اور قبل دخول اس کا شوہر فوت ہوجائے۔ تو اس عورت کے لیئے مہر مثل ہے جس کی تشریح کتب فقہ مین ہے ۱۲-۱۲-۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیھم اجمعین۔ آمین ثم آمین۔ یا رب العالمین

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲
۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

قَالَ مَنْ اَعْطٰى صِدَاقِ امْرَأَةٍ سَوِيقًا اَوْ تَمْرًا فَقَدِ اسْتَحَلَّ اَخْرَجَهُ اَبُو

فرمایا جس نے دیا اپنی عورت کو مہر مین ستو یا چھوارے تو اوس نے اوسکو حلال بنالیا اسکو ابو داؤد نے بیان کیا اور

دَاوُدَ وَاَشَارَ اِلٰى تَرْجِيحِ وَقْفِهِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ عَنْ اَبِيهِ

اس کے موقوف ہونے کی ترجیح کی جانب اشارہ۔ اور عبد اللہ بن عامر بن ربیعہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین

اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَجَازَ نِكَاحَ امْرَأَةٍ عَلٰى نَعْلَيْنِ اَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ

اپنے باپ سے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جایز رکھا نکاح ایک عورت کا دو جوتیون ۵۱ پر ترمذی نے اس کی تخریج کی

وَصَحَّحَهُ وَخُولِفَ فِي ذٰلِكَ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ زَوَّجَ

اور صحیح بتلایا اور اس مین اختلاف کیا گیا ہے۔ اور سہل بن سعد رضہ سے روایت ہے کہا نکاح کردیا

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا امْرَأَةً بِخَاتَمٍ مِنْ حَدِيدٍ اَخْرَجَهُ الْحَاكِمُ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کا ایک عورت سے لوہے کی انگوٹھی کے بدلہ مین ۵۲ اسکی حاکم نے تخریج کی

وَهُوَ طَرَفٌ مِنَ الْحَدِيثِ الطَّوِيلِ الْمُتَقَدِّمِ فِي اَوَائِلِ النِّكَاحِ وَعَنْ عَلِيٍّ

اور یہ ایک ٹکڑا ہے حدیث طویل سے جو پہلے شروع بیان نکاح مین مذکور ہوچکی۔ اور علی رضی اللہ عنہ

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَا يَكُونُ الْمَهْرُ اَقَلَّ مِنْ عَشَرَةِ دَرَاهِمَ اَخْرَجَهُ

سے روایت ہے فرمایا نہین ہوتا مہر کم دس ۵۳ درہم سے دارقطنی نے اسکو موقوفا

الدَّارَقُطْنِيُّ مَوْقُوفًا وَفِي سَنَدِهِ مَقَالٌ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

روایت کیا اور اس کی سند میں گفتگو ہے۔ اور عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيْرُ الصَّدَاقِ اَيْسَرُهُ اَخْرَجَهُ اَبُو

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بہتر مہر آسان اوس کا ہے اسکو ابو داؤد نے بیان کیا

دَاوُدَ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ عَمْرَةَ بِنْتَ الْجَوْنِ

اور حاکم نے اس کی تصحیح کی۔ اور عایشہ رضی اللہ سے روایت ہے کہ عمرہ بنت جون نے پناہ مانگی

تَعَوَّذَتْ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ اُدْخِلَتْ عَلَيْهِ يَعْنِي لَمَّا

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے جبکہ وہ رسول کے ہان لائی گئی یعنے جب آپنے اوس سے نکاح

تَزَوَّجَهَا فَقَالَ لَقَدْ عُذْتِ بِمَعَاذٍ فَطَلَّقَهَا وَاَمَرَ اُسَامَةَ فَمَتَّعَهَا بِثَلَاثَةِ

کیا تو آپنے فرمایا کہ تو نے پناہ کی جگہ (خدا تعالیٰ) کے ساتھ پناہ مانگی ہے پس اوسکو طلاق دیدی آپ نے اسامہ کو حکم فرمایا

اَثْوَابٍ اَخْرَجَهُ ابْنُ مَاجَهْ وَفِي اِسْنَادِهِ رَاوٍ مَتْرُوكٌ وَاَصْلُ الْقِصَّةِ فِي الصَّحِيحِ

پس متعہ دیا اوس نے (عمرہ) کو تین کپڑے ابن ماجہ نے اسکو بیان کیا اور اس کی سند مین ایک راوی ہے جو چھوڑ دیا گیا ہے

مِنْ حَدِيثِ اَبِي اُسَيْدٍ السَّاعِدِيِّ بَابُ الْوَلِيمَةِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

(حدیث لینا اوس سے) اور اصل قصہ صحیح مین ہے حدیث ابو اسید ساعدی کی روایت سے۔ باب ولیمہ کے بیان مین۔ انس بن مالک سے

اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى عَلٰى عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ اَثَرَ صُفْرَةٍ قَالَ مَا هٰذَا قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ

روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دیکھا عبد الرحمن ابن عوف پر نشان زردی کا تو آپ نے فرمایا یہ کیا؟ اونہون نے کہا اے رسول خدا مین نے ایک

---

۵۱ دو جوتیون الخ اس حدیث اور آیندہ حدیث سے بھی اور کئی احادیث سے بنا بر اختلاف کئی چیزون کو مہر مقرر کرکے کئے نکاح کرادیئے جو اوایل اسلام مین دفع حرج کے لیئے تھے ۱۲۔

۵۲ اوس مین یہ نہین ہے کہ نکاح کردیا بلکہ آپ نے یہ فرمایا تھا کہ اور کچھ نہ ہو تو لوہے کی انگوٹھی ہی لے آیئے کوئی تھوڑی ہی سی قیمت کی چیز لے آ ۱۲ مترجم

۵۳ دس الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کم سے کم دس درہم مہر جواز نکاح کے لیئے شرط ہے۔ جو ماہی مذہب احناف ہے اور یہ حدیث اور طرق سے مستند ہے ۱۲۔۱۲

۵۴ ولیمہ الخ اس دعوت کو کہتے ہین کہ جو شب زفاف کی صبح کو اقارب و احبہ کی دعوت طعام کی جاتی ہے ۱۲

۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲۔۱۲

امْرَأَةً عَلَى وَزْنِ نَوَاةٍ مِنْ ذَهَبٍ قَالَ فَبَارَكَ اللّٰهُ لَكَ أَوْلِمْ وَلَوْ

عورت سے نکاح کیا ہے ایک گٹھلی برابر سونے پر فرمایا آپ نے خدا تعالے مبارک کرے ولیمہ ۵۱ کر اگرچہ ایک بکری ہو

بِشَاةٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِمُسْلِمٍ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ

حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں ۔ اور ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دُعِيَ أَحَدُكُمْ إِلَى الْوَلِيمَةِ فَلْيَأْتِهَا مُتَّفَقٌ

صلے اللہ علیہ وسلم نے جب بلایا جاوے کوئی تم میں کا ولیمہ کی جانب تو چاہیئے کہ آوے ۵۲ اور یہ متفق علیہ ہے اور

عَلَيْهِ وَلِمُسْلِمٍ إِذَا دَعَا أَحَدُكُمْ أَخَاهُ فَلْيُجِبْ عُرْسًا كَانَ أَوْ نَحْوَهُ وَعَنْ

مسلم کے لیئے یون ہے جب بلاوے کوئی تم میں کا اپنے بھائی کو تو چاہیئے کہ قبول کرے شادی ہو یا مثل اوس کی ۔ اور ابو

أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَرُّ

ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بدترین کھانا کھانا

الطَّعَامِ طَعَامُ الْوَلِيمَةِ يُمْنَعُهَا مَنْ يَأْتِيهَا وَيُدْعَى إِلَيْهَا مَنْ يَأْبَاهَا وَ

ولیمہ ہے کہ منع کیا جاتا ہے اس سے وہ آدمی جو آئے اور بلایا جاوے اوس کی طرف جو انکار کرے اوس سے اور

مَنْ لَمْ يُجِبِ الدَّعْوَةَ فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ وَرَسُولَهُ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ

جو شخص دعوت قبول نکرے تو اوس نے اللہ اور رسول کی نافرمانی کی اسکو مسلم نے تخریج کیا ۔ اور انہیں سے روایت

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دُعِيَ أَحَدُكُمْ فَلْيُجِبْ فَإِنْ كَانَ

ہے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب دعوت کیا جائے کوئی تم میں کا تو چاہیئے کہ قبول کرے پس اگر

صَائِمًا فَلْيُصَلِّ وَإِنْ كَانَ مُفْطِرًا فَلْيَطْعَمْ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ أَيْضًا وَلَهُ

روزہ دار ہو تو چاہیئے کہ نماز پڑھے اور اگر روزہ دار نہ ہو تو کھالے اسکو مسلم نے بھی تخریج کیا اور مسلم کے حدیث

مِنْ حَدِيثِ جَابِرٍ نَحْوُهُ وَقَالَ فَإِنْ شَاءَ طَعِمَ وَإِنْ شَاءَ تَرَكَ وَعَنِ ابْنِ

جابر سے اس کی مثل ہے اور کہا کہ اگر چاہے کھاوے اور چاہے چھوڑ دے ۔ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے

مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامُ الْوَلِيمَةِ

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ولیمہ کا کھانا پہلے دن ۵۳ حق ہے

أَوَّلَ يَوْمٍ حَقٌّ وَطَعَامُ يَوْمِ الثَّانِي سُنَّةٌ وَطَعَامُ يَوْمِ الثَّالِثِ سُمْعَةٌ

اور دوسرے دن کا سنت اور تیسرے دن کا لوگون کو سنانا ہے اور جو سنا دے گا

وَمَنْ سَمَّعَ سَمَّعَ اللّٰهُ بِهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاسْتَغْرَبَهُ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيحِ

سنادے گا خدا تعالے اوسکو ساتھ اوسکو ترمذی نے روایت کیا اور اسکو غریب بتلایا اور اس کے راوی صحیح ہیں اور

وَلَهُ شَاهِدٌ عَنْ أَنَسٍ عِنْدَ ابْنِ مَاجَهْ وَعَنْ صَفِيَّةَ بِنْتِ شَيْبَةَ قَالَتْ أَوْلَمَ

اس کے لیئے انس رضی سے ابن ماجہ کے نزدیک شاہد ہے ۔ اور صفیہ بنت شیبہ سے روایت ہے کہا ولیمہ کیا رسول خدا

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى بَعْضِ نِسَائِهِ بِمُدَّيْنِ مِنْ شَعِيرٍ أَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی بعض عورتون کا مقدار دو مدین تھی جو کی روٹی سے اسکی بخاری نے تخریج کی ۔

۵۱ ولیمہ الخ اس سے اور دیگر احادیث سے معلوم ہوا کہ حسب استطاعت ولیمہ کرنا مستحب ہے خواہ ایک بکری یا دو سیر جو کا آٹا ہی ہو ۱۲

۵۲ آوے الخ اس حدیث وآئندہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ دعوت پر بعد بلانے کے آنا چاہیئے جسکا ترک گناہ ہے اگر روزہ دار ہو تو اسکے لیئے نفل پڑھکر دعاء برکت کرے ورنہ تناول ما حضر کرے بشرطیکہ وہان پر کوئی بدعت نہ ہو ورنہ اجابت دعوت ہی مسنون نہین اگر دعوت مین چلے جانے کے بعد اظہار بدعت ہو تو پھر قبل تمامی دعوت لوٹ آنا چاہیئے ۱۲۔

۵۳ یہ سننے اوس شخص کے نزدیک ہین جو اسکے وجوب کا قائل ہووے کہ مذاہب مختلف ہین بعض کے نزدیک مستحب بعض کے نزدیک واجب اور بعض کے نزدیک فرض کفایہ اور ظاہر لفظ وجوب کو تقاضا کرتا ہے مگر علمائے اسکو تاکید پر محمول کیا ہے کذا فی المرقات و ترجمۃ السفینۃ الرحمانیۃ ۱۲۔

وَعَنْ أَنَسٍ رضہ قَالَ أَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ خَيْبَرَ وَالْمَدِيْنَةِ
اور انس سے روایت ہے کہا مقیم ہوئے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم خیبر اور مدینہ کے درمیان تین راتین کہ شب زفاف

ثَلَاثَ لَيَالٍ يُبْنٰى عَلَيْهِ بِصَفِيَّةَ فَدَعَوْتُ الْمُسْلِمِيْنَ إِلٰى وَلِيْمَتِهِ فَمَا
کی تھی آپ نے صفیہ سے پس مین نے مسلمانون کو بلایا آپ کے ولیمہ کی جانب تو نہ تھا اوس مین روٹی

كَانَ فِيْهَا مِنْ خُبْزٍ وَّلَا لَحْمٍ وَّمَا كَانَ فِيْهَا إِلَّا أَنْ أَمَرَ بِالْأَنْطَاعِ فَبُسِطَتْ
اور نہ گوشت اور نہیں تھا اوس مین مگر یہ کہ حکم دیا بچھونون کا پس وہ پھیلا دیے گئے

فَأُلْقِيَ عَلَيْهَا التَّمْرُ وَالْأَقِطُ وَالسَّمْنُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ رَجُلٍ
اور اُن پر کھجورین اور پنیر اور گھی رکھا گیا (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہین۔ اور شخص

مِّنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا اجْتَمَعَ دَاعِيَانِ فَأَجِبْ
صحابی سے روایت ہے کہا جب جمع ہو جاوین دو دعوت کرنے والے پس قبول کر اوس کی جو دروازہ

أَقْرَبَهُمَا بَابًا فَإِنْ سَبَقَ أَحَدُهُمَا فَأَجِبِ الَّذِيْ سَبَقَ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ
کے اعتبار سے قریب ہی پس اگر اون مین سے ایک پہلے کر جاوے تو اوسیکی قبول کر اسکو ابو داؤد نے روایت کیا

وَسَنَدُهُ ضَعِيْفٌ وَعَنْ أَبِيْ جُحَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
اور اس کی سند ضعیف ہے اور ابو جحیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا آكُلُ مُتَّكِئًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عُمَرَ بْنِ أَبِيْ سَلَمَةَ
علیہ وآلہ وسلم نے نہیں کھاتا ہون مین تکیہ لگا کر اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور عمر بن ابو سلمہ رضی اللہ

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا غُلَامُ سَمِّ اللّٰهَ
عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا مجھ سے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے لڑکے نام لے خدا کا اور کھا اپنے

وَكُلْ بِيَمِيْنِكَ وَكُلْ مِمَّا يَلِيْكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ
داہنے ہاتھ سے اور کھا اپنی طرف سے جو تیرے قریب ہو (متفق علیہ ہے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ

اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُتِيَ بِقَصْعَةٍ مِّنْ ثَرِيْدٍ فَقَالَ
سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک پیالہ ثرید کا لایا گیا تو آپ نے فرمایا اس کے کنارون کی

كُلُوْا مِنْ جَوَانِبِهَا وَلَا تَأْكُلُوْا مِنْ وَسَطِهَا فَإِنَّ الْبَرَكَةَ تَنْزِلُ فِيْ وَسَطِهَا
کھاؤ اور اوس کے درمیان سے مت کھاؤ کیونکہ برکت درمیان مین نازل ہوتی ہے۔ اسکو چارون نے

رَوَاهُ الْأَرْبَعَةُ وَهٰذَا لَفْظُ النَّسَائِيِّ وَسَنَدُهُ صَحِيْحٌ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ
روایت کیا اور یہ الفاظ نسائی کے ہین اور اسکی سند صحیح ہے۔ اور ابو ہریرہ رضہ سے

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَا عَابَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامًا قَطُّ
روایت ہے کہا نہین عیب لگایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی کھانے مین کبھی بھی آپ

كَانَ إِذَا اشْتَهٰى شَيْئًا أَكَلَهُ وَإِنْ كَرِهَهُ تَرَكَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ
جب پسند کرتے کسی چیز کو تو کھا لیتے اوسکو اور اگر ناپسند ہوتی تو چھوڑ دیتے اسکو (حدیث) متفق علیہ ہے۔ اور جابر رضی اللہ

---

له پنیر الخ اس سے معلوم ہوا کہ جو کچھ ولیمہ مین بآسانی میسر ہو جائے ولیمہ کرلیا جائے۔ کوئی تکلف کی ضرورت نہین خواہ پنیر گھی کھجورین ہی ہو جایئن۔ تو انہی کا کر دیا جائے ۱۲

۵۲ پہلے الخ اس سے معلوم ہوا۔ اگر دو طرف سے وقعةً واحدةً آجاوین۔ تو جونسا دروازہ کے لحاظ سے قریب ہو اس کی دعوت قبول کی جائے۔ اگر یکے بعد دیگرے آویں۔ تو جو شخص پہلے آجائے ۱۲

۵۳ تکیہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ تکیہ لگا کر کھانا منع ہے شرعًا اور طبًا بھی ممنوع ہے۔

۵۴ طرف سے الخ اس سے معلوم ہوا کہ بسم اللہ سے شروع کرکے داہنے ہاتھ سے اپنے منہ کے آگے سے کھایا جائے ۱۲

۵۵ ناپسند الخ اس سے معلوم ہوا کہ طعام کو ناپسند نہ کہا جائے جو پسند ہو کھائے ورنہ ترک کر دے ۱۲-۱۲-

۵۶ ثرید یہ ہے کہ شوربے مین روٹی کو بھگو کر گلا لیا جائے ۱۲ مترجم عفی لہ ۱۲-۱۲-۱۲

-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لا تاکلوا بالشمال فان
عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا مت کھاؤ بائین ۵۱ ہاتھ سے کیونکہ

الشیطان یاکل بالشمال رواہ مسلم وعن ابی قتادۃ رضی اللہ عنہ
شیطان کھایا کرتا ہے بائین سے اسکو مسلم نے روایت کیا ۔ اور ابو قتادہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ

ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا شرب احدکم فلا یتنفس فی
علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب پیوے کوئی تم مین کا تو نہ سانس لے برتن مین (حدیث) متفق

الاناء متفق علیہ ولابی داؤد عن ابن عباس نحوہ وزاد او ینفخ فیہ و
علیہ ہے اور ابو داؤد کے لئے ابن عباس سے اوسی کی مثل ہے اور زیادہ کیا یا پھونکے اوس مین

صححہ الترمذی باب القسم عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت کان
اسکو ترمذی نے صحیح کہا ۔ باب بیویون مین تقسیم کے بیان مین ۔ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہا تھے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقسم لنسائہ فیعدل ویقول اللہم ھذہ
رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی عورتون مین تقسیم کرتے تھے اور برابری (انصاف) کرتے تھے اور فرماتے

قسمتی فیما املک فلا تلمنی فیما تملک ولا املک رواہ الاربعۃ و
اے خدا یہ تقسیم میری ہے اوس چیز مین جسکا مین مالک ہون پس ملامت نہ کیجیے تو مجھے جس مین ۵۲ تجھکو اختیار ہے اور

صححہ ابن حبان والحاکم لکن رجح الترمذی ارسالہ وعن ابی ھریرۃ
مین اوسپر قادر نہین اسکو چارون نے روایت کیا اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا لیکن ترمذی نے اسکی مرسل ہونیکو

رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال من کانت لہ امرأتان
ترجیح دی ۔ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہین نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا جس کی دو

فمال الی احدھما جاء یوم القیامۃ وشقہ مائل رواہ احمد
عورتین ہون پس مائل ہو جائے (صرف) اون مین سے ایک کی طرف تو آئیگا قیامت کے دن اس حال مین کہ اوسکا

وسندہ صحیح وعن انس رضی اللہ عنہ قال من السنۃ اذا تزوج
ایک پہلو جھکا ۵۳ ہوا ہوگا ۔ اسکو احمد نے روایت کیا اور اس کی سند صحیح ہے ۔ اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا سنت

الرجل البکر علی الثیب اقام عندھا سبعا ثم قسم واذا تزوج الثیب
ہے کہ جب نکاح کرے آدمی کنواری سے رانڈ ۵۴ کے اوپر تو اوس کے پاس سات روز قیام کرے پھر تقسیم کرے اور جب

اقام عندھا ثلاثا ثم قسم متفق علیہ واللفظ للبخاری وعن ام سلمۃ
نکاح کرے رانڈ سے تو اوسکے پاس تین دن ٹھیرے پھر تقسیم کرے (حدیث) متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہین ۔ اور ام سلمہ

رضی اللہ عنہا ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم لما تزوجہا اقام
رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب اون سے نکاح کیا تو اون کے پاس آپ تین روز

عندھا ثلاثا وقال انہ لیس بک علی اھلک ھوان ان شئت
ٹھیرے اور [illegible] ذلیل [illegible] تجھے سات دن مقرر کر دون اور اگر

---

٥١ بائین الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بلا ضرورت بائین ہاتھ کر کھانا منع ہے ۔ کہ یہ شیطانی فعل ہے ۱۲

٥٢ یعنے دل کی محبت مین کسی کو اختیار نہین اسلیئے اوس مین تقسیم شرط نہین وہ خدا کے قبضہ کی بات ہے ۱۲

٥٣ جھکا الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تمام بیویون کا حق برابر رکھنا ضروری ہے ۔ خواہ کنواری یا بکر نئی شادی کردہ یا پرانی ہو ۔ یہی مذہب احناف ہے ۱۲

٥٤ حنفیہ کے نزدیک خواہ کنواری سے نکاح کیا ہو یا رانڈ سے بہر صورت برابری دونون مین ضروری ہے ۔ اسکے لیئے عبدالملک بن ابو بکر کی روایت جسکو مؤطا مین بیان کیا ۔ اور دیگر احادیث جنکو طحاوی نے بیان کیا ۔ دلیلین ہین ۱۲ مترجم غفرلہ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔

اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیہم اجمعین فیمن کم شئ آمین ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔ ۱۲ ۔

سَبَّعْتُ لَكِ وَإِنْ سَبَّعْتُ لَكِ سَبَّعْتُ لِنِسَائِي رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

ساتھ دن تیرے رکھونگا تو باقی عورتوں کے بھی سات سات ہی دن رکھنے پڑینگے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور

عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا أَنَّ سَوْدَةَ بِنْتَ زَمْعَةَ وَهَبَتْ يَوْمَهَا لِعَائِشَةَ

عائشہ رضی سے روایت ہے کہ بنت زمعہ نے بخشدیا ۵۲ اپنا دن حضرت عائشہ کو اور تھے نبی صلے اللہ

وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْسِمُ لِعَائِشَةَ يَوْمَهَا وَيَوْمَ سَوْدَةَ

علیہ وآلہ وسلم دیتے تھے حضرت عائشہ کو اون کا اپنا دن اور سودہ کا دن (حدیث) متفق علیہ ہے۔

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُرْوَةَ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا يَا ابْنَ

اور عروہ سے روایت ہے کہا فرمایا حضرت عائشہ نے اے بھانجے میرے رسول خدا صلے اللہ علیہ

أُخْتِي كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُفَضِّلُ بَعْضَنَا عَلَى بَعْضٍ

وآلہ وسلم نہیں فضیلت دیتے تھے ہم میں سے بعض کو بعض پر تقسیم کے اندر اپنے ٹھیرنے میں

فِي الْقَسْمِ مِنْ مُكْثِهِ عِنْدَنَا وَكَانَ قَلَّ يَوْمٌ إِلَّا وَهُوَ يَطُوفُ عَلَيْنَا

ہمارے پاس اور کم ہوتا تھا کوئی دن مگر چکر لگاتے تھے ہم سب پر پس قریب ہوتے تھے ہر عورت کے بلا ہم بستری

جَمِيعًا فَيَدْنُو مِنْ كُلِّ امْرَأَةٍ مِنْ غَيْرِ مَسِيسٍ حَتَّى يَبْلُغَ الَّتِي هُوَ يَوْمُهَا

کے یہاں تک کہ پہنچتے تھے اوس کے پاس جسکا دن ہوتا تھا پس رات گذارتے تھے آپ اوس کے نزدیک ۵۳

فَيَبِيتَ عِنْدَهَا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَاللَّفْظُ لَهُ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ

اسکو احمد اور ابوداؤد نے روایت کیا اور الفاظ ابوداؤد کے ہیں اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا۔

وَلِمُسْلِمٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ

اور مسلم کے لیے حضرت عائشہ رضی اللہ سے یہ روایت ہے کہتے تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز عصر پڑھ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَلَّى الْعَصْرَ دَارَ عَلَى نِسَائِهِ ثُمَّ يَدْنُو مِنْهُنَّ الْحَدِيثَ

لیتے تو گھومتے اپنی تمام عورتوں پر پھر اون سے قریب ہوتے آخر حدیث تک۔

وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم تھے دریافت کرتے

كَانَ يَسْأَلُ فِي مَرَضِهِ الَّذِي مَاتَ فِيهِ أَيْنَ أَنَا غَدًا يُرِيدُ يَوْمَ عَائِشَةَ

تھے اوس بیماری میں کہ وفات پائی آپ نے اوس میں کل کو کہاں ہونگا حضرت عائشہ کے دن کی ہوتی تھی پس

فَأَذِنَ لَهُ أَزْوَاجُهُ يَكُونُ حَيْثُ شَاءَ فَكَانَ فِي بَيْتِ عَائِشَةَ مُتَّفَقٌ

تمام بیویوں نے اجازت دیدی آپ کو کہ رہیں جہاں چاہیں پس رہے آپ حضرت عائشہ کے گھر میں (حدیث) متفق

عَلَيْهِ وَعَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَرَادَ سَفَرًا

علیہ ہے۔ اور انہیں سے روایت ہے کہا کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب ارادہ کرتے سفر کا تو

أَقْرَعَ بَيْنَ نِسَائِهِ فَأَيَّتُهُنَّ خَرَجَ سَهْمُهَا خَرَجَ بِهَا مَعَهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

قرعہ ڈالتے ۵۴ درمیان اپنی عورتوں میں جسکا قرعہ نکلتا لے جاتے اسکو اپنے ہمراہ (حدیث) متفق علیہ ہے۔

---

۵۱ سات الخ اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ برابری کی جائے۔ تمام عورتوں میں ۱۲

۵۲ بخشدیا الخ اس سے معلوم ہوا کہ عورت کو اپنا حق شب باشی دوسری بیوی کے حق میں بخشدینا جائز ہے ۱۲

۵۳ نزدیک الخ اور گذشتہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ یونہی دیکھ بھال کے لیے تقریبًا ہر دن اپنی تمام بیویوں کے پاس جاتے۔ مگر شب باشی وہاں ہی فرماتے جہاں کا نمبر ہوتا ۱۲

۵۴ قرعہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ برابری ضرور چاہیے اور سفر میں جانے پر بھی قرعہ ڈالا جائے۔ کہ جسکا قرعہ نکل جائے اسے ہمراہ لیجائے ۱۲ ۱۲ ۱۲ ۱۲

اللّٰهم اغفر لکاتبه ولمن سعی فیه ولوالدیه اجمعین آمین ثم آمین یا رب العالمین

وعن عبد الله ابن زمعة رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى

اور عبد اللہ بن زمعہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہ کوڑے مارے کوئی

الله عليه وسلم لا يجلد احدكم امرأته جلد العبد رواه البخاري باب

تم مین کا اپنی عورت کے مثل مارنے غلام [1] کے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ باب خلع کے

الخلع عن ابن عباس رضي الله عنهما ان امرأة ثابت بن قيس

بیان مین [2]۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ثابت بن قیس کی بیوی حاضر ہوئی

اتت النبي صلى الله عليه وسلم فقالت يا رسول الله ثابت بن قيس ما

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس پس عرض کیا اے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم ثابت بن قیس یہ مین کوئی

اعيب عليه في خلق ولا دين ولكني اكره الكفر في الاسلام فقال

عیب اوس کی عادت یا دینداری مین نہین لگاتی لیکن مین اسلام مین ناشکری کو برا جانتی ہون [3] پس رسول خدا صلے

رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اتردين عليه حديقته فقالت نعم

اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کیا تو اوس کا باغ اوسے واپس دیدیگی اوس نے کہا ہان

فقال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم اقبل الحديقة وطلقها

پس رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ثابت کو لو باغ اور طلاق دیدے اوسکو

تطليقة رواه البخاري وفي رواية له وامره بطلاقها ولابي داود

اسکو بخاری نے روایت کیا اور اوس کی ایک روایت مین ہے اور حکم دیا آپ نے ثابت کو اوسے طلاق

والترمذي وحسنه ان امرأة ثابت ابن قيس اختلعت منه فجعل

دینے کا اور ابو داؤد اور ترمذی کے لئے حالانکہ ترمذی نے اسکو حسن کہا یون ہے کہ ثابت بن قیس کی بیوی نے اون کو

النبي صلى الله عليه وآله وسلم عدتها حيضة وفي رواية عمرو بن شعيب

خلع کیا پس نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اوس کی عدت حیض ٹھہرایا اور عمرو بن شعیب کی روایت مین ہے وہ

عن ابيه عن جده عند ابن ماجة ان ثابت بن قيس كان دميما

روایت کرتے ہین اپنے باپ سے وہ اپنے دادا سے ابن ماجہ کے نزدیک یہ کہ ثابت بن قیس تھے بدشکل اور

وان امرأته قالت لولا مخافة الله اذا دخل علي لبسقت في وجهه

بیشک اون کی بیوی نے کہا کہ اگر خدا کا خوف نہ ہوتا تو جب داخل ہوا تھا مجھپر تو تھوک دیتی مین اوس کے منہ مین

ولاحمد من حديث سهل بن ابي حثمة وكان ذلك اول خلع في

اور احمد کے لئے حدیث سہل بن ابی حثمہ سے اور یہ تھا پہلا خلع اسلام مین۔

الاسلام باب الطلاق عن ابن عمر رضي الله عنهما قال قال

باب طلاق کے بیان مین ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

رسول الله صلى الله عليه وسلم ابغض الحلال الى الله الطلاق رواه ابو داود

علیہ وسلم نے حلال چیزون مین زیادہ مبغوض اللہ کے نزدیک طلاق ہے [4] اسکو ابو داؤد اور ابن ماجہ نے روایت کیا۔

[1] غلام الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زوجہ کو غلام جیسے کوڑی مارنے ممنوع ہین کہ یہ حرہ ہے وہ اس کا مملوک ۱۲

[2] عورت کچھ مال دیکر خاوند سے طلاق لے اسکو خلع بولتے ہین ۱۲ مترجم۔

[3] یعنے میرے اور اوس کے درمیان مین محبت نہین ہے۔ لہذا ہمکو بعض نافرمانی کا ڈر ہے اس اسلام کے مقتضا کے خلاف کا وہ نام رکھا جو خود اسلام کے خلاف ہے۔ یعنی کفر۔ کذا فی المرقات ۱۲

[4] طلاق الخ یعنے طلاق حلال چیزون سے جو زیادہ مبغوض ہے اللہ پر وہ طلاق ہے ۱۲-۱۲-

۱۲-۱۱-۱۲-۱۲-۱۲-

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

لِكُلِّ مَلِكٍ حِمًى اَلَا وَاِنَّ حِمَى اللّٰهِ مَحَارِمُهُ اَلَا وَاِنَّ فِي الْجَسَدِ مُضْغَةً

ہوتا ہے اور بیشک اللہ تعالےٰ کا باڑہ اوس کی حرام کی ہوئی چیزیں ہیں خبردار اور بیشک جسم میں ایک ٹکڑا

اِذَا صَلَحَتْ صَلَحَ الْجَسَدُ كُلُّهُ وَاِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهُ اَلَا وَهِيَ

ہے کہ جب درست ہو جاوے وہ تو درست ہوگا تمام بدن اور جب وہ خراب ہو جاوے تو تمام بدن خراب ہو جاوے گا

الْقَلْبُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رض قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

خبردار وہ ٹکڑا گوشت کا دل ہے متفق علیہ ہے۔ اور ابن عمر رضؓ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَعِسَ عَبْدُ الدِّيْنَارِ وَالدِّرْهَمِ وَالْقَطِيْفَةِ اِنْ اُعْطِيَ

ہلاک ہو جیو درہم و دینار اور بانات کا غلام سلہ کہ اگر اوسکو دیا جاوے تو راضی رہے اور اگر نہ دیا جاوے

رَضِيَ وَاِنْ لَمْ يُعْطَ لَمْ يَرْضَ اَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ رض

تو ناراض ہو اسکو بخاری نے بیان کیا۔ اور ابن عمر رضؓ سے روایت ہے کہا پکڑا

قَالَ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَنْكِبِيْ فَقَالَ كُنْ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے میرا مونڈھا اور فرمایا ہو دنیا میں گویا کہ تو

فِي الدُّنْيَا كَاَنَّكَ غَرِيْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِيْلٍ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رض يَقُوْلُ اِذَا

مسافر یا راستہ گذر جانے والا ہے اور تھے ابن عمر رضؓ کہتے کہ جب تو شام کرے تو مت انتظار

اَمْسَيْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الصَّبَاحَ وَاِذَا اَصْبَحْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الْمَسَاءَ وَخُذْ

کر صبح کا اور جب صبح کرے سلہ تو مت انتظار رکھ شام کا اور لے اپنی تندرستی سے اپنی بیماری کے لئے اور

مِنْ صِحَّتِكَ لِسَقَمِكَ وَمِنْ حَيَاتِكَ لِمَوْتِكَ اَخْرَجَهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنِ

اپنی زندگی سے اپنی موت کے لئے اسکو بخاری نے روایت کیا۔ اور ابن عمر رضؓ سے روایت ہے

ابْنِ عُمَرَ رض قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَشَبَّهَ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو مشابہ ہو سلہ تو وہ

بِقَوْمٍ فَهُوَ مِنْهُمْ اَخْرَجَهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَعَنِ ابْنِ

اون ہی میں سے ہے اسکو ابوداؤد نے بیان کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور ابن عباس

عَبَّاسٍ رض قَالَ كُنْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا

سے روایت ہے کہا تھا میں پیچھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک دن پس فرمایا سلے لڑکے یاد کر

فَقَالَ يَا غُلَامُ احْفَظِ اللّٰهَ يَحْفَظْكَ احْفَظِ اللّٰهَ تَجِدْهُ تُجَاهَكَ وَاِذَا

اللہ کو حفاظت کرے گا تیری یاد کر اللہ تعالےٰ کو پاویگا تو اوس کو اپنے سامنے اور جب

سَاَلْتَ فَاسْاَلِ اللّٰهَ وَاِذَا اسْتَعَنْتَ فَاسْتَعِنْ بِاللّٰهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ

مانگے تو مانگ اللہ تعالےٰ سے اور جب مدد چاہے تو تو مدد چاہ اللہ تعالےٰ کی اسکو ترمذی نے روایت کیا اور

حَسَنٌ صَحِيْحٌ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رض قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى

[illegible] نبی صلے اللہ علیہ

---

سلہ غلام الخ اس سے معلوم ہوا کہ دنیا کا حریص ہلاک ہو گیا۔ جس کی علامت یہ ہے کہ اگر اسے کچھ دیا جائے تو خوش ہوتا ہے۔ ورنہ خوش نہیں ہوتا اللہ تعالیٰ ہدایت دے ۱۲

سلہ صبح الخ اس سے معلوم ہوا کہ ہر آدمی اپنے آپ کو مسافر خیال کرے نہ معلوم کس وقت حکم بلی آجائے جب صبح ہو تو شام کا منتظر نہ ہو کہ بحالت زندگی شام آئیگی اگر شام ہو تو صبح کا انتظار نہ کرے بلکہ تندرستی کی حالت میں جو کچھ آخرت کے لئے کر سکتا ہے کرے۔ کہ بحالت بیماری عمل نہیں ہو سکیگی۔ اور اسی طرح بحالت زندگی جو کمائی کر سکتا ہے کرے کہ بعد انتقال موت کچھ نہ ہو سکیگا ۱۲

سلہ مشابہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ کفار سے لباس و شکل میں مشابہت بلا ضرورت منع ہے ۱۲

اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِكَاتِبِهٖ وَلِمَنْ سَعٰى فِيْهِ وَلِوَالِدَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ اٰمِيْن۔ ثُمَّ اٰمِيْن۔ يَا رَبَّ الْعَالَمِيْن۔

عن أبي هريرة رضـ قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بچاؤ تم لئے آپ کو حسد سے

إياكم والحسد فإن الحسد يأكل الحسنات كما تأكل النار الحطب

سے کیونکہ حسد نیکیوں کو کھا جاتا ہے جس طرح کھا جاتی ہے آگ لکڑیوں کو اسکو ابو

أخرجه أبو داود ولابن ماجه من حديث أنس نحوه وعنه

داؤد نے بیان کیا اور ابن ماجہ کے لئے حدیث انس سے اوسی کی مثل ہے اور اونہی سے

قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ليس الشديد بالصرعة

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہیں سخت پہلوان اسکو ... اس کے سوا نہیں

إنما الشديد الذي يملك نفسه عند الغضب متفق عليه

کہ سخت وہ ہے جو ... اپنے نفس کا ... غصہ کے وقت متفق علیہ ہے

وعن ابن عمر رضـ قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم الظلم

اور ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ظلم سے اندھیریاں ہونگی

ظلمات يوم القيامة متفق عليه وعن جابر رضـ قال قال رسول الله

قیامت کے دن (حدیث) متفق علیہ ہے اور جابر سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم اتقوا الظلم فإن الظلم ظلمات يوم القيامة

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بچاؤ ظلم سے اس لیے کہ ظلم اندھیریاں ہیں قیامت کے دن اور بچو

واتقوا الشح فإن الشح أهلك من كان قبلكم أخرجه مسلم وعن

بخل سے کیونکہ اس نے ہلاک کر دیا تم سے پہلے لوگوں کو اسکو مسلم نے بیان کیا اور محمود

محمود بن لبيد قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وآله وسلم

بن لبید سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم نے بیشک وہ چیز

إن أخوف ما أخاف عليكم الشرك الأصغر الرياء أخرجه أحمد

جسکا مجھے تم پر سب سے زیادہ ڈر ہے چھوٹا شرک ہے (یعنی) دکھلاوا ہے اسکو احمد نے

بإسناد حسن وعن أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه

اچھی سند سے بیان کیا اور ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

... آية المنافق ثلث إذا حدث كذب وإذا وعد أخلف

منافق کی علامتیں تین ہیں جب بولے تو جھوٹ بولے اور جب وعدہ کرے تو اوس کا خلاف کرے

وإذا ائتمن خان متفق عليه ولهما من حديث عبد الله بن عمرو

اور جب امانت رکھا جائے تو خیانت کرے متفق علیہ ہے اور دونوں کے لئے حدیث عبد اللہ بن عمرو سے ...

وإذا خاصم فجر وعن ابن مسعود رضـ قال ... صلى الله

... اور ابن مسعود سے روایت ہے ...

---

١ حسد الخ اس سے معلوم ہوا کہ حسد بڑی بلا ہے جس سے بچنا ضروری ہے کہ یہ نیکیوں کو ایسے کھا جاتی ہے جیسے لکڑیوں کو آگ ١٢

٢ پہلوان الخ اس سے معلوم ہوا کہ حقیقت شرعاً پہلوان وہ ہوتا ہے جو بحالت غصہ اپنے آپ کو بیہودہ قول وفعل سے باز رکھے اور وہ پہلوان نہیں ہوتا جو کسی کو کشتی وغیرہ میں پچھاڑ دے ١٢

٣ ظلم الخ اس سے معلوم ہوا کہ ظلم کو ظلم اس لیے کہا جاتا ہے کہ قیامت کے دن ظالم کے لیے اندھیرے و تاریکی میں پڑنے کا موجب ہے کہ دوزخ کی تاریکی میں پڑا رہیگا لہذا اس سے بچنا چاہیے ...

... اغفرلنا ... ولوالدینا ... اجمعین آمین ثم آمین

تعالے علیہ وآلہ وسلم سباب المسلم فسوق وقتالہ کفر متفق علیہ

وسلم نے گالی دینا مسلمان کو فسق ہے اور اوسکو قتل کرنا کفر ہے (حدیث) متفق علیہ ہے

وعن ابی ہریرۃ رض قال قال رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم

اور ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بچاؤ تم اپنے آپ کو گمان سے کیونکہ

ایاکم والظن فان الظن اکذب الحدیث متفق علیہ وعن معقل بن

کیونکہ گمان بڑی جھوٹی بات ہے متفق علیہ ہے۔ اور معقل بن یسار رض سے روایت ہے کہا سنا میں

یسار رض قال سمعت رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم یقول ما

رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے نہیں ہے کوئی بندہ کہ رعیت کا حافظ بنایا ہو

من عبد یسترعیہ اللہ رعیۃ یموت یوم یموت وھو غاش لرعیتہ

اوسکو خدا تعالے نے کسی رعیت کا کہ مرے وہ جسدن مرے اس حال میں کہ وہ خیانت کرنیوالا ہو رعیت کا مگر حرام

الا حرم اللہ علیہ الجنۃ متفق علیہ وعن عائشۃ رض قالت قال رسول

فرماویگا خدا اوس پر جنت کو متفق علیہ ہے۔ اور عائشہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم اللھم من ولی من امر امتی شیئا

علیہ وآلہ وسلم نے اے اللہ جو شخص میری امت کے معاملات کا حاکم بنایا جائے پھر وہ مشقت ڈالے اون پر

فشق علیھم فاشقق علیہ اخرجہ مسلم وعن ابی ہریرۃ رض قال قال

تو مشقت ڈال تو اوسپر اسکو مسلم نے روایت کیا۔ اور ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا

رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم اذا قاتل احدکم فلیجتنب الوجہ

صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم نے جب مار پیٹ کرے کوئی تم میں کا تو چاہیئے کہ بچے چہرہ سے (حدیث) متفق

متفق علیہ وعنہ ان رجلا قال یا رسول اللہ اوصنی قال لا تغضب

علیہ ہے۔ اور اونہی سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا اے رسول خدا وصیت کیجیے مجھ کو فرمایا غصہ مت کر

فردد مرارا وقال لا تغضب اخرجہ البخاری وعن خولۃ الانصاریۃ

پس لوٹایا اسکو کئی بار اور فرمایا مت غصہ کر اسکو بخاری نے بیان کیا۔ اور خولہ انصاریہ رض سے روایت ہے

قالت قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان رجالا یتخوضون فی

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیشک بہت سے لوگ گھستے ہیں اللہ تعالے کے مال میں ناحق

مال اللہ بغیر حق فلھم النار یوم القیمۃ اخرجہ البخاری وعن ابی

پس اون کے لیئے دوزخ ہے قیامت کے دن اسکو بخاری نے بیان کیا۔ اور ابوذر رض سے روایت ہے

ذر رض عن النبی صلے اللہ تعالی علیہ وسلم فیما یرویہ عن ربہ قال یا عبادی

وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس حدیث میں جسکو حضور اپنے پروردگار سے روایت کرتے ہیں

انی حرمت الظلم علی نفسی وجعلتہ بینکم محرما فلا تظالموا

فرمایا (رب تعالی نے) اے میرے بندو بیشک میں نے حرام کیا ہے ظلم کو اپنے اوپر اور کیا میں نے اوسکو تمہارے درمیان حرام پس

---

ف۱ فسوق الخ اس سے معلوم ہوا کہ مسلمان کو گالی دینے سے آدمی فاسق ہو جاتا ہے اور اس کے عمداً قتل پر کافر ہو جاتا ہے یعنے اسلام کی بنا پر ۱۲

ف۲ گمان الخ اس سے معلوم ہوا کہ بدگمانی سے بچنا چاہیئے۔ چونکہ جھوٹے وبیہودہ خیالات ہوتے ہیں ۱۲

ف۳ حاکم الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو حاکم رعیت کو بیجا تکلیف دیگا۔ اس پر بھی اللہ تعالے تکلیف ڈال دیگا ۱۲

ف۴ چہرہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ مار پیٹ وغیرہ سے چہرہ کو بچایا جائے کہ اسپر مارنے کا بہت گناہ ہے ۱۲

ف۵ حرام الخ اس سے معلوم ہوا کہ ظلم بالکل ناجائز ہے۔ جبکہ اللہ تعالے نے اپنے اوپر ظلم کرنا حرام قرار دیا ہے تو بندوں پر بطریق اولے حرام ہے ۱۲

أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رض أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

باہم عمل نہ کرو اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کیا

عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ أَتَدْرُونَ مَا الْغِيبَةُ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ

جانتے ہو غیبت کیا چیز ہے لوگوں نے عرض کیا اللہ اور اوس کا رسول جاننے والا زیادہ ہے فرمایا ذکر

قَالَ ذِكْرُكَ أَخَاكَ بِمَا يَكْرَهُ قِيلَ أَفَرَأَيْتَ إِنْ كَانَ فِي أَخِي مَا أَقُولُ

کرنا تیرا اپنے بھائی کو اوس صفت کیساتھ جو اوسکو ناگوار ہو عرض کیا گیا آپ کیا دیکھتے ہیں اگر اوس شخص میں وہ بات موجود

قَالَ إِنْ كَانَ فِيهِ مَا تَقُولُ فَقَدِ اغْتَبْتَهُ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِيهِ فَقَدْ

ہو جو میں کہتا ہوں فرمایا اگر اوس میں وہ بات ہو تو تو نے اوس کی غیبت کی اور اگر نہ ہو اوس میں تو تو نے اسکو بہتان

بَهَتَّهُ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى

لگایا اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور اوسی سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَحَاسَدُوا وَلَا تَنَاجَشُوا وَلَا تَبَاغَضُوا وَلَا تَدَابَرُوا

باہم حسد نہ کرو اور نہ ... بلا نیت خرید کے اور نہ بغض رکھو باہم اور نہ پشت پھیرو

وَلَا يَبِعْ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَيْعِ بَعْضٍ وَكُونُوا عِبَادَ اللّٰهِ إِخْوَانًا الْمُسْلِمُ

ہیں اور نہ بیع کرے بعض تمہارا کی بیع پر اور ہو جاؤ بندے اللہ کے بھائی مسلمان مسلمان کا بھائی ہے

أَخُو الْمُسْلِمِ لَا يَظْلِمُهُ وَلَا يَخْذُلُهُ وَلَا يَحْقِرُهُ التَّقْوٰى هٰهُنَا وَيُشِيرُ إِلٰى

نہ ظلم کرے اوسپر اور نہ رسوا کرے اوسکو اور نہ حقارت کرے اوسکی پرہیزگاری یہاں ہے اور اشارہ کیا

صَدْرِهٖ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ بِحَسْبِ امْرِئٍ مِنَ الشَّرِّ أَنْ يَحْقِرَ أَخَاهُ الْمُسْلِمَ

آپ نے سینہ کیطرف تین بار کافی ہے آدمی کو بدبختی سے یہ امر کہ حقیر جانے اپنے بھائی مسلمان کو

كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ دَمُهُ وَمَالُهُ وَعِرْضُهُ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ قُطْبَةَ

ہر مسلمان دوسرے مسلمان پر حرام ہے خون اوس کا اور مال اوس کا اور آبرو اوس کی اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور قطبہ بن

بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ اللّٰهُمَّ

مالک سے روایت ہے کہ تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے اے اللہ بچا تو مجھکو بری عادتوں کی اور

جَنِّبْنِي مُنْكَرَاتِ الْأَخْلَاقِ وَالْأَعْمَالِ وَالْأَهْوَاءِ وَالْأَدْوَاءِ أَخْرَجَهُ

برے کاموں سے اور بری خواہشوں سے اور بری مرضوں سے اسکو ترمذی نے بیان کیا

التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَاللَّفْظُ لَهُ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ

اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا اور الفاظ اوسی کے ہیں۔ اور ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول خدا

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تُمَارِ أَخَاكَ وَلَا تُمَازِحْهُ

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مت جھگڑ اپنے بھائی سے اور مت مذاق کر اوس سے اور مت

وَلَا تَعِدْهُ مَوْعِدًا فَتُخْلِفَهُ أَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ بِسَنَدٍ ضَعِيفٍ وَعَنْ أَبِي

وعدہ کر اوس سے ایسا وعدہ کہ خلاف کرے تو اوسکا اسکو ترمذی نے سند ضعیف کیساتھ بیان کیا۔ اور ابو سعید

---

۵۱ غیبت الخ اس سے معلوم ہوا کہ غیبت گناہ ہے اور غیبت اُن باتوں کا نام ہے۔ جو کسی کے پس پشت وہ باتیں کی جائیں۔ جو اس میں موجود ہوں۔ جنکے سُننے سے ناراض ہو۔ اگر وہ باتیں اس میں نہ موجود ہوں۔ تو وہ بُہتان ہے جو غیبت سے بھی سخت گناہ ہے ۱۲

۵۲ حسد الخ اس سے معلوم ہوا کہ حسد کرنی اور بلاوجہ دھوکہ دہی خریدار کے لیئے بھاؤ بڑھانا اور بغض رکھنا وغیرہ وغیرہ مُوجب گناہ ہے ۱۲۔

۵۳ عادتوں سے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ یہ دعا کرنی سنت ہے ۱۲۔

۵۴ مذاق الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مزاح کرنا منع ہے وغیرہ وغیرہ ۱۲

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

أخرجه الطبراني في الأوسط وله شاهد من حديث ابن عمر عند

اسکو طبرانی نے اوسط میں بیان کیا اور اس کے لیے شاہد ہے حدیث ابن عمر سے ابن ابو دنیا کے

ابن أبي الدنيا وعن أبي بكر الصديق رض قال قال رسول الله صلى الله

نزدیک۔ اور ابوبکر صدیق رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

تعالى عليه وسلم لا يدخل الجنة خب ولا بخيل ولا سيء الملكة

نہیں داخل ہوگا جنت میں دھوکہ باز اور نہ بخیل اور نہ بُری ملکہ والا اسکو

أخرجه الترمذي وفرقه حديثين وفي إسناده ضعف وعن ابن

ترمذی نے بیان کیا اور متفرق کی اوس کی دو حدیثیں اور اس کی سند میں کمزوری ہے۔ اور ابن

عباس رض قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من تسمع حديث

عباس سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو کان لگاوے کسی گروہ کی بات پر

قوم وهم له كارهون صب في أذنيه الآنك يوم القيامة يعني الرصاص

اور وہ لوگ اس کے سننے کو ناگوار رکھتے ہیں تو ڈالا جائیگا اوس کے دونوں کانوں میں رانگ قیامت کے دن اسکو

أخرجه البخاري وعن أنس رض قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه

بخاری نے روایت کیا۔ اور انس رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خوشخبری ہو

وآله وسلم طوبى لمن شغله عيبه عن عيوب الناس أخرجه البزار

اوس کے لیے جو مشغول رکھے عیب اوسکا دوسروں کے عیبوں سے اسکو بزار نے سند صحیح کے

بإسناد حسن وعن ابن عمر رض قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه

ساتھ بیان کیا۔ اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم نے جو بڑا سمجھے

وآله وسلم من تعاظم في نفسه واختال في مشيته لقي الله وهو

نے اپنے دل میں اور تکبر کرے اپنی چال میں تو ملاقات کرے گا اللہ تعالے سے اس حال میں کہ وہ

عليه غضبان أخرجه الحاكم ورجاله ثقات وعن سهل بن

اوس پر غصہ ہوگا اسکو حاکم نے بیان کیا اور اس کے راوی قابل اعتماد ہیں۔ اور سہل بن سعد رض سے

سعد رض قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم العجلة من الشيطان

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جلدی کرنا شیطان سے ہے اسکو

أخرجه الترمذي وقال حسن وعن عائشة قالت قال رسول

ترمذی نے بیان کیا اور فرمایا کہ حسن ہے۔ اور عائشہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ

الله صلى الله عليه وسلم الشؤم سوء الخلق أخرجه أحمد وفي إسناده

علیہ وآلہ وسلم نے بدبختی بدخلقی ہے اسکو احمد نے بیان کیا اور اس کی سند میں کمزوری ہے

ضعف وعن أبي الدرداء قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

اور ابو درداء سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم نے

---

٥١ دھوکہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ دھوکہ باز اور بخیل وغیرہ جنت سے محروم رہینگے۔ لہذا ان اخلاق ذمیمہ سے اپنے آپ کو بچانا چاہیئے ١٢

٥٢ ناگوار الخ اس سے معلوم ہوا کہ چھپکر باتیں سننے والا آدمی سخت معذب ہوگا جسکے کانوں میں روز قیامت رانگ گرم کرکے ڈالی جائے گی ١٢

٥٣ عیوب الخ اس سے معلوم ہوا کہ اپنے عیبوں سے مشغول ہوکر لوگوں کے عیوب سے باز رہنا اچھا ہے ١٢

٥٤ بڑا الخ اس سے معلوم ہوا کہ جو شخص اپنے آپ کو بڑا خیال کرے اور چال میں تکبر کرے۔ اس پر اللہ تعالے غضبناک ہیں ١٢

٥٥ جلدی الخ اس سے معلوم ہوا کہ جلدی ہر کام میں بلاوجہ اچھی نہیں۔ کہ یہ شیطانی کام ہے ١٢ - ١٢ - ١٢ - ١٢ - ١٢ -

اللهم اغفر لكاتبه ولمن سعى فيه

إنّ اللعّانين لا يكونون شفعاء ولا شهداء يوم القيامة أخرجه

بیشک لعنت ۵۱ کرنے والے نہیں ہوسکتے شفاعت کرنے والے اور گواہ قیامت کے روز اسکو

مسلم وعن معاذ بن جبل رض قال قال رسول الله صلى الله عليه

مسلم نے بیان کیا۔ اور معاذ بن جبل رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

وسلم من عيّر أخاه بذنب لم يمت حتى يعمله أخرجه الترمذي

جو عار ۵۲ دلاوے اپنے بھائی کو کسی گناہ کی وجہ سے تو نہ مریگا یہانتک کہ کریگا خود (بھی) اوس گناہ کو

وحسّنه وسنده منقطع وعن بهز بن حكيم عن أبيه عن جده قال

اسکو ترمذی نے بیان کیا اور حسن کہا اسکو اور اس کی سند منقطع ہے۔ اور بہز بن حکیم رض سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں اپنے

قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم ويل للذي يحدّث فيكذب

باپ سے اور وہ اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے افسوس ہے اوس کے لئے جو بات کرے پس جھوٹ

ليضحك به القوم ويل له ثم ويل له أخرجه الثلاثة وإسناده قوي

بولے تاکہ ہنسے اس کی وجہ سے گروہ افسوس ہے اوس کے لئے افسوس ہے اوس کے لئے اسکو تینون نے بیان کیا اور اس کی

وعن أنس عن النبي صلى الله عليه وسلم قال كفارة من اغتبته أن

سند قوی ہے۔ اور انس رض سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا کفارہ اسکا کہ غیبت

تستغفر له رواه الحارث بن أبي أسامة بإسناد ضعيف وعن عائشة

کی ہو تو نے اوس کی یہ ہے کہ مغفرت طلب کرے ۵۳ تو اس کے لئے اسکو حارث بن ابی اسامہ رض نے سند ضعیف کیساتھ

قالت قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم أبغض الرجال إلى الله

روایت کیا۔ اور عائشہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مبغوض تر لوگوں کا اللہ کی طرف

الألدّ الخصم أخرجه مسلم باب الترغيب في مكارم الأخلاق

سخت جھگڑالو ہے اسکو مسلم نے روایت کیا۔ باب عمدہ اخلاق کی طرف رغبت دلانے میں۔ ابن مسعود رض

عن ابن مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم عليكم

سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے لازم پکڑو سچ ۵۴ بولنا

بالصدق فإنّ الصدق يهدي إلى البرّ وإنّ البرّ يهدي إلى الجنة

اسلئے کہ سچ بولنا ہدایت کرتا ہے بھلائی کی اور بیشک بھلائی ہدایت کرتی ہے طرف جنت کی اور ہمیشہ

وما يزال الرجل يصدق ويتحرّى الصدق حتى يكتب عند الله

آدمی سچ بولتا اور سچ کو تلاش کرتا رہتا ہے یہانتک کہ خدا تعالے کے پاس وہ سچا لکھدیا جاتا ہے

صدّيقا وإيّاكم والكذب فإنّ الكذب يهدي إلى الفجور وإنّ الفجور يهدي

اور بچاؤ اپنے آپ کو جھوٹ سے کیونکہ جھوٹ راستہ دکھلاتا ہے گناہ کی طرف اور گناہ راستہ دکھاتا ہے دوزخ

إلى النار وما يزال الرجل يكذب ويتحرّى الكذب حتى يكتب عند

کی طرف اور ہمیشہ آدمی جھوٹ بولتا ہے اور جھوٹ تلاش کرتا رہتا ہے یہانتک کہ لکھدیا جاتا ہے خدا تعالی کے

---

۵۱ لعنت الخ اس سے معلوم ہوا کہ لعنت کرنے والے قیامت کے دن شفیع وگواہ نہ ہوسکینگے ۱۲

۵۲ عار الخ اس سے معلوم ہوا کہ مسلمان بھائی کو کسی گناہ کے متعلق عار نہ دیوے ورنہ خود بھی اسی کام میں مرنے سے پہلے واقع ہوجائیگا ۱۲

۵۳ طلب الخ اور غیبت کا کفارہ یہ ہے کہ اس شخص سے بخشوائے اگر اس سے نہ بخشوا سکے تو اس کے لئے دعاء مغفرت کرے ۱۲

۵۴ سچ الخ اس سے معلوم ہوا کہ سچائی موجب نجات ہے اور جھوٹ موجب ہلاکت ہے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

اللھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولوالدیھم اجمعین - آمین ثم آمین - یا رب العالمین -

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲

قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وآله وسلم المؤمن القوي
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایماندار مرد قوی بہتر ہے اور اللہ

خير وأحب إلى الله من المؤمن الضعيف وفي كل خير احرص على
کو محبوب ہے بہ نسبت مومن کمزور کے اور ہر ایک (مومن) میں بہتری ہے حرص کر او چیز

ما ينفعك واستعن بالله ولا تعجز وإن أصابك شيء فلا تقل
پر جو تجھ کو نفع دے اور مدد مانگ اللہ کے ساتھ اور عاجز مت بن اور اگر تجھے کوئی نقصان پہنچے تو مت کہہ

لو أني فعلت كذا كان كذا ولكن قل قدر الله وما شاء فعل فإن
کہ اگر میں فلان کام کرتا تو ہوتا ایسا اور لیکن کہہ کہ مقدر فرمایا تھا اللہ تعالیٰ نے (یونہی) اور جو چاہتا ہے وہ کرتا

لو تفتح عمل الشيطان أخرجه مسلم وعن عياض بن حمار رض
ہے اس لئے کہ (یہ لفظ اگر ایسا ہوتا اور ایسا کرتا) شیطان کے کام سے ہوتا ہے اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور عیاض بن حمار سے روایت

قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم إن الله تعالى أوحى
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیشک اللہ تعالیٰ نے وحی کی میری جانب یہ کہ تواضع

إلي أن تواضعوا حتى لا يبغي أحد على أحد ولا يفخر أحد على
کرو یہاں تک کہ ظلم کرے کوئی کسی پر اور نہ فخر کرے کوئی کسی پر

أحد أخرجه مسلم وعن أبي الدرداء رض عن النبي صلى الله عليه
اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور ابو درداء سے روایت ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم

وآله وسلم قال من رد عن عرض أخيه بالغيب رد الله عن وجهه
فرمایا جو جواب دے کسی کی آبرو کی جانب سے پس پشت تو ہٹا دیگا خدا تعالیٰ اس کے

النار يوم القيامة أخرجه الترمذي وحسنه ولأحمد من حديث
چہرہ سے آگ کو قیامت کے دن اسکو ترمذی نے بیان کیا اور حسن بتلایا اس کو اور احمد کے لئے حدیث اسماء بنت

أسماء بنت يزيد نحوه وعن أبي هريرة رض قال قال رسول الله صلى
یزید سے اوسی کی مثل مروی ہے۔ اور ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ

الله تعالى عليه وآله وسلم ما نقصت صدقة من مال وما زاد الله
وسلم نے نہیں کم کرتا صدقہ اسکے دینے کو مال اور نہیں زیادہ دیتا اللہ تعالیٰ بندہ

عبدا بعفو إلا عزا وما تواضع أحد لله إلا رفعه أخرجه مسلم
کو درگذر کرنے کے بدلہ مگر عزت اور نہیں تواضع کرتا کوئی اللہ تعالیٰ کے لئے مگر بلند فرماتا ہے خدا تعالیٰ اسکو مسلم نے

وعن عبد الله بن سلام رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
بیان کیا۔ اور عبداللہ بن سلام رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

يا أيها الناس أفشوا السلام وصلوا الأرحام وأطعموا الطعام وصلوا
لوگو رواج دو سلام کو اور ملاؤ رحموں کو اور کھلاؤ کھانے کو اور پڑھا کرو نماز

---

۵۱ نقصان الخ اس سے معلوم ہوا کہ جس شخص کو کوئی نقصان پہنچے تو یہ نہ کہے کہ اگر یہ کام کرتا تو نقصان نہ ہوتا فلان کام کرنے سے نقصان ہوا لیکن اُسے یہ کہنا چاہیئے کہ جو ارادہ الٰہی میں مقدر تھا ہوگیا چونکہ اسکا پہلا قول شیطانی ہے ۱۲۔

۵۲ فخر الخ اس سے معلوم ہوا کہ فخر کرنا گناہ ہے جس سے بچے ۱۲

۵۳ جواب الخ اس سے معلوم ہوا کہ جو کوئی کسی کی آبرو پس پشت بچائے۔ اللہ تعالیٰ اس کے چہرہ کو قیامت کے دن عذاب دوزخ سے بچائے گا ۱۲

۵۴ صدقہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ صدقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا۔ اور لوگوں کی کوتاہیاں اور لغزشیں معاف کرنے سے اللہ تعالیٰ عزت زیادہ کرتا ہے اور تواضع سے اللہ تعالیٰ درجے بلند کرتا ہے ۱۲۔

۵۵ سلام الخ اس سے معلوم ہوا کہ علامات و اخلاق اہل اسلام سے یہ چیزیں ہیں کہ سلام پھیلائیں اور صلہ رحمی کریں۔ اور کھانا کھلائیں اور شب بیداری کریں وغیرہ وغیرہ ۱۲۔

بِاللَّيْلِ وَالنَّاسُ نِيَامٌ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِسَلَامٍ أَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ

رات میں اس حال میں کہ لوگ سوتے ہوں داخل ہو جاؤ گے جنت میں سلامتی کیساتھ اسکو ترمذی نے بیان کیا

وَعَنْ تَمِيمٍ الدَّارِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اور صحیح بتلایا۔ اور تمیم داری رض سے روایت ہے کہا فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دین خیر خواہی سلہ کا نام ہے

الدِّيْنُ النَّصِيحَةُ ثَلَاثًا قُلْنَا لِمَنْ هِيَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَالَ لِلّٰهِ وَلِكِتَابِهِ

تین بار ہم نے عرض کیا کسکے لیے اے رسول خدا فرمایا اللہ کے لیے اور اوس کی کتاب کے لیے

وَلِرَسُولِهِ وَلِأَئِمَّةِ الْمُسْلِمِينَ وَعَامَّتِهِمْ أَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ

اور اوسکے رسول اور مسلمان اماموں کے لیے اور تمام مسلمانوں کے لیے اسکو مسلم نے بیان کیا اور ابو ہریرہ رض سے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَكْثَرُ مَا يُدْخِلُ الْجَنَّةَ

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اکثر وہ چیز جو جنت میں داخل کریگی خوف سلہ

تَقْوَى اللّٰهِ وَحُسْنُ الْخُلُقِ أَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ وَصَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْهُ قَالَ

خدا ہے اور اچھی خصلت اسکو ترمذی نے بیان کیا اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور اون ہی سے روایت ہے

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّكُمْ لَا تَسَعُونَ النَّاسَ بِأَمْوَالِكُمْ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیشک تم وسعت نہیں کرتے لوگوں پر اپنے مالوں سے

وَلٰكِنْ لِيَسَعْهُمْ مِنْكُمْ بَسْطُ الْوَجْهِ وَحُسْنُ الْخُلُقِ أَخْرَجَهُ أَبُو يَعْلَى وَ

اور لیکن چاہیے کہ فراخ ہو اونپر تم میں سے کشادگی چہرہ کی اور اچھی عادت اسکو ابو یعلے نے بیان کیا اور حاکم نے

صَحَّحَهُ الْحَاكِمُ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اسکو صحیح بتلایا۔ اور اون ہی سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ایماندار آدمی اپنے

الْمُؤْمِنُ مِرْآةُ أَخِيهِ الْمُؤْمِنُ الَّذِي يُخَالِطُ النَّاسَ وَيَصْبِرُ عَلَى أَذَاهُمْ

مومن بھائی کا آئینہ ہے وہ مومن جو ملتا جلتا ہے لوگوں سے اور اون کی تکلیف پر صبر کرتا ہے بہتر ہے

خَيْرٌ مِنَ الَّذِي لَا يُخَالِطُ النَّاسَ وَلَا يَصْبِرُ عَلَى أَذَاهُمْ أَخْرَجَهُ ابْنُ

اوس شخص سے جو لوگوں سے نہیں ملتا اور اون کی تکلیف پہنچانے پر صبر نہیں کرتا ہے اسکو ابن ماجہ نے

مَاجَةَ بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ وَهُوَ عِنْدَ التِّرْمِذِيِّ إِلَّا أَنَّهُ لَمْ يُسَمِّ الصَّحَابِيَّ وَعَنْ

اچھی سند کیساتھ بیان کیا اور وہ ترمذی کے نزدیک ہے مگر یہ کہ اونہوں نے صحابی کا نام نہیں کیا۔ اور ابو مسعود رض

أَبِي مَسْعُودٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالَى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللّٰهُمَّ حَسَّنْتَ

سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے سلہ خدا تو نے میری پیدائش کو درست

خَلْقِي فَحَسِّنْ خُلُقِي رَوَاهُ أَحْمَدُ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ بَابُ الذِّكْرِ

فرمایا پس (اسی طرح) اچھی طرح کر میری عادت اسکو احمد نے روایت کیا اور ابن حبان نے صحیح کیا۔ باب ذکر اور دعا

وَالدُّعَاءِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کے بیان میں۔ ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے

---

سلہ یعنی الخ اس سے معلوم ہوا کہ دین کس چیز کا نام ہے ایک یہ کہ اللہ تعالے اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرے اور کتاب اللہ پر عمل کرکے مسلمان بھائیوں کی خیر خواہی کرے ۱۲۔

سلہ خوف الخ اس سے معلوم ہوا کہ خدا کا خوف اور خوش خلقی موجب دخول جنت ہے ۱۲

سلہ اے الخ اس سے معلوم ہوا کہ اخلاق کی اچھائی کے لیے بھی دعا کی جائے کہ موجب فرحت وشادمانی دونوں جہان ہے ورنہ موجب غضب ورنجیدگی ۱۲-۱۲-۱۲۔

اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِكَاتِبِهِ وَلِمَنْ سَعَى فِيهِ وَلِوَالِدَيْهِمْ أَجْمَعِينَ آمِينَ ثُمَّ آمِينَ يَا رَبَّ الْعَالَمِينَ ۱۲-

۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-

يَقُولُ اللّٰهُ تَعَالٰى اَنَا مَعَ عَبْدِيْ مَا ذَكَرَنِيْ وَتَحَرَّكَتْ بِيْ شَفَتَاهُ اَخْرَجَهُ

فرماتا ہے اللہ تعالیٰ میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جبتک وہ مجھے یاد کرے اور میرے ساتھ اوسکے ہونٹ

ابْنُ مَاجَةَ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَذَكَرَهُ الْبُخَارِيُّ تَعْلِيْقًا وَعَنْ مُعَاذِ

ہلتے رہیں اسکو ابن ماجہ نے بیان کیا اور ابن حبان نے اسکو صحیح بتلایا اور بخاری نے اسکو معلق ذکر کیا۔ اور معاذ

بْنِ جَبَلٍ رضی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا عَمِلَ ابْنُ اٰدَمَ

بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں عمل کیا کسی آدمی نے کوئی عمل

عَمَلًا اَنْجٰى لَهٗ مِنْ عَذَابِ اللّٰهِ مِنْ ذِكْرِ اللّٰهِ اَخْرَجَهُ ابْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ

جو نجات دینے والا ہو اوسکو عذاب الٰہی سے اللہ کی یاد سے زیادہ اسکو ابن ابی شیبہ نے بیان کیا اور

وَالطَّبَرَانِيُّ بِاِسْنَادٍ حَسَنٍ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى

طبرانی نے اچھی سند لیکر اور ابو ہریرہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا جَلَسَ قَوْمٌ مَجْلِسًا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ فِيْهِ اِلَّا حَفَّتْهُمُ

وسلم نے نہیں بیٹھتا کوئی گروہ کسی مجلس میں کہ یاد کرے اللہ کو اوس میں مگر گھیر لیتے ہیں اسکو

الْمَلٰئِكَةُ وَغَشِيَتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَذَكَرَهُمُ اللّٰهُ فِيْمَنْ عِنْدَهٗ اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ

فرشتے اور ڈھانک لیتی ہے اونکو رحمت اور یاد کرتا ہے خدا تعالے اونکو اون میں جو اسکے پاس ہیں اسکو مسلم

وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا قَعَدَ قَوْمٌ مَقْعَدًا

نے بیان کیا۔ اور اونہی سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہیں بیٹھی کوئی قوم کسی بیٹھک

لَمْ يَذْكُرُوا اللّٰهَ فِيْهِ وَلَمْ يُصَلُّوْا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا كَانَ

میں کہ نہ یاد کرتے ہوں اللہ کو اوس میں اور نہ درود بھیجا ہو نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مگر ہوگا اون پر حسرت

عَلَيْهِمْ حَسْرَةً يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَخْرَجَهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ حَسَنٌ وَعَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ

قیامت کے دن اسکو ترمذی نے بیان کیا اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔ اور ابو ایوب انصاری رضی سے

الْاَنْصَارِيِّ رضی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ

روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس شخص نے کہا نہیں ہے کوئی معبود بجز خدا کے

اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ يُحْيِيْ

تنہا ہے وہ نہیں ہے کوئی شریک اوس کا اوسی کے لئے تعریف اور اوسی کیلئے ملک ہے اوسی کے ہاتھ میں

وَيُمِيْتُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ عَشْرَ مَرَّاتٍ كَانَ كَمَنْ اَعْتَقَ اَرْبَعَةَ

بہتری ہے زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے دس بار ہوگا اوس کی مانند جو آزاد کرے چار جانیں

اَنْفُسٍ مِنْ وُلْدِ اِسْمٰعِيْلَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ

اسمٰعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے متفق علیہ ہے۔ اور ابو ہریرہ رضی سے روایت ہے کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ مِائَةَ مَرَّةٍ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس نے کہا پاک ہے اللہ اور تعریف اوسی کو سو بار

ف١ مجھے الخ اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کا ذکر اچھی چیز ہے کہ ذکر کرتے بندے کے پاس خدا تعالےٰ ہوتے ہیں ۱۲

ف٢ عذاب الخ اس سے معلوم ہوا کہ ذکر الٰہی عذاب سے نجات کا باعث ہے ۱۲

ف٣ گروہ الخ اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالےٰ کے ذکر کرنے والے معزز و بزرگ لوگ ہوتے ہیں جنہیں رحمت کے ملائک ڈھانک لیتے ہیں۔ اور اون ذکر کرنے والوں کو اللہ تعالےٰ فرشتوں میں مشہور کر دیتا ہے ۱۲

ف٤ یاد الخ اس سے معلوم ہوا کہ جس مجلس میں اللہ تعالیٰ کا ذکر اور رسول علیہ الصلوٰۃ پر درود نہ پڑھا گیا۔ تو وہ قیامت کے دن افسوس و حسرت کریگی کہ نعمت عظمیٰ سے محروم رہے ۱۲

ف٥ جس نے الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ یہ مذکورہ در حدیث کلام دس بار پڑھنے سے بڑا ثواب حاصل ہوتا ہے۔

ف٦ جس نے الخ اس سے معلوم ہوا کہ اللہ ... تسبیح و تحمید ... [illegible]

حُطَّتْ عَنْهُ خَطَايَاهُ وَاِنْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ

گھٹا دیئے جائینگے اوس سے گناہ اوس کے اگرچہ ہون دریا کے جھاگون کی برابر متفق علیہ ہے۔ اور

جُوَيْرِيَةَ بِنْتِ الْحَارِثِ رضی قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

جویریہ بنت حارث رضی سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیشک

لَقَدْ قُلْتُ بَعْدَكِ اَرْبَعَ كَلِمَاتٍ لَوْ وُزِنَتْ بِمَا قُلْتِ مُنْذُ الْيَوْمِ

لیے مین نے تیرے بعد چار کلمے کہ اگر وزن کئے جاویں اون کلمات کے ساتھ جو تو نے آج دن بھر مین کہے ہون تو

لَوَزَنَتْهُنَّ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ عَدَدَ خَلْقِهِ وَرِضٰى نَفْسِهِ وَزِنَةَ

برابر ہوویں یا بڑھ جاویں تو اون کے یہ ہیں پاک ہے اللہ (تعریف کیا گیا) مقدار اوس کی مخلوق کی اور رضامندی اوس کی کی اور ہم وزن

عَرْشِهِ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهِ اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللّٰه

اوس کے عرش کی اور روشنائی اوس کے کلمات کی اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور ابو سعید خدری رضی سے روایت ہے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَلْبَاقِيَاتُ الصَّالِحَاتُ

کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم نے باقی رہنے والے نیکیان (یہ کلمات ہین)

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ

نہین ہے کوئی معبود بجز اوس کے اور پاک ہے خدا اور اللہ بڑا ہے اور سب تعریف خدا کے لیے ہے اور نہین کوئی

اِلَّا بِاللّٰهِ اَخْرَجَهُ النَّسَائِيُّ وَصَحَّحَهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَعَنْ سَمُرَةَ

بازگشت اور نہ قوت مگر اللہ کیساتھ اسکو نسائی نے بیان کیا اور ابن حبان اور حاکم نے اسکو صحیح بتلایا۔ اور سمرہ بن

بْنِ جُنْدُبٍ رضی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ

جندب رضی سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے محبوب تر کلام کا اللہ تعالے

الْكَلَامِ اِلَى اللّٰهِ اَرْبَعٌ لَا يَضُرُّكَ بِاَيِّهِنَّ بَدَأْتَ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ

کی طرف چار ہین نقصان نہیں دیگا تجھکو اون مین سے جونسی کیساتھ ابتدا کرے تو پاک ہے خدا اور سب

لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ

تعریف خدا کو ہی اور نہین ہے کوئی معبود سوا خدا کے اور اللہ بڑا ہے اسکو مسلم نے بیان کیا۔ اور ابو موسے اشعری رضی سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ قَيْسٍ اَلَا

روایت ہے کہا فرمایا مجھ سے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اے عبد اللہ بن قیس کیا نہ بتلاؤن تجھکو

اَدُلُّكَ عَلٰى كَنْزٍ مِنْ كُنُوْزِ الْجَنَّةِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ مُتَّفَقٌ

ایک خزانہ جنت کے خزانون ۵۳ مین سے ہے نہین ہے بازگشت اور نہ قوت مگر ساتھ اللہ کے متفق علیہ

عَلَيْهِ زَادَ النَّسَائِيُّ وَلَا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّا اِلَيْهِ وَعَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ رضی

ہے نسائی نے زیادہ کیا اور نہین ہے بچانے پناہ اللہ کے سوا مگر اوسی کی طرف۔ اور نعمان بن بشیر رضی سے روایت

عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الدُّعَاءَ هُوَ الْعِبَادَةُ

ہے وہ روایت کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا بیشک دعا عبادت ہے

۵۱
برابر الخ اس سے معلوم ہوا کہ ایسی کلام بہت مفید ہوتی ہے جسکے الفاظ کم اور معانی بہت ہون ۱۲-۱۲-۱۲

۵۲
نہین الخ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ باقیات صالحات یہ کلام ہے جسے پڑھا جائے ۱۲-۱۲

۵۳
خزانون الخ اس سے معلوم ہوا کہ یہ کلام جنت کے خزانون مین سے ہے جس کا بڑا ثواب ہے ۱۲-۱۲-۱۲-۱۲-
-۱۲-۱۲-۱۲-

